امالے کی بنا پر دونوں ٹکڑے سیدھے ہو جائیں گے۔ اگر آنکھ آزادی کے ساتھ حرکت کرتی ہے تو یہ آخر الذکر مظاہر ظاہر نہیں ہوتے لیکن تقابل باقی رہتا اور قوی ہو جاتا ہے ہیلم ہولٹز نے جب یہ دیکھا تھا کہ پیچھے کے ٹکڑے کا تقابل محو ہو گیا ہے تو اس وقت اس کی یہ وجہ تھی کہ اس نے نظر کو جمائے رکھا تھا۔ اس اعتبار میں اوپر کے ٹکڑے کو غلط رکھنے یا سروں کے چاک کے فرق سے یا اور ناہمواریوں سے خلل واقع ہو سکتا ہے۔ مگر اس کے ایک مستقل شئے سمجھنے سے جو کہ ایک رنگین سطح پر پڑی ہو فرق واقع نہیں ہوتا اور اسی پر نفسیاتی توجیہ کا مدار ہے۔

اسی طرح سے تقابل کی دوسری صورتوں میں بھی نفسیاتی توجیہ کے ناممکن ہونے کو بغیر تنافی ثابت کیا جا سکتا ہے۔ گھومنے والے چکروں سے اکثر کام لیا جاتا ہے جو عمدہ تقابلی مظاہر کے پیدا کرنے میں خاص طور پر موثر ہوتے ہیں۔ کیونکہ تمام ناہمواریاں مٹ جاتی ہیں اور بالکل یکساں سطح رہ جاتی ہے۔ ایک سفید چکر پر رنگین ٹکڑوں کو ترتیب دیا جاتا ہے جن کے مابین سیاہ بھی شامل ہوتی ہے۔ اس طرح سے کہ جب چکر کو گھمایا جاتا ہے تو سفیدی سیاہی اور رنگ کے ساتھ مل جاتی ہے جس کا ایک ایسا رنگین چکر بن جاتا ہے جس میں خلوص کمزور ہوتا ہے اور جس پر ایک خاکستری حلقہ ہوتا ہے۔ خاکستری حلقہ پر تقابل کے ذریعہ اس ساحت کا رنگ آجاتا ہے جو اس کے گرد و پیش ہوتا ہے۔ ہیلم ہولٹز اس واقعہ کی اس طرح سے توجیہ کرتا ہے۔

"جن رنگوں کا آپس میں مقابلہ ہوتا ہے ان کا فرق حقیقت سے زیادہ یا تو اس فرق ہی کی بنا پر محسوس ہوتا ہے اور اس کی صورت یہ ہوتی ہے کہ صرف یہی موجود ہوتا ہے اور صرف یہی توجہ کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔ ایسی حالت میں بہ نسبت اس کے جب یہ بہت سوں کے درمیان ہوتا ہے اس سے نسبتہً قوی ارتسام ہوتا ہے یا یہ ہوتا ہے کہ سطح کے مختلف رنگ سطح کے ایک زمینی رنگ کے تغیرات خیال کئے جاتے ہیں مثلاً جیسا کہ اس پر سایوں کے پڑنے سے ہو سکتا ہے یا رنگین انعکاسات سے یا رنگین روغن یا گرد کے امتزاج سے ہو سکتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ خارجی طور پر سبز سطح کے اوپر خاکستری کا ذریعہ پیدا کرنے کے لئے سرخی مائل رنگ کی ضرورت ہوتی ہے۔"

یہ توجیہ آسانی کے ساتھ غلط ثابت کی جا سکتی ہے اور اس کی صورت یہ ہے ایک چکر کے اوپر پتلے سبز اور خاکستری حلقے بنائے جائیں اور ان حلقوں میں سے ہر ایک میں مختلف درجہ کا خلوص پیدا کیا جائے۔ ایسی صورت میں تقابل نمایاں ہو جاتا ہے اگرچہ زمین کا کوئی رنگ نہیں ہوتا۔ اور اب ایک فرق نہیں ہوتا بلکہ بہت سے ہوتے ہیں۔ جن واقعات کو ہیلم ہولٹز اپنے نظریے کی تائید میں پیش کرتا ہے ان سے ان کی تردید کا بھی کام لیا جا سکتا ہے۔ وہ اس بات کا دعویٰ کرتا ہے کہ اگر زمین کا رنگ بہت زیادہ گھرا ہوتا ہے یا اگر خاکستری حلقے کے گرد سیاہ دائرے ہوتے ہیں تو تقابل کمزور ہو جاتا ہے۔ اور یہ کہ اگر سفید کاغذ کو رنگین زمین پر رکھا جائے تو کسی قسم کا تقابل پیدا نہیں ہوتا۔ اور یہ کہ جب خاکستری حلقے کا اس قسم کے ٹکڑے سے مقابلہ کیا جاتا ہے تو اس کا تقابلی رنگ یا تو کلیتہً زائل ہو جاتا ہے یا ایک حد تک کم ہو جاتا ہے۔ ہیرنگ ان تمام دعاوی کی عدم صحت ظاہر کرتا ہے۔ مناسب حالات میں تقابل کو سیاہ حدود کے ذریعہ باطل کرنا ممکن ہوتا ہے۔ اگرچہ قدرتی طور پر یہ خلل پیدا کرنے والا عنصر ہوتا ہے۔ اگر چمک کی زیادتی کے اختلال سے بچنا ہو تو میدان کے خلوص کی زیادتی نسبتہً گھرے خاکستری رنگ کی طالب ہوتی ہے جن پر تقابلی رنگوں کا نسبتہً کم آسانی کے ساتھ ادراک ہوتا ہے۔ سفید کاغذ سے اگر احتیاط کے ساتھ کام لیا جائے تو اس سے بالکل مختلف نتیجہ برآمد ہوتا ہے۔ تقابلی رنگ اس پر اس وقت ظاہر ہوتا ہے جب اس کو پہلے رنگین ساحت پر رکھا جاتا ہے۔ لیکن اگر اس کی طرف ہوشیاری کے ساتھ نظر جمائی جاتی ہے تو تقابلی رنگ نہایت سرعت کے ساتھ اس پر سے بھی اور حلقہ پر سے بھی دونوں پر سے کم ہو جاتا ہے اور اس کے اسباب وہی ہوتے ہیں جن کو اوپر بیان کیا جا چکا ہے۔ صحیح طور پر مشاہدہ کرنے کے لئے پہلے اس بات کی ضرورت ہوتی ہے کہ متعاقب تقابل کی وجہ سے جو پیچیدگی ہوتی ہے پہلے اس کا تدارک کیا جائے اور اس کی یہ صورت ہے کہ پہلے سفید کاغذ کو رکھو پھر اس کے اور چکر کے مابین ایک خاکستری کاغذ داخل کر دو۔ آنکھوں کو سکون دو۔ چکر کو گھماؤ نظر کو پہلے سفید کاغذ پر جماؤ پھر خاکستری کاغذ کو نکال ڈالو۔ تقابل فوراً اور نہایت ہی واضح طور پر پیدا ہوتا ہے اور پیہم نظر جمائے رکھنے سے جو یہ رفتہ رفتہ زائل ہوتا ہے اس کا بغور مطالعہ کر سکتے ہیں۔

تقابل کے بعض اور واقعات کا مختصراً ذکر کر دینا کافی ہوگا۔ نام نہاد آئینے کا اختبار اس طرح سے ہوتا ہے کہ ایک سبز شیشے کے ٹکڑے کو ۴۵ درجہ آڑا کرکے رکھا جاتا ہے اس طرح سے کہ دو سفید سطحوں پر ایک زاویہ بنے جن میں سے ایک افقی ہو اور ایک عمودی۔ ہر ایک سفید سطح پر ایک سیاہ نقطہ ہوتا ہے۔ جو افقی سطح پر ہوتا ہے وہ شیشے میں نظر آتا ہے اور گہرا سبز معلوم ہوتا ہے دوسرا شیشے کی سطح سے آنکھ پر منعکس ہوتا ہے اور تقابل کی بنا پر سرخ معلوم ہوتا ہے۔ اختبار کو اس طرح سے مرتب کر سکتے ہیں کہ ہم کو سبز شیشے کی موجودگی کا علم نہ ہو بلکہ یہ خیال ہو کہ ہم براہ راست ایک ایسی سطح کو دیکھ رہے ہیں جس کے اوپر سبز اور سرخ نقطے ہیں۔ ایسی حالت میں رنگین واسطے کا لحاظ رکھنے کی بنا پر کسی قسم کا دھوکہ نہیں ہوتا جس کے اندر سے ہم کو یہ خیال ہو کہ ہم نقطہ کو دیکھتے ہیں۔ اس لئے نفسیاتی توجیہ اس حالت میں منطبق نہیں ہوتی۔ نظر کے جمانے کی بنا پر جو تدریجی تقابل ہوتا ہے اگر اس کا تدارک ہو جائے تو تقابل بہت جلد زائل ہو جاتا ہے جیسا کہ اس قسم کے تمام اختبارات میں ہوتا ہے۔

رنگین سایوں کے متعلق عرصہ سے یہ خیال ہے کہ یہ ہم وقت تقابل کے نفسیاتی الاصل ہونے کا قطعی ثبوت ہیں۔ یہ اس وقت بنتے ہیں جب ایک شفاف شئے کو دو علحدہ سمتوں سے مختلف رنگوں سے روشن کیا جاتا ہے۔ جب ایک طرف سے روشنی سفید ہوتی ہے تو اس کا سایہ دوسرے رنگ کی روشنی کا ہوتا ہے اور دوسرا سایہ اس ساحت کا متمم ہوتا ہے جو دونوں روشنیوں سے منور ہوتا ہے۔ اب اگر ہم ایک نلی میں جو اندر سے سیاہ ہو رنگین سایوں کو دیکھیں اور آس پاس کے میدان کے حصوں میں سے کچھ بھی نظر نہ آئے اور پھر رنگین روشنی کو علحدہ کر دیں تو سایہ اب بھی رنگین معلوم ہوگا اگرچہ وہ حالات جن کی بنا پر یہ پیدا ہوا تھا ختم ہو چکے ہوں گے۔ نفسیاتی اس کو اس امر کا قطعی ثبوت خیال کرتے ہیں کہ رنگ اندازے کی غلطی کی وجہ سے محسوس ہوتا ہے۔ لیکن یہ بات نہایت آسانی کے ساتھ ثابت کی جا سکتی ہے کہ نلی میں سے رنگ کے برابر نظر آنے کی یہ وجہ ہوتی ہے کہ روشنی کی وجہ سے شبکیہ تھک جاتی ہے اور جب رنگین روشنی کو ہٹا دیا جاتا ہے تو رنگ آہستہ آہستہ غائب ہوتا ہے کیونکہ شبکیہ کا توازن بتدریج قائم ہو جاتا ہے۔ جب تدریجی تقابل کا اچھی طرح سے تدارک

کر لیا جاتا ہے تو اب اس کو خواہ نلکی میں سے دیکھا جائے یا یونہی یہ رنگین زمین کے ہٹا لینے کے بعد ایک لمحہ بھی نہیں رہتا۔ عضویاتی توجیہ ان تمام مظاہر پر صادق آتی ہے جو رنگین سایوں سے ہوتے ہیں۔

اگر ہمارے پاس ایک چھوٹی سی زمین ہو جس کی روشنی غیر متغیر رہتی ہو اور اس کے گرد ایک بڑا میدان ہو جس کی چمک متغیر ہوتی رہتی ہو تو ہمیشہ آخر الذکر کی چمک کی کمی بیشی سے اول الذکر کی چمک میں کمی بیشی واقع ہو گی حالانکہ بڑے میدان کے متعلق بظاہر ایسا معلوم ہوگا کہ اس کے اندر کسی قسم کا تغیر واقع ہی نہیں ہوا۔ ایکسنر کہتا ہے۔

"حس کے دھوکے سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ہم اپنی ساحت نظر کی غالب چمک کو غیر متغیر خیال کرنے پر مائل ہوتے ہیں اور اس لئے اس کے اور محدود زمین کی چمک کے متغیرہ فرق کو آخر الذکر کی چمک کے تغیر سے منسوب کرتے ہیں۔"

لیکن یہ ثابت کیا جا سکتا ہے کہ یہ نتیجہ دھوکہ پر نہیں بلکہ واقعی شبکی تغیرات پر مبنی ہوتا ہے جو کہ حسوں کو متغیر کر دیتے ہیں۔ شبکیہ کے اس حصہ کی ذکاوت جو کہ بڑے میدان سے روشن ہوتا ہے تکان کی وجہ سے بہت ہی کم ہو جاتی ہے اس لئے چمک کی زیادتی اس سے بہت کم نمایاں ہوتی ہے جتنی کہ یہ اس ذکاوت کی کمی کے بغیر ہوتی۔ لیکن چھوٹی زمین تغیر کو اثر تقابل کے تغیر کی وجہ سے ظاہر کرتی ہے جو اس میں شبکیہ کے گردوپیش کے حصوں کی وجہ سے ہوتا ہے۔

مذکورہ بالا واقعات سے یہ بات نہایت ہی واضح طور پر ثابت ہو جاتی ہے کہ لونی تقابل عضویاتی اعمال کی بنا پر ہوتا ہے نہ کہ رائے کی غلطی یا دھوکے کی وجہ سے۔ لیکن اس سے یہ نہ سمجھ لیا جائے کہ ہمارا ادراک لون کبھی کسی حد تک کبھی ہمارے اس خیال یا اندازے سے متاثر نہیں ہوتا کہ کونسی رنگ کی شے ہمارے سامنے ہوگی۔ اس امر کے غلط انتاج کی بنا پر کہ کونسی شے ہمارے سامنے ہے ہم کو بلا شبہ رنگ کے دھوکے ہوتے ہیں۔ چنانچہ ڈان کریس ہمیشہ سبز رہنے والے برف سے ڈھکے ہوئے جنگلوں میں آوارہ گردی کا ذکر کرتا ہے اور کہتا ہے کہ مجھے یہ خیال ہوا کہ مجھے شاخوں کے اندر سے گہرے نیلے رنگ کے صنوبر سے پٹے ہوئے پہاڑ نظر آتے ہیں جن کے اوپر برف اور اس پر سورج کی شعاعیں پڑ رہی ہیں حالانکہ جو شے نظر آ رہی تھی وہ قریب کے

درختوں پر کی سفید برف تھی جس پر کہ سایہ تھا۔

اس قسم کی غلطی بلا شبہ نفسیاتی اسباب کی بنا پر ہوتی ہے۔ یہ ظواہر کا غلط اصطفاف ہے جو اختلاف کے پیچیدہ اعمال کے مہیج ہو جانے کی بنا پر ہوتا ہے جس میں اس رنگ سے مختلف رنگ کا اشارہ بھی ہوتا ہے جو آنکھوں کے سامنے ہوتا ہے۔ آئندہ ابواب میں اس قسم کے دھوکوں پر بہت تفصیل کے ساتھ بحث کی جائے گی۔ لیکن تقابل کے نسبتۃً سادہ واقعات کو اس قسم کے دھوکوں کی روشنی میں سمجھنا غلطی ہے۔ اس قسم کے دھوکوں کو ایک آن کے اندر رفع کیا جا سکتا ہے اور اس وقت ہم کو حیرت ہوتی ہے کہ یہ ہوئے کیونکر۔ یہ ناکافی توجہ کی بنا پر ہوتے ہیں یا اس واقعہ کی بنا پر کہ جو ارتسام ہم کو ہوتا ہے وہ ایک سے زیادہ ممکن معروضوں کی علامت ہوتا ہے اور اس کی ترجمانی کسی ایک طریق پر ہو سکتی ہے۔ اس میں سے کسی بارے میں بھی یہ سادہ لونی تقابل کے متشابہ نہیں ہوتے جو بلا شبہ حس کا ایک مظہر ہوتا ہے جو بلا واسطہ مہیج ہوتی ہے۔

میں نے لونی تقابل کے واقعات پر اس قدر تفصیل کے ساتھ جو بحث کی ہے اس کی یہ وجہ ہے کہ یہ میری اس نظریہ کی مخالفت کی کوشش میں کہ حسین غیر متغیر نفسی اشیا ہیں جو نسبتۃً بلند ذہنی وظائف کے ساتھ موجود ہوتی ہیں تبصرے کے لئے عمدہ موضوع ہے۔ حسیہ اور تعقلیہ دونوں کو اس بارے میں اتفاق ہے کہ اس قسم کی حسوں کا وجود ہے۔ خالص حسیہ یہ کہتے ہیں کہ ان میں امتزاج ہو جاتا ہے جس سے کہ اعلیٰ ذہنی عمل بنتا ہے۔ تعقلیہ یہ کہتے ہیں کہ یہ ذی فکر اصول کے عمل سے متحد ہو جاتی ہیں۔ خود میں بھی زور شور کے ساتھ یہ کہہ چکا ہوں کہ یہ اعلیٰ ذہنی عمل کے اندر موجود نہیں ہوتیں اور نہ یہ اس کے اس وقت ساتھ ہوتی ہیں جب یہ موجود ہوتا ہے۔ جو اشیا ان کے مہیج ہونے کا باعث ہوتی ہیں وہ موجود ہوتی ہیں۔ اور اعلیٰ ذہنی عمل بھی انہی اشیا کو جانتا ہے۔ مگر جس طرح سے اس کا علم اشیا ان کے علم کو خارج کر دیتا ہے اسی طرح جب یہ ہوتی ہے تو ان کو خارج کر دیتی ہے حالانکہ یہ بھی ان کی طرح سے دماغ کے آنی حالات کا نتیجہ ہوتی ہے۔ اس کے برعکس تقابل کا نفسیاتی نظریہ اس بات کا مدعی ہے کہ حسین اب بھی ذہن کے سامنے غیر متغیر حالت میں ہوتی ہیں حالانکہ آخر الذکر کی ربط

دینے والی فعلیت ان پر آزادی کے ساتھ عمل کرتی ہے اور اس امر کا اپنی تشفی کے مطابق تصفیہ کرتی ہے کہ ان میں سے ہر ایک کیا ہوگا اور یہ اس لحاظ سے کرتی ہے کہ اور سب کیا ہیں۔ ونٹ تو صاف طور پر کہتا ہے کہ قانون اضافیت حس کا قانون نہیں بلکہ ادراک کا قانون ہے اور لفظ ادراک اس کے نزدیک ایک نسبتہً بلند عقلی بے اختیاری کو ظاہر کرتا ہے۔ اشیا کو اس انداز میں سمجھنے کا طریقہ ایسے فلسفہ سے تعلق رکھتا ہے جس کے معطیات کو خاکی اور حقیر سمجھتا ہے اور ان کے باہم ربط دینے کو روحی اور آزاد عمل خیال کرتا ہے۔ دیکھو روح خود حسی واقعات کے اصل خاصہ کو بھی بدل سکتی ہے اگر ایسا کرنے سے یہ ان کو باہم بہتر طور پر مربوط کر سکے۔ مگر (اس دشواری سے قطع نظر جو اس امر کے دیکھنے میں پیش آئی کہ حسوں کے بدلنے سے ہم ان کو باہم بہتر طور پر کس طرح مربوط کر سکتے ہیں) کیا یہ بات بدیہی نہیں ہے کہ علائقی شعور کے مافیہ یعنی معروض کا اسی طرح سے جزو ہوتے ہیں جس طرح سے حسیں جزو ہوتی ہیں تو اول الذکر کو محض عالم سے اور آخر الذکر کو محض معلوم سے منسوب کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ عالم بہر حال فکر کی عجیب و غریب نبض ہوتی ہے جس کے مطابق دماغ کا اپنے حالات پر ایک عدیم المثال ردعمل ہوتا ہے۔ تقابل کے واقعات سے جو کچھ ثابت ہوتا ہے وہ صرف اس قدر ہے کہ ایک ہی حقیقی شئے سے ہم کو بہ اختلاف حالات مختلف حسیں ہو سکتی ہیں اس لئے ہم کو اس بارے میں احتیاط سے کام لینا چاہئے کہ ان میں سے کس کو شئے کا حقیقی نمائندہ خیال کریں۔

مثلاً ہر تقابل کے علاوہ اور بہت سے واقعات ہیں جن سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ جب دو چیزیں ہم پر ایک ساتھ عمل کرتی ہیں تو وہ حس جو ان میں سے کسی ایک سے ہوتی ہے مختلف ہو جاتی ہے۔ جلد کی ایک خاص مقدار کو اگر گرم پانی میں ڈبو دیا جائے تو اس سے گرمی کی ایک خاص حس ہوتی ہے۔ لیکن اگر زیادہ جلد کو پانی میں ڈبو یا جائے تو اس سے گرمی کی حس بہت زیادہ شدید ہو جاتی ہے۔ کسی کیفیت کے محسوس ہونے کے لئے یہ ضروری ہے کہ مہیج کی مقدار میں ایک خاص وسعت اور ایک خاص شدت ہو۔ فک اور ونڈرلی دونوں لمس اور حرارت کے مابین تمیز کرنے سے قاصر رہے جب ایک کارڈ میں سوراخ کر کے جلد کے ایک تھوڑے سے حصے کو

مس کیا گیا یا حرارت پہنچائی گئی۔ اسی طرح سے اشیاء کے قامت میں ایک لونی اقل ہوتا ہے۔ ان کی شبیہ جو شبکیہ پر پڑتی ہے اس کے لئے یہ ضروری ہے کہ ایک خاص جسامت کا ہو ورنہ اس سے رنگ کی حس نہ ہوگی۔ اس کے بالمقابل خارجی اجسام کی زیادہ شدت سے ممکن ہے کہ ذہنی معروض زیادہ ممتد ہو جائے۔ یہ اس وقت ہوتا ہے جب کہ روشنی بڑھادی جاتی ہے۔ روشنی کے کم و بیش کرنے سے کل کمرہ تنگ ہو جاتا ہے یا پھیل جاتا ہے۔ ان نتائج میں سے کسی کی بھی یہ کہہ کر توجیہ کرنا آسان نہیں ہے کہ رائے کا دھوکہ ہے جو اس حس کی جو کہ ہم کو ہوتی ہے غلط علت خارجی سمجھنے کی بنا پر ہوتی ہے۔ نہ یہ ویبر کے اس مشاہدے میں ثابت کرنا آسان ہے کہ پیشانی کی جلد پر اگر ٹھنڈا پیسہ رکھا جائے تو یہ گرم کی نسبت زیادہ وزنی معلوم ہوتا ہے۔ یا سیز ایلفوڈلی کے اس مشاہدے میں کہ چھوٹے لکڑی کے ٹکڑوں کو جب ۱۲۲ درجہ فرن ہیٹ حرارت پہنچائی جاتی ہے تو یہ اکثر اپنے سے بڑے ٹکڑوں سے جن کو اس طرح گرم نہ کیا گیا ہو زیادہ وزنی معلوم ہوتے ہیں یا ہال کے اس مشاہدے میں کہ اگر ایک بھاری نقطہ جلد پر حرکت کرے تو ہلکے نقطہ کے مقابلہ میں جو اسی رفتار سے حرکت کرتا ہو زیادہ تیز معلوم ہوتا ہے۔

بلیولر اور لیہمان نے چند سال ہوئے بعض اشخاص کی ایک عجیب و غریب خصوصیت کی طرف توجہ منعطف کرائی تھی۔ اور وہ یہ کہ آنکھ جلد وغیرہ پر جو ارتسام ہوتے ہیں ان کے ساتھ آواز کا بھی احساس ہوتا ہے۔ اس مظہر کو بعض اوقات رنگین سماعت کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اور یہ متعدد بار بیان ہو چکا ہے۔ ابھی حال ہی میں وینیسی اربین ٹش نے ثابت کیا ہے کہ یہ واقعات ایک نہایت ہی عام قانون کی مثالیں ہیں یہ کہ ہمارے تمام آلات حس ایک دوسرے کی حسوں کو متاثر کرتے ہیں۔ ایسے ٹکڑوں کا رنگ جو اس قدر دور تھے کہ شناخت نہ ہو سکے اس کو اربین ٹش کے مریضوں نے اس وقت شناخت کر لیا جب ان کے کان کے برابر دوشاخہ بجایا گیا۔ بعض اوقات اس کے برعکس یہ نتیجہ ہوا کہ آواز کی وجہ سے ساحت نظر اور تاریک ہو گئی۔ نظر کی تیزی بڑھ گئی یعنی جو حروف اتنی دور تھے کہ پڑھے نہ جا سکتے تھے وہ اس وقت پڑھے جانے لگے جب کان کے قریب دوشاخہ

بجا یا گیا۔ اربن ٹسش نے اپنے اختبار کو متغیر کر کے یہ دریافت کیا ہے کہ نتائج سب پر مرتب ہوتے ہیں یعنی وہ آوازیں جو سماعت کی حد پر تھیں اس وقت اچھی طرح سنائی دینے لگیں جب آنکھوں کے سامنے مختلف قسم کی روشنیاں لائی گئیں۔ یونوا سُتقے لمس حرارت و برودت کی حس وغیرہ میں روشنیوں کے سامنے لانے اور آوازوں کے پیدا کرنے سے تغیرات ہوئے۔ اثر کے اعتبار سے مختلف افراد میں باہم فرق ہوتا تھا۔ مگر جن پر بھی اختبار کیا گیا ہے ان سب پر اثر ضرور ہوا۔ یہ مظاہر کسی حد تک حس کے ان اثرات کو یاد دلاتے ہیں جو اس سے عضلی انقباض کی قوت میں واقع ہوتے ہیں جن کا کہ مسٹر فیری نے مشاہدہ کیا ہے اور جن کا ذکر بعد میں آئے گا۔ ان سب سے زیادہ معروف مثالیں شور اور روشنی سے اَلم کے اور کل متلازم حسوں سے متلی کے بڑھ جانے کی ہے۔ جو اشخاص کسی مرض میں مبتلا ہوتے ہیں وہ جبلی طور پر خاموشی اور تاریکی کے جویاں ہوتے ہیں۔

غالباً اس بارے میں ہر شخص کو اتفاق ہوگا کہ اس قسم کے تمام واقعات کی توجیہ کرنے کا بہترین طریقہ عضویاتی ہے۔ یقیناً ایسا ہوتا ہوگا کہ دماغی عمل دوسرے تموج کے داخل ہونے سے یا تو قوی ہو جاتا ہے یا کمزور پڑ جاتا ہے۔ غالباً یہاں کوئی شخص بھی نفسیاتی توجیہ کو ترجیح نہ دے گا۔ مجھے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ذہنی رد عمل اور کثرت ہیجانات کے تمام واقعات اسی قسم کے حالات ہوں گے اور یہ کہ عضویاتی توجیہ ہر جگہ سب سے سادہ اور بہترین ہوتی ہے۔ جب ہم وقت سرخ اور سبز روشنیوں سے ہم کو زرد دکھائی دیتا ہے جب ستک کے تین سروں سے ہم کو ایک راگ سنائی دیتا ہے تو اس کی وجہ یہ نہیں ہوتی کہ سرخ اور سبز روشنیوں کی حس اور تینوں سروں کی حس علحدہ علحدہ دماغ میں داخل ہوتی ہے اور اس کے اندر یا اس کی مضافی فعلیت سے زرد رنگ اور راگ کے اندر متحد ہو جاتی ہو بلکہ اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ روشنی یا ہوائی امواج کی کثرت نئے قشری اعمال کو پیدا کر دیتی ہے جس کے مطابق زرد رنگ اور راگ کا احساس ہوتا ہے۔ جب اشیا کے حسی اوصاف ہمارے بلند ترین فکر کے معروضات میں داخل ہوتے ہیں تو یقیناً ایسا ہی ہوتا ہے۔ ان کی علحدہ علحدہ حسیں جوں کی توں موجود نہیں ہوتیں بلکہ ان کی جگہ بلند تر فکر لے لیتا ہے جو اگرچہ ان سے

مختلف نفسی وحدت ہوتا ہے مگر انھی حسی اوصاف کو جانتا ہے جن کو وہ جانتے تھے۔
باب ۶ میں جو اصول بیان کیے گئے تھے ان کی اس نئے سلسلہ میں تائید ہوتی معلوم ہوتی ہے۔ ہم ایک خیال یا ایک حس کو بہت سے خیالوں یا حسوں سے نہیں بنا سکتے صرف براہ راست اختبار ہی سے ہم کو اس کا علم ہو سکتا ہے کہ جب ہم پر ایک وقت میں بہت سے مہیج عامل ہوں تو ہم کو کس شئے کا ادراک ہوگا۔

## حس کا خارجی اظلال

ہم اکثر یہ سنتے ہیں کہ ہماری تمام حسیں ابتداءً ہم کو ذہنی یا داخلی معلوم ہوتی ہیں اور یہ بعد میں ہمارے ایک خاص عمل سے خارج میں آتی ہیں یا ان کا اظلال ہوتا ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ خارجی دنیا میں واقع ہیں۔ چنانچہ پروفیسر لیڈ کی قیمتی تصنیف میں ہم کو یہ عبارت ملتی ہے۔
"حسیں ...... ذہنی حالتیں ہوتی ہیں جن کا مقام (جس حد تک کہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ ان کا کوئی مقام ہوتا ہے) ذہن ہوتا ہے۔ ان حسوں کا محض ذہنی حالتوں سے طبیعی اعمال میں منتقل ہونا جو حوالی جسم میں واقع ہوتے ہیں یا اشیا کے ان اوصاف میں ہونا جو مکان کے اندر جسم سے خارج واقع ہوتی ہیں ایک ذہنی عمل ہے۔ اس کو ذہنی اکتساب بھی کہہ سکتے ہیں کیونکہ یہ ایسا فعل ہوتا ہے جو اپنے کمال کی حالت میں ترقی کے ایک طویل و پیچیدہ عمل سے عالم وجود میں آتا ہے۔ حاسہ کے اخصارات کے درست کرنے کے عمل میں دو منزلیں قابل غور اور نہایت ہی اہم ہیں اور ان پر خاص توجہ کی ضرورت ہے۔ ان میں سے اول تو جسم کے اندر تعین مقام یا حسوں کا محض ذہنی حالتوں سے ایسے اعمال یا اسباب میں منتقل ہونا ہے جن کے متعلق یہ تسلیم کیا جاتا ہے کہ یہ جسم کے کم و بیش منفردہ نقاط پر واقع ہو رہے ہیں۔ دوسرے خارجی اظلال ہے جس کو بعض اوقات خارجی ادراک بھی کہتے ہیں جو ان حسوں کو ایسی اشیا کے اوصاف ہونے کی حیثیت سے جو مکان کے ایک حصہ میں ہیں اور جسم سے ملی ہوئی ہیں یا

اس سے کم وبیش فاصلہ پر واقع ہیں ایک وجود خارجی دینے کے مساوی ہے۔"

مجھے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس نظریے کے لیے خفیف سی بھی شہادت موجود نہیں ہے۔ یہ صرف اس رائے پر مبنی ہے کہ ہماری حسوں میں دراصل مکان کا تصور نہیں ہوتا اور یہ ایسی رائے ہے جس کے متعلق مجھے تو یہ اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ میں اس کے سمجھنے سے قاصر ہوں۔ میں جب سامنے رکھی ہوئی کتابوں کی الماری کی طرف نظر ڈالتا ہوں تو میں ایک بڑی ممتد قسم کی خارجی حقیقت کے علاوہ جس کا کہ مجھے اس وقت ادراک ہو رہا ہے کسی ایسے احساس کا تصور نہیں کر سکتا اگرچہ کتنا ہی خیالی کیوں نہ ہو مجھے اس سے پہلے کبھی ہوا ہو۔ یہ بات کہ ہم کو اشیا کا جو احساس ہوتا ہے وہ اول ذہنی ہوتا ہے حقیقت سے اس قدر بعید ہے کہ واقعہ اس کے بالکل برعکس معلوم ہوتا ہے۔ ہمارا سب سے قدیم سب سے زیادہ جبلی سب سے کم ترقی یافتہ شعور خارجی قسم کا ہوتا ہے اور ہم کو داخلی دنیا کا شعور صرف اس وقت ہوتا ہے جب تخیل ترقی کر جاتا ہے۔ اس کے بعد ہم اس کو خارجی دنیا سے حاصل کردہ ثروت سے جس سے کہ ہم شروع میں واقف تھے ترقی دیتے چلے جاتے ہیں یہاں تک کہ تصوری بن جاتے ہیں۔ مگر ذہنی شعور کا جو خود سے ذہنی ہونے کی حیثیت سے واقف ہوا ابتداءً وجود نہیں تھا۔ حتیٰ کہ الم و درد بھی ابتداءً یقیناً خارج میں محسوس ہوتا ہے یعنی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی شے مکان میں ہے اسی وجہ سے اس کا مقام ذہن میں نہیں بلکہ جسم کے کسی حصہ میں ہوتا ہے۔

"ایک ایسی حس جو نہ حرکت کرنے کی تسویق پیدا کرے اور نہ کوئی خارجی اثر پیدا کرنے کا رجحان رکھتی ہو ظاہر ہے کہ وہ ایک جاندار کے لئے بیکار ہو گی۔ ارتقا کے اصول کے بموجب اس قسم کی حس کا کبھی نشو و نما نہیں ہو سکتا۔ لہذا ہر حس دراصل کسی خارجی اور محسوس کرنے والے سے علیحدہ کسی شے سے تعلق رکھتی ہے (اینگلمن کے مشاہدے کے مطابق) ماقبل حیوان کی ایک قسم اپنے معدوں کو اس وقت منقبض کر لیتی ہے جب کوئی خارجی شے ان کے اجسام سے مس کرتی ہے اگرچہ یہ خارجی اجسام خود ان کی نوع دوسرے افراد کے معدے ہی ہوں حالانکہ خود ان کے معدے کے باہمی مس سے اس قسم کا انقباض نہیں ہوتا۔ لہذا یہ

ادنیٰ حیوان بھی خارجی دنیا کو محسوس کر سکتے ہیں حتیٰ کہ علیت کے خلقی تصورات اور غالباً مکان کے کسی واضح شعور کے بغیر۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ یقین کہ ہم سے خارج میں کوئی شئے موجود ہے فکر سے پیدا نہیں ہوتا بلکہ یہ حس سے پیدا ہوتا ہے۔ یہ اسی بنیاد پر قائم ہے جس بنیاد پر کہ خود ہمارے وجود کا یقین ہوتا...... اگر ہم نوزائیدہ جانوروں کے طرز عمل پر غور کریں تو ہم کو ان سے یہ ظاہر ہوتا معلوم نہیں ہوتا کہ ان کو سب سے پہلے حسوں کا بہ حیثیت خارجی ہیجانات کے شعور ہوتا ہے۔ اس حیرت انگیز یقین کی توجیہ میں جس کے ساتھ وہ اپنی حسوں سے کام لیتے ہیں (اور جو تطابق و توارث کا نتیجہ ہے) ہم کو یہ کہنا زیادہ قرین صحت معلوم ہوتا ہے کہ یہ خارجی عالم کے خلقی وجدان کا نتیجہ ہے..... بجائے اس کے کہ ہم حس کی خالص موضوعیت سے آغاز کریں اور پھر یہ دریافت کریں کہ اس کو خارجی حیثیت کیونکر حاصل ہوئی ہوگی ہم کو حس کے اندر خارجیت کو فرض کر کے گفتگو کا آغاز کرنا چاہئے اور پھر یہ ظاہر کرنا چاہئے کہ کس طرح فکری شعور کے لئے آخرالذکر کی ترجمانی ایک شئے کے نتیجہ کے طور پر ہوتی ہے اور مختصر یہ ہے کہ کس طرح سے اصلی اور فوری خارجیت میں منتقل ہو جاتی ہے۔"

دوسری گڑبڑ جو حسوں کے لئے ہر قسم کی خارجی خصوصیت سے انکار کر دینے سے زیادہ عام ہے یہ مفروضہ ہے کہ یہ دراصل جسم کے اندر واقع ہیں اور خارج میں ان کا اظلال ایک ثانوی عمل سے ہوتا ہے۔ موسیوٹین کے نزدیک یہ ثانوی رائے جس حد تک کہ حس کے مقام کا تعلق ہے ہمیشہ غلط ہوتی ہے۔ گر اتفاق سے یہ ایک حقیقی شئے کی طرف اشارہ کرتی ہے جو اس وقت اس سمت میں ہوتی ہے جس سمت میں کہ حس کا اظلال ہوتا ہے۔ چنانچہ اس مصنف کے قول کے مطابق ہم اس کو حقیقت نما وہم کہہ سکتے ہیں۔ خود لفظ حس عضویاتی کتب میں اس طرح سے استعمال ہوتا ہے کہ گویا اس کے معنی وہی ہیں جو طبیعی ارتسام کے ہوتے ہیں خواہ وہ اختتامی آلات میں ہو یا مراکز میں جو اس کی مقدم شرط ہوتی ہے اور یہ سب کچھ اس کے باوجود ہے کہ ہم حس کے معنی طبیعی واقعہ کے نہیں بلکہ ذہنی واقعہ کے لیتے ہیں۔ مگر جو لوگ اس سے قطعی طور پر ذہنی واقعہ ہی کے معنی لیتے ہیں وہ بھی اس کے لئے ایک طبیعی محل چھوڑ دیتے ہیں اور یہ خیال کرتے ہیں کہ خارجی عالم میں یہ عصبی قطعات میں

ہوتی ہے جو مبہم ہونے کی صورت میں اس کی پیدائش کا موجب ہوتے ہیں۔ اور پھر (ایک قدم اور آگے بڑھ کر) وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ اسے اپنا وہی مقام بنانا چاہیئے جہاں کہ وہ اس کو رکھنا چاہتے ہیں۔ یعنی اس کو اس مقام کا اپنے مسکن کی حیثیت سے علم ہونا چاہیئے اور بعدازاں حرکت کرے جس سے کہ یہ اور کہیں معلوم ہو۔

یہ تمام باتیں نہایت ہی مبہم اور ناقابل فہم معلوم ہوتی ہیں۔ شعور کے متعلق جیسا کہ ہم پہلے کہہ چکے ہیں صحیح معنی میں نہیں کہا جا سکتا کہ اس کا مسکن فلاں جگہ ہے۔ دماغ سے تو اس کے حرکیاتی تعلقات ہوتے ہیں اور تمام چیزوں سے اس کے دقوفی تعلقات ہوتے ہیں۔ ایک نقطۂ نظر سے تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ حس اور دماغ ایک ہی جگہ ہیں دوسرے نقطۂ نظر سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ یہ اس جگہ ہے جس جگہ کہ وہ وصف ہے جس کا اس کو دقوف ہو رہا ہے۔ مگر یہ مفروضہ کہ حس ابتداءً خود کو محسوس کرتی ہے بالکل بے بنیاد ہے۔ نہ تو اس کے لیئے اولی ظن غالب ہے اور نہ تجربہ کے واقعات سے یہ ثابت کیا جا سکتا ہے کہ اس قسم کی واگزاری ہماری حسیت کے اصل دقوفی عمل کا کوئی جزو ہوتی ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ ہم اپنی حسوں کے معروضات کو کہاں محسوس کرتے ہیں۔ یقیناً ایک بچہ جو بوسٹن میں ابھی پیدا ہوا ہے جس کو اس شمع کے شعلہ کی حس ہو رہی ہے جس سے اس کا کمرہ روشن ہے یا جس کو اپنے قمیص کے بٹن کی حس ہو رہی ہے وہ ان چیزوں میں سے کسی کو کبھی ۷۲ درجہ طول بلد مغرب میں اور ۴۱ درجہ عرض بلد شمال میں محسوس نہیں کرتا۔ وہ ان کو مکان کی تیسری منزل پر محسوس نہیں کرتا۔ یہ ان کو اپنی اور حسوں سے جو اس کو اسی وقت کمرے کی اور چیزوں سے ہوتی ہوں گی بین طور پر داھنے یا بائیں بھی محسوس نہیں کرتا۔ مختصر یہ کہ وہ ان کے دنیا میں کسی شے کے ساتھ مکانی علائق سے بالکل واقف نہیں ہوتا۔ شعلہ اپنی جگہ رکھتا ہے اور بٹن کی تکلیف اپنی جگہ رکھتی ہے۔ مگر ہنوز ان جگہوں کو نہ تو اور جگہوں کے مطابق سمجھا گیا ہے اور نہ ان کو اوروں سے متباین کیا گیا ہے۔ یہ بعد میں ہوتا ہے۔ کیونکہ وہ جگہیں جن کا ابتداءً اس طرح حسی طور پر علم ہوتا ہے بچے کی مکانی دنیا کے عناصر ہوتی ہیں جو مدت العمر اس کے ساتھ رہتے ہیں۔ حافظہ اور بعد کے

تجربات سے وہ ان آنکھوں کی نسبت بہت سی باتیں سیکھتا ہے جو اس کو ابتداءً معلوم نہ تھیں۔ مگر زندگی کے ختم تک دنیا کے بعض مقامات اس کے لئے ایسے مقامات کے طور پر متعین رہتے ہیں جن مقامات میں کہ وہ حسیں تھیں۔ اور اس سوال کا کہ فلاں شے کہاں ہے اس کے پاس صرف یہی جواب ہوگا کہ وہاں ہے اور وہ کسی ابتدائی حس کا نام لے دے گا جس کے ذریعہ سے اس مقام کا تعین ہو جائے گا۔ مکان کے معنی ہماری تمام ممکنہ حسوں کے مجموعے کے ہیں۔ کوئی دوسرا امکان نہیں ہوتا جس کا علم باطن میں موجود ہو یا جو انقلاب انگیز انتساب سے پیدا ہو جاتا ہو۔ یعنی یہ کہ ہماری حسیں جو ابتداءً بغیر مکان کی تھیں ڈال دی جاتی ہوں۔ حسیں، مکان اور اس کے تمام مقامات ہماری عقل میں لاتی ہیں، عقل سے حاصل نہیں کرتیں۔

بعد میں بچہ اپنے جسم سے وہ مقام سمجھتا ہے جہاں سے کہ اس کو پن کی تکلیف اور اس قسم کی اور حسیں محسوس ہوتی تھیں یا ہوتی ہیں۔ یہ کہنا اسی طرح سے صحیح نہیں ہے کہ وہ اس الم کا اپنے جسم میں مقام مقرر کرتا ہے جس طرح سے یہ کہنا صحیح نہیں کہ وہ اس الم میں اپنے جسم کا مقام مقرر کرتا ہے۔ دونوں باتیں صحیح ہی ہیں وہ الم اس شے کا جزو ہے جو وہ اپنے جسم سے سمجھتا ہے۔ اسی طرح خارجی دنیا سے بچہ اس کے علاوہ کچھ نہیں سمجھتا کہ یہ وہ جگہ ہے جہاں کہ شمع کا شعلہ اور اس قسم کی اور بہت سی حسیں محسوس ہوتی ہیں۔ وہ شمع کے مقام کا خارجی دنیا میں اسی طرح سے تعین نہیں کرتا جس طرح سے خارجی دنیا کے مقام کا شمع میں تعین نہیں کرتا۔ اور پھر ہم یہ کہتے ہیں کہ وہ دونوں باتیں کرتا ہے کیونکہ شمع اس شے کا جزو ہے جس کو وہ خارجی دنیا سمجھتا ہے۔

یہ بات (ایسا معلوم ہوتا ہے) تسلیم کرلی جائے گی اور (مجھے یقین ہے کہ) ادراک مکان کے باب میں اور واضح ہو جائے گی لیکن اس ادراک کے بعد نشوونما اس قدر پیچیدہ ہیں کہ یہ سادہ اصول آسانی کے ساتھ نظر انداز ہو جاتے ہیں۔ ایک پیچیدگی تو اس واقعہ سے پیدا ہوتی ہے کہ اشیا حرکت کرتی ہیں اور یہ کہ اصل معروض جو ان سے ہم کو محسوس ہوتا ہے اس کے دو حصے ہو جاتے ہیں۔ ان میں سے ایک تو ان کے اخبار و آثار کا ہوتا ہے اور دوسرا ان کی کیفیت یا ماہیت کا۔ اس کے بعد ہم مقابلہ کرتے ہیں کہ وہ کہاں تھیں اور اب کہاں ہیں۔ اگر ہم حرکت نہ کریں تو وہ کہاں تھیں کی حس اسیا

کوئی تغیر نہیں ہوتا۔ مگر ہم خود بھی حرکت کرتے ہیں اس لیۓ اس میں بھی تغیر ہوتا ہے اور وہ کہاں تھیں کی واقعی حس ویسی نہیں رہتی جیسی کہ یہ دراصل تھی بلکہ ایک ایسی حس ہو جاتی ہے جس کو ہم محض ممکن خیال کرتے ہیں۔ رفتہ رفتہ ان ممکنہ حسوں کا نظام اصل حسوں کی جگہ لیتا جاتا ہے۔ اوپر اور نیچے موضوعی تصور بن جاتے ہیں۔ مشرق و مغرب داہنے بائیں کی نسبت زیادہ صحیح ہو جاتے ہیں وغیرہ اور آخرکار اشیا کا مقام بعض خیالی چیزوں سے زیادہ صحیح طور پر متعین ہو جاتا ہے بہ نسبت ان کی اس نسبت کے جو ان کو ہمارے اجسام کے ساتھ یا ان اشیا کے ساتھ ہوتی ہے جن کے ذریعہ سے ان کا مقام ابتداءً متعین ہوا تھا۔ اب بات یہ ہے کہ ہمارے اصل تعین مقامات کی یہ نظر ثانی ایک پیچیدہ معاملہ ہوتا ہے۔ اور اس میں بعض واقعات ایسے ہوتے ہیں جن کو نظری طور پر نقل مکان کہہ سکتے ہیں جس کی بنا پر حسیں اس سے زیادہ دور و قلیل رہ جاتی ہیں جہاں کہ یہ ابتداءً معلوم ہوتی تھیں۔

اس میں شک نہیں کہ اس تغیر پذیر فاصلے سے زیادہ بہت ہی کم چیزیں حیرت انگیز ہوں گی جو ہماری حسوں کے بہت سے معروضات کے متعلق پیدا کیا جا سکتا ہے۔ مکھی کی بھنبھناہٹ کو دور سے انجن کی سیٹی سمجھ سکتے ہیں یا خود مکھی پر اگر پوری طرح سے نظر قائم نہ ہو تو ممکن ہے کہ اس سے یہ دھوکہ ہو کہ دور سے پرندہ نظر آ رہا ہے۔ اگر ہم دوربین کے شیشے کے ایک کونے سے دیکھیں اور پھر دوسرے کونے سے دیکھیں تو ہم کو معلوم ہوگا کہ وہی چیزیں جو بہت قریب معلوم ہوتی تھیں بہت ہی دور معلوم ہونے لگی ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ ہماری تمام تر ابتدائی تعلیم شکلی حسوں کے معروضات کے صحیح فاصلے متعین کرنے میں صرف ہو جاتی ہے۔ ایک بچہ چاند کے پکڑنے کی کوشش کرتا ہے۔ بعد میں یہ کہا جاتا ہے کہ وہ اس حس کا ایسے فاصلہ تک اظلال کرتا ہے جس کے متعلق وہ جانتا ہے کہ اس کی دسترس سے باہر ہے۔ ایک نوجوان کی کیفیت جو پیدائشی نابینا تھا اکثر نقل کی جاتی ہے۔ اس کو موتیا بند تھا مسٹر جی سیلڈن نے اس کا علاج کیا۔ جب اس کو پہلے پہل نظر آیا تو اس کو فاصلے کا اس قدر کم احساس تھا کہ وہ سمجھتا تھا کہ جس طرح لمس میں اشیا اس کے بدن کو چھوتی ہیں اسی طرح دیکھنے میں آنکھوں سے مس کرتی ہیں۔ اور مریض جو ابتداءً پیدائشی نابینا تھے اور بعد میں عمل جراحی سے ان کی آنکھیں روشن ہوئیں

ان کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ دیکھنے کے بعد چیزوں کے محسوس کرنے کے لئے اپنے ہاتھ اپنی آنکھوں کے قریب لاتے اور جب وہاں کسی شئے کو نہ پاتے تو بتدریج رفتہ رفتہ آگے ہاتھ بڑھاتے تھے۔ ان واقعات سے اکثر لوگوں نے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ ہم کو اپنے قدیم ترین بصری معروضات آنکھوں سے بالکل ملے ہوئے محسوس ہوتے ہوں گے۔

لیکن لمسی معروضات بھی اس قسم کے ابہام مقام سے متاثر ہو سکتے ہیں۔

اگر ہمارے سر کا کوئی بال کھینچا جائے تو ہم کو جہت کشش کا اس حرکت کی بنا پر جو اس سے ہمارے سر کو ہوتی ہے خاصہ احساس ہوتا ہے۔ مگر کشش کا احساس اسی بال کے طول میں نہیں سمجھا جاتا جو کھینچا ہے بلکہ سر کی جلد میں سمجھا جاتا ہے اس سے اس واقعہ کا تعلق معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے بال آلۂ لمس کا کام زیادہ نہیں دیتے۔ جن جانوروں میں کانٹے دار بال ہوتے ہیں یا وہ چوپائے جن کی مونچھیں آلات لمس کا کام دیتی ہیں ان کے متعلق مشکل سے شک کیا جا سکتا ہے کہ احساس جڑ سے بڑھ کر خود بال کی نوک تک پہنچ جاتا ہے۔ خود ہم کو قریب قریب ایسا ہی احساس ہوتا ہے جب سر یا ڈاڑھی کے تمام بالوں کو بہ حیثیت مجموعی مس کیا جاتا ہے ہم یہ محسوس کرتے ہیں کہ مس جلد سے کچھ فاصلہ پر ہو رہا ہے۔

جب جسم میں دھنسے ہوئے اور سخت حصوں مثلاً دانتوں ناخنوں وغیرہ کو چھوا جاتا ہے تو ہم مس کو خارج میں اسی جگہ محسوس کرتے ہیں جہاں کہ یہ ہوتا ہے۔ اور اس سے گہرا یعنی اعصاب کے اختتامات پر نہیں ہوتا۔ لیکن اگر دانت ہلتا ہوا ہے تو ہم کو دو لمس محسوس ہوتے ہیں ایک تو اس کی جڑ میں اور ایک اس کی چوٹی پر۔

اس واقعہ سے اس سخت جسم کے واقعہ تک جو جسم سے عضوی طور پر وابستہ نہیں ہوتا بلکہ اتفاقاً اس سے مس رکھتا ہے تغیر بلا کسی درمیانی درجہ کے ہوتا ہے۔ چھڑی کے سرے سے ہم ہوا میں یا دیوار پر اسی طرح سے حروف بنا سکتے ہیں جس طرح انگلی کے سرے سے اور ایسا کرنے میں جس قدر حصہ پر سے چھڑی گزرتی ہے اس کا احساس بغیر چھڑی کے انگلی کے سرے سے بھی اسی طرح سے ہو جاتا ہے۔ اسی طرح سے نقشہ نویس کو فوری ادراک اپنی پنسل کے سرے سے ہوتا ہے جراح کو اپنی نشتر کی نوک کا ہوتا ہے

اور ڈول لڑنے والے کو اپنے خنجر کی نوک کا اس وقت ہوتا ہے جب یہ دشمن کی جلد میں گھستی ہے۔ جب ہم ایک مرتعش سیڑھی کے وسط میں ہوتے ہیں تو ہم کو صرف یہی محسوس نہیں ہوتا کہ ہمارا پاؤں ایک درجے پر ہے بلکہ یہ بھی محسوس ہوتا ہے کہ سیڑھی کے پائے بھی زمین پر ہیں۔ اگر ہم مقفل لوہے کے دروازے کو ہلاتے ہیں تو ہم کو وسط محسوس ہوتا ہے جس پر کہ ہمارے ہاتھ ہوتے اور حرکت کرتے ہیں مگر ہم کو سروں کا جمود بھی اسی طرح سے محسوس ہوتا ہے جہاں چولین اور قفل ہوتے ہیں اور ہم کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تینوں ایک ساتھ ہی محسوس ہو رہے ہیں۔ باایں ہمہ وہ جگہ جہاں کہ حس محسوس ہوتا ہے ہمیشہ جلد ہوتی ہے جس کی حسوں کی بعض اوقات تو سطح پر کی اشیا کی صورت میں ترجمانی ہوتی ہے اور بعض اوقات ایسی اشیا کی صورت میں ہوتی ہے جو ایک فاصلہ پر ہوتی ہیں۔

ادراک مکان کے باب میں معلوم ہوگا ہم کو خود اپنی حرکت کا جو احساس ہوتا ہے وہ زیادہ تر ہمارے گھومنے والے مفاصل کی حسیت کی وجہ سے ہوتا ہے۔ بعض اوقات اپنی کہنی کے جوڑ پر توجہ کو مرکوز کر کے ہم خود جوڑ کے اندر حرکت محسوس کر سکتے ہیں۔ لیکن ہم کو ہمیشہ اس کے ساتھ ہی اس راستہ کا بھی شعور ہوتا ہے جو حرکت کے دوران میں ہماری انگلی کے سرے فضا میں قائم کرتے ہیں لیکن انگلی کے سروں میں طبیعی طور پر کسی طرح سے حرکت سے تغیر نہیں ہوتا۔ اگر ہماری کہنی کے پیچھے کے عصب پر ضرب لگتی ہے تو یہ اس میں اور انگلی کے سروں دونوں میں محسوس ہوتی ہے۔ کہنی کے سُن ہو جانے سے انگلیوں میں تکلیف ہوتی ہے۔ اگر عصبی خزلموں میں سے برقی موجیں گزاری جاتی ہیں خواہ وہ جلدی ہوں یا خاص حسوں کی تو یہ ایسی حسوں کا باعث ہوتے ہیں جن کا منفامر ان عصبی ریشوں سے دور محسوس ہوتا ہے جن میں سے کہ برقی موجیں گزاری گئی ہیں جن اشخاص کا بازو یا ٹانگ کاٹ ڈالی جاتی ہے، ان کے متعلق یہ ایک مشہور بات ہے کہ وہ اپنے کھوئے ہوئے ہاتھ یا پاؤں کا ایک مبہم احساس رکھتے ہیں۔ اگر ان کو یہ احساس ہر وقت نہ بھی ہو تو بھی کبھی کبھی ہوتا ہے یہی اوقات ان اعصاب کے متہیج کرنے سے ہوتا ہے جو مصنوعی پاؤں میں دبے ہوئے ہوتے ہیں۔

ڈاکٹر مچل کہتے ہیں کہ میں نے حال ہی میں ایک شخص کے جسم میں سے بجلی گزاری جس کا شانہ کٹا ہوا تھا گر مریض کو اس کے ممکنہ نتائج سے آگاہ نہ کیا تھا۔ دو سال سے اس نے اس عضو کو بالکل محسوس کرنا چھوڑ دیا تھا۔ لیکن جونہی تموج نے اس کے اعصاب کو متاثر کیا وہ فوراً چلا اٹھا "میرا ہاتھ' میرا ہاتھ" اور معدوم ہاتھ کے پکڑنے کی کوشش کی جو وہم میں نے پیدا کر دیا تھا وہ جلدی رفع ہو گیا کسی بھوت اور سائے سے بھی اس شخص کو اس قدر حیرت نہ ہوتی یہ احساس اس کو اس قدر حقیقی معلوم ہوتا ہے۔

اب دیکھنے کے لائق بات یہ ہے کہ معدوم عضو کی ظاہری وضع میں تغیر ہوتا ہے اکثر پیر زمین پر معلوم ہوتا ہے یا مصنوعی پاؤں جس وضع میں ہوتا ہے (اگر اس سے کام لیا جائے) اسی میں محسوس ہوتا ہے۔ جس حالت میں کہ بازو کاٹ ڈالا جاتا ہے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کہنی مڑی ہوئی ہے اور ہاتھ سینے پر رکھا ہے۔ بعض اوقات غیر فطری وضع کا احساس ہوتا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہاتھ کاندھے میں سے براہ راست شاخ کی طرح سے نکل رہا ہے یا پاؤں بقیہ ٹانگ کے گھٹنے کے برابر محسوس ہوتا ہے۔ بعض اوقات معدوم عضو کی وضع کا احساس مبہم ہوتا ہے جیسا کہ ڈاکٹر وئیر مچل کے ایک اور مریض کے حال میں ہوا ہے۔

"جس کی گیارہ سال کی عمر میں ٹانگ ضائع ہو گئی تھی۔ اس کو یاد ہے کہ پاؤں رفتہ رفتہ قریب آیا اور آخر کار گھٹنے تک پہنچ گیا۔ جب اس شخص نے مصنوعی ٹانگ لگالی تو اس نے رفتہ رفتہ اپنی قدیم صورت اختیار کر لی اور اس کو اب اپنی ٹانگ کے ضائع ہو جانے کا کبھی احساس نہیں ہوتا سوائے اس کے کہ وہ مصنوعی ٹانگ کا ذکر کرے اور اپنی گم شدہ ٹانگ کا خیال کرے۔ اس وقت توجہ کے اس جانب منعطف ہونے سے اس حصہ میں ایک قسم کی بے چینی اور انگلیوں کی فعلی اور ناگوار حرکت کی ذہنی حس ہوتی ہے۔ ان احساسات کے ساتھ یہ غلط فہمی پھر عود کر آتی ہے کہ پاؤں گھٹنے پر رکھا ہے۔"

ان واقعات اور اس قسم کے تمام واقعات کو آسانی کے ساتھ اس طرح بیان کر سکتے ہیں گویا ہماری حسوں کو حالات دماغ کے قریب یا جسم کی سطح کے قریب اپنے اصلی مقام سے نقل مکان کرنے پر آمادہ کر دیتے ہیں اور یہ بہت دور معلوم ہونے لگتی ہیں

دگیران سے مختلف حالات میں) بہ نقل مکان کرنے کے بعد پھر لوٹ آتی ہیں۔ مگر جو کچھ ہوتا ہے اس کی تھوڑی سی تحلیل سے یہ ظاہر ہوجاتا ہے کہ یہ بیان صحیح نہیں ہے۔

جس خارجیت کے ساتھ ہماری ہر حس دراصل ہم کو محسوس ہوتی ہے یعنی اس کی وسیع اور مکانی نوعیت جو اس کے مافیہ کا اصلی جزو ہے وہ کسی اور حس کے ساتھ وابستہ نہیں ہوتی۔ پہلے پہل جب ہم آنکھیں کھولتے ہیں تو ہم کو ایک بصری معروض کا احساس ہوتا ہے جو ایک جگہ ہوتی ہے لیکن جو ہنوز کسی اور شے کی نسبت سے جگہ نہیں پاتی اور نہ کسی اور جگہ کے ہم مقام سمجھی جاتی ہے جس سے ہم کسی اور طرح سے واقف ہوں۔ یہ ایسی جگہ ہوتی ہے جس سے کہ ہنوز ہمیں وقوف محض ہوتا ہے۔ لیکن جب بعد میں ہم کو اس امر کا علم ہوتا ہے کہ یہی جگہ ہمارے سامنے بھی ہے تو اس کے معنی صرف یہ ہوتے ہیں کہ ہم نے اس کے متعلق کچھ سیکھ لیا ہے۔ یعنی یہ وہ جگہ ہے جس کو سامنا کہتے ہیں اور جس کا تعین بازو ہاتھ سر یا جسم کی کسی حس سے ہوتا ہے۔ لیکن ہمارے بصری تجربہ کے پہلے لمحے میں اگرچہ ہم کو اپنے سر ہاتھ جسم سے پہلے سے واقفیت ہو گر ہم ان کے اس نئی شے سے علائق کی نسبت کچھ نہ جان سکتے تھے اس کے مقام کا فوراً ان کی نسبت سے تعین نہیں ہوسکتا تھا۔ اس کا مقام ان مقاموں کے کس طرح سے مطابق ہوتا ہے جو ان کے احساسات سے حاصل ہوتے ہیں ایسی بات ہے جس کا علم ہم کو صرف بعد کے تجربہ سے ہوسکتا ہے اور آیندہ باب میں ہم کسی قدر تفصیل کے ساتھ یہ بیان کریں گے کہ بعد کا تجربہ کس طرح سے امتیاز اختلاف انتخاب اور ذہن کے دیگر یہم عمل کرنے والے اعمال کے ذریعہ سے یہ مطابقت قائم کرتا ہے۔

لہذا جب بچہ چاند کے پکڑنے کی کوشش کرتا ہے تو اس کے معنی یہ نہیں ہیں کہ جو کچھ وہ دیکھتا ہے اس سے اس کو وہ حس حاصل نہیں ہوتی جس کو بعد میں وہ فاصلہ کے نام سے جانتا ہے۔ اس کے معنی صرف یہ ہیں کہ جو چیزیں اس بصری فاصلہ پر ہیں ان کے متعلق اس کو ابھی علم نہیں ہوا ہے کہ ان کا لمسی یا دستی فاصلہ کتنا ہے۔ اور جب وہ شخص جس پر موتیا بند کا ابھی عمل جراحی ہوا ہے ان چیزوں کو اپنی آنکھوں کے قریب ٹٹولتا ہے جو فاصلے پر ہیں تو اس کے بھی یہی معنی ہیں۔ فاصلوں کے اختلافات کی جتنی ظاہر علامات ہیں وہ اس غریب کی حس سے کسی نہ کسی طرح سے معدوم ہوتی ہیں اس کی نظر یک یہ چشمی

ہوتی ہے کیونکہ ایک وقت میں صرف ایک ہی آنکھ پر عمل جراحی ہوتا ہے۔ عدسہ نکال ڈالا جاتا ہے اور ہر شے بے قاعدہ نظر آتی ہے۔ وہ ڈھیلے کے اندر روشنی کے خوف اور پانی بہنے اور دیگر تکلیف دہ مقامی حسوں کو محسوس کرتا ہے جن کے مقام کو وہ عرصہ سے لمسی اشارات سے جانتا تھا۔ تو تعجب کی بات کیا ہے اگر پہلا لمسی ردعمل جس کا نئی حسیں باعث ہوتی ہیں ایسا ہو جس کا اتلاف عضو کی لمسی حالت سے ہو۔ اور مادے کے متعلق اس کے جو کچھ دعوے ہوتے ہیں تو بقول پروفیسر پال جینٹ کیا تعجب ہے کہ وہ اب بھی لمسی اصطلاحات میں بیان کیے جائیں کیونکہ وہ صرف اسی زبان سے واقف ہے۔ چھوئے جانے کے معنی اس کے نزدیک پہلے حرکت کیے بغیر ایک ارتسام سے متاثر ہونے کے ہیں۔ اس کی آنکھوں کو اس وقت ایسا ارتسام ہو رہا ہے اس لیے وہ صرف یہ کہہ سکتا ہے کہ اشیا اس کو چھو رہی ہیں۔

"اس کی تمام تر زبان لمس سے مستعار لی گئی ہے مگر اس کا اطلاق نظر پر ہو رہا ہے ہم یہ خیال کرنے پر مجبور ہوتے ہیں کہ اس کو ہم سے مختلف ادراک ہوتا ہے حالانکہ دراصل اس تجربہ کے متعلق صرف اس کا طریق گفتگو مختلف ہوتا ہے۔"

ہماری حسوں کے نقل مقام کی دوسری صورت کی مرکز سے کسی قسم کا اظلال فرض کیے بغیر (جہاں کہ اس کا دراصل ادراک ہوتا ہے) آسانی کے ساتھ توجیہ ہو سکتی ہے بدقسمتی سے تفصیلات بہت پیچیدہ ہیں۔ اور جو کچھ میں کہہ رہا ہوں اس کو پوری طرح سے آئندہ باب ہی میں واضح کیا جا سکتا ہے۔ وہاں چل کر ہم کو معلوم ہوگا کہ ہم ہر وقت اپنی بعض حسوں کو بطور حقائق کے انتخاب کرتے رہتے ہیں اور بعض کو ان کی صرف علامات سمجھتے ہیں۔ جب ہم کو کسی علامت کی حس ہوتی ہے تو ہم اس حقیقت کا خیال کرتے ہیں جس کی یہ علامت ہوتی ہے۔ اور اس وقت عجیب و غریب بات یہ ہوتی ہے کہ حقیقت (جس کے لیے حس ہونا بھی ضروری نہیں ہے بلکہ تصور بھی ہو سکتی ہے) اس قدر دلچسپ ہوتی ہے کہ یہ ایک قسم کی وہمی قوت حاصل کر لیتی ہے جس سے ممکن ہے کہ غیر دلچسپ علامت چھپ جائے اور اس کی طرف توجہ نہ ہو سکے۔ لہذا وہ حسیں جو ہمارے کل مفاصل کی گردش سے پیدا ہوتی ہیں دوسری حسوں (بصری و لمسی) کی بڑی تعداد کے واسطے سے اس شے کی علامت ہوتی ہیں جس کو ہم

کل عضو کی حرکت کہتے ہیں جب جوڑ کے اعصاب منہیج کیئے جاتے ہیں تو ہم کو کل عضو ہی کی حرکت کا خیال ہوتا ہے۔ اور اس کی جگہ جوڑ کی جگہ سے اتنی زیادہ اہم ہوتی ہے کہ ہمارا آخر الذکر کا حاسہ گویا ہمارے اول الذکر کے ادراک میں گھر جاتا ہے اور حرکت کی حس خود کو ہماری انگلیوں میں پھیلاتی معلوم ہوتی ہے۔ لیکن اپنی توجہ کو کل انتہا کے خیال سے علٰحدہ کر کے ہم اسی حس کا اس طرح سے ادراک کر سکتے ہیں گویا کہ یہ ایک جگہ مرتکز ہو۔ ہم اس کو خود جوڑ کی بصری و لمسی تمثال کے مطابق سمجھ سکتے ہیں جس کا مقام بالکل مختلف ہوتا ہے۔

یہی حال اس وقت ہوتا ہے جب ہم اپنی بید کے سرے کو زمین پر محسوس کرتے ہیں۔ ہاتھ کی وہ خاص حرکت (جو ایک جہت میں تو ناممکن ہوتی ہے مگر اور تمام جہات میں آزاد ہوتی ہے) جو ہم کو اس وقت محسوس ہوتی ہے جب بید زمین کو چھوتی ہے ہمارے لئے ایک بصری و لمسی معروض کی علامت ہوتی ہے جس سے ہم پہلے سے اس نام سے واقف ہوتے ہیں۔ ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ وہ زمین ہے اور اس سے ہم کو اس قسم کی حرکت کی حس ہو رہی ہے۔ ہم کہتے ہیں حس زمین سے ہوتی ہے۔ زمین کا مقام اس کا مقام معلوم ہوتا ہے اور اسی قسم کے عملی اسباب کی وجہ سے ہم دوسرے بصری و لمسی معروض کا خیال کرتے ہیں جس کا نام ہاتھ ہے اور یہ خیال کرتے ہیں کہ اس کا مقام بھی ہماری حس کا مقام ہونا چاہئے۔ بہ الفاظ دیگر ایک معروض یا حسی ما فیہ فرض کر و ا لیتے ہیں اور اس کا دوسرے معروض سے خلط کر کے ب سے یا دو معروضوں یعنی ب و ج سے خلط کر کے ان کے مقام کو اس کے مقام کے مطابق سمجھتے ہیں۔ مگر اس سب کے اندر کسی قسم کا انتقال نہیں ہے (جس کا کہ فلاسفہ ذکر کرتے ہیں) جس سے کہ ا اصل جگہ سے نکلتا ہو۔ نہ کوئی ابتدائی مقام ہے جس کے اندر کہ یہ پہلے ان حسوں سے علٰحدہ رہتا ہو۔ نہ کوئی نظری مرکز ہے جس سے کہ یہ نکالا گیا ہو۔ اس سے یہ ظاہر ہوگا کہ ا ابتداءً ہم کو متعین مکانی علاقوں میں اور حسوں کے ساتھ محسوس ہوا تھا کیونکہ اس کا ب ج سے خارج ہونا بھی اسی حد تک ان کے ساتھ مقامی تعلق رکھنے کے مساوی جس حد تک کہ اس کا ان میں شامل ہونا۔ یہ کہنا کہ ہم کو حس کا مقام دماغ میں محسوس ہوتا ہے یا آنکھ کے

مقابل میں محسوس ہوتا ہے یا جلد کے اندر محسوس ہوتا ہے اس کے متعلق یہ کہنے کے مساوی ہے اور اس پر ایسے ہی غیر ابتدائی انداز میں بحث کرنے کے مساوی ہے جیسا کہ یہ کہنا کہ یہ ایک میل دور ہے۔ یہ تمام ثانوی ادراکات میں حسوں کے مقام کا دوسرے حسوں سے معین کرنے کے طریقے ہیں ان کے اندر لاتعداد اختلافات تناقض اور تمثیلیں ہوتی ہیں اور نتیجہ کے اندر بہت کچھ تذبذب اور شک کی گنجائش ہوتی ہے۔

لہذا میں اس نتیجہ تک پہنچتا ہوں کہ مرکز سے خارج کی طرف انطلاال کے نظریئے کی ذرا بھی حقیقت نہیں ہے۔ یہ اس مبہم و مخلوط مفروضہ پر مبنی ہے کہ جسمانی اعمال جو حس کا باعث ہوتے ہیں وہی لازماً اس کا مرکز بھی ہوں گے۔ مگر اس معنی میں حسوں کا کوئی مقام نہیں ہوتا۔ جونہی تجربہ ان کو ایک دوسرے سے مربوط کرتا ہے وہ ایک دوسرے کے لئے مقام بن جاتی ہیں۔ مگر اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ شروع سے ان کی کوئی جگہ ہوتی ہی نہیں۔ اور اگرچہ ہماری حسیں اس وقت اس طرح سے اپنی تحلیل نہیں کر سکتیں مگر اپنے ابتدائی ظہور کے وقت یا بعد میں کبھی ان سب اوصاف سے واقف ہوتی ہیں جن کا ہم مختصراً خارجیت یا امتداد کے نام سے تعلق کرتے ہیں۔ ذہنیت و داخلیت ایسے تصور ہیں جن کو ذہن سب سے بعد میں حاصل کرتا ہے۔



# باب ہیژدہم



## تمثّل



حستیں ایک مرتبہ تجربہ میں آکر نظام عصبی کو ہمیشہ کے لئے متغیر کر دیتی ہیں جس کی بنا پر ان کی نقول اصل خارجی ہیج کے رفع ہونے کے بعد بھی پھر پیدا ہو جاتی ہیں۔ لیکن ذہن میں ایسی کوئی نقل پیدا نہیں ہو سکتی جس کا خارج سے کبھی ارتسام نہ ہوا ہو۔

اندھے قوت بصارت کے زائل ہونے کے بعد بھی ممکن ہے کہ برسوں بصری مناظر کے خواب دیکھیں۔ بہرے قوت سماعت کے باطل ہونے کے بعد ممکن ہے کہ برسوں خواب میں آوازیں سنیں۔ لیکن جو شخص بہرا ہی پیدا ہوا ہو اس کو کسی صورت سے بھی آواز کا تمثّل پیدا نہیں کرایا جا سکتا۔ اور نہ پیدائشی اندھے کے ذہن میں بصری تمثالات آسکتی ہیں۔ لاک کے یہ الفاظ پہلے بھی نقل کر آئے ہیں اور ان کا پھر اعادہ کئے دیتے ہیں کہ ذہن اپنے لئے کوئی نیا سادہ تصور نہیں گھڑ سکتا۔ ان کے اصل تمام کے تمام لازمی طور پر خارج سے ہوئے ہوں گے۔ مخیلہ یا تمثّل اس قوت کا نام ہے جس سے ہم ان نقول کا اعادہ کر سکتے ہیں جن کی اصل حسوں کا ہم کو ایک بار تجربہ ہو چکا ہے۔ جب نقول بعینہ اصل کے مطابق ہوتی ہیں تو تمثّل محاکاتی کہلاتا ہے، اور جب ان میں مختلف حسوں کے عناصر

ملے ہوئے ہوتے ہیں، جس سے نئی چیزیں بن جاتی ہیں تو اس کو اختراعی کہتے ہیں۔
تمثالات مابعد کا تعلق اتنا تمثل سے نہیں ہے جتنا کہ حس سے ہے۔ اس لئے سب سے قریبی مظاہر تمثل وہ نسبتہً دیر میں زائل ہونے والے تمثالات معلوم ہوتے ہیں (جو اس وجہ سے ہوتے ہیں جس کو جرمن Sinnesgedachtnis کہتے ہیں) جس کا ذکر جلد اول کے صفحہ ۶۴۷ میں ہوا تھا یعنی ذہن پر غیر معمولی تجربات کی صدائے بازگشت کا ان کے وقوع کے بعد گھنٹوں طاری رہنا۔ لیکن معمولاً تمثل سے جو مظاہر منسوب کئے جاتے ہیں وہ ممکنہ حسی تجربات کی ایسی ذہنی تصویریں ہوتی ہیں جن کا معمولی اتلافی فکر کے اعمال باعث ہوتے ہیں۔
جب ان کا استحضار اتنے مقرون ماحول کے ساتھ ہوتا ہے جس سے کہ ایک وقت یا تاریخ کا تعین ہوجائے تو احیا کے بعد یہ یادداشتیں بن جاتی ہیں۔ یادداشت سے ابھی باب ۱۶ میں بحث کر چکے ہیں۔ جب ذہنی تصویریں ایسے معطیات سے مل کر بنتی ہیں جو باہم آزادی کے ساتھ نئی ترکیب پاتے ہیں اور کسی سابقہ مجموعہ کی بعینہ نقل نہیں ہوتے تو صحیح معنی میں تمثل کا عمل ہوتا ہے۔

## ہماری تمثالات عموماً مبہم ہوتی ہیں

معمولی تحلیلی نفسیات کے نزدیک معروض تمثل کے ہر محسوس قابل امتیاز عنصر کا علحدہ تصور سے استحضار ہوتا ہے۔ اور کل معروض کا تمثل تصورات کے ایک عنقود یا مجموعے سے ہوتا ہے۔ ہم اس خیال کی تردید کے بہت سے وجوہ بیان کر چکے ہیں۔ ایک تمثلی معروض خواہ کتنا ہی پیچیدہ کیوں نہ ہو اس کا ایک لمحہ میں تو ایک تصور سے خیال ہوتا ہے جس کو اس کے تمام اوصاف کا ایک ساتھ علم ہوتا ہے۔ اگر میں عامیانہ انداز میں گفتگو کرنے لگوں اور مختلف تصورات کے مرکب ہو جانے کا تذکرہ کروں تو متعلم کو سمجھ لینا چاہیئے کہ یہ محض عام فہمی اور سہولت کی خاطر ایسا کر رہا ہے اور وہ اس کے یہ معنی نہ لے کہ میں نفسیات میں سالماتی نظریہ کا موئید ہوں۔

سالماتی نظریہ کا مرد میدان ہیوم تھا۔ اس کے نزدیک تصورات اصل ارتسامات کی جو آلات حس پر ہوتے ہیں محض نقول ہی نہیں بلکہ جامع نقول ہوتے ہیں اور ایک دوسرے سے اس قدر علحدہ بھی ہوتے ہیں کہ ان میں باہم کوئی ربط و تعلق نہیں ہوتا۔ ہیوم مثل کے تصورات کو مکمل نقول ثابت کرتا ہے اور اس کے لئے مشاہدے سے کام نہیں لیتا بلکہ اولی استدلال سے کام لیتا ہے جو حسب ذیل ہے۔

"ذہن کمیت و کیفیت کا اس وقت تک کوئی تصور قائم نہیں کرسکتا جب تک کہ یہ ان میں سے ہر ایک کے صحیح مدارج کا تصور قائم نہیں کرلیتا۔ کیونکہ یہ مسلم ہے کہ کوئی معروض اس وقت تک حواس پر ظاہر نہیں ہوسکتا یا بہ الفاظ دیگر کسی ارتسام کا ذہن پر اس وقت تک احضار نہیں ہوسکتا جب تک اس کی کمیت و کیفیت دونوں کے مدارج کا تعین نہیں ہوجاتا۔ ارتسامات میں جو بعض اوقات گڑبڑ اور ابتری ہوتی ہے اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ وہ بہت خفیف اور غیر ثابت ہوتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ نہیں ہوتی کہ ذہن کے اندر کوئی ایسی قابلیت ہوتی ہے جس کی وجہ سے یہ کسی ایسے ارتسام کو بھی قبول کرسکتا ہے جس کے وجود حقیقی میں کوئی خاص درجہ یا خاص تناسب نہیں ہوتا۔ یہ تو تناقض لفظی ہے اور اس سے نہایت ہی واضح قسم کے تناقض کا بھی پتہ چلتا ہے اور وہ یہ کہ ایک ہی شے کے لئے یہ ممکن ہے کہ وہ ہو بھی اور نہ بھی ہو۔ اب چونکہ تمام تصورات ارتسامات سے ماخوذ ہوتے ہیں اور ان کی محض نقول و استحضارات ہوتے ہیں تو جو کچھ ایک کے متعلق صحیح ہوگا اس کو لازماً دوسرے کے متعلق بھی صحیح ماننا پڑے گا۔ ارتسامات و تصورات میں محض قوت و وضاحت کا فرق ہوتا ہے۔ مذکورہ نتیجہ کسی خاص درجہ وضاحت پر مبنی نہیں ہے۔ لہذا اس خصوص میں یہ کسی تغیر سے متاثر نہیں ہوسکتا۔ تصور ایک نسبتہً کمزور ارتسام ہوتا ہے اور جس طرح ایک قوی ارتسام میں ایک متعین کمیت و کیفیت کا ہونا ضروری ہے اس کی نقل یا نائندہ میں بھی ایک متعین کمیت و کیفیت کا ہونا ضروری ہے"۔

خفیف سی تامل نظر سے اس رائے کی غلطی ظاہر ہوسکتی ہے۔ ہیوم کے دماغ میں یقیناً اپنی تصانیف کا تصور تھا بغیر اس کے کہ صفحات پر الگ الگ الفاظ اس کے ذہن میں ممثل ہوں۔ لہذا اس کا مقالہ اس امر کی ایک نہایت عمدہ مثال ہے کہ ایک شخص

کس طرح سے اولی نظریوں کی بنا پر نہایت کھلے ہوئے واقعات سے اپنی آنکھیں بند کر لیتا ہے۔ بلکہ اس لحاظ سے یہ بات اور بھی قابل لحاظ ہے کہ خود ہیوم کے تجربی مذہب کے نفسیاتی اپنے حریفوں کی نسبت اس آنکھیں بند کر لینے کے زیادہ مرتکب ہوئے ہیں۔ شعور کے اساسی واقعات کو بہ حیثیت مجموعی روحی مصنفوں نے زیادہ صحت کے ساتھ بیان کیا ہے۔ ہیوم کے تلامذہ میں سے کسی نے بھی ٹین اور ہکسلے کے زمانہ سے پہلے اپنے استاد کی رائے کی تردید نہیں کی ہے۔ پروفیسر ہکسلے نے اپنی اس مختصر گر عمدہ کتاب میں جو اس نے ہیوم اور اس کے فلسفہ پر لکھی اس صورت کی مندرجہ ذیل الفاظ میں صحت کی ہے۔

"جب پیچیدہ ارتسامات یا پیچیدہ تصورات کا اعادہ یادداشتوں میں ہوتا ہے تو اکثر یہ احتمال ہوتا ہے کہ نقول میں اصل کی تمام تفصیل پوری صحت کے ساتھ نہیں ملتی اور یہ بھی یقینی ہے کہ بہت ہی کم ایسا ہوتا ہے کہ تفصیلات کا تمثل ہو کسی کا حافظہ اس قدر صحیح نہیں ہوتا ہے کہ اگر اس نے کسی فطری شے کو صرف ایک بار دیکھا ہو تو دوبارہ دیکھنے پر اس کو ایسی بات نہ ملے جس کو وہ پہلی بار دیکھنے میں بھول نہ گیا ہو۔ اگر سب نہیں تو تقریباً اکثر یادداشتیں اصل ارتسامات کی تصویریں نہیں بلکہ خاکے ہوتے ہیں۔ نمایاں خصوصیات تو ظاہر ہوتی ہیں لیکن ذیلی خصوصیات مبہم اور غیر نمایاں ہوتی ہیں۔"

"اب جب کہ چند ایسے پیچیدہ و مرکب ارتسامات جو کم و بیش ایک دوسرے سے مختلف ہوں (فرض کرو کہ کل دس ارتسامات میں سے چھ تو مشترک ہوں اور چار سب سے مختلف ہوں) بتدریج ذہن کے سامنے آئیں تو یہ معلوم کرنا بالکل آسان ہے کہ نتیجہ کی کیا نوعیت ہوگی۔ چھ مشابہ ارتسامات کا اعادہ پیچیدہ تصور کے چھ عنصروں کو مضبوط کر دے گا جن کی وضاحت بہت بڑھ جائے گی۔ اور ہر ایک کے چار مختلف ارتسامات کی قوت اتنی ہی رہے گی جتنی کہ پہلی تھی۔ لیکن قانون ائتلاف کے مطابق یہ سب کے سب ایک ساتھ ظاہر ہونے پر مائل ہوں گے اور اس طرح سے ایک دوسرے کے اثر کو باطل کر دیں گے۔"

"یہ ذہنی عمل اس امر پر غور کرنے سے زیادہ قابل فہم بن سکتا ہے کہ مرکب فوٹوگرافوں کی ساخت میں کیا ہوتا ہے۔ مثلاً جب چھ آدمیوں کے چہرے کے شبیہ ایک وقت میں فوٹوگرافی کے پلیٹ پر پڑتے ہیں اور اتنی مدت کے ۱/۶ حصے

کے لئے پڑتے ہیں جو ایک عکس کے لینے کے لئے ضروری ہوتی ہے۔ اس کا آخری نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ تمام امور جن میں جمشوں چہرے متشابہ تھے زیادہ نمایاں ہو جاتے ہیں اور وہ باتیں جن میں ان کے مابین مشابہت نہ تھی مبہم رہ جاتی ہیں۔ اور اس طرح سے جمشوں کی ایک عام تصویر بن جاتی ہے جو ہر ایک کی خاص تصویر سے جدا ہوتی ہے۔"

"اس طرح سے ہمارے منفرد پیچیدہ ارتسامات کے تصورات ایک اعتبار سے ناقص اور غیر مکمل ہوتے ہیں اور متعدد اور کم و بیش متشابہ پیچیدہ ارتسامات کے تصورات دوسرے اعتبار سے ناقص ہوتے ہیں یعنی وہ عام ہوتے ہیں خاص نہیں ہوتے۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ہمارے تصورات صحیح معنی میں ارتسامات کی نقول نہیں ہوتے حالانکہ اس کے ساتھ وہ ذہن میں زبان کی قید سے آزاد ہو کر موجود ہو سکتے ہیں۔"

"وہ عام تصورات جو چند متشابہ مگر ایسے جو بعینہ یکساں نہ ہوں پیچیدہ تصورات سے بنتے ہیں ان کو مجرد یا عام تصور کہا جاتا ہے۔ اور برکلے نے اس بات کے ثابت کرنے کی کوشش کی تھی کہ تمام کلی تصورات محض جزئی تصورات ہیں جو ایک خاص لفظ سے وابستہ ہو جاتے ہیں جس سے ان کو نسبتاً ایک وسیع مفہوم حاصل ہو جاتا ہے اور موقع پر ان کے ذریعہ سے ایسے افراد کے یاد آجانے کا موجب ہوتا ہے جو ان کے متشابہ ہوتے ہیں۔ ہیوم کہتا ہے کہ وہ اس کو سب سے بڑا اور بیش قیمتی انکشاف سمجھتا ہے جو گزشتہ ایام میں علوم کی کشور میں ہوا ہے اور اس کی اس طرح سے تائید کرتا ہے کہ یہ اس کو بلا کسی شک اور مباحثہ کے تسلیم کر لیا جائے۔"

"میں اس امر پر شک ظاہر کرنے کی جرأت کرتا ہوں کہ اس کو اپنے مقصد میں کامیابی ہوئی ہے۔ لیکن موضوع مشکل ہے اور مجھے صرف یہ کہہ دینے پر اکتفا کرنا پڑتا ہے کہ اگرچہ برکلے کا نظریہ زیادہ تر اس قسم کے عام تصورات پر منطبق ہوتا ہوا معلوم ہوتا ہے جو زبان کے اکتساب کے بعد قائم ہوتے ہیں یعنی نسبتاً زیادہ مجرد قسم کے تعقلات پر باایں ہمہ حسی اشیا کے عام تصورات مذکورہ طریق پر عالم وجود میں آسکتے ہیں اور زبان سے علیحدہ بھی مستقل طور پر موجود ہو سکتے ہیں۔ خوابوں میں انسان کو مکانات درخت اور دیگر اشیا نظر آتی ہیں جن کی کامل طور پر شناخت

ہو سکتی ہے لیکن جو اس کو ان حقیقی اشیا، کو یاد دلاتی ہیں جن کو اس نے گوشہ چشم سے دیکھا ہے یا ان تصویروں کو جو ایک خراب فوکس کی سحاب لالٹین سے پڑی ہیں۔ ایک شخص ہم سے خطاب کرتا ہے جو ایسا ہوتا ہے کہ گویا دھند لکے میں کوئی شکل نظر آرہی ہے یا ہم ایسے علاقہ میں سفر کرتے ہیں جس میں منظر کی ہر خصوصیت مبہم ہے۔ پہاڑوں کے خط و خال پوری طرح سے نمایاں نہیں ہوتے اور دریاؤں کے متعین کنارے نہیں ہوتے۔ مختصر یہ کہ بہت سے گذشتہ ارتسامات کے عام تصورات ہوتے ہیں۔

ایک تشریح اجسام کا عالم جو کسی نئے جانور کے چند نمونوں کے مطالعہ میں مشغول ہو اس کو رفتہ رفتہ اس کی شکل و ساخت کا ایک تصور ہو جاتا ہے۔ یہ تصور ممکن ہے کہ مرئی شکل اختیار کر لے اور بیداری کا ایک خواب بن جائے۔ لیکن اس طرح سے جس شکل کا احضار ہوتا ہے وہ خاص نہیں بلکہ عام ہوتی ہے۔ یہ کسی ایک نمونہ کی نقل نہیں ہوتی بلکہ کل سلسلہ کا اوسط ہوتی ہے اور اس بارے میں ذرا شک نہیں کہ بچوں کے ذہن اس سے پہلے کہ وہ بولنا سیکھیں اور گونگوں بہروں کے ذہن حسی اشیا کے ایسے ہی عام تصورات سے پر ہوتے اور اسی طرح سے پیدا ہوتے ہیں۔

## کیا مبہم تمثالات مجرد تصورات ہوتے ہیں

پروفیسر ہکسلے کے اس بیان میں جس چیز کی طرف میں نکتہ چینی کرنے کو جی چاہتا ہے وہ ان عام تمثالات کو مجرد یا کلی تصورات یعنی کلی تعقلات کے مطابق کر دینا ہے ٹین کا خیال اس سے نسبتۃً صحیح ہے۔

چند سال ہوئے کہ میں نے انگلستان میں کیو گارڈن میں پہلے پہل صنوبر کے پودے دیکھے اور میں کیاریوں کے کنارے کنارے ان عجیب و غریب پودوں کی طرف دیکھتا ہوا گزرا جن کی چھال سخت و مضبوط اور پتے چھوٹے ہلکے سبز رنگ کے تھے اور یہ تازہ گھاس کے قطعہ میں جس پر تھوڑی روشنی پڑ رہی تھی تنے کھڑے تھے۔ اب اگر میں یہ دریافت کروں کہ اس تجربہ سے میرے ذہن میں کیا باقی رہ گیا ہے تو اول

تو صنوبر کا حسی استحضار ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ میں نے پودے کی صورت اور رنگ کو تقریباً پوری صحت کے ساتھ بیان کیا ہے۔ لیکن اس استحضار اور پہلی حس میں جس کی یہ موجودہ گونج ہے ایک فرق ہے اور وہ یہ ہے کہ داخلی اثر جس سے کہ میں نے اپنا بیان مرتب کیا ہے مبہم ہے اور میری گزشتہ حسّیں بالکل واضح نہیں۔ کیونکہ اس میں ذرا شک نہیں کہ جتنے صنوبر میں نے دیکھے تھے ان میں سے ہر ایک نے ایک بیّن بصری حس اس وقت مجھ میں پیدا کی۔ دو پودے کبھی بالکل یکساں نہیں ہوتے اور میں نے تقریباً بیس یا تیس صنوبر کے پودے دیکھے تھے۔ اس میں شک نہیں کہ ان میں سے ہر ایک باقی سے قد و قامت موٹائی اپنی شاخوں کے زاویوں میں اور اور امور میں دوسرے سے جدا تھا۔ لہذا میری بیس یا تیس بصری حسیں مختلف تھیں۔ لیکن ان حسوں میں سے کسی کی بھی صدائے بازگشت باقی نہیں رہی ہے۔ بیس تیس احیاء جو ہوئے انھوں نے ایک دوسرے کو کند کر دیا ہے۔ مشابہت کی بنا پر اس طرح گڑبڑ ہو جانے سے میرا موجودہ استحضار ان کا تھوڑا بقیہ ہی ہے۔ جب مشابہ واقعات یا افراد کے ایک سلسلہ پر سے گزرتے ہیں تو یہی حاصل یا اکہرا رہ جاتا ہے۔ ہمارے بہت سے تجربات میں سے دوسرے دن چار یا پانچ کم و بیش واضح یادداشتیں رہ جاتی ہیں جو خود گھس گھسا کر اپنے بعد ایک سادہ بیرنگ مبہم استحضار چھوڑ جاتے ہیں جن میں مختلف اجزائے ترکیبی کی حیثیت سے مختلف احیاء کرنے والی حسیں ایک بالکل کمزور ناقص اور بیکار حالت میں داخل ہوتی ہیں۔ لیکن یہ استحضار کلی اور مجرد تصور نہیں ہوتے۔ بلکہ یہ اس کے ساتھ ہوتا ہے اور اگر میں ایسا کہہ سکتا ہوں تو یہ وہی دھات ہوتی ہے جس میں سے کلی تصور نکلتا ہے۔ کیونکہ استحضار اگرچہ بے ڈھنگا خاکہ ہوتا ہے مگر ہوتا تو خاکہ ہے ایک فرد کا حسی خاکہ ...... مگر میرا تصور مجرد کل نوع یا جنس کے مطابق ہوتا ہے لہذا یہ ایک فرد کے استحضار سے مختلف ہوتا ہے۔ علاوہ بریں میرا مجرد تصور کامل طور پر واضح و متعین ہوتا ہے۔ اب جب کہ صنوبر کا مجرد تصور میں نے قائم کر لیا ہے تو جب کبھی میں صنوبر کو دیکھوں گا اس کو پہچان لوں گا اس لئے یہ اس مبہم متغیر استحضار سے مختلف ہے جو مجھ میں کسی خاص صنوبر کا ہے۔:

بہ الفاظ دیگر ایک بگڑی ہوئی تصویر بھی اسی قدر ذہنی واقعہ ہوتی ہے

جس قدر واضح و جلی تصویر ہوتی ہے اور ذہن کا ان تصویروں میں سے کسی ایک کا کل جماعت کے افراد کے لئے بطور علامت کے کام میں لانا نیا ذہنی فعل ہے جس کے لئے شعور کے کسی اور تغیر کی ضرورت ہوتی ہے اور محض یہ ادراک کافی نہیں ہوتا کہ تصویر واضح ہے یا نہیں ہے۔ میں اپنے ایسے دوست کی ذہنی تمثال کے غیر واضح ہونے پر متاسف ہو سکتا ہوں جو اس وقت موجود نہیں ہے۔ مگر یہ بات میرے فکر کے لئے صرف اس سے مراد لینے میں مزاحم نہیں ہو سکتی۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ اس سے کل بنی نوع انسان مراد ہو حالانکہ صرف ایک ہی شخص کی بین تمثال میرے ذہن کی آنکھ کے سامنے ہو۔ معنی شعور کے نسبتہً زیادہ تغیری حصوں کا فعل ہے یعنی علائق کے حاشیہ کا جس کو ہم تمثال کے گرد محسوس کرتے ہیں خواہ وہ واضح ہو یا غیر واضح۔ اس کی پہلے تشریح کر چکے ہیں اور میں اس موضوع پر تاریخی دلچسپی کے خیال کے علاوہ اور کسی خیال سے بحث نہ کروں گا۔

پس گزشتہ حسی تجربات کے متعلق ہمارے تصورات یا تمثالات یا تو واضح و کامل ہوتے ہیں۔ یا دھندلے بگڑے ہوے اور ناقص ہوتے ہیں۔ غالب گمان یہ ہے کہ تصورات مجرد کے متعلق لاک و برکلے میں جو فلسفیانہ مباحث ہوئے ان کی وجہ غالباً یہی فرق تھا کہ ایک شخص ان کو زیادہ کامل و تیز بنا سکتا ہے اور دوسرا کم۔ لاک کہتا ہے کہ ہمارے ذہن میں مثلث کا عام تصور ہوتا ہے اور یہ تصور نہ تو غیر قائم الزاویہ ہوتا ہے اور نہ قائم الزاویہ نہ مساوی الاضلاع ہوتا ہے اور نہ غیر مساوی الاضلاع اور نہ مساوی الزوایا ہوتا ہے اور نہ غیر مساوی الزوایا۔ برکلے کہتا ہے۔

"اگر کسی شخص کے ذہن میں اس قسم کے مثلث کے قائم کرنے کی قوت ہے تو بحث و مباحثہ کر کے اس کو اس کے ذہن سے نکالنا بالکل بے سود ہوگا اور نہ میں اس کی کوشش کروں گا۔ میں صرف یہ چاہتا ہوں کہ متعلم اپنے اندر اچھی طرح سے دیکھ لے کہ آیا وہ اس قسم کا تصور رکھتا ہے یا نہیں"

ابھی حال تک فلاسفہ کا یہ خیال تھا کہ ذہن انسانی کا ایک معیاری نمونہ ہوتا ہے اور تمام اشخاص کے ذہن اس نمونے کے مشابہ ہوتے ہیں۔ اور یہ کہ اس قسم کی قوتوں کے متعلق جیسے کہ تمثل ہے کلی دعاوی قائم کئے جا سکتے ہیں۔ مگر تھوڑا ہی عرصہ ہوا ہے کہ ایسے انکشافات ہوئے ہیں جن سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ نظریہ قطعاً غلط

تھا۔ تمثل نہیں بلکہ تمثلات ہوتے ہیں جن کا بالتفصیل مطالعہ ہونا چاہیئے۔

## تمثل کے باب میں مختلف افراد میں فرق ہوتا ہے

اس بحث میں ابتدا کی فضیلت مسٹر فشنر کو حاصل ہے جنھوں نے ۱۸۶۰ء میں آغاز کار کیا تھا۔ ذہنی مشاہدے کی قدرت نے فشنر کو عجیب ذہانت عطا کی تھی۔ اور اپنی نفسی طبیعیات کے باب میں اس نے خود اپنی بصری تمثلات مابعد کا اپنی یاد کی بصری تصویروں سے نہایت احتیاط کے ساتھ مقابلہ کیا اور چند اور اشخاص سے ان کی یاد کی بصری تصویروں کے متعلق بیان لیا اور ان کے نتائج کو شایع کیا۔ نتیجہ یہ تھا کہ باہم افراد میں بہت فرق ہوتا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ اس موضوع پر اعداد و شمار کے ذریعہ سے کام کرنا خالی از دلچسپی نہ ہوگا۔ اور مجھے افسوس ہے کہ دیگر مشاغل کی وجہ سے میں اپنی اس طرح سے کام کرنے کی نیت کو پورا نہیں کر سکا۔

فشنر کی نیت کو مسٹر گیلٹن نے اپنے طور پر پورا کیا اور ۱۸۸۰ء میں جب انھوں نے اپنی کوشش کے نتائج شائع کئے تو یوں سمجھو کہ بیانی نفسیات کے لئے ایک نئے دور کا آغاز ہو گیا۔

مسٹر گیلٹن کہتے ہیں کہ میں قارئین کو اپنی ابتدائی امتحانی کوششوں کے بیان سے زحمت دینا ضروری نہیں سمجھتا۔ جب تحقیق کا کام خاص طرح سے شروع ہو گیا تو اس نے چند سوالات کی شکل اختیار کر لی جو بہت سے آدمیوں کو بھیجے گئے۔ ایسے سوالات تجویز کرنے سے زیادہ مشکل شاید ہی کوئی کام ہوگا جن کے اندر غلط سمجھ لئے جانے کا امکان نہ ہو جن کا آسانی سے جواب دیا جا سکتا ہو اور میدان تحقیق پر بھی حاوی ہوں۔ ان امور میں مجھ سے جس قدر کوشش ہو سکی وہ میں نے کی۔ اور سب سے اہم ترین جزو میں نے فراموش بھی نہیں کیا اور وہ یہ کہ جن لوگوں کے نام میں نے مراسلے بھیجے ان کو جوابات کے متعلق پوری طرح تفصیل کے ساتھ متعلقہ مباحث پر لکھنے کی تحریص دلائی۔ یہ علیحدہ خطوط مقررہ سوالات کے جوابات کی نسبت

بہت زیادہ مفید و دلچسپ ثابت ہوئے ہیں۔

سوالات کا پہلا مجموعہ نسبتہً طویل تھا اور اس کا تعلق تمثال کی روشنی اس کی حدود اور رنگ سے تھا اور یہ حسب ذیل طریق پر مرتب کئے گئے تھے۔

"مقابل کے صفحے میں جو سوالات ہیں ان میں سے کسی ایک کی طرف توجہ ہونے سے پہلے کسی متعین شئے کا خیال کرو۔ فرض کرو کہ یہ تمہارے صبح کے ناشتہ کی میز ہے جس پر کہ آج صبح تم نے ناشتہ کیا تھا۔ اور پھر احتیاط کے ساتھ اس تصویر پر غور کرو۔ جو تمہارے ذہن میں پیدا ہوتی ہے۔

(۱) روشنی۔ کیا تمثال دھندلی ہے یا خاصی واضح ہے۔ کیا اس کی چمک کا اصل منظر سے مقابلہ کیا جا سکتا ہے۔

(۲) تعین۔ کیا اشیا بھی اس کے ساتھ خاصی طرح سے متعین معلوم ہوتی ہیں یا کیا وہ مقام جس کی حدود سب سے زیادہ متعین ہیں کسی لمحہ میں اصل منظر سے زیادہ سکڑا ہوا معلوم ہوتا ہے۔

(۳) رنگ۔ کیا چینی کے برتنوں توسوں روٹی کے ریزوں رائی گوشت یا اور جو کچھ میز پر اس وقت موجود ہو اس کا رنگ بالکل واضح اور اصلی رنگ کے مطابق ہے۔

اپنی تحقیق کے ابتدائی نتائج سے مجھ کو حیرت ہوگئی۔ میں نے اہل علم احباب کے حلقہ میں اپنے استفسارات کئے تھے کیونکہ انھیں حضرات سے اس امر کی توقع تھی کہ اس تبصر کی قوت کے متعلق صحیح جواب دے سکیں گے جس کی طرف ناول نگار اور شاعر ہمیشہ اشارہ کیا کرتے ہیں جس کا ہر زبان کے لغت پر پائیدار اثر ہے اور جو ایسا مواد فراہم کرتی ہے جس سے خواب اور بیماریوں کے اوہام پیدا ہوتے ہیں۔

مجھے یہ معلوم کر کے حیرت ہوئی کہ جن اہل علم سے میں نے پہلے رجوع کیا تھا ان میں سے اکثر نے یہ کہا کہ ذہنی تمثل سے ہم بالکل ناواقف ہیں۔ اور انھوں نے مجھے یہ فرض کرنے میں کہ ذہنی تمثل سے وہ کچھ ظاہر ہوتا ہے جو میرے نزدیک اس سے ہر شخص مراد لیتا ہے خیالی اور لاشئے خیال کیا۔ ان کو اس کی نوعیت کا اس سے زیادہ علم تھا جتنا کہ رنگ کور کو رنگوں کا ہوتا ہے اور جو اپنے نقص سے ناواقف ہونے کی

وجہ سے رنگوں کے وجود سے انکار کرتا ہے۔ ان کے اندر ایک ذہنی نقص تھا جس سے کہ وہ واقف نہ تھے اس لئے ظاہر ہے کہ وہ ان لوگوں کے متعلق جو اس کے مدعی تھے یہ خیال کرتے تھے کہ محض افسانہ بازی کرتے ہیں ان کی ذہنی روش کے مثال کے طور پر ایک صاحب کے خط سے چند سطور نقل کرتا ہوں جو لکھتے ہیں۔

"یہ سوالات اس امر کو فرض کرتے ہیں کہ پہلے چشم ذہن اور ان تمثالات کے متعلق جن کو یہ دیکھتی ہے ایک قضیہ کو تسلیم کر لیا جائے اس میں کوئی ابتدائی مغالطہ مضمر ہے...... میں کسی منظر کی یاد میں ذہنی تمثال کو جسے میں اپنی چشم ذہن سے دیکھ سکتا ہوں صرف استعارہ کہہ سکتا ہوں...... میں اس تمثال کو اسی طرح سے نہیں دیکھتا جس طرح سے ایک شخص سوفوکلیز کے ان ہزار اشعار کو نہیں دیکھتا جن کا وہ ایک خاص حالت میں اعادہ کرسکتا ہے۔ یہ محض حافظہ میں ہوتی ہے۔"

تقریباً یہی حشر ان استفسارات کا ہوا جو میرے ایک دوست نے فرانسیسی انسٹیٹیوٹ کے ارکین سے کئے تھے۔

"اس کے خلاف جب میں نے ان لوگوں سے خطاب کیا جن سے میں عام سوسائٹی میں ملتا تھا تو میں نے دیکھا ان کا رجحان بالکل مختلف ہے۔ بہت سے مردوں اور ان سے بھی زیادہ عورتوں اور بہت سے لڑکوں اور لڑکیوں نے اس امر کا اعتراف کیا کہ ہم کو ذہنی تمثال نظر آتے ہیں اور یہ بالکل واضح اور رنگین ہوتے ہیں۔ جوں جوں میں نے اصرار کیا اور جرح کی اور کہا کہ مجھے تو یقین نہیں آتا اسی قدر ان کے پہلے دعاوی کی حقیقت اور بھی زیادہ واضح ہوتی گئی۔ انھوں نے اپنے تمثالات کو نہایت تشریح کے ساتھ بیان کیا اور انھوں نے اپنے بیان کو صحیح سمجھنے کے متعلق میرے تذبذب پر اظہار حیرت کیا۔ میں محسوس کرتا تھا کہ اگر میں کسی ایسے منظر کو جو دن کی روشنی میری نظر کے سامنے ہو کسی اندھے کے سامنے بیان کرتا جس کو میرے بیان کے متعلق شک ہوتا تو اسی طرح سے کہتا۔ اس کامیاب تجربہ کے بعد میں نے پھر اہل علم میں تحقیق شروع کی اور بہت جلد مجھ کو کہیں کہیں اس کی مثالیں مل گئیں جس کی مجھ کو تلاش تھی اگرچہ یہاں ان کی وہ کثرت نہ تھی جیسی عام آدمیوں میں تھی۔ اس کے بعد میں نے اور اعلان شائع کئے اور اپنے دوستوں کے ذریعے سے اشاعت کی اور ان کے جوابات حاصل کئے......

جو مختلف عمر کے مردوں اور عورتوں دونوں کے تھے اور آخر میں تمام متمدن ممالک کے لوگوں سے جواب منگوائے۔

"میرے پاس انگلستان اور امریکہ دونوں کے علمی اداروں سے جواب کے مجموعے بھی موصول ہوئے جو اس وقت دئے گئے تھے جب استاد نے سوال کے معنی بالکل واضح طور پر سمجھا دئے اور لڑکوں کو ان میں دلچسپی پیدا ہو گئی۔ اس کے اندر تمام وہ فوائد ہیں جو اعداد و شمار میں ہوتے ہیں اور جو میرے دیگر مواد میں نہیں ہیں۔ کیونکہ یہ میں ایک لمحہ کے لئے بھی فرض نہیں کر سکتا کہ آخر الذکر کے لکھنے والے ایک یونہی منتخب کردہ گروہ ان لوگوں میں کا ہے جن کو خطوط بھیجے گئے تھے۔ اس میں شک نہیں کہ مجھے ایسے لوگوں کا علم بھی ہے جنھوں نے اپنے اندر یہ قوت نہیں پائی اور ایسے بھی بہت سے لوگوں کا علم ہے جن کے اندر یہ اس قدر کم تھی کہ وہ تشفی بخش طور پر اپنے تجربات بیان نہیں کر سکتے تھے اور اس لئے انھوں نے جواب نہیں دئے۔ مگر اسکول کے لڑکوں اور عوام سے جو مجھے جوابات موصول ہوئے ان کے اندر بہت مشابہت پائی جاتی تھی اور میں یہاں اس امر کا بھی اضافہ کر سکتا ہوں کہ اس بارے میں یہ اس زبانی اطلاع کے مطابق ہیں جو مجھ کو اور مقامات سے ملی تھی۔ اس قدر مختلف ذرائع سے جو یکساں جوابات موصول ہوئے اور جو سب کے سب واضح تھے ان کا وثوق بحیثیت مجموعی جرح سے اور بھی بڑھ گیا (اگرچہ میں ایک یا دو ایسی بھی دلچسپ مثالیں بیان کر سکتا ہوں جس میں جرح سے بیان کی کمزوری ظاہر ہوتی) اور صحیح جوابات کے دینے کے لئے جو کوشش بظاہر کی گئی اس سے مجھے اس بات کا یقین ہوا کہ نفسیاتی مسائل پر قابل وثوق جوابات کا حاصل کرنا اتنا مشکل نہیں جتنا کہ میرا شروع میں خیال تھا۔ اکثر اشخاص خصوصاً عورتیں اور بچے تامل میں دلچسپی لیتے ہیں۔ میرے خیال میں اپنے نفس کی تحلیل و تشریح میں جو لذت ہے وہ اس لذت کا ایک قوی جزو ہوگی جس کے متعلق یہ کہا جاتا ہے کہ پادریوں کے سامنے اعتراف گناہ کرنے میں محسوس ہوتی ہے"۔

"اب دو ذرا قابل لحاظ نتائج درج کئے جاتے ہیں۔ اول تو یہ ثابت ہو گیا کہ اور اشخاص کے اعمال ذہنی کے متعلق، اگرچہ اس کے امکان کی نسبت بہت سے اولی اعتراضات کئے گئے ہوں اعدادی معلومات کا حاصل کرنا سہل ہے۔ اور دوسری بات یہ ہے کہ اہل علم کی بصری استحضار کی قوت اصطلاحاً کمزور ہوتی ہے۔ آخر الذکر بات کے

متعلق ذرا بھی شک نہیں ہے اب اس کی توجیہ جس طرح بھی چاہے کر لی جائے میں خود تو اس نتیجہ تک پہنچا ہوں کہ واضح ذہنی تصویروں کا قوی ادراک بہت ہی تعمیم شدہ اور قوی فکری عادت کے اکتساب کے منافی ہے خصوصاً جب کہ مدارج استدلال کو الفاظ کی علامات کے ذریعہ سے طے کیا جائے۔ اور اگر ایسے اشخاص میں جو بہت زیادہ غور و فکر کرنے کے عادی ہوتے ہیں ذہنی تصویروں کے دیکھنے کی قابلیت کبھی ہوگی بھی تو بہت ممکن ہے کہ دیر تک استعمال نہ ہونے سے یہ باطل ہو گئی ہو۔ غالباً سب سے بلند پایہ انسان وہ ہوتے ہیں جن میں یہ ضائع نہیں ہوتی بلکہ دب جاتی ہے اور بروقت ضرورت عمل کرنے کے لئے تیار ہوتی ہے۔ مگر مجھے یہ کہنا پڑتا ہے کہ اس قسم کے لوگوں میں اس استعداد کی جگہ تعقل کی دوسری صورتیں لے لیتی ہیں۔ میرے خیال میں اس کا تعلق ابتدائی حرکی حس سے ہوتا ہے نہ صرف ڈھیلوں ہی کی نہیں بلکہ عام طور پر کل عضلات کی۔ اسی وجہ سے وہ لوگ جو اپنے آپ کو ذہنی تصویر کے دیکھنے سے بالکل عاجز بتاتے ہیں جب جو کچھ انھوں نے دیکھا اس کے مطابق ہوتے بیان پیش کرتے ہیں تو اپنے مافی الضمیر کو اس طرح سے ظاہر کرتے ہیں کہ گویا قدرت نے ان کو واضح بصری تمثل کی قوت دی ہو اور یہ لوگ اعلیٰ درجہ کے مصور بھی ہو سکتے ہیں"۔

"یہ فرض کرنا غلطی ہے کہ جن لوگوں کی نظر تیز ہوتی ہے ان کا بصری حافظہ بھی تیز ہوتا ہے۔ میرے پاس اس کی بہت سی مثالیں ہیں جن میں ان دو استعدادوں کے ایک دوسرے سے آزاد ہونے کی نسبت پر زور دلائل ملتے ہیں اور میرے پاس ایسا کم از کم ایک بین واقعہ تو ہے جس میں جہاں حدود میں دلچسپی کی زیادتی اور سیدھے بین مربع بین وغیرہ کے صحیح فہم کے ساتھ بصری تمثل کی قوت موجود نہیں ہے۔ نہ یہ استعداد خواب دیکھنے کے ساتھ یکجا ہوتی ہے۔ میرے پاس ایسے واقعات بھی موجود ہیں جن میں یہ قوت بہت قوی ہے لیکن خواب بہت ہی کم نظر آتے ہیں یا بالکل نظر نہیں آتے اور اگر نظر آتے ہیں تو بہت ہی مدھم اور مبہم ہوتے ہیں۔ میرے ایک دوست مجھ سے کہتے ہیں کہ ان کے خوابوں میں ان کے عالم بیداری کے تخیل کی بہ نسبت قوت بھی نہیں ہوتی"۔

بصری اور شناخت کی قوتوں کا یکجا ہونا ضروری نہیں۔ مابعد الطبیعیاتی

مباحث کے ایک مشہور مصنف مجھے اس بات کا یقین دلاتے ہیں کہ ایک بار جب ایک چہرے کو وہ دیکھ چکتے ہیں تو وہ فوراً اس کو پہچان لیتے ہیں۔ مگر وہ کسی چہرے کی بھی ذہنی تمثال کو ذہنی نظر کے سامنے واضح طور پر پیدا نہیں کر سکتے۔

بعض اشخاص میں ایک منفرد ادراک میں اتنی بہت سی چیزیں جمع کر دینے کی قوت ہوتی ہے جتنی کہ ایک وقت میں دو آنکھیں نہیں دیکھ سکتیں......

میں دیکھتا ہوں کہ کچھ اشخاص اس استعداد کے ذریعے سے جس کو وہ بعض اوقات لمسی نظر کہتے ہیں بیک نظر ایک ٹھوس جسم کی کل تمثال کا تبصر کر سکتے ہیں۔ بہت سے لوگ تقریباً ایسا کر سکتے ہیں مگر ایک ارضی کرے کے گرد پوری طرح سے ایسا نہیں کر سکتے۔ ایک قابل معدنیات کے ماہر مجھ سے کہتے تھے کہ وہ ایک ہی وقت میں ایسے بلور کے تمام پہلوؤں کا تمثل کر سکتے ہیں جس سے کہ وہ واقف ہوتے ہیں۔ اس ذیل میں خود اپنی ایک عجیب استعداد کا ذکر کرتا ہوں۔ یہ صرف کبھی کبھی اور وہ بھی عالم رویا میں عمل کرتی ہے بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ پریشان خوابی میں عمل کرتی ہے۔ مگر ان حالات میں مجھے اس امر کا پوری طرح سے شعور ہوتا ہے کہ میرا ایک ادراک کل کرے پر حاوی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ میری ذہنی آنکھ کی پتلی کے اندر ہے اور میں اس کی طرف مائل بہ مرکز نظر سے دیکھتا ہوں۔

یہ قوت فہم بہت سی حالتوں میں بالواسطہ طریقہ سے حاصل ہوتی ہے۔ یہ ایک عام کرتب ہے کہ ایک تمثلی کمرے کے کل ماحول پر اس سرعت کے ساتھ ذہنی نظر ڈال جانا کہ اس کے متعلق کچھ نہ کچھ شبہ پیدا ہو جائے کہ کمرے اور اس کے ماحول کا ایک ہی وقت میں تمثل ہوا ہے یا نہیں۔ بعض اشخاص کو اشیا پر اس طرح سے ذہنی نظر ڈالنے کی عادت ہوتی ہے کہ گویا یہ شفاف ہیں چنانچہ اگر وہ اس طرح سے کرہ زمین کا اپنے ذہن میں تمثل قائم کریں کہ ان کو قطب شمالی اور قطب جنوبی ایک ہی وقت میں نظر آئے تو وہ استوائی حصوں کو نہ دیکھ سکیں گے۔ وہ ایک خیالی مکان کے کل کمرے فرش دیواریں وغیرہ ایک ذہنی نظر سے اس طرح دیکھ سکتے ہیں کہ گویا یہ شیشہ کا بنا ہو۔ ایک چوتھی قسم کے بھی لوگ ہیں ان کو مناظر کے اس طرح سے احیا کرنے کی عادت ہوتی ہے کہ احیا اس نقطہ سے نہیں کیا جاتا جس سے کہ دراصل مشاہدہ کیا گیا تھا۔

بلکہ ایک فاصلہ سے احیا کیا جاتا ہے اور وہ خود اپنی ذاتوں کا تمثل اس طرح کرتے ہیں کہ گویا ذہنی اسٹیج کے اوپر ایکٹر ہوں۔ ان طریقوں میں سے کسی ایک طریقہ پر ایک شے کے کل اجزا کو ایک وقت دیکھنے کی بہت سے اشخاص قوت رکھتے ہیں۔

"جس جگہ تمثال واقع معلوم ہوتی ہے اس میں بھی بہت کچھ اختلاف ہے۔ اکثر اشخاص تو اس کو غیر متعین طریق پر دیکھتے ہیں۔ بعض اس کو آنکھ کے مقابل میں دیکھتے ہیں۔ بعض فاصلہ پر حقیقت کے مطابق دیکھتے ہیں۔ ایک ایسی قوت بھی ہے جو فطری طور پر تو شاذ ہی ہوتی ہے مگر جس آسانی کے ساتھ اکتساب کر سکتے ہیں اور وہ ذہنی تمثال کو ایک کاغذ کے ٹکڑے پر ڈال لینے کی اور اس کو وہاں پر مضبوطی کے ساتھ قائم رکھنے کی قابلیت ہے تاکہ اس کا پنسل کے ذریعہ سے خاکہ کھینچا جا سکے۔ اس کا میں بعد میں ذکر کروں گا۔"

"تمثالات دیر تک ذہن کے سامنے رہنے سے زیادہ قوی نہیں ہوتیں۔ پہلا تصور عموماً سب سے زیادہ قوی ہوتا ہے۔ مگر ہمیشہ ایسا ہی نہیں ہوتا۔ بعض اوقات مقام کا ذہنی منظر غیر منفک طور پر اس کی وضع کی حس کے ساتھ بلحاظ نقاط پرکار اب وہ حقیقی ہو یا خیالی وابستہ ہوتا ہے۔ میرے پاس بہت ہی مختلف ذرائع سے اس قوی جغرافیائی رجحان کے متعلق مکمل اور عجیب، وغریب بیانات موصول ہوئے ہیں۔ اور ایک یا دو صورتوں میں تو میرے پاس یہ خیال کرنے کی وجوہ ہیں کہ یہ حس جغرافیائی فہم کی ایک استعداد سے تعلق رکھتی ہے۔"

"تبصر کی قوت مردوں کی نسبت عورتوں میں زیادہ ہوتی ہے۔ اور مردوں کی نسبت کسی حد تک اسکول کے لڑکوں میں زیادہ ہوتی ہے۔ بلوغ کے بعد جوں جوں عمر بڑھتی ہے اس سے یہ قابلیت دھندلی و کمزور نہیں ہوتی بلکہ اگر اس کے متعلق ان لاتعداد بیانات سے جو موصول ہوئے ہیں اندازہ کیا جائے تو معاملہ برعکس ہوتا ہے۔ لیکن بڑھاپے کے ساتھ مجرد و سخت فکر کی جو عادت ہو جاتی ہے اور ان حالتوں میں (جو ان لوگوں میں جن سے میں نے سوال کیا ہے عام ہے) اس قوت میں بلاشبہ کمی آجاتی ہے۔ یہ خیال کرنے کے لئے بھی وجوہ ہیں کہ یہ بعض کم سن بچوں میں بہت قوی ہوتی ہے اور بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ذہنی اور خارجی دنیا کے مابین امتیاز

کرنے میں دشواری کے کئی برس گزار دیتے ہیں۔ زبان اور کتابی تعلیم سے یقیناً یہ دھندلی ہو جاتی ہے۔"

"تبصری استعداد فطری وہب ہے اور تمام مواہب فطری کی طرح سے اس میں توارث کا رجحان ہوتا ہے۔ اس استعداد میں رجحان توارث خاص طور پر قوی ہوتا ہے جس کے ثابت کرنے کے لئے میرے پاس بہت کچھ شہادت موجود ہے خصوصاً بعض نادر و کمیاب اوصاف کے بارے میں...... جو اگر ہوتے ہیں تو دو تین یا زیادہ بھائیوں بہنوں والدین اولاد چچوں پھوپھیوں چچا زاد بھائی بہنوں وغیرہ میں ہوتے ہیں۔"

چونکہ اس عطیہ فطری کے متعلق خاندانوں میں بہت فرق ہوتا ہے اس لئے ہم فرض کر سکتے ہیں کہ نسلوں میں بھی فرق ہوگا اور اس میں ذرا شک نہیں کہ یہی صورت حال بھی ہے۔ میں متمدن اقوام کا حوالہ دینا نہیں چاہتا کیونکہ ان کی فطری استعدادوں میں تعلیم سے بہت بڑا تغیر ہو گیا ہے جس کی وجہ سے ان کا یونہی اندازہ نہیں ہو سکتا۔ تاہم میں فرانسیسیوں کا نام لے سکتا ہوں جن میں تبصر کی قوت خاص طور پر قوی ہوتی ہے۔ جس خاص قابلیت کے ساتھ وہ ہر قسم کے کھیل تماشے ترتیب دیتے ہیں اور ان کی سیاست اور دور اندیشی کی یقینی قابلیت سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ وہ نتائج کا غیر معمولی وضاحت کے ساتھ اندازہ کر سکتے ہیں۔ ہر قسم کی صنعتی اختراعات میں ان کی فطانت اسی جہت میں مزید شہادت کے طور پر پیش کی جا سکتی ہے اور یہی ان کی صفائی بیان کے متعلق بھی ہے فرانسیسی زبان میں figurezvous یعنی ذہن میں شبیہ قائم کرو کے الفاظ ان کے طریق ادراک کو ظاہر کرتے ہیں۔ انگریزی میں تصور کرو Imagine کا جو مرادف ہے وہ مبہم ہے۔"

---

"میرے پاس ایسے اشخاص کے بہت سے واقعات ہیں جو ذہن میں Painoforte بجاتے ہوئے تحریر کردہ موسیقی یا تقریر کرتے وقت پورا مسودہ پڑھ جاتے ہیں۔ ایک مدبر نے مجھ سے بیان کیا کہ تقریر کرتے وقت ایک جھجک جو مجھے ہوتی ہے اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ مجھے تقریر کے مسودے کی تمثال پریشان کرتی ہے کیونکہ

جن چیزوں کو کاٹ دیا جاتا ہے اور ان کی جگہ جو اصلاحیں کی جاتی ہیں وہ دونوں سامنے آجاتی ہیں۔ میں اس تمثال کو دور نہیں کرسکتا اور اس پڑھنے میں پریشان ہوتا ہوں۔"

بعض اشخاص گران کی تعداد کم ہے ہر وہ لفظ جو زبان سے نکلتا ہے چھپا ہوا دیکھ لیتے ہیں۔ وہ بصری مرادف کی طرف توجہ کرتے ہیں آواز کی طرف توجہ نہیں کرتے اور وہ ان کو معمولاً اس طرح سے پڑھ دیتے ہیں کہ گویا ایک بہت لمبی خیالی کاغذ کی سلب جیسی کہ تلغرافی آلات پر سے اترتی پڑھتے ہوں۔"

متعلم کو اس کے متعلق تفصیلی بحث مسٹر گیلٹن کی کتاب تحقیقات متعلقہ استعداد انسانی کے صفحہ ۹۳ تا صفحہ ۱۱۴ تک ملے گی۔ خود میں اپنے نفسیات کے طالب علموں سے ان کے بصری تمثل کی کیفیت دریافت کرتا رہا ہوں اور ان تمام تجربات کی تائید ہوتی ہے جن کا مسٹر گیلٹن ذکر کرتے ہیں۔ مثال کے طور پر میں دو ایسے اشخاص کی کیفیت درج کرتا ہوں جو بالکل ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ یہ دونوں ایک مشہور سائنس داں کے پوتے ہیں۔ ان میں سے ایک کا تمثل اچھا ہے وہ کہتا ہے۔

"آج صبح کے ناشتہ کا منظر دھندلا بھی معلوم ہوتا ہے اور روشن بھی۔ اگر اس کا خیال میں ایسی حالت میں کرتا ہوں جب میری نظر کسی شئے پر جمی ہوتی ہے تو یہ دھندلا نظر آتا ہے۔ اگر میں آنکھیں بند کرکے اس کا خیال کرتا ہوں تو یہ بالکل واضح اور روشن معلوم ہوتا ہے۔ آنکھیں بند کرنے میں تمام چیزیں واضح معلوم ہونے لگتی ہیں۔ تاہم جب میں اپنی توجہ کسی خاص شئے کی طرف منعطف کرتا ہوں تو یہ اور بھی واضح اور روشن ہو جاتی ہے۔ مجھ میں رنگ کے یاد کرنے کی قوت اور چیزوں کے مقابلہ میں زیادہ ہے۔ مثلاً اگر مجھے پھولوں سے آراستہ رکابی کا تمثل کرنا ہو تو میں کامل طور پر ایسا کرسکتا ہوں۔ میز کے اوپر اس وقت جو چیز بھی تھی اس کا رنگ بالکل روشن ہے۔ میرے تمثالات کی وسعت میں بہت کم تحدید ہے۔ میں کمرے کے چاروں ضلع دیکھ سکتا ہوں۔ میں دو تین چار اور اس سے بھی زیادہ کمروں کے بھی چاروں اضلاع کا اس وضاحت کے ساتھ تصور کرسکتا ہوں۔ کہ اگر کوئی پوچھے کہ فلاں کمرے کے فلاں مقام میں کیا چیز ہے یا کرسیوں وغیرہ کے شمار کرنے کو کہے تو میں بلا کسی تامل کے شمار کرسکتا ہوں۔ جس قدر زیادہ میں سیکھتا جاتا

یاد ہو جاتا اسی قدر وضاحت کے ساتھ میں حفظ شدہ صفحات کی تمثالات دیکھتا ہوں۔ قبل اس کے کہ میں زبانی دہراؤں مجھے سطور اس طرح سے نظر آتی ہیں کہ میں نہایت آہستہ لفظ بہ لفظ دیکھ کر سنا سکتا ہوں۔ لیکن میرا ذہن مطبوعہ تمثال میں اس قدر محو ہوتا ہے کہ مجھے کچھ پتا نہیں چلتا کہ میں کیا کہہ رہا ہوں یا اس کا کیا مفہوم ہے۔ جب میں نے اپنے آپ کو پہلے پہل ایسا کرتے دیکھا تو اس کی مجھے یہ وجہ معلوم ہوئی کہ غالباً مجھے یہ سطور اچھی طرح سے یاد نہیں۔ لیکن اب مجھے یقین ہے کہ میں صرف وہ تمثال ہی دیکھتا ہوں اور اس کا نہایت ہی قوی ثبوت یہ ہے کہ میں مندرجہ ذیل کے خیال کرنے کی کوشش کرتا ہوں۔

میں صفحہ کی ذہنی تمثال کی طرف دیکھ کر ان الفاظ کو بتا سکتا ہوں جن سے سطور شروع ہوتی ہیں اور ان الفاظ میں سے کسی ایک سے میں پوری سطر پڑھ سکتا ہوں۔ اگر الفاظ سیدھی سطر میں ہوتے ہیں تو مجھے ایسا کرنے میں سہولت ہوتی ہے۔ اگر ان میں وقفے ہوتے ہیں تو دقت ہوتی ہے مثلاً۔

Etant fait . . . . . . . . . . . . . . . .

Tous . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

Ades . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

Que fit . . . . . . . . . . . . . . . . . .

Ceres . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

Avec . . . . . . . . . . . .

Unfleur . . . . . . . . . . . . . . . . . .

Comme . . . . . . . . . . . .

(La Fontaine 8. IV.) . . . . . . . . . . .

ناقص تمثل والا کہتا ہے۔

اور لوگوں کے تمثالات کے تذکرے سے مجھے معلوم ہوتا ہے کہ مجھ میں ذہنی تمثالات قائم کرنے کی قابلیت بہت کم ہے۔ جس عمل سے کہ میں کسی خاص واقعہ کو یاد رکھتا ہوں وہ ممیز تمثالات کے سلاسل کا عمل نہیں ہے بلکہ ایک عظیم الشان تصویر ہے جس کے

خفی ترین ارتسامات کا گہرے کہر میں ادراک ہوتا ہے۔ میں اپنی آنکھیں بند کر کے کسی واقعہ کی ممیز تمثال پیدا نہیں کر سکتا۔ اگرچہ چند سال ہوئے کہ میں ایسا کر سکتا تھا لیکن رفتہ رفتہ وہ قابلیت زائل ہو گئی۔ اپنے واضح ترین خوابوں میں جن کی باتیں بالکل حقیقی واقعات کی طرح سے معلوم ہوتی ہیں مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میری آنکھوں کے آگے اندھیرا سا ہے جس سے تمثالات دھندلی ہو رہی ہیں۔ ناشتہ کی میز کے متعلق یہ ہے کہ اس میں مجھے کوئی شئے واضح ومتعین معلوم نہیں ہوتی۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ میں کیا دیکھتا ہوں۔ میں غالباً کرسیوں کو نہیں گن سکتا۔ مجھے یہ معلوم ہے کہ دس کرسیاں ہیں مجھے کوئی شئے تفصیل کے ساتھ نظر نہیں آ رہی ہے۔ اصل شئے ایک عام ارتسام ہے اور خصوصیت کے ساتھ میں یہ نہیں بتا سکتا کہ میں کیا دیکھتا ہوں۔ رنگ بھی جہاں تک مجھے یاد ہے وہی ہے صرف کسی قدر ہلکا معلوم ہوتا ہے۔ غالباً سب سے زیادہ وضاحت کے ساتھ جو میں کسی شئے کا تصور کر سکتا ہوں وہ میز کے کپڑے کا رنگ ہے۔ اگر یہ یاد ہوتا کہ دیوار کے کاغذ کا کیا رنگ تھا تو میں اس کا بھی اسی وضاحت کے ساتھ تصور کر سکتا۔"

جس شخص کا بصری تمثل قوی ہوتا ہے اس کے یہ سمجھ میں آنا دشوار ہوتا ہے کہ لوگ اس کے بغیر کیسے سوچ سکتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ بعض لوگ بصری تمثالات سے اس قدر عاری ہوتے ہیں کہ ان کے متعلق کہا جا سکتا ہے کہ وہ بصری تمثالات رکھتے ہی نہیں۔ بجائے اس کے کہ ناشتہ کی میز کی تمثال ان کے ذہن میں آئے وہ یہ کہیں گے کہ ہمیں ناشتہ کی میز یاد ہے یا یہ کہ ہم جانتے ہیں کہ اس پر کیا کیا چیزیں تھیں۔ اس میں شک نہیں کہ یہ علم اوریاد لفظی تمثالات کے ذریعہ سے ہوتا ہے جیسا کہ باب ۹ صفحہ ۲۶۵ و ۲۶۶ میں بیان کیا جا چکا ہے۔

گزشتہ چند سال میں افیزیا کی بیماری کا جو مطالعہ کیا گیا (دیکھو صفحہ ۴۵) اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تمثل کے استعمال میں مختلف اشخاص میں ناقابل بیان اختلاف ہوتا ہے۔ بعض لوگوں میں خیال کا مادہ عادۃً بصری ہوتا ہے بعض لوگوں میں سمعی اور بعض میں تلفظی وحرکی اور غالباً عام طور پر اکثر اشخاص میں سب اقسام مساوی طور پر ملی ہوئی ہوتی ہیں۔ ایک ہی چوٹ سے ایسے اشخاص پر جن میں اس قسم کے اختلافات پائے جاتے ہیں

مختلف عملی نتائج پیدا ہو سکتے ہیں۔ ایک شخص کا دماغی چوٹ سے جو حصہ بیکار ہوتا ہے وہ اس کے لئے بہت ہی کارآمد تھا۔ دوسرے کے یہاں اس کی کوئی اہمیت نہ تھی۔ ایک مفید واقعہ شرکاٹ نے ۱۸۸۳ء میں شائع کیا تھا۔ مریض زید ایک تاجر تھے جو وائنا میں پیدا ہوئے تھے انھوں نے بہت ہی اعلیٰ درجہ کی تعلیم پائی تھی۔ وہ المانی ہسپانوی فرانسیسی یونانی لاطینی کے ماہر تھے۔ اس مرض کے شروع ہونے سے پہلے جوان کو پروفیسر شرکاٹ کے پاس لایا ان کو ہومر اس قدر ازبر تھا کہ اس کی کتاب اول کے کسی شعر سے وہ آخر تک سنا سکتے تھے۔ ورجل اور ہوریس بھی خاصے یاد تھے۔ کاروباری اغراض کے لئے ان کو جدید یونانی سے بھی خاصی واقفیت تھی۔ قریباً ایک سال پہلے (اس وقت سے جب سے شرکاٹ نے ان کو دیکھا) ان کا بصری حافظہ خاص طور پر قوی تھا۔ جونہی وہ اشخاص یا اشیاء کا خیال کرتے تھے کہ خط و خال شکلیں رنگ اس وضاحت و صحت کے ساتھ سامنے آجاتے تھے کہ گویا وہ چیزیں ان کے سامنے ہیں۔ جب وہ اپنی ضخیم یادداشت میں سے کسی واقعہ یا عدد کے یاد کرنے کی کوشش کرتے تھے تو خود خطوط مع اپنے کل مضمون اور کل کاٹ چھانٹ کے سامنے آجاتے تھے۔ اسکول میں انھوں نے ایک صفحہ اپنی ذہنی تمثال سے سطر سطر اور حرف حرف کر کے سنایا۔ حسابات کرتے وقت وہ اپنی ذہنی آنکھ کا ایک خیالی سلسلہ اوپر سے ڈال جاتے تھے اور اس طرح سے حساب کے مختلف عمل کر لیتے تھے۔ جب کبھی وہ کسی ڈرامہ کی عبارت کا خیال کرتے تھے تو کل سین اسٹیج ایکٹر حاضرین ان کی ذہنی نظر کے سامنے آجاتے تھے۔ انھوں نے بہت سفر کئے تھے عمدہ مصور تھے اس لئے جو منظر ان کو پسند آیا کرتے ان کی تصویر بھی بنا لیا کرتے تھے۔ اور حافظہ سے کل منظر ان کے سامنے آجایا کرتے تھے۔ اگر وہ کبھی کسی گفتگو کسی مقولے کسی وعدے کا خیال کرتے تو مقام اشخاص اور کل منظر ان کے سامنے موجود ہو جاتا۔

سمعی حافظہ ہمیشہ سے ناقص تھا اور کم از کم ثانوی توضرور تھا۔ چنانچہ موسیقی کا ان کو بالکل شوق نہ تھا۔

امتحان کرانے سے ڈیڑھ سال پہلے کاروبار کی پریشانیوں نیند اور اشتہا کی کمی وغیرہ کے بعد انھوں نے اچانک ایک دن اپنے اندر ایک عجیب تغیر محسوس کیا۔

ایک سخت پریشانی اور انتشار حواس کے بعد انھوں نے اپنی سابقہ اور موجودہ حالت میں سخت فرق محسوس کیا۔ گرد و پیش کی ہر شئے اس قدر نئی اور اجنبی معلوم ہونے لگی کہ ابتداءً انھوں نے خیال کیا کہ میں مجنون ہو رہا ہوں۔ وہ پریشان اور چڑچڑے ہو گئے۔ اگرچہ سب چیزیں ان کو بین طور پر نظر آتی تھیں لیکن رنگوں اور شکلوں کا حافظہ بالکل باطل ہو گیا تھا۔ اس کے معلوم ہونے کے بعد ان کو اپنے حواس کا تو یقین آ گیا۔ انھوں نے بہت جلد یہ معلوم کر لیا کہ میں اپنے حافظہ سے بالکل نئے طرح سے کام لے کر اپنا کام چلا سکتا ہوں۔

ہر بار جب وہ مقام الف میں لوٹتے تھے جس سے کہ ان کو کاروبار کی بنا پر اکثر باہر جانا پڑتا تھا تو ان کو یہ محسوس ہوتا تھا کہ میں ایک نئے شہر میں داخل ہو رہا ہوں وہ مکانات مقابر سڑکوں وغیرہ کو اس طرح حیرت سے دیکھتے کہ گویا پہلے پہل دیکھ رہے ہوں لیکن رفتہ رفتہ ان کی یاد عود کرتی۔ جب ان سے یہ کہا جاتا کہ شہر کی سب سے بڑی تفریح گاہ کا حال بیان کرو تو وہ جواب دیتے کہ میں جانتا ہوں کہ یہ فلاں جگہ ہے لیکن میں اس کے متعلق کچھ بتا نہیں سکتا۔ انھوں نے بندرگاہ الف کا نقشہ اکثر کھینچا ہے۔ لیکن اب وہ اس کی حدود بھی نہیں کھینچ سکتے۔ جب ایک منارے کی تصویر بنانے کے لئے ان سے کہا گیا تو وہ کہنے لگے کہ یہ مربع نما ہوتا ہے اور چار لکیریں کھینچ دیں۔ ایک زمین کے لئے ایک چوٹی کے لئے اور دو لمبائی کے لئے۔ ان سے کہا نچہ کا نقشہ بنانے کے لئے کہا گیا تو کہنے لگے کہ یہ تو مجھے یاد ہے کہ یہ نیم دائر قوسوں پر مشتمل ہوتی ہے جن میں سے کہ دو ایک زاویہ پر ملتی ہیں لیکن یہ کیسی نظر آتی ہے اس کا میں متشکل کرنے سے قاصر ہوں۔ ایک انسان کا خاکہ جو انھوں نے فرمائش پر بنایا ایسا تھا جیسا کسی بچے نے بنایا ہو باایں ہمہ ان کو اس امر کا اعتراف ہے کہ اس کے بنانے میں بھی آس پاس کے آدمیوں سے ان کو مدد ملی تھی اس طرح سے انھوں نے درخت کی ایک بے ڈھنگی سی شکل بنائی۔

جس طرح سے وہ بندرگاہ الف کو یاد نہیں رکھ سکتے اسی طرح وہ اپنے بیوی بچوں کی شکلیں بھی یاد نہیں رکھ سکتے۔ حتیٰ کہ ایک مدت تک ساتھ رہنے کے بعد بھی وہ ان کو اجنبی ہی معلوم ہوتی ہیں۔ وہ خود اپنے چہرے کو بھول جاتے ہیں

اور ایک دن خود اپنے عکس کو دیکھ کر اس کو اجنبی سمجھ کر مخاطب کرنا شروع کر دیا۔ ان کو یہ بھی شکایت ہے کہ مجھے رنگوں کا احساس نہیں رہا۔ اس قدر تو میں جانتا ہوں کہ میری بیوی کے سیاہ بال ہیں لیکن میں ان کے رنگ کا اسی طرح سے تصور نہیں کر سکتا جس طرح سے اس کے چہرے اور اس کے خط و خال کا تصور نہیں کر سکتا۔ یہی بصری فراموشی ان اشیاء پر بھی طاری ہے جو ان کے بچپن کے زمانے سے تعلق رکھتی ہیں۔ وہ اپنے والدین کا مکان وغیرہ سب کچھ بھول چکے ہیں۔

ان میں اس بصری تمثالات کے فقدان کے علاوہ اور کوئی خرابی نہیں ہے۔ اب جب کبھی وہ اپنی خط و کتابت میں کسی شئے کی تلاش کرتے ہیں تو ان کو خطوط کو ایک اجنبی شخص کی طرح سے لوٹنا پلٹنا پڑتا ہے یہاں تک کہ جس چیز کی ان کو ضرورت ہوتی ہے وہ مل جاتی ہے۔ اب ان کو ایلیڈ کے صرف چند ابتدائی اشعار زبانی یاد ہیں اور باقی ہومر ورجل ہوریس کے کلام میں سے کچھ بھی یاد نہیں۔ وہ جمع کرتے وقت اعداد کو پہلے زبان سے ادا کر لیتے ہیں کیونکہ ان کو اس امر کا اچھی طرح سے احساس ہے کہ مجھے اپنے حافظہ کو سمعی تمثالات سے مدد پہنچانی چاہئے اور سمعی تمثالات سے وہ کام بھی لیتا ہیں لیکن کوشش سے۔ جن الفاظ یا فقرات کو وہ زبانی دھراتا ہیں وہ ان کے کانوں میں گونجتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں جو اس کے لئے بالکل ایک نئی حس ہے۔ اگر وہ کسی شئے کو زبانی یاد کرنا چاہتے ہیں مثلاً چند فقرات کو تو ان کا چند بار بہ آواز پڑھنا ضروری ہوتا ہے تاکہ کان اچھی طرح سے متاثر ہو جائے۔ بعد میں جب وہ اس کا اعادہ کرتے ہیں اندرونی سماعت کی حس ذہن میں پیدا ہوتی ہے اور اس کے بعد الفاظ ادا ہوتے ہیں یہ احساس ان کو پہلے کبھی نہ ہوا کرتا تھا۔ وہ فرانسیسی روانی کے ساتھ بولتے ہیں۔ مگر اب وہ یہ کہتے ہیں کہ میں فرینچ میں سوچ نہیں سکتا بلکہ فرانسیسی الفاظ تک صرف اس طرح سے پہنچ سکتا ہوں کہ المانی یا اسپینی زبان سے ترجمہ کر دوں (جو میری بچپن کی زبانیں ہیں) وہ اب بصری نقشوں میں خواب نہیں دیکھتے بلکہ صرف لفظوں میں خواب دیکھتے ہیں جو عموماً اسپینی ہوتے ہیں۔ ایک قسم کی لفظی کوری سے بھی وہ متاثر ہوتے ہیں ان کو یونانی ا ب ت تکلیف دیتی ہے۔"

اگر اس مریض کا شروع ہی سے سمعی تمثل ہوتا تو ظاہر ہے کہ اس کے بصری تمثل کے مرکزوں کو جو کچھ بھی ضرر پہونچا ہو مگر اس کی عملی زندگی پر اس سے بہت کم اثر ہوتا۔

" ایم ۔ اے بنٹ کہتے ہیں کہ سمعی قسم بصری کی نسبت کم ہوتی ہے۔ اس قسم کے لوگ جو کچھ کہ ان کو خیال کرنا ہوتا ہے آوازوں میں خیال کرتے ہیں۔ سبق کے یاد کرنے کے لئے وہ اپنے ذہن پر صفحہ کا منظر نہیں بلکہ الفاظ کی آواز اپنے ذہن پر مرتسم کرتے ہیں۔ وہ یاد بھی کان ہی کے ذریعہ سے کرتے ہیں اور استدلال بھی کان ہی کے ذریعہ سے کرتے ہیں۔ ذہنی طور پر جمع کرتے وقت وہ ہندسوں کے نام زبانی لیتے ہیں اور اس طرح سے جمع کرتے ہیں کہ گویا ہندسی علامات کا خیال کئے بغیر وہ محض آوازوں کو جمع کرتے ہوں۔ تمثل بھی سماعت کی صورت اختیار کرتا ہے۔ لیوا جی اسکرائب سے کہتا ہے جب میں کسی منظر کا حال بیان کرتا ہوں تو مجھے اس کا حال سنائی دیتا ہے۔ مگر نہیں دکھائی دیتا ہے۔ ہر فقرہ جو میں لکھتا ہوں جو شخص کہ بولتا ہے اس کی آواز میرے کان کو محسوس ہوتی ہے۔ تمہارے ایکٹر تو تمہارے سامنے چلتے پھرتے اور حرکت کرتے ہیں۔ میں سامع ہوں اور تم تماشائی ہو۔ اسکرائب نے کہا بالکل صحیح ہے۔ مگر تمہیں یہ بھی معلوم ہے کہ جب میں کسی منظر حال لکھتا ہوں تو کہاں ہوتا ہوں۔ تماشا گاہ کے وسط میں۔ یہ ظاہر ہے کہ خالص سامع جو اپنی استعدادوں میں سے صرف ایک کے ترقی دینے کی کوشش کرتا ہے وہ ممکن ہے کہ حافظہ کے حیرت انگیز کمالات دکھادے مثلاً موزارٹ نے دوبارسن کرسسٹائن کے گرجا کے ایک نغمے کو یاد سے لکھ دیا تھا بیٹ ہوؤن جو بہرا تھا دل ہی دل میں لمبے گیت تصنیف کرتا اور ان کا اعادہ کرتا تھا۔ مگر اس کے ساتھ ہی سمعی تمثل کا انسان بصری تمثل والے کی طرح سے سخت خطرے میں ہوتا ہے کیونکہ اگر اس کا سمعی تمثل نہ رہے تو اس کے پاس پھر کوئی چارہ کار نہیں رہتا اور وہ بالکل معذور ہو جاتا ہے۔

ممکن ہے کہ وہ لوگ جن کو سماعت کے اوہام ہوتے ہیں اور وہ جن کو یہ خبط ہوتا ہے کہ ہم کو کوئی شخص ایذا پہونچا رہا ہے سب کے سب سمعی قسم کے ہوں اور کسی خاص قسم کے تمثل کا غلبہ ایک قسم کے اوہام یا شاید ہذیان کا باعث ہو جاتا ہو۔

"اب حرکی قسم باقی ہے جو شاید سب سے زیادہ دلچسپ ہے اور جس کے متعلق سب سے کم علم ہے۔ جو اشخاص اس قسم کا تمثل رکھتے ہیں وہ اپنی یاد و استدلال اور تمام ذہنی اعمال میں ان تمثالات سے کام لیتے ہیں جو حرکات سے ماخوذ ہوتی ہیں۔ اس اہم بات کو سمجھنے کے لئے صرف یہ یاد کر لینا کافی ہے کہ" ہمارے تمام ادراکات خصوصاً نظر لمس وغیرہ کے اہم ادراکات کے لئے ہمارے اعضا و جوارح اور آنکھوں کی حرکات لازمی عنصر ہوتی ہیں۔ اور اگر حرکت ہمارے کسی شے کے دیکھنے میں کبھی بھی کوئی اہمیت رکھتی ہے تو اس کی بھی اہمیت اس وقت ہو گی جب ہم اس شے کو تمثل میں دیکھیں گے" (ربٹ) مثلاً گیند کا پیچیدہ ارتسام جو اس وقت ہوتا ہے جب یہ ہمارے ہاتھ میں ہوتی ہے لمس عضلی تطابقات چشم انگلیوں کی حرکات اور ان عضلی حسوں کا نتیجہ ہوتا ہے جو ان سے پیدا ہوتی ہیں۔ جب ہم گیند کا تمثل کرتے ہیں اس کے تصور میں ان عضلی حسوں کا ہونا ایسا ہی ضروری ہے جیسا کہ اس میں بصری اور بشری حسوں کا ہونا ضروری ہے۔ یہ حرکی تمثالات ہوتی ہیں چونکہ ان کے وجود کو حال ہی میں تسلیم کیا گیا ہے اس لئے ان کے متعلق ہمارا علم نسبتہً بہت جدید ہے۔ قدیم نفسیات کی کتابوں میں اس کا کبھی ذکر نہیں ہوتا کیونکہ حواس کی تعداد صرف پانچ تک محدود بتائی جاتی تھی۔"

"ایسے اشخاص بھی ہوتے ہیں جن کو ایک نقشہ اس طرح اچھی طرح سے یاد رہتا ہے کہ وہ اس کی حدود پر اپنی انگلی پھیر لیں۔ لی کاک ڈی باس باڈران اپنی مصوری کی تعلیم میں اسی طریقہ سے کام لیتا تھا تاکہ شاگردوں کو یاد سے تصویر کے کھینچنے کی عادت ہو جائے۔ وہ ان سے کہتا تھا کہ تصویر کے خطوط پر پنسل اس طرح سے پھرائیں کہ کاغذ کو پنسل مس نہ کرے اس طرح سے وہ بصری حافظہ سے عضلی حافظہ کا ائتلاف کر دیتا تھا۔ اس کی تائید میں گیلٹن ایک عجیب و غریب واقعہ نقل کرتے ہیں۔ کرنل مالحریف نے شمالی امریکہ میں اکثر دیکھا کہ وہاں کے قدیم باشندوں میں سے بعض نوجوان جو اکثر ان کی قیام گاہ پر آیا کرتے تھے ان نقوش میں بہت زیادہ دلچسپی لیتے تھے جو ان کو دکھائے جاتے تھے۔ ان میں سے ایک مصور لندن نیوز کی ایک تصویر کو دیکھ کر اپنا چاقو اس کے اردگرد پھرایا۔ جب اس سے اس کی وجہ

پوچھی گئی تو اس نے کہا کہ ایسا کرنے سے میں گھر لوٹ کر اس کو لکڑی پر زیادہ اچھی طرح سے کندہ کر سکوں گا۔ اس صورت میں حرکی تمثالات سے بصری تمثالات کو مدد پہونچائی گئی۔ نوجوان وحشی کا حافظہ حرکی تھا...... جب کسی شخص کی حرکی تمثالات باطل ہو جاتی ہیں تو حرکات کی یاد بالکل نہیں رہتی اہدا اس سے بھی زیادہ حیرت کی بات یہ ہے کہ بعض اوقات حرکات کے انجام دینے کی قوت بھی زائل ہو جاتی ہے علم الامراض کے ذریعہ سے ہم کو افیزیا اگریفیا وغیرہ کی مثالیں دستیاب ہوتی ہیں اگریفیا کی مثال لو۔ ایک تعلیم یافتہ شخص جو اچھی طرح سے لکھنا جانتا ہے اس کی کسی دماغی ضرب کی وجہ سے اچانک یہ قوت زائل ہو جاتی ہے اس کے ہاتھ اور باز وکسی طرح سے مفلوج نہیں ہوئے مگر اس پر بھی وہ لکھ نہیں سکتا اس قوت کے زائل ہونے کی وجہ کیا ہے وہ ہم سے خود بیان کرتا ہے کہ یہ معلوم نہیں کہ یہ کس طرح سے زائل ہو گئی۔ وہ اس بات کو بھول گیا ہے کہ حروف بنانے کس طرح سے شروع کرتے ہیں۔ اس کو حرکات یاد نہیں رہی ہیں۔ اس کے پاس وہ حرکی تمثالات نہیں رہے ہیں جو پہلے جب وہ لکھتا تھا اس کی رہنمائی کرتے تھے...... اور مریض جو لفظی کوری سے متاثر ہوتے ہیں ان کی حرکی تمثالات سے صرف اپنی دوسری کمی کی تلافی کرنے کے لئے کام لیتے ہیں..... جو شخص اس مرض سے متاثر ہوتا ہے وہ ان حروف کو بھی نہیں پڑھ سکتا جو اس کی بالکل آنکھوں کے سامنے ہوتے ہیں اگرچہ اس کی نظر اچھی خاصی ہو۔ بعض اوقات مریض کو دیکھ کر پڑھنے کی قوت کے باطل ہونے کی ہی شکایت ہوتی ہے جن اشخاص کے دماغ کو اس قسم کا ضرر پہنچ جاتا ہے وہ اکثر اپنے لئے کوئی اور طریقہ نکال لیتے ہیں۔ معنی سمجھنے کے لئے صرف یہ کافی ہوتا ہے کہ وہ اپنی انگلی کو حروف کے اوپر پھیر لیں۔ ایسی حالت میں کیا ہوتا ہے۔ ہاتھ آنکھ کی بجائے کس طرح کام دے جاتا ہے۔ اس مسئلہ کے حل کی کنجی حرکی تمثال سے دستیاب ہوتی ہے۔ اگر مریض اپنی انگلیوں سے پڑھ سکتا ہے تو اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ حروف پر انگلی کو پھراتے وقت وہ خود کو چند حرکی ارتسامات دیتا ہے جو لکھنے کے ہوتے ہیں۔ مختصر یہ کہ مریض لکھنے سے پڑھتا ہے (چارکاٹ)۔ تحریری حرکات کا احساس اسی طرح سے اس حس کی طرف

ذہن کو منتقل کرتا ہے جو کسی ہوئی شے سے نظر کی وجہ سے ہوتی۔
اندھے گونگے بہرے کا تمثل جیسے کہ لورا برجمین تھی بالکل لمسی وحرکی مواد تک محدود ہوگا۔ کل نابینا اشخاص وہی نمونے ہوں گے جن کو فرانسیسی مصنفین نے لمسی وحرکی کہا ہے۔ جس نوجوان کے موتیا بند کا ڈاکٹر فرینز نے علاج کیا تھا جب اس کو مختلف ہندسی اشکال دکھلائی گئیں تو اس نے کہا کہ میں ان سے مربع اور دائرے کے تصور اس وقت تک قائم نہیں کر سکا جب تک کہ جو کچھ میں دیکھ رہا تھا اس سے انگلی کے سروں میں اس طرح کی حس نہ پیدا ہوئی کہ گویا میں درحقیقت ان چیزوں کو چھو رہا ہوں۔
پروفیسر اسٹرکو ساکن ڈائمانے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اپنے تمثل کو غیر معمولی حد تک ترقی دی تھی۔ انھوں نے خود اپنی حالت کی نہایت ہوشیاری کے ساتھ تحلیل کی ہے۔ اور اس کو دو مضامین میں بیان کیا ہے جن سے تمام متعلمین کو واقف ہونا چاہیئے۔ ان کی یادوں کے ساتھ خواہ وہ اپنی حرکات کی ہوں یا دوسری چیزوں کی حرکات کی ہمیشہ جسم کے ان حصوں میں عضلی احساسات ہوتے ہیں جو قدرۃً حرکت کے عمل میں لانے یا اس کے انجام دینے میں کام کرتے۔ مثلاً ایک سپاہی کے مارچ کرنے کا تمثل کرتے وقت ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا وہ تمثال کی خود اس کے پیچھے مارچ کر کے مدد کر رہے ہیں۔ اگر وہ اپنی ٹانگوں کے اس ہمدردانہ احساس کو دبا بیٹھتے ہیں اور اپنی توجہ کو تمام تر تو اس تمثلی سپاہی کی طرف منعطف کرتے ہیں تو یہ بالکل مفلوج ہو جاتا ہے۔ مختصر یہ کہ ان کی تمثلی حرکات جس قسم کی بھی ہوں اس وقت بالکل ختم ہو جاتی ہیں جب خود ان کی آنکھوں یا ان کے اعضا میں کسی قسم کا احساس حرکت نہیں ہوتا۔ گفتگو کی حرکات ان کی ذہنی زندگی میں نہایت ہی اہم کام انجام دیتی ہیں۔
"جب میں اپنے اختیاری کام کے بعد اس کی تشریح کی طرف متوجہ ہوتا ہوں تو اصولاً میں پہلے ان الفاظ کا اعادہ کرتا ہوں جن کا ائتلاف میں مشاہدے کی مختلف جزئیات کے ساتھ دوران مشاہدہ میں ادراک کے ساتھ کر چکا ہوں۔ کیونکہ زبان وگویائی میرے تمام مشاہدے میں اس قدر اہم کام انجام دیتی ہے کہ مثلاً ہر چونی

میری نظر کے سامنے سے گزرتے ہیں میں ان کو الفاظ کے لباس سے ملبوس کر لیتا ہوں۔"

اکثر اشخاص سے جب یہ سوال کیا جائے کہ تمثل کن اصطلاحات میں کرتے ہیں تو وہ یہ جواب دیں گے کہ اصطلاحات سامعت میں۔ جب تک ان کی توجہ اس امر کی طرف خاص طور پر مبذول نہ کرائی جائے گی تب تک انھیں یہ کہنا دشوار نہ معلوم ہوگا کہ اغلب تمثالات کونسی ہیں آیا سمعی ہیں یا حرکی ہیں جن کا تعلق آلات گویائی و تکلم سے ہے۔ دشواری کو شعور میں لانے کا بہتر طریقہ اسٹرکر صاحب نے تجویز کیا ہے۔ اپنا منہہ تھوڑا سا کھولو اور پھر کسی ایسے لفظ کا خیال کرو جس میں شفتی یا سنی حروف ہو مثلاً بلبل یا تودہ کیا ایسی حالتوں میں تمہاری تمثال واضح ہے اکثر اشخاص کو تمثال مونی معلوم ہوگی جیسی کہ اُس لفظ کی ہوتی ہے جس کو دو کھلے ہوئے ہونٹوں سے ادا کرنے کی کوشش کرتے ہیں بعض کھلے منہہ سے لفظ کا صاف طور پر تمثل بھی نہیں کر سکتے۔ بعض چند ابتدائی کوششوں کے بعد کامیاب ہو جاتے ہیں۔

"جب ہم کسی لفظ یا جملے کے ارتسام کے یاد کرنے کی کوشش کرتے ہیں تو اگر ہم اس کو زبان سے نہیں کہتے تو ہم کو ان آلات میں ایک حرکت سی محسوس ہوتی ہے جن سے الفاظ ادا ہوتے ہیں۔ کل تکلمی حصے حلق زبان اور ہونٹ محسوس طور پر متہیج ہوتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ ایک دبا ہوا تکلم ہماری یاد کا مواد عقلی ظہلاور گفتگو کے تصور کا لازمی جزو ہوتا ہے۔"

ڈاکٹر اسٹرکر کے اختیار میں منہہ کھولنے سے یہی نہیں ہوتا کہ شفتی حروف کا واقعی تکلم بند ہو جاتا ہے بلکہ اس کے کھلے ہونے کا ہمارا احساس ان کے تکلم سے بھی باز رکھتا ہے۔ بالکل اسی طرح جس طرح کے چوندھیا دینے والی روشنی ہم کو پوری طرح تاریکی کا تمثل کرنے سے باز رکھتی ہے۔ جن اشخاص کا سمعی تمثل کمزور ہوتا ہے تکلمی تمثال ہی لفظی خیال کا کل مواد ہوتی ہے۔ پروفیسر اسٹرکر کہتے ہیں کہ جن الفاظ کا میں خیال کرتا ہوں ان میں تو کوئی سمعی تمثال داخل نہیں ہوتی۔ مگر اکثر نفسیاتیوں کی طرح سے وہ اپنی حالت کو قانون بنا دیتے ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ لفظی تفکر عموماً معمولاً محض بصری استحضار پر مبنی ہوتا ہے۔ میں تو بلاشبہہ حروف صحیح اور حروف علت دونوں کی سمعی تمثالات بھی محسوس کرتا ہوں جو ان تکلمی تمثالات کے علاوہ ہوتی ہیں جن پر یہ

مصنف اس قدر زور دیتے ہیں۔ اور میں دیکھتا ہوں کہ میرے بہت سے شاگرد اس اختبار کے بار بار اعادہ کرنے کے بعد اسی نتیجہ تک پہنچے ہیں۔ اول تو کھلے ہوئے منھہ کی وجہ سے دشواری ہوتی ہے۔ مگر یہ بہت ہی جلد رفع ہو جاتی ہے جس طرح سے ایک حرف علت کے خیال کرنے اور دوسرے کے ادا کرنے کی دشواری رفع ہو جاتی ہے۔ مگر غالباً یہ صحیح ہے کہ اکثر اشخاص میں سمعی تمثل کم اور تکلمی زیادہ ہوتا ہے جس کی کہ ان کو خبر نہیں ہوتی۔ خود پروفیسر اسٹرکر کو صوتی تمثالات ہوتی ہیں اور وہ آلات موسیقی کی آوازوں اور کسی دوست کی خاص آواز کا تمثل کر سکتے ہیں۔ اگر بڑے پیمانے پر صوتی لمسی اور حرکی تمثل کے تغیرات کے متعلق اعدادی تحقیق کی جائے تو اس میں اتنی کامیابی کی توقع نہیں ہے جتنی کہ مسٹر گیلٹن کو بصری تمثالات کے متعلق ہوئی ہے۔ لیکن اگر ڈاکٹر اسٹرکر جیسے قابل حضرات خود اپنی خصوصیات کے متعلق چند تحریریں مرتب کریں تو اس سے اختلافات کے متعلق زیادہ قیمتی اطلاع دستیاب ہوگی۔

لمسی تمثالات بعض اشخاص میں بہت قوی ہوتی ہیں۔ سب سے زیادہ قوی لمسی تمثالات اس وقت ہوتی ہیں جب ہم خود کسی چوٹ سے بال بال بچ جاتے ہیں یا ہم کسی دوسرے کو چوٹ کھاتا ہوا دیکھتے ہیں۔ اس وقت اس مقام میں ممکن ہے کہ خیالی حس سے واقعی ایک طرح کی سنسناہٹ پیدا ہو جائے جو ممکن ہے کہ محض خیالی بھی نہ ہو کیونکہ رونگٹے کھڑے ہونا چہرے پر زردی پھیلنا یا سرخی دوڑنا وغیرہ علامات واقعی عضلی انقباضات کے اس وقت پیدا ہو سکتے ہیں۔

ایک مصنف جن کی تحریر اس وقت ضرور اقتباس کرنا چاہئے جب تمثل کی قوتوں کے متعلق بحث ہو کہتے ہیں کہ "ایک تعلیم یافتہ شخص نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک روز مکان میں داخل ہوتے وقت میں نے اپنے ایک چھوٹے بچے کی انگلی کے دروازے میں کچلے جانے سے ایک صدمہ محسوس کیا۔ اور خوف و پریشانی کے عالم میں میں نے محسوس کیا کہ خود میری بھی اسی انگلی میں شدید تکلیف ہو رہی ہے اور یہ تکلیف تین دن تک باقی رہی"۔

یہی مصنف مندرجہ ذیل امتیاز کو پیش کرتے ہیں جس کی کہ غالباً اکثر اشخاص

تائید کریں گے۔

"جلد پر تو میں ہر جگہ آسانی کے ساتھ ان حسوں کے پیدا کرنے میں کامیاب ہو جاتا ہوں جن کا کہ اشارہ کیا جائے۔ مگر چونکہ ذہنی کوشش کے طویل کرنے کی ضرورت ہوتی ہے اس لئے میں صرف ان حسوں کو پیدا کر سکتا ہوں جو اپنی نوعیت کے اعتبار سے طویل ہوتی ہیں جیسے کی گرمی سردی اور دباؤ کا احساس۔ گزیدال حسیں جیسے چبھن کاٹ ضرب وغیرہ کی حسیوں کا میں اعادہ کرنے سے قاصر ہوں کیونکہ میں ان کا یکا یک پوری شدت کے ساتھ تمثل کرنے سے قاصر ہوں۔ اول الذکر قسم کی حسیں میں جلد کے ہر حصے میں پیدا کر سکتا ہوں۔ اور ان کا اس قدر واضح وجلی ہو جانا ممکن ہوتا ہے کہ مجھے خواہ مخواہ اپنا ہاتھ جلد پر پھیرنا پڑتا ہے گویا یہ جلد پر ایک حقیقی ارتسام ہے"

میرس نے اپنی بصری تمثالات کے متعلق جو بیان دیا ہے وہ بہت دلچسپ ہے اس پر ہم اپنی اس تحقیق کو ختم کرتے ہیں جو مختلف اشخاص کی قوت تمثل میں معمولاً ہوتا ہے۔

وہ کہتے ہیں کہ بہت مشق کے بعد اس میں کامیاب ہوا ہوں کہ ذہنی بصری تمثالات کو جب چاہوں پیدا کر لوں۔ میں اپنے تمام اختبارات رات دن آنکھیں بند کئے کرتا رہا۔ ابتداءً یہ مجھے بہت ہی مشکل معلوم ہوتی تھیں۔ پہلے اختبارات میں جن میں کامیابی ہوئی بصری تصویر روشن معلوم ہوتی تھی اور سایوں کی کسی قدر کمزور اور نیلگوں روشنی ہوتی تھی۔ بعد کے اختبارات میں مجھے چیزیں تاریک نظر آتی تھیں اور ان کے گرد و پیش روشن ہوتے تھے۔ یا یوں کہو کہ مجھے ان کی حدود کے نقشے نظر آتے تھے جو سیاہ زمین پر روشن معلوم ہوتے تھے۔ ان نقشوں کو اس سے تو کم تشبیہ دے سکتا ہوں جو تختہ سیاہ پر چاک سے بنے ہوں لیکن وہ زیادہ اس سے مشابہ ہوتے ہیں کہ جیسے اندھیری دیوار پر فاسفورس سے نقشہ کھینچ دیا گیا ہو اگرچہ فاسفورس سے روشن دھویں بھی نظر آئیں گے جو میری تمثال کے خطوط میں مفقود تھے۔ مثلاً اگر میں یہ چاہتا کہ مجھے ایک چہرہ نظر آئے اور یہ منظور نہ ہو کہ کسی خاص شخص کا چہرہ ہو تو مجھے ایک سیاہ

زمین پر ایک جسم کے حدود کا نقشہ کھینچا ہوا نظر آتا۔ جب میں نے ڈاروِن اکبر کے ایک اختبار کا اعادہ کرنے کی کوشش کی تو مجھے صرف مہر کے کنارے نظر آئے جو سیاہ پائین پر روشن خطوط معلوم ہوتے تھے مگر بعض اوقات مہر عام طور پر سفید اور کنارے سیاہ معلوم ہوتے ہیں۔ اس وقت نسبتہً اس کی زمین ہلکے رنگ کی معلوم ہوتی ہے بہت ہی جلد میں جب چاہتا تو سفید ڈاڑی سیاہ حاشیہ اور روشن زمین دیکھ لیتا اور جب چاہتا تو سیاہ ڈاڑی سفید حاشیہ کو تاریک زمین پر دیکھ لیتا۔ اب بھی جب چاہوں ایسا کر سکتا ہوں۔ طویل مشق کے بعد ...... ان اختبارات میں زیادہ کامیابی ہونے لگی۔ اب میں اپنی آنکھوں کے سامنے جس شے کا چاہوں تمثل کر سکتا ہوں اس کا رنگ روپ بالکل اصلی ہوگا۔ میں ان کو ہمیشہ کم و بیش ہلکی یا گہری زمین پر دیکھ سکتا ہوں جن میں تغیر بھی ہو جاتا ہے۔ معروف اور جانے پہچانے چہروں کا بھی میں بالکل واضح طور پر تمثل کر سکتا ہوں جن کے بالوں اور رخساروں کا رنگ بالکل اصلی ہوگا۔ مگر حیرت کی بات یہ ہے کہ یہ چہرے مجھ کو حدود جسم کے خطوط میں نظر آتے ہیں حالانکہ جن کا پہلے اقتباس میں ذکر تھا وہ بالکل پورے چہرے تھے۔ ذیل میں ان اختبارات کے بعض آخری نتائج درج کیے جاتے ہیں۔

(۱) تصویروں کے پیدا ہونے کے کچھ عرصہ بعد یہ یا تو محو ہو جاتی ہیں یا دوسری تصویروں میں بدل جاتی ہیں اور اس میں تغیر کو روک نہیں سکتا۔

(۲) جب رنگ قطعی طور پر اس شے کا نہیں ہوتا تو میں ہمیشہ اس کو قابو میں نہیں رکھ سکتا۔ مثلاً ایک چہرہ مجھے کبھی نیلا نظر نہیں آتا بلکہ ہمیشہ اپنے قدرتی رنگ میں نظر آتا ہے۔ برخلاف اس کے سرخ کپڑے کو میں کبھی نیلے میں بدل سکتا ہوں۔

(۳) بعض اوقات میں خالص رنگوں کو بغیر اشیا کے دیکھنے میں کامیاب ہوا ہوں مگر اس حالت میں کل ساحت نظر [illegible] رنگین نظر آتا ہے۔

(۴) جن اشیا سے میں واقف نہیں ہوتا میرے ذہن کے محض اختراع ہوتی ہیں ان کا متشکل کرنے میں اکثر ناکام رہتا ہوں۔ ان کے بجائے اسی طرح کی

معروف اشیار نظر کے سامنے معلوم ہوتی ہیں۔ مثلاً ایک مرتبہ میں نے اس کی کوشش کی کہ پیتل کی تلوار کا جس کا پیتل ہی کا قبضہ ہو تمثل کروں مگر اس کے بجائے ایک دوسری قسم کے قبضہ کا تمثل ہوا جو نسبتہً زیادہ عام ہے۔

(۵) "ان ذہنی تمثالات میں سے اکثر نے اپنے بعد تمثالات مابعد بھی چھوڑیں خصوصاً جب یہ زیادہ روشن ہوتی تھیں اور ان کے بعد آنکھیں فوراً کھول لی جاتی تھیں مثلاً میں نے چاندی کی رکاب کا خیال کیا اور اس کی طرف کچھ دیر تک دیکھتے رہنے کے بعد میں نے اپنی آنکھیں کھولیں اور پھر مجھے دیر تک اس کی تمثال مابعد نظر آتی رہیں۔"

"یہ اختبارات اس وقت سب سے زیادہ کامیاب ہوئے جب میں آنکھیں بند کر کے بالکل چپ چاپ چت لیٹ گیا۔ میں اپنے قریب کسی قسم کے شور کو برداشت نہ کر سکتا تھا کیونکہ اس سے تمثال اپنی اپنی شدت پر نہ آسکتی تھی۔ اب اختبارات اس قدر آسانی کے ساتھ کامیاب ہوتے ہیں کہ مجھے حیرت ہوتی ہے۔ پہلے ان میں مجھے اس قدر کامیابی کیوں نہ ہوتی تھی اور میں یہ محسوس کرتا ہوں کہ ان میں ہر شخص کو کامیابی ہونی چاہئے۔ ان کے متعلق اہم بات یہ ہے کہ توجہ کو اس کی طرف پوری طرح سے مرکوز کرے اور ہر قسم کے مخل ارتسامات کو خارج کر کے تمثال کو پوری طور پر شدید بنالینا چاہیئے۔"

میرس کے تمثل میں آنکھیں کھولنے کے بعد جو منفی تمثالات مابعد پیدا ہوئیں وہ نہایت ہی دلچسپ تھیں۔ اگرچہ وہ نہایت ہی شاذ مظہر ہیں۔ جہاں تک میں جانتا ہوں اس قسم کے تجربہ کی صرف ایک رپورٹ شائع ہوئی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ایسی حالت میں تمثل کے مطابق جو عصبی عمل ہوتا ہے اس میں وہ پورا حصہ شریک ہوگا جو اعمل حس کی حالت میں ہوتا حتیٰ کہ شبکیہ تک کو دخل ہوتا ہے۔ یہ بات ایک سوال کی طرف لے جاتی ہے اور وہ یہ ہے کہ وہ عصبی عمل کونسا ہے جو تمثل کا باعث ہوتا ہے۔

# وہ عصبی عمل جو تمثل کی تہ میں مضمر ہوتا ہے

عام طور پر یہ خیال ہے کہ تمثل کے وقت جو عصبی عمل ہوتا ہے وہ اسی عمل کی جو حس کے ادراک کے وقت ہوا تھا ایک نرم و کمزور شکل ہوتی ہے۔ پروفیسر بین لکھتے ہیں۔

"کیونکہ پہلے پہل جو حس ہوتی ہے وہ عصبی تموجات کو داخل دماغ سے آلات اظہار و حرکت تک منتشر کر دیتی ہے، مہیج خارجی کے ختم ہونے کے بعد اس حس کا باقی رہنا انھیں انتشاری تموجات کے جاری رہنے کی بنا پر ہو سکتا ہے جو غالباً شدت میں تو کم ہوں مگر اور کسی طرح سے مختلف نہیں ہوتے۔ کڑک کی آواز کے بعد کان اور دماغ میں جو تہلکہ باقی رہ جاتا ہے اس کو ذہنی دائروں میں گزرنا چاہئے اور اسی طرح سے عمل کرنا چاہئے جیسا کہ اصل آواز کی صورت میں ہوتا ہے۔ ہمارے لئے یہ یقین کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہو سکتی کہ اس حالت میں ارتسام اپنی جگہ بدل دیتا ہے یا نئے دائروں میں چلا جاتا ہے جن کے اندر اس کے باقی رکھنے کی خاص خاصیت ہوتی ہے۔ ہر وہ حصہ جس میں اس تہلکہ کے بعد تحریک ہوتی ہے ضروری ہے کہ اس میں اسی تہلکہ سے تحریک پیدا ہوتی ہو اور زیادہ شدت سے پیدا ہوتی ہو۔ بس شدت کا صرف اس قدر فرق ہے ورنہ تو حس کا واقعہ کے بعد موجود ہونا ایسا ہی جیسا کہ خود واقعہ کی حالت میں موجود ہونا۔ اب اگر ان ارتسامات کے متعلق جو علت کے ختم ہونے کے بعد باقی رہتے ہیں یہ صورت ہے تو ان ارتسامات کے متعلق ہم کو کیا رائے قائم کرنی چاہئے جن کا اعادہ صرف ذہنی واقعات ہی سے ہوتا ہے یا جو اصل کی مدد کے بغیر عالم وجود میں آتے ہیں جیسا کہ معمولی یاد کی صورت میں ہوتا ہے۔ صرف ایک جواب قابل قبول معلوم ہوتا ہے۔ جس احساس کا احیاء ہوتا ہے وہ انھیں حصوں پر قابض ہوتا ہے اور اسی طرح سے قابض ہوتا ہے جس طرح سے کہ اصل احساس ہوتا ہے۔ نہ تو یہ کسی دوسرے حصہ پر قابض ہوتا ہے

اور نہ کسی دوسرے طرز پر۔ میرا خیال ہے کہ اگر قدیم ترین فلاسفہ کو وہ علم حاصل ہوتا جو دماغ کے متعلق ہم کو ہے تو وہ بھی یہی مفروضہ قائم کرتے۔ کیونکہ گزشتہ احساس اگر ان آلات میں نہ رہے جن میں کہ یہ موجودہ حالت میں تھا تو پھر کہاں رہے۔ اسی طرح سے اس کی عینیت باقی رہ سکتی ہے جو احساس دوسرے حصوں میں ہوگا وہ اس سے مختلف ہوگا"۔

پروفیسر بین کے بیان سے یہ بات واضح نہ ہوئی کہ انھیں حصوں سے مراد دماغ کے داخلی حصے ہیں یا حوالی کے بھی وہی حصے مراد ہیں جو کہ اصل احساس کا مسکن تھے۔ جو مثالیں کہ وہ خود دینا چاہتے ہیں وہ سب کی سب تمثلی حرکات کی صورتیں ہیں جن میں اس میں شک نہیں کہ آلات حوالی متاثر ہوتے ہیں کیونکہ فی الواقع کمزور قسم کی حرکات تصور کے ساتھ پائی جاتی ہیں۔ اس کی ہم کو امید رکھنی چاہیئے کہ کل توجہات دماغ میں آگے کی طرف دوڑنے اور نظام عضلی میں خارج ہو جانے پر مائل ہوتے ہیں۔ اور تصور حرکت اس پر خاص سہولت کے ساتھ مائل ہوتا ہے۔ مگر سوال یہ ہے کہ آیا تموجات لوٹتے بھی ہیں۔ جس حالت میں یہ ہو کہ اگر بصری مرکز ائتلاف سے متہیج ہو اور بصری معروض کا تمثل کیا جائے تو ایک موج شبکیہ کی طرف بھی دوڑ جائے گی اور اس کو دوسرے قطعات کے ساتھ ہمدردانہ طور پر متہیج کرے گی۔ بہ الفاظ دیگر سوال یہ ہے کہ آیا حوالی کے آلات داخل سے متہیج ہو سکتے ہیں یا صرف خارج ہی سے ہوتے ہیں۔ اس امر کے متعلق پروفیسر بین کی اشتلہ تقریباً خاموش ہیں۔ جو کچھ وہ کہتے ہیں وہ صرف اس قدر ہے۔

"یہ ہو سکتا ہے کہ ہم ہاتھ پر چوٹ لگنے کا خیال اس شدت سے کریں کہ اس میں واقعی سوزش محسوس ہونے لگے۔ اگر توجہ جسم کے کسی حصہ کی طرف بہت زیادہ مبذول ہوگی مثلاً پاؤں کے انگوٹھے کی طرف تو اس سے اس حصہ میں ایک طرح کا احساس پیدا ہونا ضروری ہے جس کی ہم توجیہ صرف یہ فرض کر کے کر سکتے ہیں کہ اس کی طرف ایک احیا شدہ عصبی تموج بہہ جاتا ہے جس سے ایک قسم کی جھوٹی حس پیدا ہوتی ہے۔ داخل کا ایک اثر خارج کے اس اثر کی نقل کرتا ہے جو اصل حس کے وقت ہوتا ہے"۔

اگر میں اپنے تجربہ سے فیصلہ کروں تو کہہ سکتا ہوں کہ اس قسم کے تمام احساسات ان حرکی تموجات سے تعلق رکھتے ہیں جو جلد پر حملہ آور ہوتے ہیں اور اس میں ان عضلات کو منقبض کرتے ہیں جن میں اگر بڑے پیمانے پر انقباض ہو تو رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ میں کتنا ہی تمثل کروں مگر میری جلد کے اندر اس وقت تک کوئی احساس پیدا نہیں ہوتا جب تک خود جلد کی حالت میں تغیر پیدا نہیں ہوتا۔ حقیقت یہ معلوم ہوتی ہے کہ آلات حس کا بر بنائے تمثل براہ راست متہیج ہونے کا اگر وجود بھی ہے تو بہت ہی شاذ ہوتا ہے۔ تمثل کی معمولی صورتوں میں یہ فرض کرنا زیادہ قرین اصلیت معلوم ہوتا ہے کہ اس عمل کا مرکز محض دماغ ہے اور آلات حس کو اس سے کوئی تعلق نہیں۔ اس نتیجہ کے دلائل حسب ذیل ہیں۔

(۱) تمثل میں عمل کا نقطۂ آغاز دماغ میں ہونا چاہیئے۔ اب ہم اس امر سے واقف ہیں کہ نظام عصبی میں تموجات ایک طرف کو بہتے ہیں۔ اور ان حالتوں میں حوالی کے آلات حس کے متہیج ہونے کے لئے یہ ضروری ہوگا کہ تموج الٹا بہے۔

(۲) تمثلی معروضات اور حسی معروضات میں شعوری کیفیت کا ایک ایسا فرق ہوتا ہے جس کو تقریباً مطلق کہہ سکتے ہیں۔ تخیل کی زندہ ترین تمثال اور کمزور سے کمزور حس کے مابین اشتباہ نہیں ہو سکتا۔ حسی معروض کے اندر ایسی حقیقت اور خارجیت ہوتی ہے جو معروض تمثل میں قطعاً نہیں ہوتی۔ علاوہ بریں جیسا کہ فشنر کہتا ہے تمثل میں توجہ کو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ یہ پلٹ کر دماغ کی طرف مبذول ہو رہی ہے۔ حس میں (حتیٰ کہ تمثالات مابعد کی حسوں تک میں) یہ آلہ حس کی طرف مبذول ہوتی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دونوں عملوں کے مابین کیفیت کا فرق ہے محض کمیت کا نہیں۔ اگر آواز کی حس محض ایک قوی تمثل ہوتی اور اس کا تمثل ایک کمزور حس تو ان کے مابین ایک حد ایسی بھی ہوتی جہاں کہ ہم یہ نہ کہہ سکتے کہ آیا ہم کو آواز کا قوی تمثل ہو رہا ہے یا کمزور حس کا۔ موجودہ حس کا کسی سابقہ حس کے ساتھ بذریعہ تمثل مقابلہ کرتے وقت ہم کو اکثر یہ خیال ہوتا ہے کہ تمثلی حس زیادہ قوی ہے۔ اگر تمثل حسی عمل کا کمزور تہیج ہو تو اس کی توجیہ نہیں ہو سکتی۔

# ان دلائل پر مندرجہ ذیل اعتراضات ہوسکتے ہیں

دلیل نمبر ۱ کا جواب یہ ہے کہ تموج کا پیچھے کی جانب لوٹنا ثابت ہے چنانچہ یہ میرس اور فیری کی منفی تمثالات ما بعد میں عصب بصری کے واسطے سے لوٹتا ہے۔ پس یہ پیچھے کی طرف لوٹ سکتا ہے۔ لہذا یہ کسی حد تک ہر قسم کے تمثل میں بھی لوٹ سکتا ہے۔

دلیل نمبر ۲ کا جواب یہ ہے کہ یہ کوئی علے الاطلاق فرق نہیں ہوتا اور حس تمثل میں جہاں کہ حس اس قدر کمزور ہو کہ بس اس کا یونہی ادراک ہوسکے امتیاز مشکل ہوتا ہے۔ شب کے وقت جب کسی دور کے گھنٹے کی آواز سنتے ہیں تو ہمارا تمثل تال میل اور آواز دونوں کا اعادہ کرسکتا ہے اور اکثر یہ بتانا دشوار ہوتا ہے کہ فی الحقیقت آخری ضرب کی آواز کونسی تھی۔ اسی طرح سے اگر بچہ گھر کے کسی دور کے حصہ میں روتا ہو تو ہم پورے یقین کے ساتھ نہیں کہہ سکتے کہ اس کے رونے کی آواز ہمارے کان میں ہنوز آرہی ہے یا ہم کو آواز کا محض تمثل ہے۔ بعض سارنگی بجانے والے اس کیفیت سے فائدہ اٹھاتے ہیں اور سُر کے ختم ہوچکنے کے بعد بھی وہ کمان کو اس طرح سے چلاتے رہتے ہیں کہ گویا بجا رہے ہیں مگر اس کو تاروں سے مس نہیں ہونے دیتے۔ سننے والا پہلی آواز سے ذرا مدھم آواز سنتا ہے۔ اور یہ مظہر محض سماعت ہی تک محدود نہیں ہے۔

"اگر ہم پانی کی سطح تک اپنی انگلی کو آہستہ آہستہ لائیں تو ہم کو اس لمحہ کے متعلق جب انگلی فی الحقیقت بھیگتی ہے اکثر دھوکہ ہو جاتا ہے۔ جن مریضوں پر بغیر بے ہوش کیے عمل جراحی کرتے ہیں وہ بحالت خوف ڈاکٹر کے نشتر کی تکلیف اس کے لگنے سے پہلے ہی محسوس کرنے لگتا ہے۔"

بصری ادراک سے اس کی لاتعداد مثالیں دستیاب ہوسکتی ہیں جس میں کہ ایک ہی بصری حس کا ادراک ذہن کی ترجمانی کے اعتبار سے مختلف ہوتا ہے۔

آئندہ دو بابوں میں اس کی بہت سی مثالیں ہمارے سامنے آئیں گی۔ اور باب ۱۹ میں اسی قسم کے مغالطے اور حسوں کے متعلق بھی بیان کئے جائیں گے۔ اگر ان تمام واقعات کو جمع کر کے دیکھا جائے تو ہم یہ تسلیم کرنے پر مجبور ہوتے ہیں کہ تمثلی اور حسی معروضات کے مابین جو فرق ہے وہ اس قدر مطلق نہیں جتنا کہ دعوی کیا گیا ہے اور تمثل و حس کی تہ میں جو قشری اعمال مضمر ہیں وہ اس قدر ایک دوسرے سے علیحدہ نہیں ہوتے جس قدر کہ انسان بادی النظر میں ان کو علیحدہ تسلیم کرنے پر مائل ہوتا ہے۔ اس امر کا کہ حوالی کے حسی اعمال معمولاً تمثل میں دخل رکھتے ہیں بظاہر کچھ زیادہ امکان معلوم نہیں ہوتا۔ اس سے قطعی انکار نہیں ہو سکتا کہ بعض اوقات یہ اعمال قشر دماغ میں پیدا ہو کر اپنے ہیجان کو حوالی کی طرف ممتد کر دیتے ہیں۔

پس عمل تمثل عمل حس کی طرف منتقل ہو سکتا ہے۔ بہ الفاظ دیگر حقیقی و اصلی حسوں کی ابتدا مرکز سے بھی ہو سکتی ہے۔ جب ادراک خارج سے بحث کرتے وقت ہم اوہام سے بحث کریں گے تو ہم کو معلوم ہوگا کہ یہ واقعہ کوئی نادر الوجود نہیں ہے۔ مگر فی الحال ہم کو یہ تسلیم کرنا چاہیئے کہ یہ دونوں اعمال معمولاً ایک دوسرے میں منتقل نہیں ہوتے۔ اور اس کی ہم کو تحقیق کرنی چاہیئے کہ کیوں ایسا نہیں ہوتا۔ اس کی دو وجہوں میں سے ایک وجہ ہونی چاہیئے۔

(۱) یا تو حسی اعمال کا مرکز تمثلی اعمال سے علیحدہ ہے یا۔

(۲) مرکز تو ان کا ایک ہی ہے مگر حسی اعمال کے اندر اس قدر شدت ہوتی ہے جو معمولی حالات میں قشری مرکزوں کے تموجات تہیج نہیں کر سکتے اور جس کے تہیج کے لئے حوالی کے تموجات کی ضرورت ہوتی ہے۔

باب ۲ صفحہ ۴۹-۱۵ میں جو کچھ کہا گیا ہے اس سے یہ تو یقینی معلوم ہوتا ہے کہ تمثلی عمل اور حسی عمل میں مقام کا نہیں بلکہ شدت کا فرق ہوتا ہے۔ ادنی حیوانات میں تو جو کچھ بھی ہو مگر انسانوں میں تو اس مفروضہ کی تائید میں کہ تصوری اور حسی مرکز علیحدہ ہوتے ہیں واقعات مشاہدہ پیش نہیں کئے جا سکتے۔ دماغ کے عقبی حصے کے ضائع کر دینے سے انسان کے اندر جو نیم کوری کا نقص پیدا ہوتا ہے اس سے محض بصری تصورات ہی معدوم نہیں ہو جاتے بلکہ حسی اعتبار سے بھی انسان

کور ہو جاتا ہے۔ اگر ادنیٰ بصری حسوں کے مرکز قشر دماغ سے نیچے ہوتے تو ان حالتوں میں مریضوں کو روشنی اور تاریکی کا احساس ہوتا۔ چونکہ اس نصف حصے سے جو ضائع ہو جاتا ہے وہ اس ارتسام کو بھی محسوس نہیں کرتے اس لئے ہم کو فرض کرنا پڑتا ہے کہ قشر سے نیچے کسی قسم کے بصری مرکز نہیں ہیں اور اجسام رباعیہ اور زیرین بصری عقود وعضلات چشم کی اضطراری حرکت کے اعضا ہیں اور شعوری نظر کے نہیں۔ علاوہ برایں ایسے واقعات نہیں ملتے جو ہم کو یہ خیال کرنے پر مجبور کرتے ہوں کہ عقبی قشر کے اندر ایک حصہ تو محض حس سے تعلق رکھتا ہے اور دوسرا محض تصور و تمثل سے۔ جن مرضی حالتوں کے متعلق یہ فرض کیا جاتا ہے کہ ان سے یہ ثابت ہوتے ہیں ان کی توجیہ بصری اور دیگر مرکزوں کے مابین اختلالات امالہ سے بہتر طور پر ہو جاتی ہے (دیکھو صفحہ ۵۰)۔ نیم کوری کی بدتر صورتوں میں مریض کے تمثالات بھی روشنی کی حسیت کے ساتھ تشریف لے جاتے ہیں۔ یہ اس قدر کامل طور پر باطل ہوتے ہیں کہ مریض کو یہ علم ہی نہیں ہوتا کہ مجھ کو ہوا کیا ہے۔ یہ محسوس کرنے کے لئے کہ انسان نصف ساحت نظر کے دیکھنے سے معذور ہے۔ یہ ضروری ہے کہ اس کو اس حصہ کے وجود کا تصور تو ہو۔ لیکن ان مریضوں کو اس کا علم اس وقت ہوتا ہے جب ڈاکٹر ان کو بتاتا ہے وہ تو صرف اتنا جانتے ہیں کہ ہماری آنکھوں میں کچھ نقص ہے۔ جس شئے کا تم کو کوئی تصور ہی نہ ہو اس کی کمی کو تم محسوس نہیں کر سکتے۔ اور ان مریضوں کے اس کی کمی کو قطعی طور پر محسوس نہ کرنے کا سبب یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان کے ذہن سے اس کا تصور اور اس کی یاد تک مٹ جاتی ہے۔ جس شخص کی محض آنکھیں نابینا ہوں وہ اندھیرے کو محسوس کرتا ہے۔ مگر جس شخص کے بصری مرکز کور ہو جاتے ہیں وہ اپنی شبکیہ کے ان حصوں سے جن کا تعلق دماغی ضرر سے ہوتا ہے اسی طرح سے تاریکی کو نہیں دیکھ سکتا جس طرح سے وہ اپنی پشت کی جلد سے نہیں دیکھ سکتا۔ وہ ساحت نظر کے اس حصے سے دیکھ ہی نہیں سکتا۔ اور نہ وہ اس روشنی کا خیال کر سکتا ہے جس کو اسے اس حصے میں محسوس کرنا چاہیئے تھا کیونکہ اس جزو کے وہاں موجود ہونے کا خیال ہی اس کے ذہن سے منقطع ہو جاتا ہے۔

اب اگر ہم یہ تسلیم کریں کہ حس و تمثل ایک ہی مرکز کی فعلیت کا نتیجہ ہیں تو ہم کو

اس کی ایک نہایت ہی عمدہ نایتی وجہ معلوم ہو جائے گی کہ اس کو ان مرکزوں میں مختلف قسم کے اعمال کے کیوں مطابق ہونا چاہئے اور اس عمل کو جس سے کہ یہ حس ہوتی ہے کہ شے فی الحقیقت سامنے ہے کیوں صرف حوالی کے تموجات سے متہیج ہونا چاہئے اور گردوپیش کے تشری عضوں سے متہیج نہ ہونا چاہئے۔ مختصر یہ کہ اس سے ہم کو اس کی وجہ معلوم ہوسکتی ہے کہ حسی عمل کو معمولی تصوری اعمال سے جو کتنے ہی شدید کیوں نہ ہوں کیوں علٰحدہ ہونا چاہئے۔ ڈاکٹر منسٹربرگ ٹھیک کہتے ہیں ۔

" اگر یہ خاص نظم نہ ہوتا تو ہم حقیقت اور واہمہ میں امتیاز نہ کرسکتے۔ ہمارا عمل گردوپیش کے واقعات سے مطابق نہ ہوتا بلکہ غیرموزون اور بے معنی ہوتا۔ اور ہم خود کو زندہ نہ رکھ سکتے ....... پس یہ امر کہ ہمارے افکار اور یاد ہماری حسوں کی نقول ہوتی ہیں جن کی شدت نہایت ہی کم ہو جاتی ہے ایسا نتیجہ ہے جو آلۂ دماغی کے اپنے ماحول کے ساتھ فطرتاً مطابق ہونے سے از روئے منطق مستنبط ہوسکتا ہے۔"

میکانکی اعتبار سے تصوری اور حسی اقسام عمل کے اختلاف کے یہ معنی ہونے چاہئیں کہ جب زیادہ سے زیادہ شدت وقوع میں آجاتی ہے تو ایک قسم کی مزاحمت واقع ہوتی ہے جس پر صرف ایک دوسری قسم کی قوت غلبہ پاسکتی ہے۔ حوالی کے تموج وہ دوسری قوت ہوتے ہیں اور مزاحمت کے رفع ہو جانے کے بعد جو کچھ ہوتا ہے وہ حسی عمل ہوتا ہے ہم یہ فرض کرسکتے ہیں کہ آخرالذکر صورت میں عصبی مادے میں نسبتہً شدید قسم کا تلاطم وانتشار ہوتا ہے جس کا اس وقت اور اوقات کی نسبت زیادہ دور تک دہکا کہ جاتا ہے۔

اب ہم اس مزاحمت کا تعقل کس طرح پر کریں جو اس قسم کے انتشار کے وقوع پذیر ہونے میں مانع ہوتی ہے اور عمل میں کسی قسم کی شدت پیدا نہیں ہونے دیتی۔ یہ مزاحمت یا تو داخلی ہونی چاہئے یعنی خود عصبی مکثرات کی لسّگی کی کوئی قوت یا کوئی خارجی اثر ہونا چاہئے جو دیگر قشری خلایا کی وجہ سے ہو۔ جب ہم عمل وہم کے مطالعہ تک پہونچیں گے تو اس وقت معلوم ہوگا کہ دونوں اعمال کا لحاظ رکھنا ضروری ہے۔ غالباً ہمارے دماغی خلایا میں کثراتی انجماد کی ایک مقدار ہوتی ہے جس کے رفع کرنے کے لئے

تحریبی توانائی کے اچانک ہجوم کی ضرورت ہوتی ہے۔ حوالی کے درآئندہ توجہات یہ توانائی ابتدا ہی سے رکھتے ہیں۔ گرووپیش کے قشری حلقوں میں یہ توانائی پیدا ہو سکتی اگر یہ اس مرکز میں جمع ہو سکتے جس سے ہم بحث کر رہے ہیں۔ مگر چونکہ بیداری کے اوقات میں ہر مرکز دوسرے مرکزوں سے ائتلافی راستوں کے ذریعہ سے تعلق رکھتا ہے اس لئے اس قسم کا اجتماع نہیں ہو سکتا۔ قشری توجہات اندر کی طرف آتے ہی باہر کی جانب لوٹ جاتے ہیں اور دوسرے تصورات کو تہیج کر دیتے ہیں۔ خلایا میں تناؤ کی سطح پھٹ پڑنے کی حد تک بلند نہیں ہوتی۔ اس لئے یہ حالت صرف حوالی کے اچانک توجہات سے پیدا ہوتی ہے ورنہ ہوتی ہی نہیں۔



# باب نوزدہم

## ادراک اشیاء

### ادراک و حس کا موازنہ

صفحہ ، پر بیان کر چکے ہیں کہ خالص حس ایک ایسا انتزاع ہے جس کا سن شعور میں کبھی تحقق نہیں ہوتا۔ جو شئے ہمارے آلات حس کو متاثر کرتی ہے وہ صرف ان کو متاثر ہی نہیں کرتی بلکہ اس کے علاوہ اور بھی کچھ کرتی ہے۔ یہ دماغی نصف کروں میں ایسے اعمال پیدا کر دیتی ہے جو ایک حد تک اس عضو کے اندر تجربات ماضی کے نظم و ترتیب پر مبنی ہوتے ہیں۔ ان تجربات کے نتائج کی شعور میں تصورات سے تعبیر کی جاتی ہے اور حس انھیں تصورات کی طرف ذہن کو منتقل کرتی ہے۔ ان تصورات میں سب سے پہلا تصور اس شئے کا ہوتا ہے جس میں یہ صفت حسی موجود ہوتی ہے۔ جو مخصوص مادی چیزیں حاسہ کے سامنے موجود ہوتی ہیں ان کے شعور کو آج کل ادراک کہتے ہیں۔ اس قسم کی چیزوں کے شعور میں کمی بیشی ہو سکتی ہے۔ ممکن ہے یہ محض شئے کے نام اور اس کے ضروری اوصاف ہی تک محدود رہو۔ یا ممکن ہے کہ یہ شعور اس شئے کی نسبتہً بعیدی نسبتوں کا ہو۔ نسبتہً خالی اور پر شعور کے

مابین کوئی قطعی امتیاز قائم کرنا مشکل ہے۔ کیونکہ ہم جس وقت پہلی اور ابتدائی حس سے گزر جاتے ہیں تو ہمارا کل شعور تصور انگیز ہو جاتا ہے۔ اور ذہن کے مختلف انتقالات بتدریج ایک دوسرے میں مل جاتے ہیں۔ کیونکہ یہ سب ائتلاف کی نفسیاتی مشینری کے نتائج ہوتے ہیں۔ ائتلافی اعمال نسبتہً بلا واسطہ شعور میں کم اور نسبتہً بعیدی شعور میں زیادہ عمل کرتے ہیں۔

پس ادراک و حس میں یہ فرق ہے کہ ادراک میں معروض حس کے ساتھ بعیدی واقعات کا بھی ائتلاف ہوتا ہے۔

جب میں اپنی آنکھیں اس کاغذ سے اٹھاتا ہوں جس پر کہ میں لکھ رہا ہوں تو میں کرسیاں میز اور اپنے کمرے کی دیواریں دیکھتا ہوں اور ان میں سے ہر شئے ایک خاص فاصلے پر ہے اور اپنی صورت شکل کے مطابق معلوم ہوتی ہے۔ میں کھڑکی سے سر نکال کر جو دیکھتا ہوں تو درخت مرغزار گھوڑے بیل اور دور کی پہاڑیاں نظر آتی ہیں۔ ان میں سے ہر شئے مجھے مناسب قدو قامت مناسب شکل وصورت اور مناسب فاصلے پر نظر آتی ہے۔ اور یہ جزئیات اسی طرح سے آنکھ کی بلا واسطہ معلومات معلوم ہوتی ہیں جس طرح کہ رنگ جو مجھ کو اس سے نظر آتے ہیں۔ مگر فلسفہ نے اس بات کو تحقیق کر لیا ہے کہ ہم کو آنکھ کے ذریعہ سے رنگوں کی حسوں کے علاوہ اور کسی شئے کا احساس نہیں ہوتا۔..... تو پھر اس کی کیا وجہ ہے کہ ہم کو آنکھ کے ذریعہ سے قدو قامت شکل وصورت اور فاصلے کا صحیح علم ہوتا ہے۔ محض ائتلاف کی بنا پر۔ شکل وصورت خط و خال قدو قامت کے اعتبار سے ایک جسم کے رنگ مختلف ہوتے ہیں۔ لیکن رنگوں کی حسیں اور وہ جن کو ہم یہاں بہ نظر اختصار امتداد شکل اور فاصلے کی حسیں کہتے ہیں وہ اس کثرت سے متحد ہوتی ہیں اور ان کا ایک ساتھ احساس ہوا ہے کہ رنگ کی حس کا تجربہ امتداد شکل صورت و فاصلہ کے تصورات پیدا کئے بغیر نہیں رہتا اور یہ اس کے ساتھ اس قدر متحد ہوتے ہیں کہ یہی نہیں کہ ان کو کبھی علیحدہ نہیں کیا جا سکتا بلکہ ان کے متعلق فی الحقیقت یہ فرض کر لیا جاتا ہے کہ یہ نظر آتے ہیں۔ شکل فاصلہ وغیرہ کا منظر جو بظاہر سادہ حس معلوم ہوتا ہے در اصل شعور کی

ایک پیچیدہ حالت ہوتی ہے۔ یہ ایک سلسلہ ہوتی ہے جس میں مقدم یعنی رنگ کی حس اور تالی یعنی چند تصورات اس قدر ائتلاف کے ذریعہ باہمدگر وابستہ ومربوط ہو جاتے ہیں کہ یہ ایک تصور ہی نہیں بلکہ ایک حس معلوم ہوتے ہیں۔"

جیمس ل کی اس عبارت میں اس نظریے کو نہایت واضح طور پر پیش کیا گیا ہے جس کو سب سے پہلے برکلے نے اپنے نظریہ بصر میں نفسیات کا ایک لازمی جزو بنا دیا۔ برکلے ہماری بصری حسوں کو لفظوں سے تشبیہ دیا کرتا تھا جو محض علامات ہوتی ہیں جن کے ذریعہ سے متکلم کے معنی سمجھ میں آتے ہیں۔ جس طرح سے وہ آوازیں جن کو لفظ کہتے ہیں ان تصورات سے جو ان سے سمجھ میں آتے ہیں کوئی داخلی نسبت نہیں رکھتیں اسی طرح سے برکلے کے نزدیک بصری حسوں کو بھی ان اشیاء سے جن کے موجود ہونے کی یہ ہم کو خبر دیتی ہیں کوئی داخلی نسبت نہیں ہوتی۔ یہ چیزیں ایسی ہوتی ہیں جن کو انسان مس کر سکتا ہے۔ ان کے حقیقی خواص جیسے شکل وصورت قد وقامت حجم وضع وغیرہ صرف خود کو لمس کے ذریعہ سے ظاہر کرتی ہیں۔ لیکن بصری علامات اور لمسی معنی عادت دیرینہ کی وجہ سے اس قدر مل کر ایک ہو گئے ہیں اور مدتوں سے زبان کے استعمال اور اس پر غور و فکر نہ کرنے کی وجہ سے یہ بات ہمارے خیالات میں اس قدر راسخ ہو گئی ہے کہ ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ کل معروض لمسی اور بصری، ایک سادہ اور لاتجزی عمل سے نظر آتا ہے۔

پس دماغ کے حسی اور محاکاتی اعمال دونوں مل کر ہمارے ادراکات کے ما فیہ پیدا کرتے ہیں۔ ہر مقرون جزئی و مادی شے ایسے حسی اوصاف کا مجمع ہوتی ہے جن سے ہم مختلف اوقات میں واقف ہوتے ہیں۔ ان میں سے بعض اوصاف کو اس لحاظ سے کہ نسبتہً زیادہ مستقل اور دلچسپ یا عملی اعتبار سے اہم ہوتے ہیں ہم اشیا کے اجزائے اصلیہ قرار دیتے ہیں۔ شکل ضخامت حجم وغیرہ اس قسم کے اوصاف ہیں۔ اور اوصاف چونکہ نسبتہً غیر پائیدار ہوتے ہیں اس لئے ہم ان کو عارضی یا غیر اصلی کہتے ہیں۔ اول الذکر اوصاف کو ہم اس کی حقیقت اور ثانی الذکر کو اس کا ظاہر کہتے ہیں۔ مثلاً میں ایک آواز سنتا ہوں اور اس کو سن کر کہتا ہوں کہ گھوڑا گاڑی

جا رہی ہے۔ لیکن گھوڑا گاڑی کی آواز تو گھوڑا گاڑی نہیں ہے۔ بلکہ یہ تو اس کے سب سے غیر اہم اظہارات میں سے ہے۔ اصلی گھوڑا گاڑی ایک محسوس ہونے والی اور نظر آنے والی شئے ہے جس کو آواز میرے تخیل میں پیدا کر دیتی ہے اسی طرح سے جب ایک بادامی رنگ کی بصری تصویر میرے سامنے آجاتی ہے جس کے خطوط متوازی نہیں ہیں جس کے زاوئے مختلف قسم کے ہیں اور میں اس کو اپنے کتب خانے کی بڑی مستطیل میز کہتا ہوں۔ یہ تصویر میز نہیں ہے۔ یہ ایسی بھی نہیں ہے جیسی کہ میز سامنے سے دیکھنے پر آنکھوں کو نظر آتی ہے۔ یہ میز کے تین پہلوؤں کی بگڑی ہوئی تناظری تصویر ہے جس کا مجھے کم و بیش پورا ادراک ہوتا ہے۔ میز کی پشت اس کے نوکیلے کونے اس کی لمبائی چوڑائی اس کا وزن یہ سب ایسی خصوصیات ہیں جن کا مجھے اس کے دیکھتے وقت ایسا ہی شعور ہوتا ہے جیسا کہ خود اس کے نام کا۔ اس کے نام کی طرف ذہن کا منتقل ہو جانا محض دستور پر مبنی ہے ورنہ اس کی پشت جسامت مربع پن وغیرہ کو اس سے کوئی تعلق نہیں۔

ریڈ صاحب نے سچ کہا ہے کہ فطرت اپنے معاملات میں کفایت شعار واقع ہوئی ہے اور وہ ہم کو ایسا علم دینے کے لئے جو تجربہ اور عادت سے آسانی کے ساتھ حاصل ہو سکتا ہو کسی خاص جبلت کو مقرر نہیں کرتی۔ محاکات سے پیدا شدہ لمسی اور بصری احساسات موجودہ احساس سے شیرازہ بند ہو کر ایک شئے کی وحدت میں منسلک ہو جاتے ہیں جس کے لئے ایک نام ہوتا ہے یہ پیچیدہ چیزیں ہیں جن سے واقعی میری ادراکی تمیز بنی ہے بچے باصرہ اور سامعہ کی طویل تعلیم و تربیت کے بعد ہی ان حقائق کا ادراک کر سکتے ہیں جو سن رسیدہ لوگوں کو ہوتا ہے۔ ہر قسم کا ادراک اکتسابی ہوتا ہے۔

پس ادراک کی تعریف سلے کے الفاظ میں اس طرح سے کی جا سکتی ہے کہ یہ وہ عمل ہے جس کے ذریعہ سے ذہن

ایک ارتسام حسی کے ساتھ احیا شدہ حسوں کا جلو زیادہ کرتا ہے واقعی یا احیاء شدہ حسوں کا کل مجموعہ ایک فعل ادراک کی صورت میں مجسم اور مربوط ہو جاتا ہے یعنی ایک شئے جو اس وقت ایک خاص مقام یا حلقہ مکان میں موجود ہے

اس کا وقوف یا فہم بظاہر فوری ہونے لگتا ہے ''

ہر پڑھنے والے کا ذہن اس عمل کی جس کو یہاں بیان کیا گیا ہے بہت سی مثالیں فراہم کرلے گا۔ لہذا ان کا لکھنا غیر ضروری بھی ہے اور پریشان کن بھی۔ ادراک مکان کے باب میں بعض زیادہ دلچسپ مثالیں ہم بیان کرچکے ہیں۔ کیونکہ ہمارے شکل اور وضع کے ادراک میں یہ فیصلہ کرنا درحقیقت مشکل ہوتا ہے کہ معروض کی جو ہم کو حس ہورہی ہے اس میں سے کس قدر تجربات ماضی کے اعادہ پر مبنی ہے اور کس قدر آنکھ کی فوری حسوں پر مبنی ہے۔ اس لئے ہم اس باب میں ادراکی عمل کے متعلق کچھ عام باتیں ہی بیان کریں گے۔

پہلی بات کا تعلق ارتباط (Integration) سے ہے جس کے متعلق سلے صاحب یہ کہتے ہیں کہ یہ موجود اور غیر موجود (یعنی محض استحضاری) حسوں کے مابین ہوتا ہے۔ دماغی نقطہ نظر سے دیکھا جائے تو ان الفاظ کے معنی اس کے علاوہ کچھ نہیں ہیں کہ آلات حس سے جو عمل پیدا ہوا تھا وہ ان مختلف راستوں میں پھیل گیا ہے جو عادت نے نصف کروں میں پہلے سے پیدا کردیئے تھے اور بجائے اس کے کہ ہم کو ایسا شعور جو سادہ حسی عمل کے متلازم ہو ہم کو وہ شعور ہوتا ہے جو اس سے نسبتہً پیچیدہ عمل کے متلازم ہوتا ہے۔ یہ نسبتہً زیادہ پیچیدہ معروض کی حس ہوتی ہے اور بجائے اس سادہ معروض کے شعور ہونے کے جو ایسے اوصاف وصفات پر مشتمل ہوتا ہے جن سے ہمارے حواس کے اعصاب واقعاً مرتسم ہوتے ہیں ہم کو کل شئے کا شعور ہوتا ہے۔ اس شعور میں وہ وحدت ہونی چاہیئے جو ہمارے سیلان فکر کے ہر حصہ میں اس وقت تک ہونی چاہیئے جب تک کہ اس کا خارجی مافیہ حسی طور پر متغیر نہ ہو۔ اس سے زیادہ ہم کچھ نہیں کہہ سکتے۔ ہم کو یقیناً وہ نہ کہنا چاہیئے جو معمولاً نفسیاتی کہتے ہیں اور ادراک کو بین نفسی وحدتوں کا مجموعہ بناتے ہیں جس میں موجودہ حس اور ماضی کی لاتعداد تمثالات اس طرح پر مرتبط ہیں کہ ان کا بیان میں آنا مشکل ہے۔ ادراک ذہن کی ایک واحد غیر منقسم حالت ہوتی ہے اس کے سوا وہ کچھ نہیں جیسا کہ میں اکثر کہہ چکا ہوں۔

بہت سی صورتوں میں حسی اور تناظری عمل کے مابین اضافی کے ساتھ موازنہ

ہو سکتا ہے۔ موازنہ کرنے پر ہم دیکھتے ہیں کہ ذہن کی نسبتہً بلند حالت میں معروض کے ان حصوں سے جن کا ارتسام ہوتا ہے استحضاری حصہ کے ساتھ دقوف ہونے کی بنا پر بہت فرق واقع ہو جاتا ہے۔ ان کی حسی کیفیت ہمارے دیکھتے دیکھتے تغیر ہو جاتی ہے۔ اس فرانسیسی فقرہ کو لو "pas de lieu Rhone que nous" انسان بار بار پڑھے جائے مگر اس کی آوازیں اس انگریزی فقرے (paddle your own canœ) کی آوازوں کے مطابق معلوم نہ ہوں گی۔ جونہی انگریزی مفہوم پیدا ہوا آوازیں خود بخود بدلتی معلوم ہوتی ہیں۔ لفظی آوازوں کا اپنے معنی کے ساتھ عموماً بیک وقت ادراک ہو جاتا ہے۔ بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ اتلافی علائق چند لمحوں کے لئے دب جاتے ہیں (کیونکہ ذہن دوسرے خیالات میں مشغول ہوتا ہے) اور الفاظ کان پر محض سمعی حسوں کی گونج کی طرح سے باقی رہتے ہیں۔ پھر تھوڑی دیر بعد ان کا مفہوم یک بیک سمجھ میں آتا ہے۔ معنی سمجھ جانے کے ساتھ ہی لفظ کے احساس میں بھی حیرت انگیز تغیر ہو جاتا ہے۔ خود اپنی زبان ہم کو بہت ہی عجیب و غریب معلوم ہو اگر ہم اس کو اجنبیوں سے سنیں مگر سمجھیں نہیں۔ آواز کا اتار چڑھاؤ اور حروف کی عجیب و غریب آوازیں ہمارے کانوں کو ایسی معلوم ہوں گی جس کا اب ہم کوئی تصور نہیں کر سکتے۔ فرانسیسی کہتے ہیں کہ انگریزی ہم کو پرندوں کی بولی معلوم ہوتی ہے اور یہ اثر کبھی کسی انگریز کے کان پر نہیں ہوتا۔ ہم انگریزوں میں سے اکثر روسی زبان کی آواز کے متعلق یہی کہیں گے۔ ہم سب کو احساس ہے کہ جرمن زبان میں آواز کے اتار چڑھاؤ بہت سخت اور حلقی و شفتی آوازیں بہت زیادہ ہوتی ہیں۔ لیکن اس کا کسی جرمن کو احساس نہیں ہوتا۔

غالباً یہی وجہ ہوگی کہ اگر کسی چھپے ہوئے لفظ کو لے کر اس کا دیر تک اعادہ کرتے رہیں تو آخر میں یہ بالکل ایک غیر فطری شکل اختیار کر لیتا ہے۔ متعلم اسی صفحہ کے کسی لفظ کو لے کر امتحان کر لے۔ اسے بہت ہی جلد اس امر پر حیرت ہونے لگے گی کہ یہی لفظ ہے جس کو میں اس معنی میں عمر بھر سے استعمال کر رہا ہوں۔ یہ اس کی طرف کاغذ سے مصنوعی آنکھ کی طرح ہے جن میں بصارت نہیں ہوتی گھورتا ہے اور اس میں شک نہیں کہ اس کا جسم تو موجود ہوتا ہے مگر اس کی روح پرواز کر جاتی ہے۔

جب اس نئے طریقے سے اس پر توجہ کی جاتی ہے تو یہ اپنی حسی عریانی کی طرف عود کرتا ہے ہم نے اس سے پہلے اس کی طرف کبھی اس طرح سے توجہ نہ کی تھی۔ بلکہ جونہی یہ ہمارے سامنے آتا تھا ہم عادتاً اس کو اس کے معنی کا لباس پہنا دیتے تھے اور نہایت ہی سرعت سے اس سے اور لفظوں کی طرف گزر جاتے تھے۔ مختصر یہ کہ ہم اس کو مؤلفات کے ایک جم غفیر کے ساتھ سمجھتے تھے اور اس طرح سے ادراک کرتے وقت یہ ہم کو اس عریانی و تنہائی سے بالکل مختلف معلوم ہوتا تھا۔

ایک اور شدید تغیر اس وقت محسوس ہوتا ہے جب ہم خود الٹے ہو کر کسی منظر کو دیکھتے ہیں۔ اس ترکیب سے ایک حد تک ادراک بالکل گمراہ ہو جاتا ہے۔ فاصلہ کے مدارج اور دیگر مکانی علائق کا کوئی یقینی اور صحیح ادراک نہیں ہوتا۔ محاکاتی اور ائتلافی اعمال بہت کم رہ جاتے ہیں۔ لیکن ان کی کمی کے ساتھ رنگوں کی شوخی اور گوناگونی بڑھ جاتی ہے اور روشنی اور سائے کا تقابل بہت نمایاں ہو جاتا ہے۔ ایسا ہی اس وقت ہوتا ہے۔ جب کسی تصویر کو الٹا کے دیکھتے ہیں۔ اس حالت میں معنی کے اعتبار سے ہم کو بہت نقصان ہوتا ہے لیکن رنگ اور روشنی اور سائے کی تقسیم زیادہ نمایاں ہو جاتی ہے۔ اگر کسی خالص حسی موزونی اور توازن میں خلل ہو تو ہم کو اس کا پتہ چل جاتا ہے۔ اگر ہم فرش پر لیٹ کر اس شخص کی منہ کی طرف دیکھیں جو پشت پر کھڑا ہم سے باتیں کرتا ہو تو بھی ایسا ہی تجربہ ہو گا۔ اس صورت میں اس کے نچلے ہونٹ کی حرکت ہمیں دکھائی دے گی اور عجیب و غریب قسم کی نظر آئے گی۔ اور یہ ہم کو عجیب و غریب اس لئے معلوم ہو گی کیونکہ اس وقت ائتلافی اعمال میں غیر معمولی نقطہ نظر سے خلل واقع ہو جائے گا جس سے ہم کو کسی معمولی معروف کا ادراک نہ ہو گا بلکہ ایک عریان حس ہو گی۔

آئندہ چل کر اس کی اور مثالیں نظر سے گزریں گی۔ فی الحال جو بات ہم ثابت کرنا چاہتے ہیں اس کے لئے یہ کافی ہیں۔ پس ایک بار پھر ہم کو تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ جب کسی شئے کے اوصاف ہمارے حواس کو متاثر کرتے ہیں اور ہم کو اس شئے کا ادراک ہوتا ہے تو ان اوصاف کی خالص حس بجنسہ ادراک کے اندر موجود نہیں ہوتی اور نہ وہ اس کا جزو ہوتی ہے۔ خالص حس اور شئے ہے اور ادراک اور شئے ہے

اور ان میں سے ایک دوسرے کے ساتھ نہیں ہو سکتا کیونکہ ان کے دماغی اسباب و شرائط ایک نہیں ہیں۔ ممکن ہے کہ یہ ایک دوسرے سے مشابہ ہوں لیکن کسی اعتبار سے بھی ان کو ذہن کی ایک حالت نہیں کہا جا سکتا۔

## ادراک متعین اور اغلب چیزوں کا ہوتا ہے

ادراک کی بڑی دماغی شرائط ائتلاف کے قدیم راستے ہوتے ہیں جو ارتسام حسی سے متفرع ہوتے ہیں۔ اگر کوئی ارتسام کسی شے کے اوصاف کے ساتھ قوی ائتلاف رکھتا ہو تو جب وہ ارتسام ہوگا تو اس شے کا ادراک بھی ضرور ہوگا۔ اس قسم کی اشیا کی مثالیں صورت آشنا اشخاص مقامات وغیرہ ہو سکتی ہیں جن کو ہم ایک نظر دیکھتے ہی پہچان لیتے ہیں لیکن جس حالت میں ایک سے زاید اشیا کے ساتھ ائتلاف ہو جس کی وجہ سے بقیہ مختلف اوصاف کے مجموعوں میں سے کوئی سا مجموعہ بھی تہیج ہو سکتا ہے تو ادراک مشکوک ہوتا ہے اور اس وقت زیادہ سے زیادہ اس کے متعلق یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ ادراک غالباً اسی شے کا ہوگا جس سے کہ ہم کو زیادہ تر یہ حس ہوتی ہوگی۔

ان مبہم حالتوں میں یہ بات خالی از دلچسپی نہیں کہ ادراک بے کار و لاحاصل بہت ہی کم ہوتا ہے۔ کسی نہ کسی قسم کا ادراک ہو ضرور جاتا ہے۔ مؤتلفات کے دو غالب مجموعے ایک دوسرے کو باطل نہیں کر دیتے اور نہ مخلوط ہو کر ادراک کو گڈمڈ کرتے ہیں۔ بالعموم یہ ہوتا ہے کہ پہلے تو ہم کو مکمل ایک شے کا ادراک ہوتا ہے اور پھر ایک مکمل دوسری شے کی بہ الفاظ دیگر تمام دماغی اعمال اس قسم کے ہوتے ہیں جن سے کہ ایک متشکل شعور ہوتا ہے۔ اگر راستے قائم ہوتے ہیں تو ایک باقاعدہ نظام کی صورت میں قائم ہوتے ہیں اور ممیز و متعین معروضات کے خیال کا باعث ہوتے ہیں نہ کہ مختلف عناصر کی کھچڑی کا۔ حتیٰ کہ جن حالتوں میں دماغ کا فعل ایک حد تک بے قاعدہ بھی ہو جاتا ہے جیسا کہ افیزیا یا نیند

میں ہو جاتا ہے ان حالتوں میں یہ قانون شعور تسلسل کا صحیح رہتا ہے۔ ایک شخص بہ آواز پڑھ رہا ہے۔ پڑھتے پڑھتے اس پر غنودگی طاری ہو جاتی ہے اس حالت میں وہ غلط تو پڑھتا ہے لیکن یہ نہیں ہو سکتا کہ اس کی زبان سے مہمل الفاظ نکلنے لگیں۔ اس سے ایسی غلطیاں ہونگی کہ وہ اورنگ زیب کی جگہ اورنگ آباد اور متقابل کی جگہ موافق پڑھ جائے گا۔ یا ممکن ہے کہ کتاب کے جملوں کے بجائے خیالی جملے اس کی زبان سے نکل جائیں لیکن یہ جملے ممیز و متعین الفاظ کے بنے ہوں گے۔ اسی طرح سے افیزیا میں جب بیماری بہت زیادہ شدید نہیں ہوتی تو مریض صحیح لفظوں کے بجائے غلط لفظ استعمال کرتا ہے۔ ایسا صرف شدید حالتوں میں ہوتا ہے کہ مریض کی زبان سے موضوع لفظ بھی نہ نکلیں۔ ان واقعات سے ظاہر ہوتا ہے کہ اتلافی سلسلے کس قدر نازک ہوتے ہیں۔ لیکن اس نزاکت کے ساتھ دماغی راستوں کا وہ تعلق کس قدر قوی ہوتا ہے جس کی بنائے قیام یہ ہوتی ہے کہ ان کی ایک تعداد کسی ایک کے ساتھ متہیج ہو جاتی ہے تو بعد ازاں یہ سب ایک ساتھ متہیج ہونے پر مائل ہوتے ہیں۔ مثلاً عناصر کا ایک چھوٹا مجموعہ "ہ" دونظاموں ا۔ ب میں مشترک ہے۔ اب یہ کہ یہ ا سے منسلک ہوگا یا ب سے اس کا فیصلہ اتفاق وقت کے ہاتھ میں ہوتا ہے دیکھو شکل نمبر ۴۷۔ اگر ایسا ہوتا ہے کہ "ہ" سے ب کی طرف جانے والا کوئی ایک نقطہ ا کی طرف جانے والے نقطے سے ذرا پہلے ہے تو یہ ذرا سا تفوق ب کے موافق توازن کے منقلب کر دینے کے لئے کافی ہو جائے گا۔ تموج پہلے تو ان نقطوں سے گزرے گا




شکل نمبر ۴۷

اور اس سے ب کے تمام راستوں میں سے سب کی طرف جتنی ترقی ہوتی جائے گی اسی

الف کی اُمید اور بھی منقطع ہوتی جائے گی اس صورت میں کہ الف ب کے ساتھ جتنے خیالات متلازم ہوں گے ان کے معروضات ہوں گے تو علٰحدہ علٰحدہ لیکن ان کے مابین مشابہت ہوگی۔ اگر یہ چھوٹا ہوگا تو مشابہت کسی بہت ہی محدود خصوصیت میں ہوگی۔

اس طرح خفیف ترین حسیں ممیز و متعین اشیا کے ادراک کا باعث ہوسکتی ہیں صرف شرط یہ ہے کہ یہ حسیں ان حسوں کے مشابہ ہوں جو ان اشیا سے بالعموم ہوا کرتی ہیں۔ فی الحقیقت حس کے لئے اس واسطے کہ یہ کسی معروض کی طرف ذہن منتقل نہ کرے قوی اور بین ہونا ضروری ہے۔ اس غرض کے لئے اگر احساس غیر معین ہو تو بھی اس کو مخصوص و معین سمجھ لینا لازمی ہوتا ہے مرگی کی حالت میں جو حلقہ ہائے نور دکھتے ہیں روشنی کے کرے آنکھ کا نکل آنا اور کانوں میں گرج کا احساس ہونا اور وہ حسیں جو اس وقت ہوتی ہیں جب برقی تموجات سر میں گزارے جاتے ہیں یہ سب اسی لئے غیر متشکل ہوتی ہیں کہ یہ قوی ہوتی ہیں۔ غالباً اسی قسم کے نسبتہً کمزور احساسات سے اشیا کی طرف ذہن منتقل ہوگا۔ بہت سے برس گزرے کہ مارے کی کتاب (Le Sommeil et les Reves) (نیند اور سپنے) پڑھنے کے بعد میں نے پہلی بار ان تصورات کی طرف توجہ شروع کی جو ہر وقت عام طور پر ذہن میں سے تیزی سے گزر جاتے ہیں الفاظ مناظر وغیرہ جو اصلی سیلان فکر سے بے تعلق ہوتے ہیں مگر جن کی طرف اگر انسان نگاہ رکھے تو توجہ کرسکتا ہے مثلاً گھوڑے کا سر ایک رسی کا پیچ کشتی کا لنگر یہ تصور ہیں جو میرے ذہن میں سے ان سطور کے لکھنے وقت از خود گزر گئے۔ ان کی اکثر تو ائتلاف کی لطیف کڑیوں کے ذریعہ سے توجیہ ہوسکتی ہے اور اکثر بالکل ہو ہی نہیں سکتی۔ مگر مجھے اکثر یہ دیکھ کر حیرت ہوئی ہے کہ اس قسم کے کسی تصور کے معلوم کرنے کے بعد میں نے جب اپنی آنکھیں بند کی ہیں تو تکیہ پر کسی روشن یا تاریک شئے کی تمثال مابعد محسوس ہوتی ہے اور صاف ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میں نے اس کو ابھی دیکھا ہے کیونکہ جس شئے کا خیال ہوا تھا اس کی عام شکل اس کا قد و قامت اس کی وضع وہی تھی جو تمثال مابعد کی تھی۔ اگرچہ تصور کے اندر وہ تفصیل پائی جاتی تھی جو کہ تمثال کے اندر معدوم تھی۔ غالباً ہم کو اس کا علم کبھی نہ ہوگا کہ کبھی تمثالات ہمارے افکار کے تسلسل کے

متعین کرنے میں کیا کام انجام دیتے ہیں۔ مجھے اپنے تجربات کی بنا پر تو یہ خیال ہوتا ہے کہ یہ کام کچھ غیر اہم نہیں ہے۔

## نظر کے دھوکے

بہ نظر اختصار شکل نمبر ۸۹ میں ہم یہ فرض کئے لیتے ہیں ا، و ب دماغی اعمال کے لئے نہیں بلکہ معروضوں کے لئے ہیں۔ نیز ہم یہ فرض کئے لیتے ہیں کہ ا، د، ب ایسے معروض ہیں جن سے وہ حس پیدا ہوتی ہے جس کو میں نے "یہ" کہا تھا۔ لیکن اس وقت ب نہیں بلکہ ا، اس حس کا باعث ہو رہا ہے اب اس موقع پر "یہ" سے ب کی طرف نہیں بلکہ ا کی طرف ذہن منتقل ہو تو ادراک صحیح ہوگا، لیکن اس کے برخلاف اگر ذہن ب کی طرف منتقل ہو تو یہ غلط ادراک ہوگا جس کو اصطلاحاً التباس یا دھوکا کہتے ہیں۔ لیکن ادراک صحیح ہو یا غلط، عمل بہر حال ایک ہی طرح کا ہوتا ہے۔

یہ بات قابل غور ہے کہ ہر دھوکہ میں جو شے غلط ہوتی ہے وہ استنباط ہوتا ہے براہ راست احساس بالذات غلط نہیں ہوتا۔ 'یہ' اگر بذات خود تنہا محسوس ہوتا تو اس میں کوئی غلطی نہ ہوتی یہ گمراہ کن صرف اس وقت ہوتا ہے جب کسی غلط سمت کی طرف ذہن کو منتقل کر دیتا ہے۔ اگر یہ بصری حس ہے تو ممکن ہے کہ اس سے لمسی حسوں کی طرف ذہن منتقل ہو جائے جو بعد کے لمسی تجربات سے غلط ثابت ہو۔ نام نہاد 'مغالطہ حواس' جس کو قدیم ارتیابیہ اس قدر شد و مد کے ساتھ بیان کرتے ہیں دراصل صحیح معنی میں حواس کا مغالطہ نہیں بلکہ مغالطہ عقل ہے جو بعض اوقات معطیات کی غلط ترجمانی کرتی ہے۔

اب تک تو دھوکوں کے متعلق مقدمات تھے۔ اب ان کا ذرا غور کے ساتھ امتحان کر لینا چاہئے۔ ان کے دو بڑے سبب ہوتے ہیں۔ غلط شئے کا ادراک یا تو اس وجہ سے ہوتا ہے کہ۔

(۱) اگرچہ اس وقت پر یہ حقیقی علامت نہیں ہے باین ہمہ "یہ" کی عادتی اور

کثیرالوقوع اور غالب علت ہوتی ہے یا اس وجہ سے ہوتا ہے کہ۔
(۲) ذہن عارضی طور پر اس شئے کے خیال سے پر ہوتا ہے اور اس وجہ سے "یہ" اس موقع پر اس کی طرف خاص طور سے ذہن کو منتقل کرنے پر مائل ہوتا ہے۔
میں مختصراً ان دونوں کی مثالیں بیان کروں گا۔ پہلا عنوان زیادہ اہم ہے۔ کیونکہ اس میں ایک تعداد مستقل دھوکوں کی بھی ہے جو سب کھاتے ہیں اور جن سے بہت تجربہ اور مشق کے بعد بچ سکتے ہیں۔

## پہلی قسم کے دھوکے

ایک قدیم ترین مثال ارسطو کے وقت سے چلی آتی ہے۔ دو انگلیوں کو آڑا کرو اور ان کے درمیان مٹر یا قلم یا اور کوئی چھوٹی چیز رکھو۔ اس طرح ایک چیز دو معلوم ہوگی۔ پروفیسر کروم رابرٹسن نے اس دھوکہ کی نہایت وضاحت کے ساتھ تحلیل کی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ شئے کو اگر پہلے شہادت کی انگلی اور پھر دوسری انگلی سے مس کیا جائے تو ایسا معلوم ہوگا کہ دونوں مس مکان کے مختلف نقطوں پر ہو رہے ہیں شہادت کی انگلی کا مس



شکل نمبر ۴۲

اوپر کو معلوم ہوتا ہے حالانکہ وہ نیچے ہوتی ہے۔ ہم کو مس دو معلوم ہوتے ہیں اور اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ ہم ان کو مکان کے دو علیحدہ علیحدہ نقطوں سے منسوب کرتے ہیں۔ دونوں انگلیوں کا لمسی رخ معمولاً مکان میں ایک جگہ نہیں ہوتا اور عموماً یہ کسی ایک چیز کو نہیں چھوتے۔ اس وقت جو شئے ان کو مس کر رہی ہے اسی وجہ سے دو جگہ معلوم ہو رہی ہے (یعنی ایک چیز کے بجائے دو معلوم ہوتی ہے)۔
دھوکوں کی ایک بہت بڑی تعداد ایسی ہے جن میں کہ ہم بصری حسوں کی ایک معمولی اصول کے مطابق ترجمانی کر لیتے ہیں۔ اگرچہ یہ اس موقع پر غیر معمولی شئے

سے پیدا ہوتی ہیں۔(Stereoscope) مجسم نما اس کی ایک مثال ہے۔ دو آنکھوں میں سے ہر آنکھ تصویر کو الگ الگ دیکھتی ہے دونوں تصویریں تھوڑی سی مختلف ہوتی ہیں۔ جو داہنی آنکھ سے نظر آتی ہے وہ ایسی ہوتی ہے کہ بائیں آنکھ کی تصویر ذرا داہنے سے لی گئی ہے۔ مجسم اشیا کی تصویریں جب دونوں آنکھوں پر اس طرح پڑتی ہیں تو ان میں اسی قسم کا اختلاف پایا جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے ہم اپنے معمولی انداز میں حس پر رد عمل کرتے ہیں اور ہم کو ایک مجسم شئے کا ادراک ہوتا ہے۔ اگر تصویروں کو بدل دیا جائے تو ہم کو وہ شئے ایک کھوکھلاڈ ہانچا نظر آتی ہے۔ کیونکہ کھوکھلے جسم کی تصویریں اسی طرح سے مختلف ہوتی ہیں۔ وہیٹ اسٹون کے آلہ(pseudoscope) غلط نما سے ہم جب مجسم اشیا کی طرف دیکھتے ہیں تو ہر آنکھ کو دوسری آنکھ کی تمثال نظر آتی ہے۔ اس صورت میں بھی ہم کو ٹھوس شئے کھوکھلی معلوم ہوتی ہے۔ بشرطیکہ تجربے کی بنا پر ہمارے نزدیک اس کا کھوکھلا ہونا اغلب ہو انسانی چہرہ اس آلے میں بھی کھوکھلا نہیں معلوم ہوتا۔ یہ رد عمل مختلف اشیا پر مختلف ہوتا ہے۔ ادراکی عمل اپنے قانون کے مطابق عمل کرتا ہے اور قانون یہ ہے کہ جہاں تک ممکن ہوتا ہے حس پر ایک متعین و متشکل طریق پر رد عمل ہوتا ہے اور کسی صورت حال میں جو ظن غالب ہوتا ہے، ویسا ہی محسوس ہوتا ہے۔ ہماری عادتِ اختلاف انسانی چہرے اور کھوکھلا پن کو یکجا نہیں کرتی اسی وجہ سے پتھر پر کندہ کردہ چہرے یا مقوے کے نقابی چہرے کا محدب کے بجائے مقعر نظر آنا سہل ہوتا ہے۔

آنکھ کی نسبت سے ہم کو اشیا کے مقام کی جو حس ہوتی ہے وہ ان ذہنی انتقالات پر مشتمل ہوتی ہے کہ ہم کو ان کے چھونے کے لئے اپنے ہاتھوں کو کس طرح سے حرکت دینی چاہیئے۔ شبکیہ کے بعض مقامات پر تمثال کے واقع ہونے اور ڈھیلوں کے پھرانے سے معمولاً بعض اشیا کے مقامات کا تعلق ہوتا ہے جن سے متعین طور پر معلوم ہوتا ہے کہ کسی خارجی شئے کی وضع و مقام کے اعتبار سے کیا حالت ہے۔ اس وجہ سے اگر بصری حس مصنوعی طور پر مکان کے مختلف حصے سے لائی جائے تو ہم کو معمولی وضع و مقام کا ادراک ہوتا ہے۔ منشور ضیائی کرنوں کو اس طرح سے غلط جگہ ڈالتے ہیں اور شبکیہ پر ایسی شئے کی تمثال جو مقام امیں ہوتی ہے اسی طرح سے

ڈالتے ہیں جیسے بغیر منشور کے ایسی شئے کی تمثال پڑتی جو مقام ب میں واقع ہوتی ۔ اسی وجہ سے ہم ا کے بجائے شئے کو ب پر محسوس کرتے ہیں ۔ اگر منشور صرف ایک آنکھ کے سامنے ہو تو ہم اس آنکھ سے معروض کو ب پر محسوس کرتے ہیں اور دوسری آنکھ سے صحیح مقام یعنی ا میں محسوس کرتے ہیں ۔ بہ الفاظ دیگر یہ ہم کو دوسری نظر آتی ہے ۔ اگر دونوں آنکھیں منشوروں سے مسلح ہوں اور ان کا زاویہ داہنی جانب مڑا ہوا ہو تو جس وقت ہم چیزوں کے جلدی سے چھونے کی کوشش کرتے ہیں تو ہمارا ہاتھ انکی داہنی طرف سے گزرتا ہے ۔ اور ان کی وضع کی یہ پر فریب حس اس وقت تک باقی رہتی ہے جب تک کہ نیا ائتلاف قائم نہیں ہو جاتا اور نئے ائتلاف کے قائم ہونے کے بعد جب منشور آنکھوں سے علیحدہ کئے جاتے ہیں تو ابتداءً ایک نیا دھوکہ واقع ہوتا ہے ۔ ڈھیلوں کے وضع و مقام کے اضطراری و غیر اختیاری تغیرات کی طرف ذہن اسی طرح سے اعتنا نہیں کرتا جس طرح سے منشور کی طرف نہیں کرتا ۔ اسی لئے اپنے ادراکات فاصلہ و حرکت میں ہم ان کا کوئی لحاظ نہیں کرتے ۔ اگر ایک ڈھیلے کو انگلی سے کھینچ کر اس کی اصلی جگہ سے ذرا ہٹا دو تو سامنے کی چیزیں بھی اسی طرح سے اِدھر اُدھر ہو جاتی ہیں جس طرح منشور کے استعمال کرتے وقت معلوم ہوتا ہے ۔

جب کبھی ہمارے ڈھیلے ہمارے ارادے کے بغیر حرکت کرتے ہیں تو اشیا کی حرکات کے متعلق عجیب و غریب دھوکے ہوتے ہیں ۔ آئندہ باب میں معلوم ہوگا کہ اصل احساس حرکت اس طرح پیدا ہوتا ہے کہ کسی شے کی شبیہہ شبکیہ پر سے گزر جاتی ہے ۔ لیکن اس وقت اس حس کو نہ تو متعین طور پر شبکیہ سے منسوب کیا جاتا ہے اور نہ آنکھوں سے ۔ اس قسم کی ممیز نسبت بعد میں ہوتی ہے اور بعض سادہ قوانین کے تابع ہے ۔ ہم کو اشیا کے حرکت کرنے کا اس وقت خیال ہوتا ہے جب کہ (۱) ہم کو شبکی حرکت کا احساس ہوتا ہے مگر ساتھ ہی اپنی آنکھوں کو ساکن خیال کرتے ہیں ۔ (۲) اس وقت جب کہ ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ ہماری آنکھیں حرکت کرتی ہیں مگر ہم کو شبکی حرکت کا احساس نہیں ہوتا ۔ (۱) اس کے برعکس اس وقت ہم اشیا کو ساکن خیال کرتے ہیں جب ہمیں شبکی حرکت کا احساس تو ہوتا ہے مگر

ساتھ ہی ہم یہ بھی خیال کرتے ہیں کہ ہماری آنکھیں بھی حرکت کر رہی ہیں۔ اور (۲) جب ہم کو نہ تو شے کی حرکت کا احساس ہوتا ہے اور نہ یہ خیال کرتے ہیں کہ ہماری آنکھیں حرکت کر رہی ہیں۔ پس اشیا کی حالت حرکت و سکون کا ادراک اس تصور پر مبنی ہوتا ہے جو ہم اپنی آنکھوں کی حرکت کا قائم کرتے ہیں۔ اب بہت سی قسم کے ہیجانات ایسے ہیں جو ہماری آنکھوں کو ہمارے علم کے بغیر متحرک کر دیتے ہیں۔

اگر ہم ایک آبشار دریا ریل یا کسی ایسے جسم کی طرف دیکھیں جو ہم ہمارے سامنے سے ایک ہی جہت میں گزرتا ہو تو یہ ہماری آنکھوں کو اپنے ساتھ لے جاتا ہے۔ ہماری آنکھوں کی اس حرکت کو پاس کھڑا ہونے والا شخص دیکھ سکتا ہے۔ اگر ایسی شے ہماری بائیں جانب سے گزرتی رہے تو ہماری آنکھیں اس متحرک حصہ کے پیچھے چلی جاتی ہیں جو ان کی توجہ کو اپنی طرف منعطف کرتا ہے یہاں تک کہ وہ حصہ نظر سے اوجھل ہو جاتا ہے۔ پھر یہ دائیں طرف لوٹتی ہیں اور نئے حصہ کی طرف مائل ہوتی ہیں اور پھر اس کے ساتھ بائیں جانب چلتی ہیں اور اسی طرح مسلسل ہوتا رہتا ہے۔ اس سے ان کو شاقولی گردش کا سا انداز حاصل ہو جاتا ہے۔ یعنی آہستگی کے ساتھ غیر ارادی طور پر یہ بائیں جانب حرکت کرتی ہیں اور پھر سرعت کے ساتھ دائیں جانب لوٹتی ہیں۔ لیکن اس شے کے ٹھیرنے کے بعد بھی اس گردش کا سلسلہ کچھ دیر چلتا ہے یا آنکھیں کسی دوسری شے کی طرف متوجہ ہو جاتی ہیں اور اس سے یہ دھوکہ ہو جاتا ہے کہ اب کل چیزیں مخالف سمت میں حرکت کر رہی ہیں۔ کیونکہ ہم اپنی آنکھوں کی بائیں جانب کی سمت اضطراری حرکات سے بے خبر ہوتے ہیں اور یہ خیال کرتے ہیں کہ اس سے شے کی حرکت کی حسیں ہوتی ہیں وہ اس شے کی داہنی جانب کی حرکت پر مبنی ہیں۔ اور اپنے ڈھیلوں کی داہنی جانب کی سریع حرکت کو ہم ان اجزا کے تعاقب کرنے اور دیکھنے کی کوشش سمجھتے ہیں جو بائیں جانب حرکت کر رہے تھے۔

ڈھیلوں میں بالکل اسی قسم کی گردش دوران سر سے پیدا ہو جاتی ہے اور اس کے بالکل ایسے ہی نتائج ہوتے ہیں۔ دوران سر ایڑی کے بل گھومنے سے بالکل آسانی کے ساتھ پیدا ہو سکتا ہے۔ یہ خود ہمارے سر اور جسم کے مکان میں

حرکت کرنے کا احساس ہوتا ہے اور اب یہ بات اچھی طرح سے سمجھی جا چکی ہے کہ یہ
داخلی گوش کی نیم دائری نالیوں کے ہیجان سے پیدا ہوتا ہے۔ جب چکر لگانے کے
بعد ہم ٹھیرتے ہیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس سمت سے مخالف میں گردش کر رہے ہیں
جس میں چند سکنڈ پہلے گردش کر رہے تھے۔ اور بصری گردوپیش کی بہ نسبت ایسا معلوم ہوتا ہے
کہ اسی سمت میں گردش کر رہی ہیں جس سمت میں ایک لمحہ پہلے ہم نے گردش کی تھی۔
اس کی وجہ یہ ہے کہ معمولاً ہماری آنکھیں اپنے ساحت نظر کے قائم رکھنے پر مائل
ہوتی ہیں۔ اگر ہم اچانک اپنے سر کو بائیں جانب موڑیں تو آنکھوں کے لئے اس کا
ساتھ دینا دشوار ہوتا ہے۔ وہ ایک قسم کے تلافی کرنے والے جمود کی بنا پر اپنے
محور میں دائیں جانب گردش کرتی ہیں۔ اگر ہم غلطی سے یہ بھی خیال کریں کہ ہمارا
سر بائیں جانب حرکت کرتا ہے تو بھی یہی نتیجہ ہوتا ہے اور ہماری آنکھیں دائیں جانب
حرکت کرتی ہیں جیسا کہ کسی ایسے شخص میں مشاہدہ ہو سکتا ہے جو چکر لگانے کے بعد
دوران سر میں مبتلا ہو۔ چونکہ یہ حرکات غیر شعوری ہوتی ہیں اس لئے شبکی حرکت کے
احساسات جو ان کی بنا پر پیدا ہوتے ہیں وہ قدرتی طور پر گردوپیش کی نظر آنے والی
اشیا سے منسوب ہوتے ہیں۔ اور آنکھوں کو ارادی طور پر بائیں جانب جھٹکے دینے
سے بھی جس کے ذریعہ سے ہم اکثر ان کو انتہائی وضعوں سے بچا کر اوسط حالت میں
لانے کی کوشش کرتے ہیں جس میں ان اضطراری حرکات کو مبتلا کر دیتی ہیں محض ہمارے
بائیں طرف گھومنے والے ساحت نظر کے احساس کی تائید کرتے ہیں۔ ہمیں ایسا
معلوم ہوتا ہے کہ ہم اشیا کا ان کے بائیں طرف دوڑنے کی حالت میں بہم
تعاقب کرتے اور ان کو پکڑتے رہتے ہیں۔ کل منظر چند سکنڈ کے بعد زائل ہو جاتا ہے
اور اگر ہم ارادی طور پر کسی ایک نقطہ کی طرف نظر کو جمائیں تو اکثر یہ ختم ہو جاتا ہے۔

بصری دوران (Optical vertigo) جو خارجی حرکت کے دھوکوں
کا نام ہے بعض اوقات دماغی تکالیف نشوں اور فالج وغیرہ سے بھی ہوتے ہیں۔
ایک شخص بیدار ہوتا ہے اور اس کی آنکھ کا ایک عضلہ کمزور ہوتا ہے۔ ایسی حالت
میں فوری گردش سے وہ نتیجہ پیدا نہیں ہوتا شبکی احساس حرکت کی صورت میں
حسب توقع پیدا نہیں ہوتا۔ اسی بنا پر غلط ادراکات ہوتے ہیں جن کے دلچسپ ترین

واقعات آئندہ باب میں بیان کیے جائیں گے۔

ایک دھوکہ مخالف قسم کی حرکت کا ہوتا ہے جو عام طور پر ریل کے اسٹیشنوں پر ہر شخص محسوس کرتا ہے۔ عادت یہ ہے کہ جب ہم خود آگے کی طرف حرکت کرتے ہیں تو ہمارا کل ساحت نظر ہمارے شبکیہ پر پیچھے کی طرف حرکت کرتا ہے۔ جب ہماری حرکت کسی کھڑکی دار گاڑی موٹر کار یا کشتی کی وجہ سے ہوتی ہے تو تمام ساکن چیزیں جو کھڑکی میں سے نظر آتی ہیں ہم کو مخالف سمت میں حرکت کرتی ہوئی محسوس ہوتی ہیں۔ اس سے یہیں جب یہ حس ہوتی ہے کہ ایک کھڑکی ہے جس میں سے تمام چیزیں ایک سمت میں حرکت کرتی ہوئی نظر آتی ہیں تو ہم معمولی طریق پر ردعمل کرتے ہیں اور ہم کو یہ ادراک ہوتا ہے کہ ساحت نظر تو ساکن ہے ہم اس پر سے کھڑکی کی سمت حرکت کر رہے ہیں۔ چنانچہ جب اسٹیشن پر ہماری گاڑی کے برابر دوسری گاڑی آکر کل کھڑکی کو ڈھانپ لیتی ہے اور تھوڑی دیر کے بعد چلنا شروع کر دیتی ہے تو ہم کو یہ خیال ہوتا ہے کہ ہماری گاڑی حرکت کر رہی ہے اور دوسری گاڑی ساکن ہے۔ لیکن اگر کھڑکیوں یا دوسری ٹرین کی گاڑیوں کے درمیان سے ہم کو اسٹیشن کا کوئی حصہ نظر آ جائے تو اپنی حرکت کا وہم فوراً زائل ہو جاتا ہے۔ اور ہم کو یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ دوسری ٹرین حرکت کر رہی ہے۔ یہ بھی حس سے معمولی ادراک غلب نتیجہ اخذ کرنے کی مثال ہے۔

ایک اور دھوکہ کی جو حرکت کی بنا پر ہوتا ہے ہیلم ہولٹز نے توجیہ کی ہے جب ہم ایک تیز رفتار ٹرین کی کھڑکیوں میں سے باہر کی طرف دیکھتے ہیں تو اکثر چیزیں مکانات درخت وغیرہ معمول سے زیادہ چھوٹے معلوم ہوتے ہیں۔ وجہ یہ ہوتی ہے کہ ہم ابتداءً ان کو غیر معمولی طور پر قریب سمجھ لیتے ہیں۔ اور قریب سمجھنے کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ یہ سرعت کے ساتھ پیچھے کی طرف حرکت کرتے ہیں۔ پہلے کہہ چکے ہیں کہ ہم خود آگے کی طرف حرکت کرتے ہیں تو تمام چیزیں پیچھے کی طرف حرکت کرتی ہیں۔ لیکن جتنی قریب کی چیزیں ہوتی ہیں وہ زیادہ سرعت کے ساتھ حرکت کرتی ہیں۔ پس پیچھے کی طرف سرعت کے ساتھ حرکت کرنا قربت کے ساتھ اس قدر قریبی تعلق رکھتا ہے کہ جب ہم اس کو محسوس کرتے ہیں تو ہم کو قربت کا ادراک ہوتا ہے۔

لیکن اکثر شبکی تمثال کی قامت متعین ہو تو جس قدر شئے قریب ہوگی اتنا ہی ہم اس کی اصلی حالت کو چھوٹا خیال کریں گے۔ اسی وجہ سے ٹرین میں ہم جس قدر تیز جاتے ہیں مکانات و درخت اسی قدر ہم کو قریب معلوم ہوتے ہیں۔ اور جس قدر وہ قریب معلوم ہوتے ہیں اتنے (اس قامت کی چھوٹی تمثال کے ساتھ) ہی چھوٹے معلوم ہوتے ہیں۔

بعض دھوکے احساس انعطاف (feeling of Convergence) کی غلط ترجمانی سے ہوتے ہیں۔ جب ہم اپنے ڈھیلوں کو منعطف کرتے ہیں تو ہم کو اس شئے کا جو ہمارے سامنے ہوتی ہے ایک تقریبی ادراک ہوتا ہے۔ جو چیز بھی ہمارے قریب آئے جب ہم اس کی طرف دیکھتے ہیں تو یہ اگر بہت دور نہیں ہوتی تو ہم کو اپنی آنکھوں کے منعطف کرنے پر مجبور کرتی ہے۔ پھر جب ہم کو اپنی آنکھیں منعطف ہوتی ہوئی معلوم ہوتی ہیں تو خارج میں شئے اغلب کا قریب آنا اس کا سبب ہوتا ہے۔ اب دیکھنے کے لائق بات یہ ہے کہ اکثر اشخاص میں داخلی مستقیمی عضلات جن کی بنا پر انعطاف ہوتا ہے، بعض کی نسبت کمزور ہوتے ہیں۔ اور ڈھیلوں کی قطعاً مجہول حیثیت یعنی وہ صورت جو کہ یہ اس وقت اختیار کرتے ہیں جب یہ پپوٹوں میں بند ہوتے ہیں اور کسی خاص چیز کی طرف دیکھنے میں مصروف نہیں ہوتے یا تو متوازیت کی ہوتی ہے یا ان کے اندر خفیف سا انحراف ہوتا ہے۔ ایک شخص کو دونوں آنکھوں سے کسی قریب کی شے کی طرف دیکھنے پر آمادہ کرو۔ اور پھر اس شئے کو اس کی ایک آنکھ سے اس طرح چھپالو کہ اس کے سامنے ایک کارڈ یا کتاب حائل کردو۔ اسی صورت میں غالب گمان یہ ہے کہ تم اس آنکھ کو جس کو کارڈ وغیرہ سے چھپایا ہے کسی قدر باہر کی طرف نکلتا ہوا دیکھو گے۔ اس حجاب کو ہٹادو تو اب جیسے ہی پھر اس شئے پر نظر پڑے گی تو تم آنکھ کو اندر کی طرف ہوتے ہوئے دیکھو گے۔ لیکن اس دوران میں دوسری آنکھ ایسی ہی رہے گی جیسی کہ پہلے تھی۔ لہذا اکثر اشخاص کے لئے تو جب کسی شئے کو آنکھ سے دیکھتے دیکھتے دونوں آنکھوں سے دیکھنے لگتے ہیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ شے قریب آگئی ہے۔ اور جب اس کے برعکس تبدیلی ہوتی ہے تو یہ پیچھے کو ہٹتی معلوم ہوتی ہے جن اشخاص

کے خارجی مستقیمی عضلات کمزور ہوتے ہیں ان کو مخالف قسم کے دھوکے ہوتے ہیں
بصری تمثال کا قد وقامت بھی بہت کچھ دھوکوں کا باعث ہوتا ہے۔ معمولاً
جوں جوں شئے قریب آتی جاتی ہے بصری تمثال بڑی ہوتی جاتی ہے۔ مگر اس بڑائی
سے جو حس ہوتی ہے وہ کسی ایسی شئے سے بھی ہوتی ہے جس کے قد وقامت میں
بغیر اس کے تغیر ہوتا ہو کہ اس کا فاصلہ کسی طرح سے متغیر ہو۔ لہٰذا بصری تمثال کا
بڑا ہونا ایک مبہم علامت ہے۔ سیر بین سے چاند بڑا معلوم ہونے لگتا ہے۔ مگر
اکثر اشخاص تم سے یہ بیان کریں گے اس میں سے یہ بڑا نظر آنے کے بجائے چھوٹا
نظر آتا ہے۔ فرق صرف اتنا ہوتا ہے کہ یہ معمول سے زیادہ قریب وزیادہ روشن
نظر آتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ وہ بڑے نظر آنے کو قریب آنے کی
علامت سمجھتے ہیں۔ اور قریب آنے کا ادراک ان کو فی الحقیقت اس حس کو
جو قریب آنے کی طرف ذہن کو منتقل کرتی ہے بالکل برعکس بنا دینے پر آمادہ
کرتا ہے۔ اور یہ ہونا اس طرح سے ہے کہ ہم اپنی عادت کے مطابق جو چیز
ہمارے قریب آتی ہے اس کی جسامت کے بڑا ہونے میں مبالغہ سے کام لیتے ہیں
اور تمثل میں اس کو اس کے اصلی قد وقامت میں تحویل کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

افق پر چاند کا بڑا نظر آنا ایک معروف واقعہ ہے۔ اس کا باعث ائتلاف
اور ظن غالب ہوتے ہیں۔ یہ غبار آلود ہوا میں سے نظر آتا ہے اس لئے اس وقت
کی نسبت جب کہ یہ بلند ہوتا ہے دھندلا معلوم ہوتا ہے۔ یہ کھیتوں درختوں
جھاڑیوں چشموں اور اس قسم کی چیزوں پر سے نظر آتا ہے جو درمیانی خلا کو
منقطع کرتے ہیں اس لئے ہم اس کے قد وقامت کو بہتر طریق پر محسوس کر سکتے ہیں ان دو سببوں
کی وجہ سے چاند جب نیچے ہوتا ہے تو ہم سے زیادہ دور معلوم ہونے لگتا ہے۔ اور
چونکہ اس کا بصری زاویہ کم نہیں ہوتا ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ ضرور یہ کوئی بڑا جسم ہے
اور یہی ہم کو ادراک ہوتا ہے۔ اس وقت خاص طور پر اور بھی بڑا معلوم ہوتا ہے
جب یہ کسی ایسی معروف بڑی شئے کے بالکل پیچھے آجاتا ہے (جیسے مکان یا درخت)
جو اس قدر دور ہو کہ اس کا زاویہ خود چاند سے بڑا نہ ہو۔

احساس تطابق سے غلط قد وقامت کے ادراکات بھی ہوتے ہیں۔ عموماً جب

ایک شئے قریب آتی ہے، تو ہم اپنی آنکھ کو اس کے مطابق کرتے ہیں، اور عموماً ان حالات کے تحت اس شئے سے بڑی شبکی تمثال واقع ہوتی ہے۔ لیکن اگر ہمیں یہ یقین ہو کہ یہ شئے وہی ہے، تو ہم اس کا لحاظ رکھتے ہیں، اور آنکھ کے کل احساس کو محض قریب آنے کی علامت سمجھتے ہیں۔ جب ہم اپنے تطابق کو ڈھیلا کر دیتے ہوں اور اس کے ساتھ ہی شبکی تمثال چھوٹی ہوتی جاتی ہے تو غالباً اس کی علت ہمیشہ کوئی پیچھے ہٹنے والی شے ہوتی ہے۔ مگر جس وقت ہم محدب شیشے استعمال کرتے ہیں تو تطابق کمزور پڑ جاتا ہے۔ لیکن شبکی تمثال بجائے چھوٹی ہونے کے بڑی ہو جاتی ہے۔ اگر وہ شئے جو ہماری نظر کے سامنے ہے، پیچھے ہٹنے پر بڑی ہوتی جائے، تو یہی صورت ہو۔ ایسی مشتبہ شئے کا ہم کو ویسا ہی ادراک بھی ہوتا ہے، اور ہم کو اس کے پیچھے ہٹنے کے متعلق تذبذب رہتا ہے، کیونکہ جسامت کا بڑھنا قریب آنے کی بھی علامت ہوتی ہے، اور بعض اوقات اس کی اسی طرح سے تعبیر کی جاتی ہے۔ اٹروپین عضلۂ تطابق کو مفلوج کر دیتی ہے۔ اس کو اتنی مقدار میں دینا ممکن ہے، جس سے یہ عضلات کمزور ہو جائیں مگر بالکل ناکارہ نہ ہوں۔ پس جب کسی قریب کی معلوم شئے کو دیکھا جاتا ہے، تو ہم کو وہی ارادی کوشش تطابق کے لئے کرنی پڑتی ہے، گویا کہ یہ بہت ہی زیادہ قریب ہو۔ مگر چونکہ اس کی شبکی تمثال اس قریب آنے کی نسبت سے بڑی نہیں ہوتی اس لئے ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ یہ اپنے معمولی قد و قامت سے چھوٹی ہو گئی ہوگی۔ آبرٹ کہتا ہے کہ اس نام نہاد خورد بینی کی بدولت مجھے ایک شخص اتنا چھوٹا دکھائی دیا کہ وہ فوٹو سے زیادہ بڑا نہ تھا۔ لیکن قد و قامت کی کوتاہی کی بنا پر یہ خیال ہوا کہ وہ شخص اور بھی زیادہ دور ہے۔ حقیقی فاصلہ دو یا تین فٹ تھا، اور وہ کمرے کی دیوار کے مقابل کھڑا ہوا معلوم ہوتا تھا۔ ان تذبذبات کے متعلق ہم کو آئندہ باب میں پھر تذکرہ کرنے کی ضرورت ہو گی۔

مسز سی ایل فرینکلن نے حال ہی میں یہ عدیم النظیر وقت نظر سے ایک دھوکہ کو بیان کیا ہے، اور اس کی توجیہ بھی کی ہے جس کے متعلق سب سے عجیب و غریب بات یہ ہے کہ اس کی طرف پہلے کبھی توجہ منعطف نہ ہوئی تھی۔ دو ایسے خط لو جو ایک دوسرے کو قطع کرتے ہوں (شکل نمبر ۴۹) اور ان کو آنکھوں کے سامنے اتفاقاً لاؤ

اور ان کے درمیان ایسے فاصلے سے دیکھو کہ اگر داہنی آنکھ کو بند کر کے دیکھا جائے تو ا اور بائیں آنکھ کو بند کر کے دیکھا جائے تو ۲ انتصابی خط کی تظلیل معلوم ہو۔ اب غور سے دونوں آنکھوں کو کھول کر اس نقطہ کو دیکھو، جہاں دونوں خط ایک دوسرے کو قطع کرتے ہیں، تو تمہیں ایک تیسرا خط پہلے دونوں خطوط پر عمود اگرتا ہوا اور اس طرح دکھائی دے گا گویا کہ ایک پن اٹکا ہوا ہے۔ اس دھوکہ کی توجیہ بہت سہل ہے مگر اس قدر متعلق بہ حالات ہے کہ مجھے اس کے متعلق خود مسز فرینکلن کے بیان کا حوالہ دینا ہوگا۔ صرف اس قدر کہہ دینا کافی ہے کہ دونوں خطوں کے تمثال شبکی نقاط کی مطابق قطاروں پر واقع ہوں گی۔ اور یہ کہ بہ قریب انتصابی خط ہی صرف ایسی شئے ہے جو اس قسم کی تمثالیں ڈال سکتا ہے۔

1 2

شکل نمبر ۴۹

"شکل نمبر ۵۰ میں خطوط تمام کے تمام اس طرح کھینچے گئے ہیں کہ وہ ایک مشترک نقطہ میں سے گزرتے ہیں۔ نہایت ہی تھوڑی دقت سے ایک آنکھ کو اس نقطہ کی جگہ پر رکھا جا سکتا ہے۔ صرف ضروری یہ ہے کہ کاغذ کو اس طرح سے پکڑا جائے کہ ایک آنکھ بند کرنے پر دوسری آنکھ کو کل خطوط نہ تو دائیں طرف مائل معلوم ہوں اور نہ بائیں طرف۔ ایک لمحہ کے بعد انسان خطوط کو عمودی چھڑیاں خیال کرتا ہے جو کاغذ کی سطح پر کھڑی ہیں...... اس دھوکے کو (مسز فرینکلن کہتی ہیں) میں محض ذہنی الاقل خیال کرتی ہوں۔ جب ایک خط کسی سطح پر کہیں بھی اس طرح واقع ہوتا ہے کہ یہ ایک آنکھ کے ظاہری انتصابی راس سے گزرتا ہے، اور اس کی طرف صرف اس آنکھ سے دیکھا جاتا ہے...... تو ہمارے پاس اس امر کے معلوم کرنے کے علاوہ ذرا بھی نہیں ہوتے کہ یہ اس سطح پر کس طرح سے واقع ہے...... اب وہ خطوط جو فطرتاً اسی سطح کے اندر واقع ہوتے ہیں ان میں سے زیادہ تعداد انتصابی خطوط کی ہے۔ اس لئے ہم خواہ مخواہ یہ خیال کرنے پر مجبور ہیں کہ ایسا خط جو ہم کو اسی سطح میں محسوس ہوتا ہے انتصابی خط ہوتا ہے۔ گو بہت سے خطوط ایک دم

انتصابی راس پر اپنی تمثالات ڈالتے ہوں، یہ بات ہماری زندگی میں بہت کم واقع ہوتی ہے



شکل نمبر ۵۰

سوائے اس کے کہ وہ تمام کے تمام انتصابی خطوط ہوں۔ لہذا جب یہ ہوتا ہے تو ہم کو اور بھی اس امر کا قوی رجحان ہوتا ہے، کہ جو کچھ ہم کو اپنے سامنے نظر آتا ہے وہ انتصابی خطوط کا مجموعہ ہے۔

یہ الفاظ دیگر ہم کو وہ شئے نظر آتی ہے جس کا ظن غالب ہوتا ہے

مذکورہ بالا امثلہ کو پہلی قسم کے دھوکوں کی مثالیں خیال کرنا چاہیئے جن کا صفحہ ۸۶ پر ذکر ہوا ہے۔ میں اس میں شک نہیں کہ اور بہت سے مثالیں بیان کر سکتا تھا، مگر ان تمام آلات اور مداری کی نظر بندیوں کا تذکرہ کرنا جن میں کہ یہ واقع ہوتے ہیں دشوار ہے۔ حس کے باب میں ہم نے یہ بیان کیا تھا کہ۔ اس قسم کے بہت سے دھوکے جن کو عموماً اسی سے مختص سمجھا جاتا ہے، عضویاتی نقطہ نظر سے بالکل ہی اور چیز ہیں اور صحیح معنی میں انطباقی اعمال کو ان کی پیدائش سے کوئی تعلق نہیں۔

## دوسری قسم کے دھوکے

اس قسم کے دھوکوں میں ہمارے غلط چیز دیکھنے کی یہ وجہ ہوتی ہے کہ

اس وقت ہمارا ذہن اس کے خیال سے پر ہوتا ہے۔ اور اگر کوئی حس ذرا سا بھی اس سے تعلق رکھتی ہے تو اس کی مثال بالکل فتیلہ کی سی ہو جاتی ہے جو بارود کی بھری ہوئی سرنگ میں لگا دیا جاتا ہے۔ اور اس سے ہم کو یہ خیال ہو جاتا ہے، کہ درحقیقت وہی شے ہمارے سامنے ہے۔ ذیل میں ایک عام مثال نقل کی جاتی ہے
"اگر کوئی شکاری جنگلی مرغوں کی تلاش میں کسی آڑ کی جگہ چھپا ہوا بیٹھا ہو، اور اس کو ایک پرندہ جنگلی مرغ کے قدو قامت اور اسی کے رنگ کا سا نظر آ جائے تو اس کو اس سے زیادہ غور کرنے کا موقع نہیں ملتا کہ یہ اس رنگ اس قدو قامت کا پرندہ ہے۔ جنگلی مرغ کے باقی اوصاف وہ اس کے لیے ذہن سے اضافہ کر لیتا ہے، لیکن مار لینے کے بعد جب دیکھتا ہے کہ میں نے جنگلی مرغ نہیں بلکہ طوطی کو مارا ہے، تو اس کی کوفت کی انتہا نہیں رہتی۔ خود میرے ساتھ ہی ہوا ہے۔ بصری ادراک کے ساتھ ذہنی نتیجہ اس قدر مکمل تھا کہ مجھے یقین نہیں آتا تھا کہ میں نے جنگلی مرغ کے بجائے طوطی کا شکار کیا ہے۔

شکار کی طرح سے دشمنوں اور بھوت پریت وغیرہ کا بھی حال ہے اگر کوئی شخص کسی تاریک مقام پر بیٹھا ہو، اور کسی شئے کی انتظار کر رہا ہو، یا کسی شئے کی آمد سے خوف کھاتا ہو، تو اچانک اس کو کوئی حس بھی ہو وہ اس سے اس شئے کے موجود ہونے کے معنی اخذ کرے گا۔ لڑکا آنکھ مچولی کھیلتے وقت، مجرم اپنے متعاقبین سے بچتے وقت ضعیف الاعتقاد شخص شب کے وقت جنگل سے یا قبرستان کے پاس سے گزرتے وقت عاشق اپنی معشوقہ کے انتظار میں ان سب کو ایسے بصری وسمعی دھوکے ہو سکتے ہیں جن سے ان کے دل بلیوں اچھلنے لگتے ہیں، اور آخر میں ثابت ہوتا ہے کہ محض دھوکہ ہی دھوکہ تھا۔ عاشق سڑک پر سے گزرتے ہوئے بیسیوں مرتبہ یہ خیال کرتا ہے کہ وہ میری محبوبہ کی ٹوپی نظر آ رہی ہے۔

مصححین کا دھوکہ۔ مجھے یاد ہے کہ ایک مرتبہ میں بوسٹن میں مونٹ آبرن کی کار کے انتظار میں کھڑا تھا، جس سے مجھے کیمبرج جانا تھا، کہ اچانک میں نے ایک موٹر کار کے سائن بورڈ پر نہایت اچھی طرح سے مونٹ آبرن کار پڑھا لیکن بعد میں مجھے معلوم ہوا کہ اس پر نارتھ ایونیو لکھا ہوا تھا۔ یہ ادراک اس قدر وضاحت کے ساتھ ہوا تھا کہ مجھے یہ یقین نہ آتا تھا کہ مجھے میری آنکھوں نے

دھوکہ دیا ہے۔ ہر قسم کی پڑھائی کم وبیش اسی طرح سے ہوتی ہے۔

مشاق ناول یا اخبار کے پڑھنے والوں کو اگر لفظ کے ادراک کے لئے ہر ہر لفظ کے ہر ہر حرف کو پوری طرح دیکھنا پڑتا تو کبھی وہ اس قدر تیزی کے ساتھ نہ پڑھ سکتے۔ آدھے سے زیادہ لفظ ان کو اپنے ذہن سے ملتے ہیں اور بہ مشکل آدھے لفظ وہ مطبوعہ کاغذ پر سے پڑھتے ہیں۔ اگر ایسا نہ ہوتا، اور اگر ہم کو ہر ہر حرف علحدہ علحدہ پڑھنا پڑتا تو مشہور الفاظ کی طباعت کی غلطیاں کبھی نظر انداز نہ ہوتیں۔ بچے جن کے تصورات ابھی تیار نہیں ہوتے کہ وہ ایک نظر میں الفاظ کا ادراک کر سکیں، اگر لفظ غلط چھپے ہوتے ہیں تو ان کو پڑھتے بھی غلط ہیں یعنی جس طرح سے چھپا ہوا ہوتا ہے اسی طرح سے پڑھتے ہیں۔ غیر زبان کی کوئی تحریر اگرچہ وہ اپنی ہی زبان کے حروف میں کیوں نہ چھپی ہو، لیکن ہم اس کو بہت آہستہ پڑھتے ہیں، کیونکہ ہم اس کو سمجھ نہیں سکتے، یا ایک نظر میں الفاظ کا ادراک نہیں کر سکتے۔ لیکن اس میں ہم کو چھاپہ کی غلطی نہایت آسانی کے ساتھ معلوم ہو جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ لاطینی یونانی اور اس سے بھی زیادہ عبرانی کتابیں المانی کتابوں کی نسبت زیادہ صحیح طبع ہوتی ہیں۔ میرے دو دوستوں میں سے ایک عبرانی سے نسبتۃً زیادہ واقف تھا اور دوسرا کم۔ لیکن آخرالذکر ایک مدرسہ میں عبرانی پڑھاتا تھا۔ اور جب لڑکوں کی کاپیاں درست کرنے کے لئے اپنے قابل دوست سے مدد لیتا تھا تو ثابت یہ ہوتا تھا اس کی نسبت خود زیادہ اچھی طرح اصلاح کر سکتا تھا کیونکہ زیادہ زباں داں دوست کا لفظوں کا ادراک بہت سریع تھا؛

انھیں وجوہ کی بنا پر مشہور ہے کہ شخصی شناخت کے متعلق شہادت غلط ہوتی ہے۔ فرض کرو کہ ایک شخص نے ایک جرم کو نہایت سرعت کے ساتھ ہوتے ہوئے دیکھتا ہے اور اس کی ذہنی تمثال دماغ میں بعد میں قائم رہی۔ اس کے بعد ملزم اس کے سامنے لایا جاتا ہے جس کو وہ فوراً اس تمثال کی روشنی میں شناخت کرتا ہے اور کہتا ہے کہ ہاں یہی وہ شخص ہے۔ حالانکہ وہ کبھی اس مقام پر نہ گیا ہو۔ روحیات میں مکانا معمولی بھی ایسا ہی کرتے ہیں۔ کمرے میں ایک شخص ایک تشکل کو کسی بار یک لباس میں ملبوس دیکھتا ہے۔

جو اس سے آہستہ سے کہتی ہے کہ میں تیری بہن ماں بیوی اولاد کی روح ہوں، اور اس کی گردن پر جھکتی ہے۔ تاریکی گذشتہ تشکیلیں ذہن کی انتظاری کیفیت ان سب نے کوئی تعجب نہیں کہ اس کے ذہن کو ان تمثالات سے اس قدر بھر دیا ہو کہ وہ جو کچھ اس سے کہا گیا ہے وہی دیکھے بھی۔ اس قسم کے پر فریب روحانی مظاہر کی اگر تشفی بخش طریق پر تحقیق ہو سکتی تو یہ نفسیات ادراک کے لئے نہایت ہی قیمتی دستاویز کا کام دے سکتے۔ ہپناٹک بیخودی کے عالم میں جس شے کو کہا جاتا ہے اس کا باقاعدہ ادراک ہوتا ہے۔ بعض معمولوں کے ساتھ تو جاگنے کے بعد بھی کم و بیش یہی ہوتا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اگر حالات موافق ہوں تو بعض اشخاص تو ایما و اشارہ سے بیخودی کے بغیر ہی اسی قدر متاثر ہو سکتے ہیں۔

اشارہ قبول کرنے کی یہ قوت اعلیٰ حواس کی نسبت ادنیٰ حواس میں زیادہ ہوتی ہے۔ ایک جرمن مشاہد لکھتا ہے۔

"ہم جانتے ہیں کہ کمزور بو یا ذائقہ کی ہم بہت ہی مختلف ترجمانی کرتے ہیں اور ایک ہی حس کو کبھی ایک شے قرار دیا جاتا ہے، اور کبھی اس کے بالکل برعکس فرض کرو کمرے میں پھولوں کی نہایت ہی خوشگوار بو ہے۔ ایک نووارد کی توجہ اس کی طرف منعطف ہوگی، وہ اس کی شناخت کی کوشش کرے گا اور آخر کار رفتہ رفتہ بین طور پر معلوم کرے گا کہ یہ گلاب کے پھولوں کی خوشبو ہے۔ مگر تھوڑی دیر میں معلوم ہوتا ہے کہ یہ تو بنفشہ کے پھولوں کا گلدستہ ہے۔ اور اس وقت وہ پہچانتا ہے کہ واقعی بنفشہ کے پھولوں کی خوشبو آرہی تھی اور اب اس کو حیرت ہوتی ہے، کہ میں نے کس طرح سے اس کو گلاب کی خوشبو خیال کرلیا تھا۔ یہی حال ذائقہ میں ہوتا ہے۔ کسی ایسے گوشت کو لو جس کی مرئی خصوصیات پکانے سے چھپ گئے ہوں۔ بہت ممکن ہے کہ کھانے پر تم اس کو شروع میں ہرن کا گوشت سمجھو اور آخر میں بھی اس کے متعلق یہی رائے ہو کہ یہ ہرن کا گوشت ہے یہاں تک کہ تم کو بتایا جائے کہ نہیں یہ تو بکری کا گوشت ہے اور اس پر تم بین طور پر بکری کے گوشت کا مزہ محسوس کرنے لگو۔ اس طرح سے اگر کوئی شخص چاہے تو وہ دوسرے کو جس ذائقہ یا بو کا احساس کرادے۔ اگر اسی بات کو یقینی کرنا چاہو کہ وہ اس کا تعقل

پہلے ہی سے اس طرح سے کرے کہ جس طرح ہم چاہتے ہیں تو اس سے یہ کہہ کر کرا سکتے ہو کیا اس کا ذائقہ بالکل ویسا ہی نہیں ہے وغیرہ یا کیا اس کی خوشبو بالکل اس کی سی نہیں ہے وغیرہ، اس طرح اگر کوئی چاہے تو پورے پورے مجمعوں کو دھوکے دے سکتا ہے۔ مثلاً کھانے کے وقت کہہ سکتا ہے کہ گوشت تو کچھ بسیندا سا معلوم ہوتا ہے، اور ہر وہ شخص جس کے اندر اس وقت مخالفت کا جذبہ نہ غالب ہو اس کے اندر فی الحقیقت ایسی بساہند محسوس کرے گا جو درحقیقت اس میں بالکل نہیں ہے۔

لمس سے محسوس کر لینے کے اندر یہ مظہر نسبتہً کم نمایاں ہوتا ہے کیونکہ ہم شے سے اس قدر قریب ہوتے ہیں کہ اس کے متعلق ہماری حس کبھی ناقص نہیں ہوتی۔ بایں ہمہ اس حس سے بھی مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں۔ ایسا ہوتا ہے کہ سطحی طور پر ایک کپڑے کو دیکھ کر انسان اس کو مخمل سمجھتا ہے حالانکہ ممکن ہے کہ یہ لمبے روئیں والا کپڑا ہو۔ یا ایک شخص ممکن ہے اس امر کا فیصلہ کرنے سے قاصر ہو کہ آیا وہ اونی موزے پہنے ہوئے ہے یا سوتی اور پاؤں کی جلد پر جب وہ محسوس کرنے کی کوشش کرے تو ممکن ہے کہ اس کو اس امر کا احساس ہو کہ جب وہ سوت کا خیال کرتا ہے تو سوت کا احساس ہو جاتا ہے اور جب اون کا خیال کرتا ہے تو اون کا احساس ہوتا ہے۔ جب سردی کی وجہ سے ہماری انگلیوں کا احساس کسی قدر کند ہو جاتا ہے تو اس قسم کے بہت سے مظاہر مشاہدے میں آتے ہیں۔"

مستند علما کو مخیّل کی اس قوت کے متعلق جو حس کے موجودہ ارتسامات کو غلط کر دے شک ہے۔ مگر اس میں بھی شک نہیں کہ اس کا وجود ہے۔ گزشتہ دو ہفتے سے کتب خانہ میں مجھے ایک خفیف مگر ناگوار بو نے پریشان کر رکھا تھا۔ مجھے یہ ناگواری کا احساس نیچے ناہدان سے ایک قسم کی گیس کے خارج ہونے سے شروع ہوا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ میرے ادراک کے اندر جم کر بو کا معیار ہو گیا۔ تابدان درست ہو جانے کے چند روز بعد تک یہ بو برابر محسوس ہوتی رہی۔ اب جو تحقیق کی تو اس کا باعث اس دفعہ ربڑ کے جوتوں کا ایک جوڑا تھا جو دکان سے لا کر میز پر رکھ دیا گیا تھا۔ مجھے یہ بو اس کے بعد بھی چند روز تک آتی رہی حالانکہ گھر کے کسی آدمی یا کسی باہر سے آنے والے کو کسی قسم کی ناگوار بو محسوس نہیں ہو رہی تھی۔

اس عرصہ میں میرا احساس کچھ مذبذب سا رہا میں نہ کہہ سکتا تھا خیالی ہے یا حقیقی ہے۔ آخر کار یہ رفع ہوگئی۔ ہر شخص اپنے شامہ سے اس کی مثال دے سکے گا۔ موری کی مرمت کی ضرورت ہے مزدور کو مرمت کے لئے کہا جاتا ہے۔ اور وہ درست نوکرتا نہیں بلکہ یونہی جھوٹ موٹ کہہ دیتا ہے کہ درست کر دی اور اس کو مزدوری دیدی جاتی ہے۔ اب مزدوری دیدینے کے بعد بو تو اسی طرح سے آ رہی ہے لیکن عقل ناک کو اس کا ادراک کرنے سے باز رکھتی ہے۔ کیونکہ یہ کہتی ہے کہ ابھی تو یہ درست ہوئی ہے۔ اور ممکن ہے کہ کئی روز گزر جائیں اور واقعی بو کا ادراک نہ ہو۔ کمرے کی ہوا یا حرارت کے متعلق کچھ عرصہ تک تو ہم اپنے آپ اس طرح سے محسوس کرتے ہیں جس طرح اپنے خیال کے مطابق ہم کو محسوس کرنا چاہیئے۔ اگر ہمیں یہ خیال ہو کہ کھڑکی بند ہے تو ہم کمرے میں گھٹن سی محسوس کرتے ہیں۔ اور جب یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ یہ کھلی ہوئی ہے تو وہ تکلیف جاتی رہتی ہے۔

## اس کی ایک انتہائی مثال ذیل کے اقتباس کے اندر ملے گی

" ایک روز ایک مریضہ میرے دفتر میں نہایت ہی پریشانی کی حالت میں آئی جس کا باعث اس گھوڑا گاڑی کے اندر جس میں وہ آئی کوئی سخت ناگوار بو تھی۔ اور اس کے متعلق اس کا بیان تھا کہ غالباً یہ کسی بیمار سے آ رہی تھی جو اس گاڑی میں سوار تھا۔ اس کے متعلق تو ذرا بھی شک نہ تھا کہ وہ کسی شے سے بری طرح متاثر ہوئی تھی کیونکہ اس کے چہرے کا رنگ فق تھا، متلی تھی سانس دقت سے آتی تھی اور جسمانی و ذہنی پریشانی کی اور علامات بالکل ظاہر تھیں میں دیر کے بعد بہ مشکل تمام اس کو خاموش کرنے میں کامیاب ہوا، اور وہ میرے پاس سے یہ کہتی ہوئی گئی کہ یہ بو تو ایسی تھی کہ آج تک مجھے ایسا کوئی تجربہ نہیں ہوا، اور کسی بہت مہلک شے کی تھی۔ میرے دفتر سے جانے کے تھوڑی ہی دیر بعد ایسا اتفاق ہوا کہ میں نے اس کو گلی کے موڑ پر پایا جہاں کہ وہ سواری کی انتظار میں کھڑی تھی۔ اس طرح

میں اور وہ دونوں ایک ہی گاڑی میں سوار ہوے۔ اس نے فوراً ہی میری توجہ اس ناگوار بو کی طرف منعطف کی جو دوسری گاڑی میں بھی آرہی تھی اور اسی طرح سے متاثر ہونے لگی جس طرح پہلے ہوئی تھی۔ میں نے اس سے کہا کہ یہ بو تو گھانس سے آرہی ہے اور اصطبل میں جو گھانس پڑا رہتا ہے اُس سے ہمیشہ اسی قسم کی بو آتی ہے۔ اس نے اس کو بہت جلد پہچان لیا۔ اور اس کے ساتھ وہ ناگوار اثرات بالکل کافور ہوگئے۔"

ایسا ہی لمس میں ہوتا ہے۔ اندھیرے میں جب کوئی بال دار یا تر شے ہاتھ سے مس کرتی ہے تو اس سے انسان چونک پڑتا ہے یا ڈر جاتا ہے۔ مگر جب وہ پہچان لیتا ہے کہ یہ ایک معمولی شے ہے، تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا اس شے کی کیفیت حسی آن واحد میں بدل گئی ہے حتیٰ کہ اگر دسترخوان پر ہم آلو کے ریزے کو بھی روٹی کا ریزہ سمجھ کر منہ میں رکھ لیں تو یہ چند لمحے کے لئے ہمارے تخیل کو مہیب اور جو کچھ یہ ہے اس سے مختلف معلوم ہوتا ہے۔"

وزن یا عضلی احساس بھی ایک حس ہے۔ مگر کون ہے جس نے اس شخص کا قصہ نہ سنا ہو، جسے سرہمفرے ڈیوی نے وہ معدنی نماب دکھایا تھا، جس کو اس نے اسی وقت دریافت کیا تھا۔ اس سے کہا "اوہو یہ کس قدر ہلکا ہے۔ اور اُس سے اس نے یہ ظاہر کیا کہ اس ہلکی شے سے اس کے اس خیال کی کہ دہاتیں وزنی ہوتی ہیں کیسی تردید ہوگئی ہے۔

سماعت میں بھی اس قسم کی غلطیاں بکثرت ہوتی ہیں۔ ہر شخص کو ایسا کوئی نہ کوئی تجربہ یاد ہوگا، جس میں جونہی کہ عقل نے اس کو کسی دوسرے مبدء سے منسوب کیا آوازیں فوراً ہی بدل گئیں۔ چند روز کا ذکر ہے کہ ایک دوست میرے کمرے میں بیٹھے تھے کہ گھنٹہ جس کی آواز خاصی سریلی ہے، بجنا شروع ہوا۔ وہ کہنے لگے دیکھو تو باغ میں ارغنون بج رہا ہے۔ مگر جب ان کو یہ معلوم ہوا کہ کیا شے بج رہی ہے تو وہ بہت متحیر ہوئے۔ خود مجھے اس قسم کا نہایت ہی عجیب و غریب دھوکہ ہوا تھا۔ ایک رات پڑھتے پڑھتے کچھ دیر ہو گئی تھی کہ اچانک مکان کے بالائی حصے سے نہایت ہی بھیانک شور کی آواز سنائی دی۔ یہ تھم گیا اور تھوڑی دیر کے بعد پھر ہونے لگا۔ میں ہال میں گیا کہ دیکھوں تو سہی کہ یہ ہے کیا مگر یہاں کچھ بھی سنائی نہ دیا۔

لیکن جونہی اپنی نشست پر آ کر بیٹھا تو یہ پھر سنائی دیا اور اس طرح سے سنائی دیا جیسے کسی ہولناک طوفان کی آمد کا شور ہوتا ہے۔ اب یہ ہر طرف سے آ رہا تھا۔ میں بالکل چونک پڑا اور پھر ہال میں گیا لیکن یہ پھر ختم ہو چکا تھا۔ کمرے میں دوبارہ واپس آنے پر معلوم ہوا کہ یہ ایک کتے کی خرخراہٹ تھی، جو فرش پر پڑا سو رہا تھا۔ اس تجربہ میں قابل غور بات یہ ہے کہ جونہی مجھے یہ معلوم ہوا کہ یہ کس چیز کا شور ہے، تو میں اس کو بالکل ایک مختلف آواز خیال کرنے پر مجبور ہو گیا، اور پھر اس کو اس طرح سے نہ سن سکا جس طرح سے کہ میں نے ایک لمحہ پہلے سنا تھا۔

ڈیل بوف اور ریڈ نے جو قصہ بیان کیا ہے اس میں غالباً صورت حال یہی تھی، اگرچہ اس کا ذکر نہیں کیا ہے۔ ریڈ کہتا ہے۔

"مجھے یاد ہے کہ ایک بار میں بستر پر لیٹا تھا میں خود اپنے ہی قلب کی آواز سے ڈر گیا تھا۔ کیونکہ میں نے اس کو یہ خیال کیا کہ کوئی شخص دروازہ کھٹکھٹا رہا ہے۔ میں کئی بار اٹھا اور دروازہ کھولا بہت دیر کے بعد یہ حقیقت معلوم ہوئی کہ یہ آواز خود میرے سینے کے اندر سے آ رہی ہے۔" (انکوائری باب ۲ ف)

## ڈیل بوف کا قصہ حسب ذیل ہے

"مسٹر جے پی وان بینیڈن جو ایک مشہور آدمی ہیں ایک دن شام کے وقت اپنے ایک دوست کے ساتھ چاڈ فاؤنٹین کے قریب ایک پہاڑی پر ٹہل رہے تھے جو درختوں سے لدی ہوئی تھی۔ کیا تم پہاڑ پر شکار کا شور نہیں سن رہے ہو دوست نے کہا۔ ایم وان بینیڈن سنتے ہیں، اور فی الحقیقت کتوں کے بھونکنے کی آواز پہچانتے ہیں۔ وہ کچھ عرصہ تک سنتے رہے اور یہ انتظار کرتے رہے اب ادھر کوئی ہرن اچھل کر آئے۔ مگر کتوں کی آواز نہ تو قریب آتی معلوم ہوئی اور نہ پیچھے ہٹتی ہوئی محسوس ہوئی۔ آخر کار ایک دیہاتی قریب آیا اور انھوں نے اس سے سوال کیا کہ اتنے شام کے وقت کون شکار کر رہا ہے۔ لیکن اس نے قریب ہی کے

چند پانی کے گڑھوں کی طرف اشارہ کرکے کہا کہ تم ان چھوٹے جانوروں کی آواز سن رہے ہو۔ اور اس میں شک نہیں کہ ان میں مینڈک کی قسم کے جانور تھے۔ اور یہ جانور جفت ہونے کے زمانہ میں ایک عجیب قسم کا شور کرتے ہیں۔ ان کی آواز بالکل ایسی ہوتی ہے جیسی کہ شکار کے وقت کتوں کی ہوتی ہے۔"

نظر میں دونوں قسم کے دھوکے ہوتے ہیں۔ کسی حاسے سے ایک ہی شئے کے اس قدر مختلف ارتسامات نہیں ہو سکتے جس قدر کہ نظر سے ہوتے ہیں۔ کسی حاسہ کے فوری تجربات کو ہم محض علامات خیال نہیں کر سکتے۔ کسی اور حاسہ میں ہم ایک شئے کی یادداشت سے کام لیکر اس کا فوری ادراک نہیں کرتے۔ جس شئے کا ہم کو ادراک ہوتا ہے وہ کسی غیر ہوتی ہے جس کے معروض کے مشابہ ہوتی ہے۔ بالعموم یہ ایک بصری شکل ہوتی ہے جس کو ہم اپنے ذہن میں حقیقت کا معیار سمجھنے لگتے ہیں۔ اور جن بصری معروضات کا بالذات تجربہ ہوتا ہے ان کے اسی متواتر زیادہ حقیقی اشکال میں منتقل ہونے ہی کی بنا پر اکثر مصنف اس غلطی میں مبتلا ہو گئے ہیں کہ ہمارے بصری حسیں دراصل کسی خاص شکل کی نہیں ہوتیں۔

نظر کے اتفاقی دھوکوں کی بہت سی دلچسپ مثالیں دی جا سکتی ہیں لیکن یہاں ایک کافی ہوگی۔ اور یہ خود میرا واقعہ ہے میں جہاز میں لیٹا ہوا ملاحوں کی آوازیں سن رہا تھا جو عرشۂ جہاز کی صفائی میں مصروف تھے۔ میں نے دفعتہً کھڑکی کی طرف جو نظر کی تو دیکھتا کیا ہوں کہ جہاز کا چیف انجنیر میرے کمرے میں داخل ہوا اور کھڑکی میں سے لوگوں کا کام دیکھنے لگا۔ اس کے یکایک اس طرح اپنے کمرے میں چلے آنے اور پھر اس کی مصروفیت اور سکوت سے متحیر ہو کر میں اس کو دیکھتا رہا کہ کب تک وہ اس طرح سے کھڑا رہے گا۔ لیکن جب دیر ہو گئی تو میں اس کی طرف مخاطب ہوا لیکن کوئی جواب نہ پاکر بیٹھ گیا اور اب دیکھتا کیا ہوں کہ جس چیز کو میں نے انجنیر خیال کر لیا تھا وہ خود میرا کوٹ اور ٹوپی تھے جو کھڑکی کے قریب ایک کیل پر ٹنگے ہوئے تھے۔ دھوکہ پورا پورا ہوا تھا۔ انجنیر ایک خاص شکل و صورت کا آدمی تھا۔ میں بلاشبہ اس کو سمجھا تھا۔ مگر دھوکے کے رفع ہو جانے کے بعد مجھے ارادۃً بھی ٹوپی اور کوٹ کو اس کے مشابہ خیال کرنا

دشوار معلوم ہوتا تھا۔

ذیل کا قصہ میرے دوست پروفیسر ہیاٹ نے بیان کیا تھا اور غالباً یہ کوئی نادر واقعہ نہیں ہے۔

"۱۸۵۵ء کے موسم سرما میں میں وینس میں تھا۔ اس زمانہ میں مجھے ایک عجیب وغریب دھوکہ ہوا تھا جس کے بیان کرنے کی اب مجھ سے فرمائش کر رہے ہیں۔ مجھے اس کے حالات بہت ہی صحت کے ساتھ یاد ہیں کیونکہ مجھے اس واقعہ کے اکثر بیان کرنے کا اتفاق ہوا ہے اور میں نے اس کی کوشش کی ہے کہ کل متعلقہ واقعات کو مبالغہ سے پاک رکھوں۔ میں اپنی والدہ کے ساتھ سفر کر رہا تھا اور ہم نے ایک ہوٹل کے کمرے کرائے پر لے رکھے تھے جو ایک قدیم محل کی عمارت میں واقع تھا۔ جس کمرے میں میں سونے گیا وہ وسیع و بلند تھا۔ چاندنی کی روشنی صاف و تیز تھی۔ اور مجھے یاد ہے کہ میں ایک کھڑکی کے سامنے کھڑا ہوا تھا۔ اور گرد وپیش کی رومانی فضا میں مصروف تھا اور قدیم زمانے کے نائٹوں اور خانونوں کے افسانوں کی قدیم باقیات اور اس امکان پر غور کر رہا تھا کہ شاید اس کمرہ میں بھی عشق و محبت اور خونریزی کے واقعات گزرے ہوں۔ رات اس قدر دلکش تھی کہ بہت سے لوگ نتک کو چوں یا نام نہاد بازاروں میں ویسے ہی گھوم رہے تھے اور ملار گا رہے تھے۔ اور میں دیر تک ان لوگوں کے نغمے سنتا ہوا جاگتا رہا۔ اور آخر کار سو گیا۔ سوتے ہوئے مجھے اس امر کا احساس ہوا کہ کوئی شخص مجھ پر اس طرح جھک رہا ہے کہ خود میرے تنفس میں خلل واقع ہوتا ہے۔ آخر کار اس خوفناک شئے کی موجودگی کے احساس سے میں جاگا۔ اب جو میں اپنی آنکھیں کھولتا ہوں تو اسی وضاحت کے ساتھ جس سے میں نے کسی زندہ انسان کو دیکھا ہوگا میں نے دیکھا کہ ایک لیٹا ہوا سر مجھ سے ایک یا ڈیڑھ فٹ کے فاصلے پر ہے اور بس میرے بستر سے ذرا ہی بلند ہے۔ میرے تخیل پر جس قدر خوف مسلط ہوا ہے اس درجہ تھا کہ کبھی اس قسم کا تجربہ نہیں ہوا۔ سر کے اوپر ایک لمبا سیاہ نقاب تھا جو چاندنی میں ہوا سے ادھر ادھر اڑتا تھا۔ اس میں سے جو چہرہ نظر آ رہا تھا وہ زرد مگر خوبصورت تھا اور نچلے حصے پر ایک ایسی پٹی تھی جو عموماً کیتھولک فرقہ کی راہبہ عورتوں کے ہوتی ہے۔

میرا رواں کھڑا ہوگیا اور پسینہ بکثرت آیا، جو میرے خوف کے حقیقی ہونے کا مزید ثبوت ہے۔ کچھ عرصہ تک میں جس طرح لیٹا تھا اسی طرح سے لیٹا رہا۔ اور آخر کار اپنے ذہنی خوف پر غالب آکر سائے سے لڑنے کی کوشش کی۔ یہ اس وقت تک بالکل واضح رہا جب تک کہ میں تیزی سے اپنا ہاتھ اس کی طرف نہیں لایا۔ لیکن پھر غائب ہوگیا۔ مگر جونہی میں نے تکیے پر سر رکھا تو یہ پھر نظر آیا۔ مگر دوسری یا تیسری کوشش جو میں نے اس سر کے پکڑنے کی کی اس کے بعد پھر یہ نہ لوٹا۔ اس کے بعد مجھے معلوم ہوا کہ یہ بھوت حقیقتاً کچھ شے نہ تھی بلکہ یہ خود میرے سر کے عمل پر مبنی تھا۔ سر جس جگہ تھا اگر میں اس جگہ سے داہنی یا بائیں جانب کو اپنی آنکھوں کو حرکت دیتا تھا۔ تو سایہ غائب ہو جاتا تھا۔ اور اسی مقام کی طرف لوٹ کر میں اس کو تقریباً اسی شدت کے ساتھ پھر سامنے لا سکتا تھا جس کے ساتھ یہ پہلے نظر آرہا تھا۔ میں نے تھوڑی دیر میں ان اعتبارات سے اپنے آپ کو مطمئن کر لیا کہ یہ دھوکا شکل کے اثر سے ہوا ہے جس کی تائید اس حقیقی شکل نے کی جو چاندنی میں خود میرے چہرے کی کھڑکی کے نیس لگے ہوئے پردے پر بنی۔ اگر میں ابتدائی خوف سے مغلوب ہوکر اپنا منہ ڈھک لیتا تو غالباً مجھے اس سائے کی حقیقت کا یقین ہو جاتا کیونکہ جہاں تک میں جانتا ہوں میں نے اپنے احساسات کی وضاحت کے متعلق ایک لفظ بھی مبالغہ سے کام نہیں لیا۔"

## ادراک کا عضویاتی عمل

ادراک کا عام قانون ثابت کرنے کے لئے بہت کچھ کہا جا چکا ہے۔ اور قانون یہ ہے کہ جن چیزوں کا ہم کو ادراک ہوتا ہے ان کا ایک حصہ تو ان اشیا سے ملتا ہے جو ہمارے آلات حس کے سامنے ہوتی ہیں لیکن دوسرا حصہ (جو ممکن ہے کہ بڑا حصہ ہو) ہمیشہ ہمارے ذہن سے پیدا ہوتا ہے۔

درحقیقت یہ بھی اس عام واقعہ کی ایک مثال ہے کہ ہمارے عصبی مرکز ارتسامات حسی پر ردعمل کرنے کے آلات ہیں۔ اور نصف کرے خاص طور پر اس لئے

ہم کو دیے گئے ہیں کہ گزشتہ ذاتی تجربہ کے آثار و باقیات کو ردعمل میں متحد کر سکیں۔ اس میں شک نہیں کہ واقعہ کو اس عمومیت سے بیان کرنا اس کے متعلق ابہام پیدا کرتا ہے۔ اور جو لوگ تصورات کے مروجہ نظریہ کو مانتے ہیں وہ اس ابہام کو بخوشی اس کا نقص قرار دیں گے۔ جس طرح سے وہ عمل کو بیان کرتے ہیں اس کے اندر بہت سی تفصیلات آجاتی ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ حس دوسری حسوں کی ان تمثالات کو تہیج کرتی ہے جن کا ماضی میں اس سے ائتلاف ہوتا ہے ان تمثالات میں امتزاج ہوتا یا ان کو ایفو موجودہ حس کے ساتھ ترکیب دیکر ایک نئی شے بنا دیتا ہے جو ادراک ہوتا ہے وغیرہ۔ عملاً جو نتیجہ ہوتا ہے وہ اس سے کچھ بہت زیادہ ممیز نہیں ہوتا۔ اس لئے اس بیان پر اعتراض کرنا خصوصاً اس حالت میں کہ ہمارے پاس اصلی عناصر کا کوئی نظریہ مقابل میں پیش کرنے کے لئے موجود ہی نہ ہو تو محض ہٹ دھرمی معلوم ہوتا ہے۔ لیکن اگر تمثالات کے اکٹھے جمع ہونے اور مرکب ہونے کا تصور بالکل اصطناعی ثابت ہوا (اور اب تک ہم اس کو ایسا ہی خیال کرتے رہے ہیں) تو ہم اس کو کیوں قبول کریں، سوائے اس کے کہ صاف طور پر کہدیں کہ ہم ایسا محض استعارۃً کہہ رہے ہیں۔ استعارہ کی حیثیت سے تو ہم اس کو نظر انداز کر سکتے ہیں۔ لیکن اگر ہم اس کے کوئی قطعی معنی قرار دینا چاہیں تو ہم کو اس قدر پتہ چلتا ہے کہ دماغ ان راستوں سے ردعمل کرتا ہے جن کو سابقہ تجربات فرسودہ کر چکے ہیں۔ اور اس سے معمولاً ہم کو اس شے کا ادراک ہوتا ہے، جس کے موجود ہونے کا ظن غالب ہوتا ہے۔ یعنی وہ شے جس پر سابقہ مواقع پر اکثر و بیشتر ردعمل ہو چکا تھا۔

لیکن ہم بہت زیادہ خیالی کہلائے جانے کے خطرے میں مبتلا ہوئے بغیر اس سے کسی قدر زیادہ قطعی طور پر بیان کر سکتے ہیں اور ایسے عضویاتی سبب کا تعقل کر سکتے ہیں، جس کی بنا پر معلوم ہو سکتا ہے کہ ایک شے کی کیفیت محسوس اس وقت کی نسبت جب اس کا عکس سادہ حس سے فہم ہوتا ہے اس وقت کیوں بدل جاتی ہے جب اس شے کا ادراک ہوتا ہے۔ ہر قسم کے شعور کا مدار قشری خلایا میں عمل کے ایک خاص درجہ تک سست ہونے پر ہوتا ہے۔ تو جس قدر زیادہ سریع ہوتا ہے اتنا ہی وہ احساس کا باعث ہوتا ہے۔ پس اگر ایک طبقہ ا دوسرے طبقہ ب سے اسی طرح

سے تعلق رکھتا ہو کہ ہر وہ تموج جو ا میں داخل ہوتا ہو فوراً ب میں داخل ہو جائے تو ہم کو اس شے کا جس کا ا احساس پیدا کرا سکتا ہے کچھ بہت زیادہ قوی شعور نہ ہوگا۔ اگر اس کے برعکس ب کے پاس اس قدر وسیع ذریعہ اخراج نہ ہو تو وہاں ہیجان زیادہ دیر تک رہے گا اور پھر منتشر ہوگا اور ہم کو اس شے کا شعور زیادہ قوی ہوگا جس کو ب محسوس کرا سکتا ہے۔ اگر اس کو معیاری اصول قرار دیں تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ اگر ا اخراج کی کوئی مزاحمت نہ کرے اور اگر تموج ب میں ختم ہو جائے تو بلا لحاظ اس کے کہ کونسے اسباب تموج کا باعث ہوں ہم کو اس شے کی کوئی حس نہ ہوگی جو ا مخصوص ہے، بلکہ اس کے برعکس اس شے کی نہایت ہی واضح حس ہوگی جو ب سے مخصوص ہے۔ یہ صحیح ہوگا اگرچہ دوسرے اوقات میں ا و ب کا تعلق اتنا زیادہ نہ ہو، اور اس حالت میں ہر وہ تموج جو ا میں داخل ہو ا کے خاص معروض کا قوی شعور پیدا کرادے۔ بہ الفاظ دیگر جس نسبت سے ائتلافات عادتی ہو ستے ہیں، اسی نسبت سے ان اشیا کے اوصاف جن کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے شعور میں ان اشیا کی جگہ لے لینے پر مائل ہوتے ہیں جو اس میں بلا واسطہ آتی ہیں۔ یا بہ الفاظ دیگر جس حد تک ایک تجربہ کے متعلق تخمین غالب ہوتا ہے اسی حد تک اس کا براہ راست احساس ہوتا ہے۔ اس قسم کے تمام تجربات میں ان خلایا سے جو پہلے متاثر ہوتے ہیں ان خلایا کی جانب جن سے مجوزہ تصورات کا تعلق ہوتا ہے بالکل کھلے ہوتے ہیں۔

ایک مدور تمثال مابعد اسی دیوار یا چھت پر جو پیچھے ہٹ رہی ہو فی الحقیقت ایک بیلیلجی کی شکل کی نظر آتی ہے۔ صلیب کی مربع تمثال مابعد یعنی علامت جمع کی ہم شبیہہ علامت ضرب کے مشابہ معلوم ہونے لگتی ہے۔ کیونکہ داخلی تموج صرف آخرالذکر شکل کے منظر کے متعلقہ اعمال میں ٹھہرتے ہیں (دیکھو آئندہ باب)

آنکھ کے متعلق بحث کرتے وقت ہمیں اس بات کو یاد رکھنا چاہیئے۔ کیونکہ اس وقت ہم اس اصول کی غلطی بتائیں گے جو ریڈ اور ہیلم ہولٹز نے قائم کیا ہے کہ حقیقی حسیں تجربہ کے ذہنی انتقالات سے کبھی بدل نہیں سکتیں۔

ایک دھوکہ جس کا میں نے ہنوز ذکر نہیں کیا ہے اس کی ایک مزید مثال پیش کرتا ہے۔ جب ہم کسی حرکت کے کرنے کا ارادہ کرتے ہیں اور کسی وجہ سے حرکت

واقع نہیں ہوتی، جب تک کہ ان عضوں کی حس جو حرکت نہیں کرتے قوی نہیں ہوتی ہم کو
زیادہ تر یہ محسوس ہوتا ہے کہ جیسے حرکت فی الحقیقت ہوگئی ہو۔ عادتاً یہ صورت متحرک
عضوں کی بے حسی میں ہوتی ہے۔ مریض کی آنکھیں بند کرادو اور اس کے بے حس بازو کو
سیدھا پکڑے رہو اور اس سے کہو کہ وہ اپنے اس ہاتھ کو سر تک لائے۔ اب جب وہ
اپنی آنکھیں کھولے گا تو اس کو یہ دیکھ کر حیرت ہوگی کہ حرکت وقوع میں نہیں آئی ہے۔
بے حسی کے متعلق، جتنی رپورٹیں ہیں ان سب میں اس دھوکے کا تذکرہ ہے۔ اسٹرنبرگ
جس نے اس موضوع کے متعلق ۱۸۸۵ء میں لکھا ہے اس بات کو بطور قانون کے
قرار دیتا ہے کہ حرکت کرنے کا ارادہ اور حرکت کا احساس ایک ہی شے ہوتا ہے۔
آئندہ چل کے ہم بتائیں گے کہ یہ غلط ہے (باب ۲۶) مگر اس میں شک نہیں کہ یہ احساس
حرکت کی وہمی شدت کے ساتھ ذہن کو منتقل کرسکتی ہے۔ اسٹرنبرگ مندرجہ ذیل
اختبار بیان کرچکا ہے جو میرا تجربہ ہے کہ جو لوگ اس کا امتحان کرتے ہیں ان میں
سے نصف پر کامیاب ہوتا ہے۔ اپنی ہتھیلی کو میز کے سرے پر اس طرح سے رکھو کہ
تمھاری انگشت شہادت نہایت شدت کے ساتھ مڑی رہے پھر ارادی طور پر
اس کو اور بھی موڑو۔ دوسری انگلیوں کا وضع و انقباض اس کو ناممکن کردیتا ہے لیکن
اگر انگلی کو نہ دیکھیں تو ہمیں یہ خیال ہوتا ہے کہ یہ حرکت کررہی ہے۔ وہ ایک قسم کا
اختبار ایکسنر کا بیان کرتا ہے، جو اس نے اپنے جبڑوں پر کیا تھا کچھ سخت
ربڑ یا کوئی ایسی ہی رکاوٹ اپنے پچھلے دانت کے نیچے رکھو اور زور سے کاٹو۔
تم خیال کرتے ہو کہ جبڑے حرکت کرتے ہیں اور آگے کے دانت ایک دوسرے سے
قریب آتے ہیں اگرچہ حقیقت یہ ہوتی ہے کہ اس قسم کی کوئی شے واقع نہیں ہوسکتی۔ یہ
انتقال ذہنی کہ انگلی کے سرے نے اس قدر راستہ قطع کیا جو جوڑ کے اندر احساس حرکت
کا مرکز ہوتا ہے جس سے ہم نے صفحہ ۱۴۱ پر بحث کی تھی، انتقالی شے کی نیم وہمی قوت
کی ایک اور مثال ہے۔ جن اشخاص کا پاؤں وغیرہ کاٹ دیا جاتا ہے وہ اس کے
بعد بھی اپنے ضائع شدہ پاؤں وغیرہ کو محسوس کرتے ہیں، (specific energies)
یہ مخصوص توانائیوں کے قانون کا لازمی نتیجہ ہے۔ کیونکہ اگر وہ مرکزی حصہ جس سے
پاؤں کا تعلق تھا کسی احساس کا باعث ہوسکتا ہے تو اس پاؤں ہی کا احساس

ہونا چاہیئے۔ مگر حیرت انگیز بات یہ ہے کہ ان مراقبیوں میں سے اکثر پاؤں کو حرکت دینے کا ارادہ کر سکتے ہیں اور جب وہ یہ کر چکتے ہیں تو بین طور پہ حرکت کو وقوع میں آتا ہوا محسوس کرتے ہیں۔ خود انھیں کے الفاظ میں کہا جا سکتا ہے کہ وہ ضائع شدہ انگلیوں کو ادھر اُدھر موڑ سکتے ہیں۔

اب ان تمام مختلف حالتوں میں ہم ایسے معلیات سے بحث کر رہے ہیں جو معمولی زندگی میں اس طرح سے مربوط ہوتے ہیں ان کو علٰحدہ نہیں کیا جا سکتا۔ کل ممکنہ تجربات میں یہ خیال کرنا دشوار ہوتا ہے کہ کوئی جوڑا اس طرح یکسانی سے مربوط ہو جس طرح سے ارادۂ حرکت اور اعضا کا تبدیل نظام دوسری طرف۔ ہمارے قدیم ترمورثوں سے لیکر جو پاؤں رکھتے تھے اب تک پاؤں کی حرکت کے ساتھ اس کے حرکت دینے کا ارادہ وابستہ رہا ہے۔ اور اگر کہیں عادت کے نتائج دستیاب ہو سکتے ہیں تو یہاں ہونے چاہئیں۔ پس ارادہ کے عمل کے لئے یہ ضروری ہے کہ اس کا اخراج حکم کی تعمیل کے احساس کے عمل میں ہو اور اس کو اس احساس کے انتہائی درجہ میں متہیج کرنا چاہیئے بشرطیکہ اسی وقت کوئی مخالف حس مزاحم نہ ہو رہی ہو۔ ہم میں سے اکثر میں جب ارادہ پورا ہونے سے قاصر رہتا ہے تو اس کی مخالف حس ہوتی ہے۔ ہم ایک طرح کی مزاحمت یا عضو کی غیر متغیر وضع کو محسوس کرتے ہیں۔ لیکن نہ تو بے حسی میں اور نہ عضو کے کٹ جانے میں کوئی مخالف حس مزاحم ہوتی ہے جو ہمارے خیال کی صحت کردے۔ پس تمثل کے اندر حقیقت کی تمام تر قوت ہوتی ہے۔

## ادّراک (APPERCEPTION)

ہربارٹ کے بعد سے جرمنی کے فلاسفہ نفسیات میں ایک عمل پر بحث کرتے رہے ہیں۔ جس کو ادّراک کہا جاتا ہے۔ کہتے ہیں کہ ذہن میں داخل ہونے والے تصورات اور حسوں کو وہ تصورات اور حسیں اپنے نظام میں منسلک کر لیتی ہیں جو ذہن میں پہلے سے موجود ہیں۔ اس عمل کو ادّراک کہتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ جس عمل کو ہم اب تک ادراک

کہتے آتے ہیں وہ اس حساب سے اِدراکی عمل ہے۔ اسی طرح سے ہر قسم کی شناخت نام مقرر کرنا تقسیم و صطفاف کرنا اِدراکی اعمال ہیں۔ اور نہایت سادہ اشاروں کے علاوہ جتنے خیالات ہم کو اپنے معروضات ادراک کے متعلق ہوتے ہیں وہ اِدراکی اعمال ہی ہوتے ہیں۔ خود میں نے لفظ اِدراک استعمال نہیں کیا کیونکہ فلسفہ اور نفسی عمل کی تاریخ میں ترجمانی تعقل انہضام تکمیل یا وسیع معنی میں محض تفکر اِدراک کے مرادف ہیں۔ علاوہ بریں نام نہاد اِدراکی اعمال کی تحلیل کا ابتدائی ادراکی درجہ سے زیادہ مدعی ہونا محض بے سود ہے۔ کیونکہ ان کے تغیرات و مدارج لاتعداد ہوتے ہیں۔ ادراک ان اثرات کے مجموعہ کا نام ہے جن کا ہم نے بطور ائتلاف مطالعہ کیا ہے۔ اور ظاہر ہے کہ کوئی خاص تجربہ جس طرح اشیا کی طرف کسی شخص کے ذہن کو منتقل کرتا ہے اس کا انحصار اس کے تمام و کمال نفسی حالات پر ہوتا ہے یعنی یہ اس کی طبیعت اور اس کے مجموعۂ تصورات یا بہ الفاظ دیگر اس کی سیرت اس کی عادات اس کے حافظے اس کی تعلیم اس کے سابقہ تجربات اور موجودہ حالت پر مبنی ہوتا ہے۔ ان چیزوں کو اِدراک کرنے والا مجموعہ کہہ کر ہم کو اس کے متعلق کوئی خاص بصیرت نہیں ہوتی کہ ذہن یا دماغ میں اس وقت فی الواقع کیا ہوتا ہے گو اس میں شک نہیں کہ بعض اوقات سہولت کے خیال سے ایسا کہہ سکتے ہیں۔ بہ حیثیت مجموعی میرے نزدیک تو اس کے لئے ڈاکٹر لیوس کی اصطلاح (Assimilation) انہضام زیادہ مناسب ہے۔

پروفیسر اسٹین ہال نے اِدراکی اعمال کی ایسی تفصیل کے ساتھ تحلیل کی ہے جو میرے نزدیک محض بار ہے۔ مگر اس بارے میں جوان کا نقدمہ ہے اس کا اقتباس درج کیا جا سکتا ہے۔ وہ ایک مزاحیہ رسالہ سے ایک کہانی نقل کر کے آغاز بحث کرتے ہیں۔

"ریل کے ایک درجہ میں چھ شخص نہایت ہی دلچسپ گفتگو میں مصروف تھے۔ مگر یہ سب ایک دوسرے سے ناواقف تھے۔ ان میں سے ایک کو اگلے اسٹیشن پر اترنا تھا۔ اور اس پر سب متاسف تھے۔ ان میں سے ایک کہتا ہے کہ مجھے اس طرح بالکل اجنبی لوگوں کے ساتھ ملاقات بہت ہی پسند ہے' اور ایسے مواقع پر تو میں یہ سوال کرتا ہوں کہ میرا رفیق کون اور کیا ہے اور نہ میں بتاتا ہوں کہ میں کون اور کیا ہوں۔ اس پر جو

شخص اترنے والا ہے اس نے کہا کہ اس سوال کے تصفیہ کر دینے کا میں بیڑا اٹھاتا ہوں بشرطیکہ سب کے سب ایک بالکل ہی غیر متعلق سوال کا جواب دینے کے لیئے تیار ہوں۔ انھوں نے اقرار کیا۔ اس نے اپنی نوٹ بک میں سے پانچ ورق علیحدہ کیئے۔ ان میں سے ہر ایک پر ایک سوال لکھا۔ اور ایک ایک اپنے ساتھیوں کو دیدیا کہ وہ سوال کے نیچے اس کا جواب لکھدے۔ جب ورق اس کو واپس کیئے گیئے تو اس نے بلاتوقف پہلے سے کہا کہ تم سائنس داں ہو۔ دوسرے سے کہا کہ تم سپاہی ہو تیسرے سے کہا کہ تم فلالوجی میں مہارت رکھتے ہو۔ چوتھے سے کہا کہ تم اخبار نویس ہو۔ پانچویں سے کہا کہ تم کسان ہو۔ سب نے قبول کیا کہ جو کچھ وہ کہتا ہے صحیح ہے۔ اس پر وہ اٹھا اور پانچوں کو چھوڑکر گاڑی سے اتر گیا۔ ان میں سے ہر شخص نے یہ معلوم کرنا چاہا کہ اوروں سے اس نے کیا سوال کیا تھا۔ مگر معلوم ہوا کہ اس نے سب سے ایک ہی سوال کیا تھا جو یہ تھا:

"وہ کونسی شے ہے جو خود اپنی ہی پیدا کردہ چیز کو تباہ کر دیتی ہے" اس کا سائنس داں نے تو یہ جواب دیا تھا کہ قوت حیات ہے۔ سپاہی نے اس کا جواب دیا تھا جنگ ہے۔ ماہر فلالوجی نے کہا تھا کہ کرونا س ہے۔ اخبار نویس نے جواب دیا تھا کہ یہ انقلاب ہے۔ کسان نے جواب دیا تھا کہ یہ جنگلی سور ہے۔ میرے نزدیک یہ قصہ اگر صحیح نہیں تو بھی اس کو اختراع نہایت خوبی کے ساتھ کیا گیا ہے۔ اس کا بیان کرنے والا اخبار نویس کی زبانی کہتا ہے کہ اس کے اندر ایک مذاق ہے۔ ہر ایک شخص جواب میں اس شے کا نام لیتا ہے جس پر پہلے اس کی نظر پڑتی ہے۔ اور یہ وہ ہوتی ہے جو اس کے شغل زندگی سے قریب ترین تعلق رکھتی ہے۔ ہر سوال ایک سوراغ کرنے کا ایک تجربہ ہے اور اس کا جواب ایسا روشندان ہوتا ہے جس سے اگر کوئی چاہے تو ہمارے باطن کا مطالعہ کر سکتا ہے ...... یہی ہم سب کرتے ہیں۔ ہم مذہبی آدمی سپاہی طالبعلم تاجر کو صرف یہی نہیں کہ ان کے لباس کی تراش اور جسم کے انداز سے پہچان سکتے ہیں بلکہ اس سے بھی پہچان سکتے ہیں کہ وہ کیا کہتے ہیں اور کس طرح سے ظاہر کرتے ہیں۔ ہم لوگوں کی زندگی میں ان کے مرتبہ کو اس سے پہچان لیتے ہیں کہ وہ کس شے سے دلچسپی رکھتے ہیں اور اس کو کس طور پر ظاہر کرتے ہیں۔

کن چیزوں کا وہ ذکر کرتے ہیں اور کس نقطہ نظر سے وہ اشیا پر نظر ڈالتے ہیں ان کا تعقل کرنے میں ان پر حکم لگاتے ہیں مختصر یہ کہ ان کے طرز ادراک سے ......... ع

ہر شخص کا ایک مجموعہ تصورات تو ایسا ہوتا ہے جو خود اس کی ذاتی دلچسپیوں سے تعلق رکھتا ہے۔ اور دوسرا ایسا ہوتا ہے جو سوسائٹی سے تعلق رکھتا ہے ہر شخص پودوں مذہب قانون علوم وفنون وغیرہ کے متعلق اپنا ایک مجموعہ خیالات رکھتا ہے اور خصوصاً گلاب ازلی شاعری خطبوں آزاد تجارت وغیرہ کے متعلق اس طرح سے ہر فرد حتیٰ کہ جاہل اور بچوں کا ذہنی ما فیہ علم کے ایسے قطعوں یا دائروں پر مشتمل ہوتا ہے جن میں سے ہر ایک کسی بڑے دائرے کے اندر واقع ہوتا ہے اور ان کے پہلو بہ پہلو اور دائرے ہوتے ہیں جو اسی طرح سے بڑے دائروں میں ہوتے ہیں اور جن میں سے ہر ایک کے اندر چھوٹے دائرے ہوتے ہیں ......... ایسی شئے کا ادراک جیسا کہ گھوڑا ہے ......... ایسا عمل ہے جو ہماری آنکھوں کے سامنے موجودہ گھوڑے کی تصویر کے اندر ہے۔ اور تمام گھوڑے جو ہم نے کبھی دیکھے ہیں ان کی ممتزج اور مرکب تصویریں یا تصورات دوسری طرف ہیں ......... یہ ایک ایسا عمل ہے جو دو عوامل کے مابین ہے جن میں سے ایک جزو عمل سے پہلے موجود تھا اور ذہن کی قدیم ملکیت تھا (اور دوسرا جزو وہ ہے جو ابھی ذہن کے سامنے آیا ہے اور یہ وہ جزو ہے جو فوری یعنی حسی ارتسام ہے) اول الذکر آخر الذکر کا ادراک کرتا ہے۔ آخر الذکر کا اول الذکر سے ادراک ہوتا ہے۔ ان کی ترکیب سے ایک ادراکی حاصل پیدا ہوتا ہے یعنی وہ شئے جس کا ادراک ہوتا ہے اس کا علم اول الذکر جزو آخر الذکر کی نسبت فعلی و اوّلی ہوتا ہے۔ بعد کا جزو مذکور غیر اولی اور انفعالی ہوتا ہے ......... بس ہم ادراک کی تعریف کر سکتے ہیں کہ یہ شعور کی دو مقداروں کی حرکت ہوتی ہے (جو ایک دوسرے کے اس طرح سے خلاف ہوتی ہے جس سے وقوف پیدا ہوتا ہے۔

اولی جزو کو ہم نے فعلی کہا تھا اور غیر اولی جزو کو انفعالی۔ لیکن یہ صرف اضافی طور پر ہی صحیح ہے۔ اگرچہ موجودہ عامل زیادہ قوی معلوم ہوتا ہے لیکن ادراکی اعمال اس وقت بھی خاصی طرح سے ہو سکتے ہیں جن کا نیا مشاہدہ ادراک کن مجموعہ کی

حالت کو بہتر اور متغیر کرتا ہے۔ ایک بچہ جس نے صرف چوکھونٹی میزیں دیکھی ہیں جب گول میز کو دیکھتا ہے تو اس کو بھی میز ہی سمجھتا ہے۔ اس کو اس کا ادراک ہوتا ہے لیکن اس سے ادراک کن مجموعہ کا مفہوم بھی وسیع ہو جاتا ہے۔ اس کے میزوں کے سابقہ علم کے ساتھ یہ جزو اور شریک ہو جاتا ہے کہ ان کا چوکور ہونا ضروری نہیں بلکہ یہ گول بھی ہو سکتی ہیں۔ تاریخ علوم میں یہ اکثر ہوتا ہے کہ کسی تحقیق کا جو نہی ادراک ہوا یعنی ہم نے اس کو اپنے نظام علم میں منسلک کیا کہ اس سے فوراً ہمارا نظام علم متغیر ہو گیا۔ لیکن اصول یہی ہے اگرچہ دونوں میں سے کوئی سا جزو فعلی و انفعالی ہو سکتا ہے لیکن عموماً موجودہ جزو دونوں میں زیادہ قوی ہوتا ہے"۔

اسٹین ہل کے اس بیان سے نفسیاتی تعقلات اور منطقی کلیات کا فرق بالکل واضح ہو گیا۔ منطق میں کلی بالکل غیر متغیر ہوتا ہے۔ لیکن معمولاً اشیا کے جو تعقلات ہوتے ہیں ان میں استعمال سے تغیر پیدا ہوتا ہے۔ علوم کی غرض و غایت یہ ہے کہ ایسے تعقلات قائم کرے جو اتنے صحیح ہوں کہ ان میں کسی قسم کا تغیر و تبدل کرنے کی ضرورت پیش نہ آئے۔ ہر ذہن میں اپنے تصورات کے غیر متغیر رکھنے اور ان کی تجدید کرنے کے رجحان میں ہمیشہ جنگ ہوتی رہتی ہے۔ ہمارا علم ان قدامت پرستی اور انقلابی اجزا میں مصلح کراتا رہتا ہے۔ ہر نیا تجربہ کسی نہ کسی قدیم عنوان کے تحت آنا چاہتا ہے۔ بڑی کوشش یہ ہوتی ہے کہ کوئی ایسا عنوان مل جائے جس کے تحت میں اس کے داخل کر دینے سے کم سے کم تغیر ہو۔ بعض پالی نیشیا کے باشندوں نے جب گھوڑوں کو پہلے پہل دیکھا تو ان کو سور کہا۔ کیونکہ ان کے لئے قریب ترین عنوان گھوڑوں کے داخل کرنے کے لئے یہی تھا۔ میرے دو سالہ بچے کو جب پہلے پہل سنگترہ دیا گیا تو وہ دو ہفتہ تک اس سے کھیلتا رہا اور اس کو گیند کہتا تھا۔ اسی نے پہلے پہل جب سالم انڈے دیکھے تو ان کو آلو کہا۔ کیونکہ ناشتہ پر وہ انڈوں کو تو دو ٹکڑوں میں دیکھنے کا عادی تھا اور آلوؤں کو وہ سالم چھلا ہوا دیکھا کرتا تھا۔ جڑواں کارک کش کو بلا تامل اس نے خراب قینچی کہہ ڈالا۔ ہم میں سے ہر شخص بہت ہی مشکل سے

نئے تجربات کے لئے نئے عنوانات قائم کرسکتا ہے۔ ہم میں سے اکثر روز بروز اپنے تعقلات کے ذخیرے سے پابند ہوتے جاتے ہیں۔ جن تعقلات سے وہ واقف ہیں نئے تعقلات کو کسی نہ کسی طرح انھی کے ماتحت کر دیتے ہیں۔ مختصر یہ کہ قدامت پرستی وہ نتہا ہے جس کی طرف زندگی ہم کو کھینچتی ہے جو اشیا ہماری عادات ادراک کے منافی ہوتی ہیں ان کی طرف توجہ ہوتی ہی نہیں۔ اگر کسی موقع پر استدلال کے زور سے ہم ان کے وجود کو تسلیم کر لینے پر مجبور ہو جاتے ہیں تو چوبیں گھنٹے کے بعد ہماری حالت یہ ہو جاتی ہے کہ گویا ہم نے کچھ تسلیم ہی نہ کیا تھا۔ اور نا قابل ادراک حقیقت کا ہر نشان ہمارے ذہن سے محو ہو جاتا ہے۔ حقیقت میں طباعی کے معنی غیر معمولی طور پر ادراک کرنے کی قابلیت سے بہت زیادہ نہیں۔

دوسری طرف دیکھو تو بچپن سے لے کر زندگی کے خاتمہ تک کوئی شے اس سے زیادہ آسان نظر نہیں آتی جتنا کہ نئے تصورات کا پرانے تصورات کے تحت جمع کرنا۔ اور جو شے ہمارے واقف و روشناس تعقلات کے سلسلے کو توڑتی نظر آوے اس کے انوکھے پن پر غور کرنا اور یہ کہنا کہ یہ ہمارا پرانا ہی دوست ہے صرف بھیس بدل کر سامنے آیا ہے، نئے تجربے کا اس کامیابی کے ساتھ ادراک ہونا دراصل تمام عقلی لذات کی خصوصیت ہے۔ اس کی حرص کو علمی حیرت کہا جاتا ہے۔ ادراک کے ہونے سے پہلے نئے پرانے میں تعلق کا ہونا ایک تعجب معلوم ہوتا ہے۔ جن اشیا کو ہم سے اس قدر بعد ہوتا ہے کہ ہم ان کے لئے کلیات و تعقلات ہی نہیں رکھتے جن کے معیار پر رکھ کر ان کی قیمت پرکھ سکیں ان کے متعلق ہم کو کوئی شوق و استعجاب نہیں ہوتا۔ ڈاروِن اپنے سفر نامے میں بیان کرتا ہے کہ جزیرۂ فجی کے رہنے والے چھوٹی کشتیوں پر تو حیرت کرتے تھے لیکن بڑے جہازوں پر ان کو کوئی حیرت نہ ہوتی تھی۔ ہم کو اسی شے کے جاننے کی خواہش پیدا ہوتی ہے جس کو ہم کچھ پہلے سے جانتے ہیں۔ بہت ہی اعلیٰ قسم کے نقش و نگار والے کپڑے اور بہت ہی عمدہ قسم کی منقوش و مصور اشیا ہم میں سے اکثر کے لئے ویسی ہوتی ہیں جیسے کہ ہوا یا پانی زمین کہ جن کی موجودگی کسی قسم کے تصورات ہم میں پیدا نہیں کرتی کسی سنگ تراشی یا کندہ کاری کے نمونے سے ہم کو حیرت نہیں ہوتی ہو۔ لیکن اگر ہم کو قلم کی کھینچی ہوئی کوئی تصویر دکھائی جاتی ہے

تو وقت کار کی بنا پر ہم کو مصور کے کمال پر حیرت ہوتی ہے۔ بوڑھی نانوں نے اکیڈمی کی تصویروں کی تعریف کرتے وقت کہا اور کیا یہ سب واقعی ہاتھ سے بنائی گئی ہیں۔

# کیا ادراک غیر شعوری انتاج ہوتا ہے

ایک عام رائے (جس کے قائل شوپنہار اسپنسر ہارٹ مین ونٹ ہیلم ہولٹز ہیں (اور جس کی تائید حال میں نہایت دلچسپ طریق پر بنٹ نے کی ہے) یہ ہے کہ ادراک کو ایک قسم کا استدلال کہنا چاہیے جو کم بیش غیر شعوری طور پر اور از خود ہوتا ہے۔ بادی النظر میں یہ بحث لفظی معلوم ہوتی ہے، جس کا مدار اس پر ہے کہ کس قدر وسیع معنی میں لفظ استدلال کے معنی لئے جا سکتے ہیں۔ اگر ہر بار جب ایک موجود علامت ایک غیر موجود حقیقت کی طرف ذہن کو منتقل کرتی ہے تو ہم ایک انتاج کرتے ہیں، اور اگر ہر بار جب ہم انتاج کرتے ہیں ہم استدلال کرتے ہیں تو بلا شبہ ادراک استدلال ہے صرف یہ ہے کہ اس کے اندر غیر شعوری جزو کی کوئی گنجائش معلوم نہیں ہوتی۔ دونوں مؤتلف یعنی موجودہ علامت ملحقہ شے جس کی طرف یہ ذہن کو منتقل کرتا ہے بالکل ظاہر ہوتے ہیں اور کسی درمیانی تصور کی ضرورت نہیں ہوتی۔ جو لوگ نظریہ زیر بحث کے قائل ہیں ان میں سے اکثر نے ایک اور پیچیدہ مفروضہ قائم کیا ہے۔ ان کی جو کچھ مراد ہے وہ یہ ہے کہ ادراک قیاسی انتاج ہے۔ اور حد اوسط غیر شاعر ہوتی ہے۔ جب وہ حس جس کو میں نے دیہ (صفحہ ۳۱۳) کہا تھا محسوس ہوتی ہے وہ کہتے ہیں کہ اس وقت کچھ اس قسم کا عمل ذہن میں ہوتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| یہ | م | ہے |
| مگر | م | ﻟ[1] ہے |
| لہٰذا | یہ | ﻟ ہے |

[1] جب کل م نہیں بلکہ اس کا کوئی جزو ﻟ ہوتا ہے، بہ الفاظ دیگر جب م غیر محصور ہوتا ہے

اب اس زاید دور کے فرض کرنے کی کوئی ضرورت معلوم نہیں ہوتی۔ "یہ" کا بطورم کے اصطفاف کرنا خود ایک عمل ادراک ہے اور اگر ہر قسم کا ادراک احتاج ہوتا تو اس کے عمل کے لئے اس سے پہلے ایک قیاس کی ضرورت تھی) اور اس طرح سے بعد میں بھی لا تنناہی طور پر ضرورت ہوتی۔ اس گرداب سے نکلنے کی صرف یہی صورت ہے کہ عمل کا استفسار دوسرے لباس میں کیا جائے۔

یہ ان کے مشابہ ہے
وہ ل ہیں
لہذا یہ ل ہے

اس میں کبریٰ کسی قسم کے ائتلاف مقارنت کو مستلزم نہیں ہے یعنی اس میں ان کوم کے نام سے موسوم کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ بلکہ مشابہ غیر موسوم تمثالات کی طرف صرف ذہن کے منتقل کرنے کی ضرورت ہوتی ہے ایسی گزشتہ مماثل کے اعادے کی جن کے ساتھ وہ خصوصیات جن پر ل مشتمل ہے عادۃً منسلک ہوتی ہیں۔ مگر یہاں بھی اس اعادے کے تسلیم کرنے کے لئے کوئی واقعاتی بنیاد نہیں ہے۔ ہم کو گزشتہ زمانے کی اس قسم کی کسی تمثال کا شعور نہیں ہوتا۔ اور یہ تعقل کہ ائتلاف کی تمام انسام اس ابتدائی واقعے کے نتائج ہیں کہ دماغ میں راستے عادت کی بنا پر قائم ہوتے ہیں مظہر زیر بحث کی توجیہ کے لئے اس قسم کی تمثالات کو غیر ضروری کر دیتا ہے۔ چونکہ "یہ" کا دماغی عمل جو ل کی علامت ہے اکثر اس عمل کے ساتھ متہیج ہوا ہے جس سے ل کے کامل معروض کا تعلق ہے اس لئے ایک دوسرے کے مابین انعکاس کے بلا واسطہ راستے پہلے ہی سے قائم ہو گئے ہوں گے۔ اور اگرچہ اپیچ پیچ کے راستے بھی ممکن ہو سکتے ہیں جیسے "یہ" سے "وہ" تک اور پھر "وہ" سے ل تک (ایسے راستے جو عملاً اسی نتیجہ تک پہونچا دیتے ہیں جس تک نسبتہً سیدھے راستے پہونچانے تھے) تاہم ان کے طے ہونے کو یہاں فرض کرنے

(بقیہ حاشیہ صفحۂ گزشتہ) تو نتیجہ میں غلطی ہوتی ہے۔ اس طرح سے دھوکے منطقی مغالطے ہوں گے، اگر ادراکات صحیح قیاسات ہوں؛ اور ان میں نتائج حد اوسط غیر محصور سے اخذ کئے جائینگے۔

کے لیئے کوئی وجہ نہیں ہے خصوصاً اس حالت میں کہ ظاہری آثار دوسری طرف اشارہ کر رہے ہیں۔ استدلال میں، اس میں شک نہیں کہ اس قسم کے راستے طے ہوتے ہیں۔ مگر ظن غالب یہ ہے کہ ادراک میں یہ بند رہتے ہیں۔ پس ادراک استدلال کی ایک نوع تو نہیں بلکہ خود یہ اور استدلال دونوں اس عمیق تر عمل کی اقسام ہیں جس کو نفسیاتی اعتبار سے ائتلاف تصورات کہا جاتا ہے، اور عضویاتی اعتبار سے دماغ کے اندر قانون عادت سے موسوم کیا جاتا ہے۔ پس ادراک کو غیر شعوری استدلال کہنا یا تو ایک غیر ضروری استعارہ ہے، یا دو مختلف چیزوں کے مابین ایک قطعاً گمراہ کن خلط ہے۔

ایک بات اور بیان کرنی ہے، اور اس کے بعد ہم موضوع ادراک کی بحث ختم کر سکتے ہیں۔ سر ولیم ہملٹن کو خیال تھا کہ میں نے ایک عظیم الشان قانون دریافت کیا ہے جس کو علمائے نفسیات نے قطعاً نظر انداز کر دیا تھا اور جو سادہ اور کلی ہے اور وہ یہ ہے کہ اگرچہ علم و احساس، ادراک و حس ہم وجود ہوتے ہیں، مگر ہمیشہ ایک دوسرے سے نسبت معکوس رکھتے ہیں۔ ہملٹن اس طرح سے لکھتے ہیں کہ گویا ادراک و حس دو ایسے ہم وجود عنصر ہوں جو ایک منفرد حالت شعور میں داخل ہوتے ہوں۔ اسپنسر اس پر جلا دیتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ یہ شعور کی ایسی حالتیں ہوتی ہیں جو باہم ایک دوسرے کو مانع ہیں اور یہ ایک ہی حالت کے دو عنصر نہیں ہوتیں۔ اگر حس کے وہ معنی لئے جائیں جو ہملٹن اور اسپنسر اجمالاً اس بحث میں لیتے ہیں یعنی لذت والم کا احساس تو بلا شبہہ اس قانون کو جس شکل میں بھی بیان کیا جائے یہ صحیح ہوگا۔ اور وہ ذہن جو ایک تجربے کی خوشگواری یا ناگواری کا شدت کے ساتھ شعور رکھتا ہو یقیناً اس کی خارجی علت کی تحلیل کرنے کے اس قدر لائق نہ ہوگا۔ لیکن لذت والم سے قطع نظر کر کے دیکھا جائے، تو یہ قانون اس واقعہ کا محض ایک نتیجہ معلوم ہوتا ہے کہ شعور کی ایک حالت جس قدر مجتمع ہوتی ہے اسی قدر واضح و جلی ہوتی ہے۔ جب ایک رنگ یا سرتی کو ہم علٰحدہ محسوس کرتے ہیں اس وقت ہم کو یہ زیادہ شدت کے ساتھ محسوس ہوتی ہے، اور اس کو بہتر طور پر محسوس کر سکتے ہیں، بہ نسبت اس کے کہ جب ہم کو اس کا ایک مجموعی معروض کے منجملہ بہت سے خواص کے ایک خاصہ کے طور پر

دتوف ہوتا ہے۔ غالباً ادراکی حالت سے دماغی ہیجان کا زیادہ منتشر ہونا علٰحدہ حصوں کے اس قدر قوی ہیجان کے منافی ہے جیسا کہ حسی حالت میں ہوتا ہے۔ اس لئے ہم خود اپنے امتیاز کی طرف لوٹتے ہیں جو ہم نے ادراکی اور حسی اعمال کے مابین قائم کیا تھا اور ان مثالوں کی طرف رجوع کرتے ہیں جو ہم نے صفحہ ۴۰۸ میں دی تھیں۔

## اوہام (Hallucinations)

معمولی ادراک اور دھوکے میں کوئی جنسی اختلاف نہیں ہوتا کیونکہ دونوں میں عمل بعینہٖ ایک ہوتا ہے۔ لیکن آخر میں جو دھوکے ہم نے بیان کئے تھے ان کو اوہام کہا جاتا ہے۔ اب ہم کو ان غلط ادراکات پر غور کرنا چاہیے جن کو عام طور پر اس نام سے موسوم کیا جاتا ہے[1]۔ معمولی طور پر دھوکے اور وہم میں یہ فرق کیا جاتا ہے کہ دھوکے میں تو واقعتاً ایک خارجی مہیج مصروف عمل ہوتا ہے لیکن وہم میں کوئی خارجی مہیج ہوتا ہی نہیں۔ لیکن ابھی ہم بیان کریں گے کہ خارجی مہیج کو غیر موجود فرض کرنا غلطی ہے، اور یہ کہ اوہام اکثر ادراکی عمل کی انتہائی حالتیں ہوتی ہیں جن میں ثانوی دماغی رد عمل مہیج سے کوئی تناسب نہیں رکھتا۔ اوہام اکثر اچانک ہوتے ہیں اور ان میں کچھ ایسی خصوصیت ہوتی ہے کہ گویا یہ موضوع کی توجہ پر مسلط کر دیئے گئے ہیں۔ لیکن ان میں ظاہری خارجیت

---

[1] دھوکے اور وہم دونوں کو غلط فہمی (Delusion) سے ممیز کرنا چاہئے۔ غلط فہمی ایک واقعے کے متعلق غلط رائے ہوتی ہے، جس کے لئے یہ ضروری نہیں کہ اس میں حسی چیزوں کے غلط ادراکات داخل ہوں، اگرچہ اس میں اکثر ایسا ہوتا ہے۔ مثلاً ہم میں مذہبی غلط فہمیاں بھی غلط فہمیاں اپنی اہمیت کے متعلق غلط فہمیاں دوسرے اشخاص کی سیرتوں کے متعلق غلط فہمیاں ہوسکتی ہیں۔ مجانین کی غلط فہمیاں خاص ہی طرح کی ہوتی ہیں جن کی توجیہ بہت ہی دشوار ہوتی ہے۔ لیکن بہت سی حالتوں میں یہ یقیناً ایسے نظریئے ہوتی ہیں جن کو مریض اپنی غیر معمولی جسمانی حسوں کی توجیہ کے لئے اختراع کر لیتے ہیں۔

کے بھی مختلف مدارج ہوتے ہیں۔ ان کے متعلق ایک غلطی سے بچنا چاہیئے۔ اکثر اوقات ان کے متعلق یہ کہا جاتا ہے کہ یہ تمثالات ہوتے ہیں، جو غلطی سے خارج میں فرض کر لئے جاتے ہیں۔ لیکن جس حالت میں وہم کامل ہوتا ہے تو یہ ذہنی تمثال کی حالت سے بہت زیادہ قوی ہوتا ہے۔ وہم پر اگر ذہنی نقطہ نظر سے غور کیا جائے تو یہ شے محسوس ہوتا ہے اور ایسی اچھی اور سچی حس ہوتا ہے جیسی کہ کسی حقیقی شے کے عمل سے ہو سکتی ہے۔ صرف ہوتا یہ ہے کہ وہ شے نہیں ہوتی۔

وہم کی خفیف اقسام کو اوہام کاذب کہا جاتا ہے۔ اوہام کاذب اور اوہام میں ابھی چند سال سے امتیاز کیا جانے لگا ہے۔ ڈاکٹر کینڈنسکی ان کے فرق کو مندرجہ ذیل طور پر بیان کرتے ہیں۔

"مریض سے بے پروائی سے سوال کرتے وقت ممکن ہے ہم اس کے کاذب وہمی ادراکات اور اوہام میں خلط کر دیں۔ مگر خود مریض کے واضح شعور کے لئے اگرچہ وہ کیسا ہی سریع ہو، دونوں مظہروں کے مابین خلط ناممکن ہے۔ کم از کم بصارت کے معاملے میں ایسا خلط ممکن نہیں، جس وقت مریض نظر کے وہم کاذب میں مبتلا ہوتا ہے تو وہ خود کو اس ذہنی حسی ظاہرے سے بالکل ایک مختلف علاقے میں محسوس کرتا ہے، جس میں کہ وہ خود کو اس وقت پاتا ہے جب کہ وہ حقیقی بصری وہم کا موضوع ہوتا ہے۔ آخر الذکر تو خود حقیقت ہوتی ہے۔ اس کے برعکس اول الذکر ایک ذہنی مظہر ہوتا ہے، جس کو انسان عموماً خدا کی خاص رحمت کی علامت خیال کرتا ہے یا جیسا کہ مصنوعی طور پر پیدا کیا جا سکتا ہے وہ اس کو اپنے چھپے ہوئے ستانے والوں کی خاص علامت سمجھتا ہے۔ اگر وہ خود اپنے تجربے سے جانے کہ حقیقی وہم کیا ہوتا ہے تو اس کے لئے اس کو غلطی سے وہم کاذب سمجھنا بالکل ناممکن ہو جائے۔ ایک واقعی مثال اس فرق کو واضح کر دے گی۔

"ڈاکٹر این ایل ...... نے ایک روز اچانک اپنے ستانے والوں کی آوازوں میں سنا (جو دیوار کے اندر ایک خلا میں سے آرہی تھیں) کہ ایک نسبتہً بلند آواز موثر لہجے میں کہہ رہی ہے کہ تم اپنی قومیت کو بدل ڈالو۔ اس نے یہ سمجھ کر کہ اب صرف خلاصی اس میں ہو سکتی ہے کہ زار کی رعایا نہ رہوں تو اس نے ایک لمحے کے لئے

غور کیا کہ پھر کس کی رعایا بننا زیادہ بہتر ہوگا اور اس کے بعد یہ ارادہ کیا کہ انگریزی رعایا بن جاؤں۔ اسی وقت اس نے ایک کاذب وہم کی حالت میں ایک شیر دیکھا جو اصلی شیر کے قد و قامت کا تھا کہ اس نے اس کے کندھوں پر پنجے رکھے۔ اس کو ان پنجوں کا بہت ہی واضح احساس تھا، جن کا دباؤ مقامی طور پر کافی تکلیف دہ تھا (یعنی لمس کا کامل وہم) پھر اسی آواز نے کہا کہ اب تمہارے پاس شیر ہے اب تم حکومت کروگے پھر مریض کو یاد آیا شیر انگلستان کی قومی علامت ہے۔ اس کو شیر بالکل واضح طور پر نظر آیا تھا۔ مگر اس کے باوجود اس کو اس قدر شعور تھا، جس کا اس نے بعد میں اظہار کیا تھا کہ اس نے شیر جسمی آنکھ سے نہیں بلکہ ذہنی آنکھ سے دیکھا تھا۔ (صحتیاب ہونے کے بعد اس نے اس قسم کے وہموں کا نام اظہاری لچکدار تصورات رکھا)۔ اسی وجہ سے اس نے کسی قسم کا خوف محسوس نہ کیا تھا اگرچہ اس کو پنجوں کا مس محسوس ہوا تھا...... اگر شیر کا کامل وہم ہوتا، جیسا کہ خود مریض نے صحت کے بعد بیان کیا تو اس کو بہت زیادہ خوف محسوس ہوتا، اور غالباً گمان یہ ہے کہ چیخ کر بھاگ کھڑا ہوتا۔ اگر یہ تخیل کی سادہ تمثال ہوتی تو اس نے اس کو ایسی آوازوں سے منسوب نہ کیا ہوتا جن کی خارجی حقیقت کے متعلق اس کا یقین کامل تھا۔

حافظہ اور تخیل کے معمولی تمثالات اور اوہام کاذب میں فرق یہ ہے کہ اوہام کاذب اول الذکر سے بہت زیادہ واضح مشرح ثابت قدم اچانک اور از خود ہوتے ہیں۔ اس حد تک کہ ان کے خود سے پیدا کرنے کا احساس بالکل مفقود ہوتا ہے ڈاکٹر کینڈنسکی کے زیر علاج ایک شخص تھا جس کو افیم یا حشیش کے استعمال کے سبب سے اوہام اور اوہام کاذب ہوا کرتے تھے، اور چونکہ اس کے تمثل کی قوت بہت قوی تھی اور ایک تعلیم یافتہ طبیب تھا اس نے اس میں تینوں قسم کے مظاہر کا آسانی کے ساتھ مقابلہ ہو سکتا تھا۔ اوہام کاذب اگرچہ باہر کی طرف مستند معلوم ہوتے ہیں، (بالعموم ممیز بصارت کی حد سے زیادہ یعنی ایک یا دو فٹ) لیکن ان میں وہ خارجی حقیقت نہیں ہوتی، جو اوہام میں ہوتی ہے۔ لیکن تمثل کی تصویروں کے برخلاف ان کو حسب مرضی پیدا کرنا ناممکن ہوتا ہے۔ اکثر آوازیں جو لوگ سنتے ہیں وہ

غلط فہمیوں کا باعث ہوں یا نہ ہوں، اوہام کا ذب ہوتی ہیں۔ ان کو اندرونی آوازیں کہا جاتا ہے۔ اگرچہ یہ موضوع کی خود سے گفتگو کرنے سے بالکل مختلف ہوتی ہیں۔ میں چند اشخاص سے واقف ہوں جو اس قسم کی داخلی آوازوں سے غیر متوقعہ باتیں سنتے ہیں، اور جب بھی خاموش ہو کر ان کی طرف متوجہ ہوں تو سن سکتے ہیں۔ مراقی دیوانگی میں اس قسم کی آوازیں عام طور پر سنائی دیتی ہیں اور ممکن ہے کہ یہ آخرکار کامل یا بین اوہام میں منتقل ہو جائیں۔ آخرالذکر انفرادی شکل میں اکثر ہوتے ہیں اور بعض اشخاص کو نسبتہً زیادہ کثرت سے ہوتے ہیں۔ اوہام کے متعلق ایڈ منڈ گرنے نے اعداد شمار جمع کیے ہیں۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہر دس میں ایک شخص ضرور ہوتا ہے جس کو اپنی زندگی میں کبھی نہ کبھی کامل وہم ہوا ہو۔ ذیل میں ایک تندرست آدمی کا واقعہ بیان کیا جاتا ہے اس سے معلوم ہوگا کہ اوہام کیا ہوتے ہیں۔

"میری عمر اٹھارہ سال کی تھی کہ ایک دن میں ایک بزرگ سے کسی تکلیف دہ گفتگو میں مصروف تھی۔ میں اس قدر پریشان تھی کہ میں نے دانستگی کی حالت میں فرش پر سے ایک ہاتھی دانت کی سلائی اٹھالی اور باتیں کرتے کرتے اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالے۔ دوران گفتگو میں چاہتی تھی کہ اپنے ان بھائی کی رائے معلوم کروں جن سے مجھے غیر معمولی محبت تھی۔ اب جو مڑتی ہوں تو وہ کمرے کے وسط میں بیٹھے ہوئے نظر آتے ہیں، ان کے بازو غیر معمولی انداز سے مڑے ہوئے ہیں۔ اور یہ دیکھ کر میری پریشانی اور بھی بڑھ جاتی ہے کہ ان کے چہرے پر میرے خلاف طنز و تمسخر کے آثار پائے جاتے ہیں، جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان کو مجھ سے ہمدردی نہیں ہے۔ اور وہ میرے طرفدار نہیں۔ اسی حیرت و استعجاب نے میرے غصے کو ٹھنڈا کر دیا اور وہ گفتگو ختم ہوگئی۔

چند منٹ کے بعد میں بھائی کی طرف مڑی تاکہ ان سے کچھ گفتگو کروں لیکن وہ جا چکے تھے۔ میں نے پوچھا کہ وہ کمرے سے کب گئے تو معلوم ہوا کہ وہ اس کمرے میں تھے ہی کب۔ مجھے اس کا یقین نہ آیا۔ یہ خیال ہوا کہ وہ ایک آدھ منٹ کے لئے کمرے میں آئے ہوں گے اور پھر چلے گئے ہوں گے اور کسی نے دیکھا نہ ہوگا۔ کوئی ڈیڑھ گھنٹے کے بعد وہ آئے اور مجھے بدقت تمام یقین دلایا کہ تمام وہ گھر کے قرب وجوار میں بھی

کہیں نہ تھے۔ وہ اب تک زندہ اور تندرست ہیں۔"

## ذیل میں ایک واقعہ اور درج کیا جاتا ہے

"مارچ ۱۸۷۳ء یا ۴، خیال نہیں کہ ان دونوں میں سے کونسا سال تھا، ایک شب میں اپنی والدہ کی تیمار داری میں مصروف تھی۔ شام کے تقریباً آٹھ بجے میں کھانے کے کمرے میں ایک چائے کی پیالی رکھنے کے لئے گئی۔ اور جب نعمت خانے سے میز کی طرف مڑی تو میں نے میز کی دوسری طرف آگ کے سامنے جو خوب روشن تھی، اور گیس کی روشنی بھی تھی ایک سپاہی کو کھڑے ہوئے دیکھا، جس کے ہاتھ ٹھیک سپاہیانہ انداز میں پہلو سے لگے ہوئے تھے، سن کوئی تیس برس کا ہوگا۔ اس کی سیاہ آنکھیں میری آنکھوں کی طرف جمی ہوئی تھیں۔ وہ ایک چھوٹی ٹوپی اوڑھے ہوئے تھا جس پر ایک پر لگا ہوا تھا۔ اس کا لباس بھی سپاہیانہ وضع کا تھا وہ مجھے کوئی روح یا بھوت پریت معلوم نہیں ہوا اور نہ مجھے اس میں کوئی غیر معمولی بات معلوم ہوتی تھی۔ لیکن اس کی طرف پورے ایک منٹ تک گھورتے رہنے کے بعد میں نے محسوس کیا کہ وہ کوئی زمین کی مخلوق نہیں ہے، کیونکہ نہ تو وہ اپنی آنکھوں کو حرکت دیتا ہے، اور نہ جسم کو اور بغور دیکھنے پر مجھ کو اس سے پرے آگ بھی جلتی نظر آتی تھی۔ میں اس میں شک نہیں کہ ڈر گئی تھی مگر میں بھاگی نہیں۔ میں بالکل سن ہوگئی تھی لیکن میں تیزی کے ساتھ باہر آئی اور خادمہ ہال میں تھی اس کی طرف گئی اور اس سے پوچھا کیا تم نے کوئی چیز دیکھی ہے اس نے جواب دیا کہ نہیں۔ میں اپنی والدہ کے کمرے میں گئی اور وہاں تقریباً ایک گھنٹے تک گفتگو کرتی رہی، لیکن وہاں میں نے جو کچھ دیکھا تھا اس کا مطلقاً کوئی ذکر نہیں کیا اس اندیشے سے کہ کہیں وہ ڈر نہ جائیں۔ اور آخر کار میں اس واقعے کو بالکل بھول گئی۔ اور اب کھانے کے کمرے میں جو آئی تو گزشتہ واقعہ بالکل یاد نہ تھا۔ لیکن چائے تیار کرنے کے لئے نعمت خانے سے میز کی طرف جو مڑی تو میں نے اتفاقاً آگ کی طرف دیکھا تو وہاں مجھے پھر سپاہی

کھڑا ہوا نظر آیا۔ اس دفعہ میں بالکل از خود رفتہ ہو کر کمرے سے بھاگ گیا۔ میں نے اپنے والد کو آواز دی مگر انھیں کچھ نظر نہیں آیا۔"

بعض اوقات ایک سے زیادہ حاسہ متاثر ہوتا ہے۔ اس کی مثال میں مندرجہ ذیل واقعہ نقل کیا جاتا ہے :۔

"آپ کی فرمائش ہے کہ ۳۰ اکتوبر ۱۸۸۱ء کو مجھے جو تجربہ ہوا ہے آپ کو لکھوں اس کے جواب میں عریضہ ہذا مرسل ہے۔"

"مذکورہ بالا دن یعنی ۳۰ اکتوبر ۱۸۸۱ء کو میں وہاں تھا جہاں کہ میں پڑھاتا تھا۔ میں اپنا روزمرہ کا کام کر چکا تھا، اور کمرے میں بیٹھا ہوا علم مثلث کے سوال حل کر رہا تھا۔ مجھے اپنی بیوی کی زچگی کی خبر کا روز انتظار تھا اور یہ ایک فطری امر تھا کہ کچھ عرصے سے میرے خیالات اس کے ساتھ تھے۔ وہ اس وقت ب۔ میں کوئی پچاس میل کے فاصلے پر تھی۔

لیکن اس وقت میرے ذہن میں نہ تو وہ تھی اور نہ متوقعہ واقعہ۔ میں کہہ چکا ہوں کہ اس وقت میں علم مثلث کے سوال حل کر رہا تھا اور تمام سے اسی میں مصروف تھا۔ اس وقت کوئی گیارہ بجے تھے میں عجیب حجم وغیرہ میں منہمک تھا کہ میں نے اپنے بائیں کندھے پر نہایت واضح طور پر کسی کا مس محسوس کیا اور پھر کسی نے میرے کندھے کو ہلایا جیسے کوئی شخص میری توجہ کو اپنی طرف منعطف کرنا چاہتا ہو اور اس کو ابتدا میں ناکامی ہو چکی ہو۔ لیکن اٹھے بغیر میں نے اپنے سر کو موڑا دیکھتا کیا ہوں کہ میرے اور دروازے کے مابین میری بی بی کھڑی ہے۔ اس کا لباس بالکل وہی تھا جو وہ اس وقت پہنے ہوئے تھی جب میں نے آخری مرتبہ پانچ ہفتے پہلے اس کو پہنے ہوئے دیکھا تھا۔ جب میں اس طرف مڑا تو وہ مجھ سے کہنے لگی یہ ایک چھوٹا سا ہرن پیدا ہوا ہے۔ اس کے علاوہ بھی اس نے کچھ کہا مگر مجھے صرف یہی جملہ یاد ہے۔ اس امر پر یقین کرنے کے لئے کہ میں سو نہیں رہا ہوں اور خواب بھی نہیں دیکھ رہا ہوں میں کرسی پر سے اٹھا اپنے چٹکی لی اور اس شکل کی طرف چلا مگر وہ میرے اٹھنے کے ساتھ غائب ہو گئی۔ یہ میں نہیں کہہ سکتا کہ اس واقعے میں کتنی دیر لگی۔ مگر اتنا میں جانتا ہوں کہ میں بیدار اور بالکل تندرست تھا۔

میں بالکل واضح تھا شکل بالکل مکمل تھی، اور دروازے سے کوئی تین نٹ کے فاصلے پر کھڑی تھی جو بند تھا اور شام سے اس کو کسی نے کھولا بھی نہ تھا۔ آواز میں کسی قسم کا اشتباہ نہ تھا۔ کیونکہ یہ ایسی تھی کہ اگر میں نے مڑ کر بھی نہ دیکھا ہوتا تو بھی اس کو میں پہچان لیتا کہ یہ میری بیوی کی آواز ہے۔ لہجہ بالکل ایسا تھا جیسے کوئی شخص باتیں کرتا ہے، یعنی اگر وہ فی الحقیقت وہاں کھڑی ہوئی یہ الفاظ کہتی تو اسی طرح سے کہتی۔

"اپنے متعلق میں کہہ سکتا ہوں اور جیسا کہ پہلے بھی کہہ چکا ہوں کہ میری صحت حسب معمول بالکل اچھی تھی۔ اس سے پہلے میں بیمار نہ رہ چکا تھا۔ اور اس واقعہ کے بعد بھی مجھے کوئی شکایت نہیں ہوئی حتیٰ کہ سر میں درد تک نہیں ہوا"۔

"اس واقعہ کے تھوڑی دیر بعد میں لیٹ گیا، اور حسب معمول صبح تک بالکل غافل سوتا رہا۔ میں نے اس شب کے عجیب واقعے کے متعلق کوئی رائے قائم نہیں کی اور نہ اس کا کسی سے تذکرہ کیا۔ صبح کو جو میں اٹھا تو مجھے کسی خواب کے دیکھنے کا خیال نہ تھا۔ لیکن میرے ذہن میں یہ خیال جما ہوا تھا کہ تار گھر میں مجھے کوئی نہ کوئی پیام ملے گا۔ میں نے اس خیال کو ذہن سے نکال ڈالنے کی کوشش کی کیونکہ جہاں تک میں جانتا تھا، اس خیال کی کوئی وجہ نہ تھی۔ چونکہ اس وقت مجھے کوئی کام نہ تھا میں ٹہلنے کے لیے چلا اور اس خیال کو ذہن سے نکالنے کے لیے میں تار گھر سے ہٹ کر گیا۔ لیکن آگے بڑھنے کے بعد یہ خیال تو یقین بن گیا اور میں فی الواقع اس جگہ کی طرف مڑا جہاں نہ جانے کا میں نے فیصلہ کیا تھا یعنی تار گھر کی طرف۔ تار گھر پہنچ کر جو شخص مجھے سب سے پہلے نظر آیا، وہ تار بابو تھا، جو میرا دوست تھا۔ مجھے دیکھ کر کہنے لگا آئیے جناب آپ کا تار آیا رکھا ہے۔ تار میں بیٹے کی پیدائش کی اطلاع تھی جس کا وزن ۹ پونڈ تھا اور سب کی خیر و عافیت کی خبر دی گئی تھی۔ اب جو واقعات میں نے بیان کیے ہیں ان کی توجیہ کے لیے میرے پاس کوئی نظریہ نہیں ہے۔ مجھے اس قسم کا تجربہ نہ تو اس سے پہلے کبھی ہوا تھا، اور نہ بعد میں کبھی ہوا ہے۔ میں ارواح سے رابطہ پیدا کرنے کا معتقد نہیں ہوں، اور نہ ضعیف الاعتقاد ہوں۔ اور خیالات کے انتقالات اور غیر شعوری تفکر وغیرہ کے متعلق بہت کم جانتا ہوں۔ لیکن جو کچھ میں نے

بیان کرنے کی کوشش کی ہے اس کے متعلق مجھے یقین واثق ہے۔"

" اس جملہ کے متعلق جو میں نے سنا تھا کہ " چھوٹا ہرمن پیدا ہوا ہے وغیرہ میں اس قدر اور کہوں گا کہ ہم نے پہلے سے طے کر رکھا تھا کہ اگر لڑکا ہوگا تو اس کا نام ہرمن رکھیں گے جو کہ خود میرا نام ہے۔"

وہم کے ساتھ بعض اوقات عام شعور میں تغیر ہو جاتا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ انسان اچانک کوئی خواب دیکھ رہا ہے۔ ذیل کا واقعہ مجھ سے ایک تینتالیس سالہ شخص نے بیان کیا ہے جس کو اس سے پہلے کبھی اس قسم کا واقعہ پیش نہیں آیا۔

" آج شام اپنی ڈیسک پر بیٹھے ہوئے میں لائل لیجین کا ایک سرکلر پڑھ رہا تھا تو مجھے ایک عجیب وغریب واقعہ پیش آیا، جس کا اس سے پہلے مجھے کبھی تجربہ نہیں ہوا تھا۔ جو کچھ پیش آیا وہ اس قدر حقیقی تھا کہ مجھے اپنے حواس بجا کرنے میں چند منٹ لگے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت میں بالکل دوسری دنیا میں چلا گیا تھا۔ مجھے اس واقعے کے قریب قریب بھی اس سے پہلے خواب کے سوائے کوئی بات محسوس نہ ہوتی تھی۔ میں اس وقت بالکل بیدار تھا مگر یہ احساس ہوا۔ میں ابھی بیٹھا ہی تھا اور اس سرکلر کو میں دلچسپی کے ساتھ پڑھنا شروع ہی کیا تھا کہ ایک منٹ کے لئے مجھے محسوس ہوا کہ میں گم ہو گیا ہوں اور میں نے اپنے آپ کو ایک بلند عمارت کی اونچی منزل پر پایا جو سفید اور بہت چمکدار تھی اور جس میں میری داہنی جانب ایک نہایت عمدہ کھڑکی تھی۔ اس کھڑکی میں سے ایک نہایت ہی عجیب وغریب اور بالکل نیا سبزہ زار کا منظر نظر آ رہا تھا۔ میں نے اس سے پہلے ایسے غیر محدود مناظر فطرت روشنی رنگ اور صفائی کے ایسے تلعات کبھی نہ دیکھے تھے میں جانتا ہوں کہ تقریباً تین منٹ تک میں بالکل گم رہا۔ کیونکہ جب یوں کہو کہ میں نے اس دنیا میں آنا شروع کیا تو تین یا چار منٹ تک میں خود سے اس موضوع پر بحث کرتا رہا کہ کونسا خواب ہے، اور کونسی حقیقت ہے۔ وہاں بیٹھے ہوئے مجھے ایک خفیف سی حس ل...... کی ہوئی (جس شہر میں کہ کاتب الحروف تھا) جو ابتدائے صندلی اور بعید تھی۔ پھر میں نے خیال کرنا شروع کیا کہ میں ک...... میں کیوں رہا کرتا تھا۔ بنا بریں وہیا

لوٹ رہا ہوں۔ رفتہ رفتہ ک...... پھر لوٹ آیا۔ اور میں نے خود کو پھر اپنے ڈیسک پر محسوس کیا۔ چند منٹ کے لئے تو اس امر کے متعین کرنے کا عمل کہ میں کہاں تھا بہت مضحکہ خیز معلوم ہوا۔ مگر کل تجربہ قطعاً خوشگوار تھا۔ کیونکہ اس کے اندر اس قدر چمک صفائی اور روشنی تھی کہ سبحان اللہ۔ میرا خیال ہے کہ اس تجربے میں سات منٹ سے دس منٹ تک صرف ہوئے ہوں گے"۔

بخار کے ہذیان کے اوہام کاذب اوہام اصل اوہام اور دھوکوں سے مرکب ہوتے ہیں۔ یہ افیون بھنگ اور بلاڈونا کے اوہام سے اس بارے میں مشابہ ہیں۔ میرے ایک دوست نے ذیل کا بیان بھنگ کے ہذیان کے متعلق دیا ہے جو بہت ہی واضح ہے۔

"میں اخبار پڑھ رہا تھا۔ اور آنے والے ہذیاں کی علامت یہ تھی کہ اخبار کے مضمون پر اپنی توجہ قائم نہ رکھ سکتا تھا۔ میں فوراً ایک صوفے پر لیٹ گیا۔ میری آنکھوں کے سامنے چند انسانی ہاتھوں کی قطاریں نظر آئیں جو ایک سمت کے لئے تو ادھر اُدھر گردش کرتی رہیں پھر کھوپڑیوں اور چمچوں کی شکل میں بدل گئیں۔ اسی قسم کی حرکتوں کا اعادہ ہوا مگر قطاریں بدلتی رہیں، پیالوں کی بنیں ٹین کے سپاہیوں کی بنیں روشنی کے کھمبوں کی بنیں جھاڑوں کی اور لاتعداد واہیات اور مہمل چیزوں کی بنتی رہیں۔ یہ حالت تقریباً دس منٹ تک رہی اور اس عرصہ میں بلا مبالغہ کہہ سکتا ہوں کہ میں نے کم از کم ہزار مختلف چیزیں تو دیکھی ہوں گی یہ گردش کرنے والی تمثالات اصل چیزوں کے مشابہ معلوم نہ ہوتی تھیں۔ بلکہ ان کی نوعیت ثانوی تمثالات کی سی تھی جو آنکھ کو کسی نہایت روشن شے کے دیکھنے کے بعد محسوس ہوتی ہیں۔ کمرے میں میرے ساتھ ایک شخص تھا اور اگر وہ کسی شے کا محض نام لیتا تھا تو میرے سامنے وہ شے آموجود ہوتی تھی۔ اور بغیر نام لئے دنیا کی کل معمولی چیزیں اور بعض غیر حقیقی مکروہ شکلیں بھی سامنے آتی تھیں جن کا بیان کرنا بالکل ناممکن ہے اور جو دماغ کی پیدا کردہ معلوم ہوتی تھیں۔

"علامات کی نوعیت نہایت سرعت کے ساتھ بدل گئی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ مجھ پر ایک طرح کی لہر سی گزر گئی ہے۔ اور مجھے اس امر کا احساس ہوا کہ میری نبض

سرعت کے ساتھ چل رہی ہے۔ میں نے اپنی گھڑی نکالی اور بہت زیادہ قوت ارادی سے کام لیکر معلوم کیا کہ میرے قلب کی ضربات ۱۲۵ فی منٹ ہیں"

"میں نبض کی جنبش کو اپنے کل جسم کے اندر محسوس کر سکتا تھا۔ اور ایک عجیب و غریب طرح گدگدی شروع ہوئی، جس کو میں اپنے ذہن کی کسی کوشش سے بھی نہ روک سکتا تھا"

"ایسے لمحے بھی آئے جن میں بظاہر اندرونی صفائی بہت بڑھ گئی اور مجھے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اپنے قلب کی حرکات کو دیکھ سکتا ہوں۔ ایک عجیب قسم کا خوف مجھ پر مستولی ہوا، اور مجھے ایسا معلوم ہونے لگا کہ میں اس نشہ کے اثرات سے جانبر نہ ہوں گا۔ اور اس کے بعد جلدی اس تجربے سے بہت دلچسپی پیدا ہوگئی اور اس امر کا یقین واثق ہوگیا کہ یہ تجربہ نہایت ہی عجیب و غریب اور ہیجان آور ہے اور میں نے ایسا تجربہ کبھی نہیں کیا"

"میرا ذہن نہایت ہی اثر پذیر حالت میں تھا۔ ہر جگہ جس کا میں خیال کرتا تھا، جس کی طرف میرا ذہن منتقل کرایا جاتا تھا، نہایت ہی واضح اور بالکل اصلی معلوم ہوتی تھی۔ میں نے اسٹیفا میں جائنٹس کازوے کا خیال کیا تو اس کے ساتھ میں نے فنگل کے غار کے پھاٹک کے اندر اپنے آپ کو محسوس کیا۔ ہر طرف بڑے اور لمبے ستون کھڑے ہوئے معلوم ہوتے تھے اور عظیم الشان لہریں درزمیں سے نکل کر خموشی کے ساتھ پتھریلے ساحل سے آکر ٹکراتی ہوئی محسوس ہوتی تھیں۔ اچانک ایک نہایت شور اور دھاکے کی آواز ہوئی اور غار کے اوپر لفظ انسمارل گونجنے لگا۔ اس لفظ کے ادا ہونے کے ساتھ ہی وہ بڑے بڑے ستون ہوا میں اڑنے والے کپڑوں کی شکل میں بدل گئے اور میں اس مہمل پن پر زور سے ہنسا"

"یہاں میں اتنا اور بیان کروں گا کہ لفظ انسمارل میرے دوسرے وہموں میں جما رہا کیونکہ مجھے یاد ہے کہ میں نے اس کو اپنے دوسرے اوہام کے درمیان بھی سنا۔ اس کے بعد میں مجھے ایک طرح اداگون کی کیفیت طاری ہوگئی۔ ہر ایسی چیز یا جانور جس کا میں خیال کرتا تھا اس کے وجود میں میں خود منتقل ہوسکتا تھا میں نے لومڑی کا خیال کیا اور فوراً میں نے خود کو لومڑی کی شکل میں بدلا ہوا

محسوس کیا۔ میں نہایت واضح طور پر خود کو لومڑی محسوس کر سکتا تھا۔ مجھے اپنے لمبے کان اور بال دار دم نظر آتی تھی۔ اور ایک طرح کی داخلی نظر سے محسوس کرتا تھا کہ میرے جسم کے تمام اعضا لومڑی کے سے ہیں۔ اچانک نقطہ نظر بدل گیا۔ اب معلوم ہوتا تھا کہ میری آنکھیں میرے منھ کی پشت پر واقع ہیں۔ مجھے اپنے کھلے ہوئے ہونٹوں کے اندر دو قطاریں تیز دانتوں کی نظر آئیں، اور جب میں نے اپنا منھ بند کیا تو مجھے کچھ نظر نہ آتا تھا۔"

"اس کے بعد میں بم کے گولے میں بدل گیا۔ میں اپنی جسامت۔ موٹائی قد و قامت اور وزن محسوس کر سکتا تھا اور میں نے محسوس کیا کہ میں ایک عظیم الشان توپ کے منھ سے نکلا ہوں اور ہوا میں سے زمین کی طرف دیکھتا ہوں، آخر کار نیچے گر کر پھٹتا ہوں اور سیاہ آہنی ٹکڑوں کی بارش بن جاتا ہوں۔"

میں اور لاتعداد چیزوں میں بدلا، جن میں سے اکثر اس قدر مہمل وبیہودہ تھیں کہ میں خیال ہی نہیں کر سکتا کہ کس شے نے ان کی طرف ذہن کو منتقل کیا تھا۔ مثلاً میں ایک چھوٹی سی چینی کی گڑیا بن گیا جو زیتون کے تیل کی بوتل میں تھی اس کے بعد ذرا دیر ضرب ہوئی گنتی کی ایک چھیڑ تھا۔ پھر ایک چکر کرنے والے تابوت میں ایک ہڈیوں کا ڈھانچہ تھا۔ اور علیٰ ہذا القیاس۔"

"ہذیان کے ختم پر گھومتے ہوئے تمثالات پھر ظاہر ہوئے اور مجھ پر ایک عجیب و غریب دماغی مخلوق مستولی رہی جو تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد پھر ظاہر ہوتی تھی۔ یہ دو منھ والی گڑیا تھی جو نیچے کی طرف سے رفتہ رفتہ گل میخ کے بالائی سرے کے مانند ہو گئی تھی۔"

"یہ ہمیشہ ایک سی رہتی تھی، اس کے سر پر ایک طرح کا تاج تھا اور سبز اور بادامی دو رنگوں میں رنگی ہوئی اور بائیں کا رنگ نیلا تھا۔ دو رخے شبیہوں کا انداز ہمیشہ ایک ہی طرح کا تھا اور جسم کی آرائش میں بھی کسی قسم کا تغیر نہ ہوتا تھا۔ اس نشہ کے اثر کے دور ہو جانے کے بعد میں پوری طرح تصور نہ کر سکا کہ یہ عجیب و غریب شکل کیسی نظر آتی تھی۔ لیکن بعد کے تجربات میں یہ شکل ہمیشہ میرے سامنے آئی اور میں اس کے ہر جزو کو پہچانتا تھا۔ اس کی مثال ایسی تھی کہ کسی بھولے ہوئے مقام کو

دیکھتا ہوں، یا کسی ایسے منظر کو دیکھتا ہوں جو حافظہ سے محو ہو چکا ہو، مگر جس کے دیکھنے بعد ایسا معلوم ہوتا ہو کہ یہ تو بالکل دیکھا بھالا ہے۔"

"اس نشہ کا اثر تقریباً ڈیڑھ گھنٹہ رہا جس کے بعد کسی حد تک نشہ اور سر میں چکر کی کیفیت محسوس ہوتی رہی لیکن دس گھنٹے کی نیند کے بعد میں بالکل چاق چوبند تھا۔ صرف اس قدر خرابی تھی کہ دیر تک کسی کام کی طرف توجہ نہ ہوئی اور یہ کیفیت دوسرے دن تقریباً تمام دن رہی۔"

## وہم کی حالت میں عصبی عمل

ادراک کی ان عجیب و غریب خرابیوں کی مثالیں بہت سی دی جا سکتی ہیں۔ مگر اب ان کے بیان کے لئے میرے پاس گنجائش نہیں ہے۔ اب ہم اس سوال کی طرف متوجہ ہوتے ہیں کہ وہ عضویاتی اعمال کون سے ہو سکتے ہیں، جن کی بنا پر ادراک کی یہ خرابیاں وقوع پذیر ہوتی ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ وہ مرکز جو معمولی ادراک میں خارج سے تہیج ہوتے ہیں، داخلی طور پر تہیج ہوتے ہوں گے، اور یہ ہیجان باعتبار کمیت و کیفیت کے بالکل ایسا ہوتا ہے جس کے پیدا کرنے کے لئے حقیقی خارجی اشیاء کی ضرورت ہوتی ہے۔ وہ خاص اعمال جن کو آلات حس سے آنے والے توجہات برپا کرتے ہیں، معمولی حالات میں کسی اور طرح سے پیدا ہوتے معلوم نہیں ہوتے۔ صفحہ ۲، پر ہم نے کہا تھا کہ جو مرکز حوالی سے اندر آنے والی امواج سے تہیج ہوتے ہیں، غالباً بالکل یہی مرکز تخیل میں بھی تہیج ہوتے ہیں۔ اور حسی قسم کے شعور کی وضاحت غالباً شدت کے مختلف درجے سے متلازم ہوتی ہے جو عمل تہیج میں ہوتی ہے۔ متعلم کو وہ عبارت یاد دلا کر اور نیز وہ جو ابھی صفحہ ۱۰۳ پر گذری ہے، اب میں اپنے ادراکی عمل کے نظریے کو اس عمل کی تحلیل کر کے مکمل کرتا ہوں، جو غالباً صحیح وہمی حالت میں وقوع ہوتا ہے۔

صفحہ ۵، پر ہم بیان کر چکے ہیں کہ اختلافی راستوں کے ذریعہ سے خلایا کا

ایک دوسرے میں آزادی کے ساتھ خارج ہوتا غالباً اس کی وجہ ہے کہ ثقل اس وقت اپنی انتہائی شدت پر نہیں ہوتا جب خلایا اپنے گردوپیش کے خلیات سے قشر میں ہیجیج ہوتے ہیں۔ باب ۲۵ کے ختم پر اس نظریہ کی طرف پھر رجوع کریں گے اور اس کو زیادہ قطعی بنا دینے کے بعد اس کو بعض ایسے مثلاً ہر کی توجیہ میں کام لائیں گے، جن کا تعلق ارادے سے ہوتا ہے۔ خیال یہ ہے کہ ان راستوں کے ذریعہ سے ہیجیج آگے کی طرف اس سرعت کے ساتھ بڑھتا ہے کہ کسی مرکز میں بھی داخلی تناؤ اس قدر جمع نہیں ہونے پاتا کہ انتہائی تڑاقے تک پہونچ جائے سوائے اس حالت کے کہ ہیجان پیدا کرنے والی امواج ان امواج سے زیادہ ہوں جو قشر کے مختلف حصے ایک دوسرے کے لئے مہیا کرتے ہیں (ایسا معلوم ہوتا ہے کہ) صرف حوالی کی امواج ہی اس قدر قوی ہوتی ہیں کہ ان کی توانائی خلایا کی زاید تصوری مزاحمت کا مقابلہ کر سکتی ہے، اور وہ خاص قسم کا انتشار پیدا کر سکتی ہے، جس سے حسی کیفیت وابستہ معلوم ہوتی ہے۔ لیکن اگر آگے کی طرف روانی رک جائے، تو بعض خلایا کے اندر جو تناؤ ہے وہ ممکن ہے کہ تڑاقے کے نقطہ تک پہونچ جائے، اگرچہ وہ اثر جس نے ان کو ہیجیج کیا تھا، قشری حصوں میں سے آیا ہو۔ اس کی مثال بالکل ایسی ہے جیسے کہ ایک خالی گھڑے کے پیندے میں ایک سوراخ ہو، اور یہ ایسے سہارے لگا رکھا جائے کہ اگر کبھی اس کو بھر دیا جائے تو یہ اُلٹ جائے۔ مرکز کی حالت بھی کسی خاص قسم کے احساس کے لئے ایسی ہوتی ہے۔ اب فرض کرو پانی جو اس میں ڈالا جاتا ہے، وہ بمنزلہ فطری ہیجیج کے ہے۔ اب جو پیندے میں سوراخ ہے، وہ ظاہر ہے کہ بمنزلہ ان راستوں کے ہوگا، جن کے ذریعہ سے یہ اپنے ہیجان کو دیگر موتلف خلایا میں خارج کرتا ہے۔ اب فرض کرو کہ دو اور برتن اس غرض کے لئے ہیں کہ ان سے ان میں پانی آئے ان میں سے ایک برتن تو قریب کے قشری خلیہ کے بجائے ہے، اور مشکل سے اس سے زیادہ پانی ڈال سکتا ہے جتنا کہ اس سوراخ سے بہہ سکتا ہے۔ اس سے پانی جو آتا ہے، اس کی بنا پر گھڑا لڑھک نہیں سکتا۔ پانی کی ایک دھار اس میں سے گزرتی ہے، اور کہیں اور کام کرتی ہے، مگر خود گھڑے میں تصوری فعلیت کے علاوہ

اور کوئی شے تہیج نہیں ہوتی۔ مگر دوسرا برتن حوالی کے آلات حس کے مساوی ہے اس سے پانی اتنی مقدار میں آتا ہے کہ گھڑا باوجود اس کے کہ اس میں سوراخ ہے بہت جلد بھر جاتا ہے۔ اور فوراً الٹ جاتا ہے۔ بالفاظ دیگر حسی فعلیت تہیج ہوتی ہے۔ لیکن یہ بھی ظاہر ہے کہ اگر سوراخ کو بند کر دیا جائے تو سست دھار بھی آخر میں گھڑے کو الٹ دے گی۔

اب اس کو دماغ اور فکر پر عائد کر کے دیکھتے ہیں۔ اگر ہم ا ب ج د کا ایک سلسلہ لیں جو اس طرح کا ائتلاف رکھتا ہو اور فرض کرو کہ ان کے مابین توجہ نہایت سریع ہے، تو ظاہر ہے کہ شدت کسی ایک مقام پر بہت ہی کم ہوگی سوائے اس کے کہ د میں رکاوٹ ہوتی ہو۔ مگر جس وقت تموج رکتا ہے، فرض کرو کہ ج یاد کے مابین توجہ کا عمل اس وقت لازماً شدید ہو جائیگا بہت ممکن ہے کہ اس میں دھماکہ واقع ہو جائے اور ذہن میں بجائے تصور کے حس پیدا ہو جائے۔

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بعض اوہام کی بہترین توجیہ اسی طرح پر ہو سکتی ہے حقیقت یہ ہے کہ ہمارے پاس واقعات کا ایک باقاعدہ سلسلہ ہے جن کو ایک قانون کے تحت بیان کیا جا سکتا ہے جو یہ ہے کہ کسی حالت شعور کی شدت اس کی خیال انگیزی سے نسبت معکوس رکھتی ہے۔ واضح و جلی تمثالات فکر میں رکنے کے مقامات پر پیدا ہوتے ہیں۔ اکثر الفاظ جو ہماری زبان سے نکلتے ہیں ان کو اتنا وقت نہیں ملتا کہ ان کی تمثالات پیدا ہو سکیں وہ صرف اپنے بعد والے الفاظ کو تہیج کرتے گذر جاتے ہیں۔ مگر جب جملہ ختم ہوتا ہے تو ایک تمثال کچھ دیر کے لئے ذہنی آنکھ کے سامنے قائم ہو جاتی ہے (دیکھو جلد اول صفحہ ۲۴۲) نیز یہ کہ جب کبھی ائتلافی اعمال میں بیہوشی کی وجہ سے رکاوٹ واقع ہوتی ہے، جیسا سوتے وقت یا غشی کی حالت میں یا کسی نشی چیز کے کھانے سے ہوتا ہے جو کوئی جزوی شعور بھی باقی رہ جاتا ہے اسی کو ہم شدید ہوتا دیکھتے ہیں۔ بعض اشخاص میں وہ اعمال جن کو ایم مرے نے نومی اوہام کہا ہے سوتے وقت پیدا ہوتے ہیں۔ چہروں مناظر وغیرہ کے سلسلے ذہنی آنکھ کے سامنے گزرتے ہیں ابتداً تو یہ محض تصورات ہوتے ہیں، پھر اوہام کاذب اور پھر خواب میں باضابطہ

اوہام بن جاتے ہیں۔ اگر ہم اتصالی راستوں کو اخراج کے راستے قرار دیں تو ان میں یکے بعد دیگرے بند ہونے کو جو کہ رفتہ رفتہ دماغ کے معطل ہونے میں ہوتا ہے اس طرح سے عمل کرنا چاہیئے جس طرح سے گھڑے کے سوراخ کا بند ہونا کرتا ہے۔ اور یہ ان خلایا کے نظام میں فعلیت کو زیادہ شدید کر دیتا ہوگا جن میں کسی نہ کسی قسم کی فعلیت باقی ہوتی ہے۔ سطح بلند ہو جاتی ہے، کیونکہ تموج خارج نہیں ہوتے۔ یہاں تک کہ ممکن ہے کامل حسی دھماکہ پیدا ہو جائے۔

نومی اوہام کی معمولی توجیہ یہ ہے کہ یہ ایسے تصورات ہوتے ہیں جو اپنے معمولی محوِ لوں سے محروم ہو جاتے ہیں۔ نیند کی حالت میں چونکہ حسیں معدوم ہوتی ہیں اور ذہن کے سامنے کوئی ایسی شے نہیں ہوتی جس سے اپنے تصورات کا مقابلہ کر سکے اس لئے کہ ان سے کامل حقیقت منسوب کر دیتا ہے۔ معمولی اوقات میں ہمارے تمثل کے معروضات ذہنی واقعات کے مرتبہ تک تحویل ہوتے رہتے ہیں، کیونکہ ان کا ہر وقت حسوں سے مقابلہ ہوتا رہتا ہے۔ اس نظریئے کے مطابق اگر حسوں کو حذف کر دو تو تمثالات کا فوراً خارجی عالم میں اظلال ہو جاتا ہے اور اصلیتیں معلوم ہوتی ہیں۔ اسی طرح سے خوابوں کے دھوکے کی بھی توجیہ ہو سکتی ہے یہ نظریہ۔ اس میں شک نہیں کہ ایک طرح سے واقعات کی توجیہ تو کرتا ہے۔ مگر اس میں بھی شک نہیں کہ یہ ہمارے بہت سے خوابوں کے انتہا درجہ کے واضح و جلی ہونے اور مکمل ہونے کی توجیہ کرنے سے قاصر ہے۔ عمل تمثل (کم از کم ان حالتوں میں) لازماً صرف اضافی طور پر ہی نہیں، بلکہ مطلقاً اور بجائے خود اس وقت اور اوقات کی نسبت زیادہ شدید ہونا چاہیئے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ تمثل کا عمل نہیں ہے، بلکہ ایک حقیقی حسی عمل ہے۔ لہذا نظریہ زیر بحث جس حد تک اس بات کا تعلق ہے غلط ہے۔

ڈاکٹر ہیو جلنگ جیکسن نے صرعی حملوں کی جو توجیہ کی ہے وہ یقیناً نہایت استادانہ ہے۔ اس کے اندر بالکل ایسے اصول مضمر ہیں جن کو میں یہاں بیان کر رہا ہوں جیسے صرع یا مرگی میں جو شعور باطل ہو جاتا ہے اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ نہایت ہی منتظم دماغی اعمال تھک کر بگڑ جاتے ہیں۔ اس وقت نسبتہً کم منتظم (زیادہ جبلی) اعمال جن کو معمولاً اور اعمال دبائے رہا کرتے تھے، بیدار

ہو جاتے ہیں جس کی وجہ سے ہم اس دباؤ کے رفع ہو جانے کے نتیجہ کو بے معنی اور دیوانوں جیسے عمل میں دیکھتے ہیں جو اکثر و بیشتر اس حملہ کے بعد ہوتا ہے [1]

[1] جیکسن کے نظریوں کا پورا بیان کرونین انگیز زیں دیکھو جو برٹش میڈیکل جرنل ۱۸۸۴ میں شائع ہوئے ہیں۔ اور نیز ان کی اس رائے کو بھی دیکھو جو انھوں نے ڈاکٹر مرسیر کے مضمون۔ (Inhibition in The Brain) رسالہ کی بحث میں بیان کی ہے۔

تمثالات کی شگفتگی میں جو کمی واقع ہوتی ہے اور سوتے وقت جوان کی شگفتگی بڑھتی ہے ان دونوں کو ایم میں نے اچھی طرح سے بیان کیا ہے جو لکھتے ہیں کہ اکثر دن کے وقت جب وہ تھک کر کرسی پر بیٹھ جاتے ہیں تو ایک آنکھ کو رومال سے ڈھک لینا کافی ہو جاتا ہے۔ رفتہ رفتہ دوسری آنکھ کی نظر دھندلی ہو جاتی ہے اور یہ بند ہو جاتی ہے۔ تمام خارجی حس رفتہ رفتہ محو ہو جاتی ہیں یا ان کی طرف توجہ نہیں ہوتی۔ داخلی تمثالات جو کامل بیداری کے عالم میں کمزور اور سریع نہیں، شدید واضح رنگین اور مستقل بن جاتی ہیں۔ پھیلنے اور آرام کے احساس کے ساتھ ایک قسم کا عالم وجد ہوتا ہے۔ متواتر تجربات سے متنبہ ہو کر میں جان گیا ہوں کہ نیند آرہی ہے اور مجھے آنے والے منظر میں خلل نہیں پیدا کرنا چاہیئے۔ میں چند لمحہ ساکت و صامت رہتا ہوں اور چند منٹ میں یہ مکمل ہو جاتا ہے۔ عمارتیں مناظر متحرک شکلیں سامنے سے گذرتی ہیں اور بعض اوقات غیر معمولی وضاحت کے ساتھ قائم رہتی ہیں۔ نیند آجاتی ہے اور مجھے اس حقیقی عالم کا علم نہیں رہتا جس کے اندر میں ہوتا ہوں۔ اکثر مرتبہ ایم مرے کی طرح سے میں نے خود کو اس حالت کے مختلف لمحات میں آہستہ سے بیدار کرایا ہے اور اس کی خصوصیات کی طرف توجہ کر سکا ہوں۔ شدید تمثال جو خارجی معلوم ہوتی ہے محض اس کمزور تمثال کا ایک طاقتور سایہ معلوم ہوتی ہے جس کو ایک لمحہ پہلے میں نے داخلی تمثال کی حیثیت سے شناخت کیا تھا۔ جنگل کا کوئی ٹکڑا کوئی مکان، یا کوئی شخص جس کا میں نے اپنی آنکھیں بند کرنے پر مبہم طور پر تمثل کیا تھا۔ ایک منٹ کے اندر میرے سامنے کامل جسمانی تفصیلات کے ساتھ سامنے آجاتا ہے، جس سے یہ کامل وہم میں بدل جاتی ہے۔ اور جب ایک ہاتھ کے مس سے میں بیدار ہو جاتا ہوں تو شکل پژمردہ ہو جاتی ہے۔ اور اس کا رنگ زائل ہوتا ہوا محسوس ہوتا ہے، اور جو چیز ایک ٹھوس شے معلوم ہوتی تھی اب محض سایہ معلوم ہونے لگتی ہے اسی حالت میں میں نے اکثر ایک گزرتے ہوئے

اسی طرح سے عضلات کے وہ جھٹکے جو اکثر ہم کو اس وقت جب کہ ہم سونے کے قریب ہوتے ہیں، چونکا دیا کرتے ہیں، ان کی توجیہ اس طرح کی جاتی ہے کہ بعض ادنیٰ حرکی مرکزوں کا تناؤ نقطۂ شکست تک پہنچ جاتا ہے اور اعلیٰ مرکزوں کا دباؤ اور ان کی رکاوٹ اچانک زائل ہو جاتی ہے۔

پس اوہام کی اور شرائط جو بھی ہوں، ایک شرط تو بالکل واضح ہے اور وہ یہ ہے کہ جب ائتلاف کے معمولی راستے[1] جو ایک مرکز اور دیگر مرکزوں کے مابین ہوتے ہیں بگڑ جاتے ہیں، تو جس قسم کی فعلیت بھی پہلے مرکز میں ہوتی ہے، وہ شدت میں بڑھنے پر مائل ہوتی ہے، یہاں تک کہ آخر کار وہ نقطہ آ جاتا ہے، جس پر آکر داخل کی آخری مزاحمت بھی مغلوب ہو جاتی ہے، اور کامل حسی عمل کا دھاکا وقوع پذیر ہو جاتا ہے۔ چنانچہ ایسا ہوگا کہ دماغی خلایا میں ایک مقدار فعلیت کے اسباب جن سے معمولاً ایک خفیف شعور پیدا ہوتا ہے انھیں سے جب ان خلایا کا بہاؤ کل دماغ کی غفلت

(بقیہ حاشیہ صفحۂ گزشتہ) لمحہ میں نمثال کا رنگ ماند پڑتے ہوئے دیکھا ہے اور اس کو ملتا پڑتے اور محو ہوتے ہوئے محسوس کیا ہے۔ بعض اوقات آنکھ کھول لینے پر منظر کا ایک ٹکڑا یا لباس کا ایک دامن آتشدان کی سلاخوں پر لہراتا ہوا نظر آتا ہے۔ خواب کے معروضات کا آنکھیں کھول لینے کے بعد چند لمحہ باقی رہنا کوئی بہت ہی نادر تجربہ نہیں ہے۔ مجھے اس قسم کے بہت سے واقعات لوگوں نے بلا واسطہ بیان کئے ہیں

[1] میں معمولی راستے کہتا ہوں۔ کیونکہ اوہام اور ائتلاف کے بعض راستوں کے چھوٹ جانے میں کوئی معارضہ نہیں ہے۔ بعض تنویمی مریضوں کو یہی نہیں کہ اشارے سے اشیاء کے وہم ہوتے ہیں بلکہ وہ ان کو بڑھاتے اور صورت حال کے مطابق عمل بھی کر لیتے ہیں۔ لیکن یہاں پر وہ راستے بہت ہی تنگ معلوم ہوتے ہیں۔ اور وہ افکار جنھیں وہم کو ناقابل یقین بنا دینا چاہئے تھا موضوع کے ذہن میں واقع نہیں ہوتے۔ مختصر یہ کہ ایک سلسلہ تصورات جس قدر تنگ ہوگا اتنا ہی ہر ایک کا شعور زیادہ واضح ہوگا۔ معمولی حالات میں غالباً کل دماغ کسی ایسے مرکز کے بہانے میں جو ممکن ہے کہ تصوری اعتبار سے عالی ہو شریک ہوتا ہے۔ جب بہاؤ کسی طرح سے کم ہو جاتا ہے تو یہ نعلی عمل کو زیادہ شدید بنا دیتا ہے۔

کی وجہ سے رک جاتا ہے، شدید حس کا خواب آتا ہے۔ خواب رویا کے متعلق جتنی کتابیں ہیں وہ ایسی کہانیوں سے پر ہیں، جن سے اس کی توجیہ ہوتی ہے۔ مثلاً ایم مرے کے ناک اور ہونٹوں پر سوتے ہوئے پر سے گدگدی کی جاتی ہے خواب میں وہ دیکھتے ہیں کہ میرے منہہ پر پڈامر لگایا ہے اور جب وہ جم چکتا ہے تو اس کو اکھاڑا جاتا ہے، جس سے ہونٹوں اور ناک کی کھال چھل جاتی ہے۔ ڈیکارٹ کے سوتے ہوئے ایک پسو کاٹتا ہے، تو خواب میں دیکھتا ہے مجھ پر تلوار پڑ رہی ہے۔ میرے ایک دوست مجھ سے کہتے ہیں کہ چند دن ہوئے، میں اپنی کرسی پر سو گیا میری پیشانی کے بال اپنی جگہ سے ہٹ گئے اس کے ساتھ ہی فوراً میں نے یہ خواب دیکھا کسی نے میرے ایک چپت ماری اس کی مثالیں لاتعداد ہیں۔ مگر یہ کافی ہوں گی۔

اس میں ہم کو چند اوہام کی توجیہ ملتی ہے۔ جب کبھی داخل قشر کے ہیجان کا بہاؤ ائتلافی راستوں میں رک جاتا ہے تو کوئی اتفاقی از خود ہو جانے والی فعلیت یا حوالی کا کوئی تہیج (اگرچہ وہ کتنی ہی خفیف و ناکافی کیوں نہ ہو) جو ایک دماغی مرکز میں ہو سکتی ہے، اس میں کامل حسی شدت کے عمل کو برپا کر دیتا ہے۔

مصنوعی طور پر ہپناٹزم کے معمولوں میں جو اوہام پیدا ہوتے ہیں، ان کے لئے کسی نہ کسی حد تک حوالی کے ہیجان کی ضرورت ہوتی ہے۔ دماغ جس حد تک خود اس کے تدریجی فکر کا تعلق ہے مصروف خواب ہوتا ہے۔ اس وقت عامل کے لفظ ایسا قشری عمل مہیج کرتے ہیں، جو خود کو مذکورہ قسم کے کسی توجہ میں جو کہ حواس سے آتا ہو، بہا دیتا ہے جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے، کہ جس شے کی طرف توجہ دلائی جاتی ہے اس بے واضح ادراک ہو جاتا ہے۔ مثلاً کاغذ پر ایک نقطہ بنا کر اس کی طرف اشارہ کر کے کہا جاتا ہے کہ یہ کہو کہ یہ جنرل گرانٹ کا فوٹو ہے تو معمول کو نقطہ کے بجائے جنرل کا فوٹو نظر آئے گا۔ نقطہ سے تو تمثال کو خارجیت مل جاتی ہے اور جنرل کے اشارے سے صورت اب نقطہ کو خردبین کے شیشہ سے بڑا کر دو یا منشور کے ذریعہ سے یا آنکھ کے ڈھیلے کو ذرا دبا کر تمثال دوگونہ کر دو یا اس آئینہ پر عکس ڈالو اس کو الٹ دو یا اسے مٹا دو معمول یہی کہے گا کہ فوٹو کو بڑا کر دیا ہے فوٹو کو دوگونہ کر دیا ہے فوٹو کو الٹ دیا گیا فوٹو مٹا دیا گیا ہے۔ بقول موسیو بنٹ کے نقطہ خارج میں ایک ایسی شے ہے جس کی

تمہارے اشارے کو خارجیت کے لئے ضرورت ہوتی ہے۔ اس کے بغیر اشارے سے معمول کے ذہن میں محض فکری تصور پیدا ہوگا۔ خارج میں کچھ نظر نہ آئے گا۔ موسیو بنٹ نے ثابت کیا ہے کہ حوالی میں اس قسم کا نقطہ کا حوالہ اوہام ہی میں بکثرت استعمال نہیں کیا جاتا بلکہ مجانین کے اوہام میں بھی کام کرتا ہے۔ آخرالذکر بالعموم یکجہتی ہوتے ہیں یعنی مریض صرف اپنے ایک طرف آوازیں سنتا ہے۔ یا صورتیں اس وقت دیکھتا ہے جب اس کی کوئی ایک آنکھ کھلی ہوتی ہے۔ اس قسم کے واقعات میں یہ بات اچھی طرح سے پایۂ ثبوت کو پہونچ چکی ہے کہ اس میں توجہ کا آغاز داخل گوش کی کسی قسم کی تکلیف یا رطوبات چشم کے دھندلے پن سے ہوتا ہے جس کو مریض کی سمعی یا بصری مرکزوں کی خرابی اپنے خاص اعمال کے ساتھ ملاکر تصورات کی شکل میں منتقل کر دیتی ہے جو اوہام اس طرح سے پیدا ہوتے ہیں وہ دراصل دھوکے ہوتے ہیں اور موسیو بنٹ کا یہ نظریہ کہ کل اوہام کا آغاز لازمی طور پر حوالی سے ہوتا ہے اوہام اور دھوکوں کو ایک ہی عضو یاتی قسم میں منتقل کر دینے کی کوشش کہا جاسکتا ہے اور یہ وہی قسم ہے جس سے عام ادراک متعلق ہوتا ہے۔ موسیو بنٹ کے نزدیک ہر حالت میں خواہ ادراک ہو یا وہم یا دھوکہ ہو ہم کو حسی وضاحت اس توجہ سے حاصل ہوتی ہے جو اعصاب درآورسے ذریعہ حوالی سے آتا ہے۔ ممکن ہے یہ توجہ کا محض شائبہ ہی شائبہ ہو۔ لیکن شائبہ بھی خلایا میں عمل انتشار کے پیدا کر دیتے اور معروض ادراک کو خارجیت بخش دینے کے لئے کافی ہوتا ہے۔ معروض کی کیا نوعیت ہوگی اس کا مدار راستوں کے نظام پر ہوتا ہے جس میں عمل پیدا ہوتا ہے ہر حالت میں معروض کا کچھ حصہ تو آلات حس سے آتا ہے اور باقی ذہن سے مہیا ہوتا ہے۔ لیکن ہم تامل کے ذریعہ سے ان اجزا میں امتیاز نہیں کر سکتے اور نتیجہ کے لئے ہمارا ضابطہ صرف یہ ہے کہ دماغ ارتسام پر معمولی طریق کے مطابق ردعمل کرتا ہے۔ یہی ان خوابوں میں ہوتا ہے جن سے ہم بحث کر چکے ہیں اور ان اوہام میں جن کے متعلق ایم بنٹ کہتے ہیں کہ ہم صرف یہ کہہ سکتے ہیں کہ دماغ نے غیر معمولی طریق پر ردعمل کیا ہے۔

موسیو بنٹ کے نظریہ سے اس میں شک نہیں کہ بہت سے واقعات کی توجیہ ہو جاتی ہے لیکن سب کی توجیہ نہیں ہوتی۔ نشور سے شکل کا ذب ہلشیہ دوسری میں ہو جاتی

اور نہ یہ آنکھیں بند ہونے کے بعد ہمیشہ نظر سے غائب ہوتی ہے۔ موسیو ہنٹ کے نزدیک قشر کا وہ حصہ جو غیر معمولی طور پر عامل ہوتا ہے اس معروض کی نوعیت متعین ہوتی ہے جو نظر آتا ہے اور حوالی کے آلۂ حس سے صرف اس شدت کا تعین ہوتا ہے جس سے وہ شے مکان میں محتد نظر آتی ہے۔ لیکن چونکہ اس شدت کے مدارج ہوتے ہیں اس لئے اس کی وجہ سمجھ میں نہیں آتی کہ شاذ حالتوں میں وہ درجہ شدت محض داخلی اسباب ہی سے کیوں نہ ہو جائے۔ اس صورت میں ہم کو بعض اوہام ایسے ملیں گے جن کا محرک مرکز سے ہوگا۔ اور بعض ایسے ملیں گے جو حوالی سے پیدا ہونگے۔ گو موسیو ہنٹ کا نظریہ صرف انھیں اوہام کو تسلیم کرتا ہے جو حوالی سے پیدا ہوتے ہیں۔ بہ حیثیت مجموعی ان اوہام کا وجود بھی بہت ہی ممکن معلوم ہوتا ہے جن کا محرک مرکز نظام عصبی سے عالم وجود میں آتا ہے۔ اب یہ کہ اس قسم کے اوہام کم ہوتے ہیں یا زیادہ یہ اور بات ہے۔ ایسے اوہام کا وجود ہونا جو ایک سے زیادہ آلۂ حس کو متاثر کرتے ہیں اس امر کی دلیل ہے کہ ایسے اوہام بھی ہو سکتے ہیں جن کا محرک محض مرکز دماغ ہوتا ہے۔ فرض کرلو کہ بصری حس کی ابتدا خارجی دنیا سے ہوئی ہوگی لیکن آواز جو سنائی دیتی ہے وہ بصری رقیبہ کے اثر سے نہیں ہو سکتی اس لئے اس کی اصل مرکزی ہوتی ہے۔

اوہام کے ایسے واقعات جو لوگوں کو زندگی بھر میں صرف ایک بار ہوتے (اور یہ قسم بہت عام ہے) ان کا تعین کے ساتھ سمجھنا مشکل ہے۔ یہ اکثر غیر معمولی طور پر مکمل ہوتے ہیں اور یہ امر کہ یہ صداقت آمیز بھی ہوتے ہیں یعنی حقیقی واقعات حوادث اموات وغیرہ کے مطابق ہوتے ہیں اور بھی پیچیدگی کا باعث ہے۔ اوہام کا پہلے پہل علمی مطالعہ مسٹر ایڈمنڈ گرنے نے شروع کیا تھا اور اس کو نفسیاتی تحقیق کی کمیٹی نے جاری رکھا۔ اختباری نفسیات کی بین الاقوامی کانگرس کے زیر نگرانی اعداد و شمار اکثر ممالک میں جمع کئے جا رہے ہیں۔ امید ہے کہ ان مجموعی مساعی سے کوئی ٹھوس نتیجہ برآمد ہوگا۔ یہ واقعات حرکی خود حرکیت اور بے خودی وغیرہ کے واقعات میں مل جاتے ہیں۔ اور وسیع تقابلی مطالعہ کے بغیر کوئی مفید نتیجہ برآمد نہیں ہو سکتا۔

حوالی کے آلات حس وہم میں جو کچھ عمل کرتے ہوں گے، وہ اسی قدر نامعلوم و بہم ہے جیساکہ تمثل میں ہے۔ جو چیزیں نظر آتی ہیں بسا اوقات دھندلی معلوم ہوتی ہیں، اور اس پاس کو چھپا دیتی ہیں جن پر ان کا اظلال ہوتا ہے۔ اس سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ نظریے اوہام میں شبکیہ کو فی الحقیقت تعلق ہوتا ہے۔ اگر بصری مرکزوں میں مخالف عمل جاری ہو تو یہ اس کو خارجی چیزوں کے محسوس کرنے سے باز رکھ سکتا ہے۔ اور ذہنی اصطلاحات میں اس کے معنی یہ ہوں گے کہ ان کو خیالی شکل چھپا دیتی ہے۔ ذہنی تصویروں کی جن منفی تمثالات مابعد کا میرا اور فیری نے ذکر کیا ہے، اور تنویمی اوہام کی جن منفی تمثالات مابعد کا بنٹ اور دوسرے لوگوں نے ذکر کیا ہے تا حال شبکیہ کے شریک ہونے کے متعلق یہی ایک شہادت ہے۔ مگر جب تک ان تمثالات مابعد کی کسی اور طرح سے توجیہ نہ ہو، ہمیں اس امکان کو تسلیم کرنا چاہئے کہ مرکزی تموج بصری مرکزوں سے عضو بصر کے حوالی کی طرف بہتا ہے اگرچہ تموج کا یہ بہاؤ بعید از فہم معلوم ہوتا ہے۔

## زمانِ ادراک (PERECEPTION TIME)

ادراکی عمل میں جتنی مدت صرف ہوتی ہے، اس کی مختلف مختبرین نے تحقیق کی ہے بعض اس کو زمانِ ادراک کہتے ہیں بعض زمانِ انتخاب کہتے ہیں، اور بعض زمانِ امتیاز کہتے ہیں۔ نتائج باب ۱۳ پر درج کیے جا چکے ہیں۔ متعلم کو چاہئے کہ ان نتائج کو اس جگہ دیکھے۔

ڈاکٹر ونینیز ان وقتی پیمائشوں کے دلچسپ اختلاف بیان کرتے ہیں۔ انھوں نے دیکھا کہ

"مختلف لوگ جس رفتار سے پڑھ سکتے ہیں اس میں حیرت انگیز فرق ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ پڑھنے میں حسی اور عقلی دونوں قسم کے ادراک کا نہایت پیچیدہ

عمل ہوتا ہے۔ لیکن اگر ہم ان مشاہدات کے لئے ایسے اشخاص کو منتخب کریں جو بہت پڑھنے کے عادی ہوں، تو ممکن ہے کہ ہم یہ رائے قائم کریں کہ پڑھنے کی مشق کے اعتبار سے یہ بہت کچھ ایک دوسرے کے باہم مساوی ہیں، جس کے معنی یہ ہوں گے کہ ان کے پڑھنے کی رفتار کے اندر جو فرق ہے اُس کو اگر پیچھے بعد دیگرے سرعت کے ساتھ پیچیدہ و مرکب اور اکات قائم کرنے کے فرق سے منسوب کیا جائے تو بیجا نہ ہوگا۔ اور اس کو ایسے اتفاقی فرقوں سے منسوب نہ کیا جائے گا، جو کسی خاص مشق کی بدولت کم و بیش سہولت بہم پہونچا لینے پر مبنی ہوں گے۔

"میں نے جو اختبارات کئے ہیں ان کی صورت یہ تھی کہ ایک ایسی کتاب کو لیا جس کو ان اشخاص نے جن پر اختبار کیا جا رہا تھا کسی نے کبھی نہ پڑھا تھا، اور اس کے چھوٹے چھوٹے پیرے گرافوں پر نشان کیا۔ جن میں سادہ واقعات کا سادہ بیان تھا ان کے حاشیہ پر پنسل سے نشان بنایا گیا۔ کتاب پڑھنے والے کے سامنے کھول کر رکھ دی گئی لیکن صفحہ کو کاغذ کے ایک ورق سے ڈھک دیا گیا۔ پڑھنے والے کو کاغذ کے اس ورق کی طرف اشارہ کر کے بتایا کہ کس حصہ میں نشان زدہ حصہ ہے، اور پھر اچانک ایک ہاتھ سے اس کاغذ کو اٹھا لیا اور دوسرے ہاتھ سے وقت پیما کو چلا دیا۔ پیرے گراف کو پڑھنے کے لئے ۲۰ سکنڈ دئے گئے تھے (جو آکیٹو سائز کی ۱۰ سطر پر مشتمل تھا) جونہی وقت پورا ہوا میں نے فوراً سادہ کاغذ سے کتاب کے صفحہ کو ڈھک دیا، اور کتاب کو دوسرے شخص کی طرف بڑھا دیا۔ اس اثنا میں پہلے پڑھنے والے سے یہ کہا گیا کہ اس نے جو کچھ پڑھا ہے اس میں سے جو کچھ اسے یاد ہے کاغذ پر لکھے۔ اور اسی طرح اور اشخاص کے متعلق کیا۔"

اب اس طریق کے مطابق اختبارات کئے گئے ان سے جیسا کہ میں پہلے کہہ چکا ہوں پڑھنے کی انتہائی رفتار کے متعلق، ایسے اشخاص میں جن میں سب کے سب وسیع المطالعہ تھے، حیرت انگیز فرق ظاہر ہوئے۔ یعنی فرق میں ۴ : ۱ کی نسبت پائی گئی بہ الفاظ دیگر ایک تمام وقت میں ایک شخص دوسرے سے چار گونہ

زیادہ پڑھ سکتا ہے۔ علاوہ بریں یہ بھی معلوم ہوا کہ آہستہ پڑھنے اور سمجھنے کی قوت میں بھی کوئی تعلق ثابت نہیں ہوا۔ اس کے برعکس جب تمام کوشش ایک مقررہ وقت میں جہاں تک ممکن ہو سمجھنے پر صرف کی گئی تو جلد پڑھنے والوں نے (جیساکہ ان کی تحریرات سے ظاہر ہوتا تھا) عموماً ان باتوں کو جو پیرے میں مذکور تھیں سست پڑھنے والوں کی نسبت زیادہ بہتر طور پر بیان کیا۔ اور میں نے یہ بھی پایا کہ جو شخص سب سے زیادہ سرعت کے ساتھ پڑھتا تھا، وہی سب سے زیادہ سمجھتا تھا۔ اس کے بعد میں یہ بھی کہوں گا کہ سرعت ادراک میں جس کا اس طرح سے امتحان کیا گیا، اور عقلی فعلیت میں جس کا عقلی کام کے عام نتائج سے امتحان کیا گیا، کوئی تعلق نہیں ہے کیونکہ میں نے یہ تجربہ ادب اور فنون کے بعض نہایت ہی مشہور ماہرین پر کیا ہے اور ان سب کو میں نے سست خواں پایا ہے۔



# باب بستم

## ادراک مکان

### خام امتدادیت کا احساس

سماعت لمس بصر اور الم کی حسوں میں جہاں ہم اور عناصر میں امتیاز کرتے ہیں، وہاں ایک عنصر حجم کا بھی ہے۔ ہم رعد کی گرج کو سلیٹ کے قلم کی آواز سے زیادہ پرحجم کہتے ہیں۔ گرم پانی میں غسل کرنے سے ہماری جلد کو سوئی کے چبھ جانے سے زیادہ وسیع احساس ہوتا ہے۔ پیشانی پر خفیف سا عصبی درد جو اس قدر کم جگہ میں ہوتا ہے جتنا کہ کنگھی کا دانتا ہوتا ہے، وہ دنبل کی تکلیف یا قولنج یا درد کمر کی بے چینی کے مقابلہ میں بہت کم ممتد معلوم ہوتا ہے۔ دوران سر یا ذہنی حرکت کی حس میں جس کے متعلق جدید تحقیقات کی رو سے یہ معلوم ہوا ہے کہ کان کی نیم دائری نالیوں کے تہیج سے تعلق رکھتی ہے مکانی خصوصیت کافی نمایاں ہوتی ہے۔ یہ امر کہ آیا ہم کو مکانی علم براہ راست عضلی حس سے ہوتا ہے، ہنوز علمائے نفسیات کے مابین معرض بحث میں ہے۔ ان میں بعض تو اس قدر مبالغہ کرتے ہیں کہ ہمارے امتداد کے کل وقوف کو محض اسی کی طرف منسوب کرتے ہیں بعض اس میں ہر قسم کی امتدادی کیفیت سے انکار کرتے ہیں۔ ان حالات میں مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہم اس بحث میں تو نہ پڑیں۔

صرف اس بات کو تسلیم کرلیں کہ بادی النظر میں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جب ہم اپنی ران کے عضلہ کو سکڑتے ہیں تو ہم کو یہ جب پپوٹے یا چہرے کے کسی اور عضلہ کو منقبض کرتے ہیں، زیادہ پرحجم معلوم ہوتا ہے۔ علاوہ بریں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا یہ احساس تو ران کے عضلہ میں ہو۔

بو اور ذائقہ کی حسوں میں مختلف وسعت کا یہ عنصر کمتر نمایاں معلوم ہوتا ہے مگر بالکل معدوم نہیں ہے۔ بعض ذائقے اور بوئیں پیچیدہ ذائقوں مثلاً بھنے ہوئے گوشت یا بیر کے پڈنگ یا بھاری خوشبوؤں مثلاً مشک یا گل تبو بعض کی نسبت کم ممتد معلوم ہوتی ہیں۔ نمکین قسم کی چیزوں سے جو تیزی کا وصف منسوب کیا جاتا ہے، ان سے بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ عام ذہن کے ان کے ارتسام میں کوئی شے تنگ اور دھاری دار ہوتی ہے ان کے مقابلے میں اور ذائقے اور بوئیں بڑی اور نسبتہً گول معلوم ہوتی ہیں۔

داخلی اعضا سے جو حسیں ہوتی ہیں وہ بھی کم و بیش ضخامت کے ساتھ پرحجم ہوتی ہیں۔ پری اور غلو گھٹن اختلاج درد سر اس کی مثالیں ہیں۔ اور متلی بخار سخت نیند اور تکان کی حالت میں جو ہمارے جسم کی کیفیت ہوتی ہے، وہ بھی کچھ کم ممتد نہیں ہوتی۔ اسی حالت میں ہمارا کل مکثر ماقیہ محسوس دکھائی ظاہر معلوم ہوتا ہے، اور یہ کسی مقامی حرکت بعض دباؤ یا تکلیف سے بہت زیادہ بڑا معلوم ہوتا ہے۔ لیکن جلد اور شبکیہ ایسے اعضا ہیں جن میں مکانی عنصر نہایت پیچیدگی کے ساتھ عمل کرتا ہے۔ یہی نہیں ہوتا کہ شبکیہ سے جو زیادہ سے زیادہ وسعت کا احساس ہوتا ہے، وہ وسعت کے اس تمام احساس سے زیادہ ہے جو کسی عضو سے ہو سکتی ہے، بلکہ جس باریکی کے ساتھ ہماری توجہ اس وسعت کو تقسیم کرسکتی، اور اس کو نسبتہً چھوٹے حصوں کا بنا ہوا معلوم کرسکتی ہے جو ایک ساتھ ایک دوسرے کے پہلو بہ پہلو موجود ہوتے ہیں، اس کی کہیں نظیر نہیں ملتی[1]۔ کان سے جلد کی

---

[1] پروفیسر جیسٹرو کی تحقیق ہے کہ ایک شے کے مس سے جس قدر جلد متہیج ہوتی ہے اس کو جب ہم بصری مکان میں ظاہر کرتے ہیں تو ہمیشہ اس کا کم اندازہ کرتے ہیں۔ مثلاً جب ہم سے یہ کہا جاتا ہے کہ جتنی جلد متاثر ہوئی اس کی مقدار کو کاغذ پر ظاہر کریں تو ہمیشہ ہم اس کو بہت چھوٹا

نسبت زیادہ وسعت کا احساس ہوتا ہے مگر یہ اس کے مقابلہ میں تقسیم کرنے کی بہت کم قابلیت رکھتا ہے۔[1]

اب میرا پہلا دعویٰ تو یہ ہے کہ یہ عنصر جو ہر حس کے اندر محسوس ہو سکتا ہے اور بعض حسوں کی نسبت بعض میں زیادہ ترقی یافتہ ہوتا ہے یہی مکان کی اصلی حس ہے جس سے ہمارا تمام قطعی علم جو بعد کو ہم کو مکان کی نسبت ہو سکتا ہے' امتیاز ائتلاف و انتخاب کے اعمال سے ترکیب پاتا ہے۔ (Extensity) امتدادیت (یہی نام ہے کہ مسٹر جیمس وارڈ اس کو موسوم کرتے ہیں) اس نظریہ کے مطابق ہر حس کا ایسا ہی عنصر بن جاتی ہے' جیساکہ شدت ہے۔ آخرالذکر یعنی شدت کو ہر شخص حسی کیفیت کا اگرچہ قابل انفکاک نہیں مگر قابل امتیاز جزو ضرور تسلیم کرے گا۔ اسی طرح سے امتدادیت چونکہ ایک علیحدہ قسم کا احساس ہے جس کو کسی اور کیفیت میں تحویل کر کے بیان نہیں کیا جا سکتا۔ اور جو حقیقی تجربہ کے اندر کسی حسی کیفیت سے (جو کہ اس کے ساتھ لازماً ہوتی ہے) الگ نہیں ہوتی' خود اس کو حسی عنصر کے علاوہ اور کسی نام سے موسوم نہیں کر سکتے۔

اب یہ بات بھی بیان کر دینی ضروری ہے' کہ وسعت جس کا ذکر کیا گیا ہے ایک جہت میں اسی قدر زیادہ ہوتی ہے' جس قدر کہ دوسری جہت میں۔ اس کی جسامت اس قدر مبہم ہوتی ہے کہ اس میں ہنوز عمق اور سطح کے امتیاز کا کوئی سوال نہیں ہے۔ اس حس کے لئے غالباً حجم نہایت ہی موزون نام ہے مختلف قسم کی

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) ظاہر کرتا ہے۔ اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ آنکھ کو چھوٹے خطوط سے اس قدر احساس مکان ہوتا ہے جتنا کہ جلد کو بڑے خطوط سے ہوتا ہے۔

[1] آوازوں میں زیادہ سنجیدہ آوازیں زیادہ پر حجم معلوم ہوتی ہیں۔ المٹوف اس کی تین وجہیں بتاتے ہیں (۱) بڑے اسباب سے ائتلاف (۲) جب سنجیدہ سُر گائے جاتے ہیں تو ہاتھ اور جسم کے وسیع تر ارتعاشات ہوتے ہیں (۳) یہ زیادہ فاصلے سے سنائی دے سکتی ہیں۔ ان کے خیال کے بموجب یہ تین سبب ہم کو اس قسم کی آوازیں ایک ذاتی امتدادیت فرض کرنے پر آمادہ کرتے ہیں۔

حسوں میں باہم ان کے حجم کے اعتبار سے مقابلہ کر سکتے ہیں۔ اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ کسی ایک حس میں مکانی کیفیت جہاں کہیں پائی جاتی ہے بعینہ ایک سی ہوتی ہے مثلاً حرارت اور بو کے احساس حجم کو ایک دوسرے میں تحویل نہیں کر سکتے۔ جو اشخاص مادر زاد اندھے ہوتے ہیں جب ان کی نظر درست ہو جاتی ہے تو وہ اشیاء کی بڑائی پر متحیر ہوتے ہیں۔ فرینز جس مریض کے موتیا بند کا علاج کیا تھا وہ اس کا ذکر کرتے ہیں کہ اس کو ہر شئے اس سے بہت بڑی معلوم ہوتی تھی جتنی کہ اس نے مس کے تصور سے فرض کر رکھا ہے۔ متحرک اور خصوصاً زندہ چیزیں بہت بڑی معلوم ہوتی تھیں۔ بلند آوازوں کے احساس میں ایک خاص قسم کی بڑائی ہوتی ہے۔ ایک توپ کے دھماکہ کی نسبت یہ خیال کرنا کہ یہ کم جگہ گھیرتا ہے ناممکن ہے مختصر یہ ہے کہ آوازیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے اور اپنے مخرج کے مابین کل جگہ گھیرے ہوئے ہیں۔ اور بعض آوازوں کے بارے میں مثلاً جھینگر کا نغمہ ہوا کی سائیں سائیں موج کے شور یا دور کی ریل کی آواز تو ایسی معلوم ہوتی ہیں کہ گویا ان کا کوئی متعین نقطہ آغاز ہو ہی نہیں سکتا۔

عالم بصارت میں بھی اسی قسم کے واقعات ملتے ہیں۔ ہیرنگ کہتا ہے کہ دہکتے ہوئے اجسام سے ہم کو ایسا ادراک ہوتا ہے جو سطحی رنگ کے مقابلہ میں بہت وسیع معلوم ہوتا ہے۔ دہکتا ہوا لوہا کل کا کل روشن معلوم ہوتا ہے اور اسی طرح سے شعلہ۔ روشن کہر دھوپ کا ایک قطعہ بھی ہم کو اسی طرح سے متاثر کرتے ہیں جیسا کہ ہیرنگ کہتا ہے۔

ہم کو وسیع اور سطحی اور نیز بین طور پر محدود اور غیر بین طور پر محدود حسوں میں امتیاز کرنا چاہئے۔ مثلاً آنکھیں بند کرنے پر جو اندھیرا نظر آتا ہے وہ ایک وسیع حس ہوتی ہے ہم ایک کالی سطح کو ایسی دیوار کے مانند نہیں دیکھتے جو ہمارے سامنے ہو بلکہ ایسا خلا دیکھتے ہیں جو تاریکی سے پر ہو اور اگرچہ ہم اس تاریکی کو ایک سیاہ دیوار پر ختم ہوتا ہوا دیکھنے میں کامیاب بھی ہو جائیں پھر بھی اسی دیوار کے سامنے ایک تاریک خلا رہتا ہے ایسا ہی اس وقت ہوتا ہے جب ہم خود کو کھلی آنکھوں سے بالکل تاریک کمرے میں پاتے ہیں۔ تاریکی کی اس حس کی مبہم

حد ہوتی ہے۔ بالکل بین طور پر محدود حس کی ایک مثال اس صاف رنگین سیال کی ہے جو گلاس میں سے نظر آتا ہو۔ شراب کی زردی صرف گلاس کی سطح کی حد ہی پر نظر نہیں آتی بلکہ زردی کی حس گلاس کے کل اندر کے حصہ کو بھرتی ہے۔ ان میں وہ نام نہاد خلا جو ہم میں اور ہمارے چیزوں کے مابین ہوتا ہے' اس سے بہت مختلف معلوم ہوتا ہے جو کہ یہ رات کے وقت معلوم ہوتا ہے۔ بڑھتی ہوئی تاریکی صرف ان چیزوں ہی پر طاری نہیں ہوتی' جو ہماری نظر کے سامنے ہوتی ہیں' بلکہ ہمارے اور دوسری چیزوں کے مابین بھی پھیل جاتی ہے' یہاں تک کہ یہ آخر کار ان کو بالکل ڈھانپ دیتی ہے' اور محض خلا کو پر کرتی ہے۔ اگر میں ایک اندھیرے صندوق میں دیکھوں تو میں اس کو تاریکی سے پر پاتا ہوں' اور محض سیاہ رنگ کی پہلوؤں یا صندوق کی دیواروں ہی سے پر نہیں پاتا۔ ایسے کمرے میں جس میں روشنی کا کافی انتظام کیا گیا ہو سائے دار کونہ ایسی تاریکی سے پر ہوتا ہے' جو صرف دیواروں اور فرش ہی پر نہیں ہوتی' بلکہ ان کے مابین اس جگہ پر بھی ہوتی ہے' جس پر یہ شامل ہوتی ہیں۔ ہر حس وہاں ہوتی ہے' جہاں کہ مجھے اس کا تجربہ ہوتا ہے' اور اگر مجھے یہ ایک وسیع سطح کے نقطہ سے ایک دم ہو' تو یہ پر حجم حس ہوتی ہے۔ ایک شفاف سبز شیشے کی بلکی سے ایک مکانی حس ہوتی ہے اس کے برعکس ایک دھندلے مخروط سے جس کو سبز رنگا گیا ہو' صرف سطح کی حس ہوتی ہے۔"

بعض نیم صرکی حسیں سر میں ایسی ہوتی ہیں کہ جب ہم اپنی توجیہ کی جہت بدلیں تو سہ ابعادی بھی معلوم ہوتی ہیں۔ اگر ہم آنکھیں بند کر کے مکان کی چھت کا خیال کریں اور پھر تہ خانہ کا خیال کریں' اور پھر اس فعل کا خیال کریں جو ہمارے سامنے ہے' اور پھر اس کا جو پیچھے ہے' پھر داہنے کا اور پھر بائیں کو تو ہم کو تصور سے زیادہ قوی شے محسوس ہوتی ہے۔ یہ ایک حقیقی احساس ہوتا ہے' یعنی ایسی شے کہ کوئی شے فی الواقع سر میں دوسری طرف حرکت کرتی ہے۔ غالباً فشنر نے سب سے پہلے ان احساسات پر اپنے خیالات کا اظہار کر کے شائع کیا تھا۔ وہ لکھتا ہے۔

"جب ہم توجہ کو ایک حس کے معروضات سے دوسرے حس کے

معروضات کی طرف منتقل کرتے ہیں تو ہم کو (اگرچہ بالکل متعین قسم کا ہوتا ہے اور اس کو جب چاہیں پیدا کر سکتے ہیں) تغیر جہت اور مختلف مقامی تناؤ کا ایک ناقابل بیان احساس ہوتا ہے۔ ہم آنکھوں میں آگے کی طرف کو دباؤ محسوس کرتے ہیں اور کبھی یہ کانوں کی طرف محسوس ہوتا ہے اور یہ ہماری توجہ کی مقدار سے بڑھتا رہتا ہے اور اس اعتبار سے متغیر ہوتا رہتا ہے کہ اگر کسی شئے کو غور سے دیکھتے ہیں تو آنکھوں میں محسوس ہوتا ہے اور کسی بات کو غور سے سنتے ہیں تو کانوں میں محسوس ہوتا ہے۔ اسی وجہ سے ہم توجہ پر زور دینے کا محاورہ استعمال کرتے ہیں۔ یہ فرق اس وقت نہایت واضح طور پر محسوس ہوتا ہے جب توجہ کان اور آنکھ کے مابین نہایت سرعت کے ساتھ مرتعش ہوتی ہے۔ یہ احساس مختلف آلات حس میں نہایت ہی قطعی فرق کے ساتھ اپنے مقام کو اس وقت محسوس کراتا ہے جب ہم ایک شئے کو توجہ کے ساتھ مس سے محسوس کرنا چاہتے ہیں یا ذائقہ سے یا بو سے معلوم کرنا چاہتے ہیں۔

"لیکن جب میں ایک حافظہ یا تخیل کی کسی تصویر کا واضح طور پر اعادہ کرنے کی کوشش کرتا ہوں تو ایسا احساس ہوتا ہے جو بالکل اس احساس کے مماثل ہوتا ہے جب میں ایک شئے کو آنکھ یا کان کے ذریعہ سے سمجھنے کی کوشش کرتا ہوں۔ اور اس مماثل احساس کا مقام بہت ہی مختلف طور پر محسوس ہوتا ہے۔ جب توجہ حقیقی اشیا (یا تمثالات مابعد) کی طرف سب زیادہ شدت کے ساتھ مبذول ہوتی ہے تو دباؤ واضح طور پر آگے کی طرف محسوس ہوتا ہے۔ اور جب توجہ ایک شئے سے دوسری شئے کی طرف بدلتی ہے تو اس کی آلات حس کے مابین صرف جہت بدلتی ہے اور باقی دماغ پر کسی قسم کا کوئی بار نہیں ہوتا۔ لیکن حافظہ اور تخیل میں صورت حال مختلف ہوتی ہے کیونکہ احساس بالکل خارجی آلات حس سے پیچھے ہٹ جاتا ہے اور اس حصہ میں پناہ گزیں معلوم ہوتا ہے جس کو دماغ پر کرتا ہے۔ مثلاً اگر میں کسی مقام یا شخص کو یاد کرنا چاہوں تو یہ نہایت وضاحت کے ساتھ میرے سامنے آجاتا ہے مگر یہ توجہ کو آگے کی جانب دبانے سے نہیں بلکہ پیچھے کی طرف منقبض کرنے سے زیادہ وضاحت کے ساتھ سامنے آتا ہے"۔

غالب گمان یہ ہے کہ جن احساسات کا فشنر ذکر کرتا ہے وہ ایک حد تک تو متصلی نیم دائری نالیوں کی حسوں سے پیدا ہوتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ ان سے تغیر جہت کا نہایت لطیف ادراک ہوتا ہے۔ اور جب یہاں کی طرح سے تغیرات خارجی دنیا میں وقوع پذیر ہوتے محسوس نہیں ہوتے تو یہ ایک مبہم داخلی جگہ گھیر لیتے ہیں جس کا مقام سر کے اندر معلوم ہوتا ہے۔

خود جلد میں ایک مبہم قسم کا اظلال بعد ثالث کی جانب ہوتا ہے جس کی طرف ہیرنگ نے توجہ دلائی ہے۔

"حرارت فقط جلدی سطح میں محسوس نہیں ہوتی بلکہ جب یہ ہوا کو متاثر کرتی ہے تو یہ کم و بیش اس سطح سے گرد و پیش کے مکان کے بعد ثالث میں ممتد محسوس ہوتی ہے...... تاریکی میں ہم ایک روشن جسم کے مقام کا تعین ہاتھ کو ادھر ادھر ہلا کر اور احساس حرارت کے تغیر کی طرف متوجہ ہو کر کر سکتے ہیں۔ خود احساس کا کامل طور پر اس مقام کی جانب اظلال نہیں ہوتا جہاں کہ گرم جسم کو سمجھتے ہیں، بلکہ ہمیشہ ہاتھ کے قریب رہتا ہے۔"

منہ کے جوف کا اندرونی حصہ جب اس کے اندر زبان کو پھراتے ہیں تو بڑا معلوم ہوتا ہے۔ تازہ نکلے ہوئے دانت کی جگہ اور سوڑے ہلتے ہوئے دانت کی حرکات بہت پر حجم معلوم ہوتی ہیں۔ پردۂ گوش کے قریب اگر بھنگا اڑتا ہو تو وہ چیڑی کے برابر بڑا معلوم ہوتا ہے۔ طبلہ کی جھلی کی مکانی حسیت کا ہنوز بہت ہی کم مطالعہ کیا گیا ہے۔ اگرچہ یہ موضوع ایسا ہے کہ اس کی طرف اگر زیادہ توجہ ہو تو بھی لا حاصل نہ ہوگی۔ اگر ہم کوئی چھوٹی شے مثلاً مڑا ہوا کاغذ کان کے خارجی سوراخ میں داخل کر دیں تو ہم اس بڑی منعکس ہونے والی حس سے جو اس کے کان کے سوراخ میں ہونے سے ہوتی ہے متعجب ہوتے ہیں۔ یہ دریافت کرنا ضروری ہے کہ آیا اس صورت میں جو دور رس حس میں ہوتی ہے وہ بعیدی اعصاب پر واقعی انعکاس سے ہوتی ہے یا نہیں۔ اب ہم مکانی احساس کے خارجی اسباب سے نہیں بلکہ اس کی ذہنی انواع سے بحث کر رہے ہیں اور اس اعتبار سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ایک ہی شے سے

کان کے خارجی پردے کی نسبت داخلی پردے میں زیادہ بڑی اور پرحجم معلوم ہوتی ہے۔ جوف طبلہ میں پردہ پر ہوا کے دباؤ سے جو حس ہوتی ہے وہ حیرت انگیز طور پر بڑی ہوتی ہے۔ ہم اپنے نتھنوں کو پکڑ کے اور منہہ کو بند کر کے سامنے کو خارج کرنے کی کوشش سے اوستا کی نالیوں میں ہوا کو داخل کر کے دباؤ کو بڑھا سکتے ہیں اور ہم منہہ اور ناک کو اسی حالت میں رکھ کر سانس لینے اور نگلنے کی کوشش کر کے کم کر سکتے ہیں۔ بہرصورت ہم کو ایک وسیع گول اور سہ العادی حس سر کے اندر کی طرف ہوتی ہے۔ جو ایسی معلوم ہوتی ہے کہ یہ ایسے عضو کے متاثر ہونے سے ہو رہی ہے، جو طبلی جھلی سے بہت بڑا ہے، کیونکہ اس جھلی کی سطح تو مشکل سے ایک انگلی کے ناخن سے زیادہ ہو گی

علاوہ برایں طبلی جھلی سے خارجی فضا کے دباؤ کے اندر ایسے لطیف فرق محسوس ہوتے ہیں، جو اس قدر خفیف ہوتے ہیں کہ نہ تو ان کو لطور شعور کے محسوس کر سکتے ہیں۔ اور نہ اس طرح سے نسبتاً زیادہ شدید طور پر محسوس کر سکتے ہیں۔ اگر متعلم آنکھیں بند کر کے چپ چاپ بیٹھ جائے، اور اس کا دوست ایسی ٹھوس شے جیسے ایک بڑی کتاب ہوتی ہے آہستگی کے ساتھ اس کے چہرے کے قریب لائے تو اس کو فوراً اس شے کے موجود ہونے کا احساس ہو جائے گا، اور اسی طرح سے اس کے ہٹنے کا بھی۔ مصنف کے ایک دوست جب پہلی مرتبہ اختبار کر رہے تھے، تو انھوں نے ٹھوس پن کے تین درجوں کے مابین فرق محسوس کیا یعنی تختے کھڑکی کے ڈھانچے اور جھلنی کے مابین۔ اب چونکہ معمولی اشخاص اس کو ذریعہ ادراک نہیں بناتے، لہذا ہم یہ فرض کر سکتے ہیں کہ جن اشخاص کی توجہ پہلے پہل اس کی طرف منعطف کی جاتی ہے، ان کے اندر اس کی حسی کیفیت محض حس کے طور پر ہوتی ہے، اور اس کو ترتیبی انتقالات سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ مگر یہ حسی کیفیت نہایت ہی واضح طور پر سہ العادی مکانی وسعت ہوتی ہے، بالکل ایسی ہی جیسی کہ بصری حس کی کیفیت محسوس، اس وقت ہوتی ہے، جب ہم اوندھے لیٹ کر کل ساحت نظر کو خالی نیلے آسمان سے پر کر دیتے ہیں۔ جب کوئی شے کان کے

قریب لائی جاتی ہے تو ہم کو فوراً بند ہونے اور منقبض ہونے کی حس ہوتی ہے۔ جب وہ شے ہٹ جاتی ہے تو ہم فوراً یہ محسوس کرتے ہیں کہ گویا ہم سے خارج کی فضا بالکل شفاف صاف کھلی کھلی ہو گئی ہے۔ اور جو شخص اس احساس کے مشاہدے کی تکلیف گوارا کرے اس کو معلوم ہوگا کہ اس کے اندر مبہم اور بے اندازہ حالت میں بعد ثالث کا احساس ہوتا ہے۔

اس بیان میں متعلم کو یہ بات محسوس ہوئی ہوگی کہ احساس کا حجم اس عضو کے قد و قامت سے بہت کم تعلق رکھتا ہے جس سے کہ یہ احساس ہوتا ہے۔ آنکھ اور کان نسبتہً بہت باریک عضو ہیں۔ مگر ان سے نہایت ہی پرحجم احساسات ہوتے ہیں یہی عدم تناسب احساس کے حجم اور عضو متاثر کے حجم میں خاص حسی اعضا کی حدود میں ہوتی ہے۔ ایک شئے شکلیہ کے فعلی حصول پر بہ نسبت نقطہ اصفر کے چھوٹی معلوم ہوتی ہے جس کی آسانی کے ساتھ اس طرح تصدیق ہو سکتی ہے کہ دونوں ہاتھوں کی انگشت شہادت کو ایک دوسرے کے متوازی ایک دوسرے سے دو انچ کے فاصلہ پر رکھا جائے۔ اور ایک آنکھ کی نظر کو ایک سے دوسرے کی طرف منتقل کیا جائے اس حالت میں وہ انگلی جس کی طرف براہ راست نہیں دیکھا جاتا سکڑتی ہوئی معلوم ہوتی ہے اور اس پر انگلیوں کے رخ سے کوئی اثر نہیں پڑتا۔ زبان پر کوئی ریزہ یا پتلی سی نلکی کا گھیرا انگلیوں کے بیچ میں ہونے کی نسبت زیادہ بڑا معلوم ہوتا ہے۔ اگر جلد پر دونوں کو ایک فاصلہ پر رکھ کر (مثلاً کند پرکار یا قینچی کے نوک کے ذریعہ سے) اس طرح کھینچا جائے کہ متوازی خط جلد پر نہیں تو یہ خط بعض مقامات پر بعض کی نسبت ایک دوسرے سے زیادہ فاصلہ پر معلوم ہوں گے فرض کرو کہ ہم چہرے پر [illegible] کھینچتے ہیں جس کے معنی یہ ہوں گے کہ منہ ان کے درمیان واقع ہوتا ہے تو جس شخص پر اختبار کیا جائے گا اس کو ایسا محسوس ہوگا کہ یہ منہ کے قریب منحرف ہونے لگے ہیں اور اس پر خاصہ نمایاں نلیچی کی شکل میں محیط ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح سے اگر ہم پرکار کے نقطوں کو



شکل نمبر ۵۱

ایک یا دو سنٹی میٹر فاصلہ پر رکھیں اور ان کو بازو سے کلائی اور ہتیلی تک کھینچیں اور پھر ایک کو ایک انگلی پر لائیں، اور دوسرے کو دوسری انگلی پر، تو ایسا معلوم ہوگا کہ ایک خط ہے مگر کلائی پر دو محسوس ہوں گے اور ان کے مابین زیادہ فاصلہ محسوس ہوگا مگر ہتیلی پر یہ پھر سکڑنے شروع ہوں گے اور پھر انگلیوں پر پہونچ کر پھر دور دور ہونے لگیں گے شکل نمبر ۱ ۵ و ۲ ۵ میں نقطوں والے خطوط اصل راستے کو ظاہر کرتے ہیں اور مکمل خطوط ان کے محسوس راستے کو ظاہر کرتے ہیں۔



شکل نمبر ۵۲

علاوہ بریں جلد کی ایک ہی مخصوص قطعہ سے بہ اعتبار اس کے کہ اس کو کس طرح متہیج کیا گیا ہے، کم و بیش وسیع حس ہوگی۔ اگر کارڈ کے کنارے کو جلد پر دبایا جائے، تو اس کے دو سروں کے مابین فصل اس سے کم معلوم ہوگا، جتنا کہ پرکار کے ان دو نقطوں کے مابین معلوم ہوتا تھا جو ایک ہی اختتامی نقطوں کو چھوتے تھے۔

آنکھ میں عصبی ہیج کی شدت ایسی معلوم ہوتا ہے کہ احساس کے حجم اور اس کی چمک دونوں کو زیادہ کر دیتی ہے۔ اگر ہم گیس کی روشنی یکے بعد دیگرے کم و بیش کریں تو کل کرہ کے اور اس کی تمام چیزیں ایسا معلوم ہوتا ہے بڑی اور چھوٹی ہوتی رہتی ہیں اگر ہم باریک حروف کے مطبوعہ صفحہ میں سے آدھے کو ایک خاکستری شیشہ سے ڈھک دیں تو جو حروف شیشہ میں سے نظر آئیں گے وہ اتنا چھوٹے ہوں گے بہ نسبت اس کے جو اسکے باہر نظر آئیں گے، اور شیشہ جتنا زیادہ گہرے رنگ کا ہوگا اتنا ہی زیادہ فرق ہوگا۔ جب شبکیہ کے سامنے ایک گول دھندلا پن اس حصہ میں

روشنی کے پہونچنے سے روکے رکھتا ہے جس کو یہ ڈھکے ہوئے ہوتا ہے تو اس حد پر جن چیزوں کا اظلال ہوتا ہے وہ ممکن ہے کہ اس سے نصف نظر آئیں جتنی کہ اس وقت نظر آتی تھیں، جب ان کی تمثال اس کے باہر پڑتی تھی۔ بعض منشی اور بے حس کرنے والی ادویات سے اس کا بالکل الٹا اثر ہوتا ہے۔ مارفیا ایٹروپین و توریں اور سردی جلد کی حسیت کو کند کر دیتے ہیں جس وجہ سے اس پر فاصلے کم معلوم ہوتے ہیں۔ بھنگ سے عام حسیت میں عجیب و غریب قسم کی خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اس کے اثر سے انسان کو اپنا جسم یا تو بہت ہی بڑا معلوم ہونے لگتا ہے یا بہت ہی چھوٹا معلوم ہونے لگتا ہے۔ بعض اوقات ایک عضو کو دیگر اعضا سے نسبت نہیں رہتی یا ایسا ہوتا ہے جو شخص اس سے متاثر ہوتا ہے اس کو یہ محسوس ہوتا ہے کہ میرے کمر بالکل ہے ہی نہیں۔ اور یا یہ محسوس ہوتا ہے کہ گویا میں اندر سے بالکل کھوکلا ہوں۔ جو چیزیں نسبتۃً قریب ہوتی ہیں وہ بہت دور محسوس ہونے لگتی ہیں اور ایک چھوٹی سی گلی آنکھ کو بالکل لا تنا ہی معلوم ہونے لگتی ہے۔ ایتھر اور کلوروفارم سے بھی اکثر اسی قسم کے نتائج مرتب ہوتے ہیں۔ بینیم جرمن ماہر عضویات بیان کرتا ہے کہ لڑکپن میں درد اعصاب کی وجہ سے مجھے ایتھر سے بیہوش کیا گیا تھا۔ ساحت نظر کے بالکل تاریک ہونے اور کانوں میں شور شروع ہونے سے پہلے مجھے ایسا محسوس ہوا کہ کمرے کی چیزیں مجھ سے بہت دور ہوتی جاتی ہیں اور بہت ہی چھوٹی نظر آرہی ہیں۔ وہ یہ بھی بیان کرتے ہیں کہ میرا ایک دوست گرجا میں تھا جب نیند کا اس پر غلبہ ہوا تو اس کو گرجا کا واعظ بتدریج چھوٹا اور دور ہوتا ہوا محسوس ہوا۔ خود مجھے کلوروفارم کے اثر کی ابتدا میں چیزیں اسی طرح دور ہٹتی ہوئی محسوس ہوئیں۔ بعض دماغی امراض میں بھی اسی قسم کے اختلال واقع ہوتے ہیں۔

کیا ہم وہ عضویاتی شرائط متعین کر سکتے ہیں جن کی بنا پر ایک حس کا ابتدائی حسی حجم دوسری حس سے اس قدر مختلف معلوم ہوتا ہے۔ ایسی شرائط کو ہم صرف ناقص طور پر متعین کر سکتے ہیں۔ اس نتیجہ کا ایک باعث یقیناً عصبی سروں کی

تعداد ہوتی ہے، جو ایک وقت میں خارجی عامل سے مہیج ہوتے ہیں۔ جب ایک وقت میں جلد کے بہت سے اعصاب کو گرمی پہونچتی ہے یا بہت سی شبکی سطح روشنی سے متاثر ہوتی ہے، ہمارا احساس اس سے بڑا ہوتا ہے، جب کم عصبی سطح مہیج ہوتی ہے۔ پرکار کے دو نقطوں سے جو ایک حس ہوتی اگرچہ یہ سادہ معلوم ہوتی ہے، مگر اس کے باوجود یہ ایک نقطہ کے مقابلہ میں بہت بڑی اور کند معلوم ہوتی ہے۔ ایک نقطہ کے حس کو ہمیشہ اس کی تیزی سے پہچان سکتے ہیں۔ کتاب کے اسی صفحہ کو اگر ایک آنکھ سے دیکھو تو یہ اس سے بہت چھوٹا معلوم ہوتا ہے، جتنا کہ دو آنکھوں سے معلوم ہوتا ہے۔ اسی طرح سے چاند بھی ایک آنکھ سے چھوٹا معلوم ہوتا ہے، اس واقعہ سے ظاہر ہوتا کہ اس مظہر کو اختلاف مناظر سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ جیسیلڈن نے جس لڑکے کا موتیا بند کا علاج کیا تھا، جب اس کی پہلی آنکھ پر عمل جراحی ہوگیا، تو اس نے خیال کیا جتنی چیزیں نظر آرہی ہیں، وہ بہت ہی بڑی ہیں۔ مگر جب دوسری آنکھ کا عمل جراحی ہوا تو اس نے کہا کہ پہلے اس آنکھ کو بھی چیزیں بڑی معلوم ہوتی تھیں، مگر اتنی بڑی نہیں جتنی کہ پہلی آنکھ کو معلوم ہوئی تھیں۔ اور جب انھیں چیزوں کو دونوں آنکھوں سے دیکھا، تو اس نے بیان کیا کہ یہ اس سے دوگونی بڑی معلوم ہوتی ہیں جتنی کہ ایک آنکھ سے معلوم ہوتی تھیں لیکن دو معلوم نہیں ہوتی تھیں۔

ایک سطح کے بعض اجزا کے احساسات میں جو زیادہ وسعت ہوتی ہے اور جو ایک قسم کی سطح کو دوسری قسم کی سطح کے مقابلہ میں زیادہ وسعت کا احساس ہوتا ہے، (مثلاً شبکیہ کو جلد کے مقابلے میں) اس کی توکسی حد تک اسی ایک عامل سے توجیہ ہوسکتی ہے۔ یہ ایک تشریحی واقعہ ہے، جو سطحات سب سے زیادہ مکانی حس رکھتی ہیں (مثلاً شبکیہ زبان انگلی کے سرے وغیرہ) ان کے عصبی تنے کی موٹائی غیر معمولی ہوتی ہے، جو سطح کے رقبہ کی ہر اکائی کو غیر معمولی طور پر بڑی تعداد عصبی ریشوں کی فراہم کرتا ہوگا۔ لیکن محسوس امتداد کے تغیرات کا تناسب ریشوں کی تعداد کے ساتھ کسی خاص قاعدے کا

پابند نہیں ہے۔ آواز دو کانوں کو بہ مقابلہ ایک کان کے دوگونہ پر جھم معلوم نہیں ہوتی اور مذکورۂ بالا تغیرات احساس سے جب ایک ہی سطح کو مختلف حالات میں مہیج کیا جاتا ہے تو یہ ظاہر ہوتا ہے کہ احساس چند اسباب کے مجتمع عمل کا نتیجہ ہوتا ہے، جن میں تشریحی سبب سب سے بڑا ہوتا ہے۔ ایسے اسباب کے تعین کے لیے جہاں کہ مختلف سبب محسوس مکان کی مختلف مقداروں کے احساس کا باعث ہوتے ہیں، بہت سے پیچیدہ اور ذہانت آمیز مفروضے تراشے گئے ہیں۔ آیندہ چل کر ان میں سے بعض واقعات کی ہم تفصیلی طور پر تحلیل کریں گے مگر یہاں ہم پہلے ہی سے اس امر کا اعتراف کرتے ہیں کہ ان میں سے بہت سے ایسے ہیں جن کی تحلیل سے کسی قسم کی کامیابی نہیں ہوتی۔

## ترتیب مکانی کا ادراک

اب تک جو کچھ ہم نے ثابت کیا ہے یا جس کے وجود کے ہم نے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے وہ مبہم مکانیت کا احساس ہے، جو ایسا لازمی عنصر ہے، جو بلا استثنا ہماری تمام حسوں کے ساتھ وابستہ ہوتا ہے۔ اس وسعتی عنصر کے تغیرات کی جو ہم نے بہت سی مختلف مثالیں دی ہیں ان کی غرض صرف یہ تھی کہ اس کی حسی نوعیت واضح ہو جائے۔ ان میں سے بہت کم مثالوں میں غالباً کسی زائد عقلی عنصر سے جیسے کسی پہلے تجربے کی یادداشت وغیرہ سے اس کی توجیہ کر سکے گا، اور تقریباً تمام مثالوں میں یہ ایک خاص قسم کا بلا واسطہ نفسی نتیجہ ثابت ہوتا ہے جو ایک خاص قسم کے عصبی تہیج سے پیدا ہوتا۔ اور کل زیر بحث عصبی اعمال اس اعتبار سے ایک دوسرے کے مشابہ ہوتے ہیں کہ ان سے ذہن کو بہ حیثیت مجموعی سادہ وسعت کی مکانیت کا احساس ہوتا ہے جس کے اندر کم از کم ابتداءً اجزا کی کوئی ترتیب یا تقسیم موجود نہیں ہوتی۔

مکان کے اس طرح بلا ترتیب کے ہونے کے تصور پر کسی شخص کو تعجب

نہ کرنا چاہیئے۔ مکان بغیر ترتیب کے اسی طرح سے ممکن نہیے جس طرح ترتیب بغیر مکان کے۔ وہ مکانات جن کا پہلے پہل ادراک ہوتا ہے ان کے اندر جو ترتیب بالقوہ طور پر ہوتی ہے پوری طرح سمجھ میں آنے سے پہلے اس کے لئے یہ ضروری ہے کہ یہ ان مکانوں کے ساتھ نسبتہً پیچیدہ عقلی اعمال سے ترکیب پائیے۔ ابتدائی بڑائی جو حسوں کے ذریعہ سے محسوس ہوتی ہے، اس کی پیمائش و تقسیم و جمع اس وقت ہونی چاہیئے، جب کہ ہم کو ہنوز خارجی دنیا کے حقیقی مکان کا علم نہ ہوا ہو۔ ان اعمال میں تمثل ائتلاف توجہ انتخاب ایک اہم کام انجام دیتے ہیں۔ اور اگرچہ یہ مکانی معطیات حس میں کہیں کوئی نیا مواد جمع نہیں کرتے لیکن یہ ان معطیات کو اس قدر منقسم و مرتب کرتے ہیں اور موجودہ چیزوں کو تمثلی چیزوں کے پیچھے اس طرح چھپا دیتے ہیں کہ کوئی تعجب نہیں ہے اگر بعض مصنف اس قدر تجاوز کر گئے ہوں کہ یہ خیال کرنے لگے ہوں کہ معطیات حس میں کوئی مکانی قیمت ہوتی ہی نہیں۔ اور چونکہ عقل تقسیم کرتی ہے یہ خود اپنے ذرائع سے ان کو مکانی کیفیت بھی بخش دیتی ہے

یہ دریافت کر چکنے کے بعد کہ ہماری تمام حسیں پر حجم ہوتی ہیں (اگرچہ وہ کتنی ہی غیر مربوط اور غیر ممیز کیوں نہ ہوں) اب ہم کو یہ مسئلہ حل کرنا ہے کہ ان بے نظم و صورت مکانوں کو ہم ایک مرتب عالم مکان میں جس کو ہم جانتے ہیں، کیونکر ترتیب دیتے ہیں۔

اس امر کے فرض کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہے کہ متعدد حسی مکانوں جن کا کہ ایک باحس وجود کو شعور ہو سکتا ہے، جن میں سے ہر ایک اپنے خاص مافیہ سے پر ہوتا ہے، محض اس وجہ سے کہ یہ متعدد ہیں ایک دوسرے سے متعین مکانی تعلق قائم کرنے پر مائل ہوں یا وضع و مقام کے اعتبار سے کوئی خاص ترتیب قائم کریں۔ خود اپنے میں ہم اس کو پہچان سکتے ہیں۔ کسی خاص مکانی ترتیب کو فرض کئے بغیر مختلف احساسات ایک وقت میں ہمارے اندر ہو سکتے ہیں۔ اس چشمے کی آواز جس کے قریب میں لکھ رہا ہوں، سیڈار کے درختوں کی خوشبو وہ اطمینان جو ناشتہ نے میرے اندر پیدا کیا ہے، اور اس پیرے گراف کے اندر

میری دلچسپی، میرے شعور میں سب کے سب واضح اور الگ الگ ہیں۔ مگر یہ احساسات کسی طرح بھی ایک دوسرے سے خارج یا ایک دوسرے کے پہلو بہ پہلو نہیں ہیں۔ ان کے مکان باہم ایک دوسرے سے ملے جلے ہیں، اور زیادہ تر مبہم طور پر ایک ہی خارجی دنیا کو پر کرتے ہیں۔ جہاں اوصاف بہت کم مختلف ہوتے ہیں وہاں بھی کچھ ایسی ہی صورت ہوسکتی ہے۔ اگر ہم اپنی ذہنی اور جسمانی حسوں ہی کو لیں تو ایسے لمحے ہوتے ہیں جب ہم بے حرکت لیٹے یا بیٹھے ہوتے ہیں، اور ہمارے لئے یقینی طور پر اپنی پیٹھ کی لمبائی یا اپنے کندھوں کے اعتبار سے اپنے پاؤں کی جہت معلوم کرنی بہت دشوار ہوتی ہے۔ بہت کوشش سے ہم اپنی توجہ کو اپنے کل وجود پر غیر جانبدارانہ تقسیم کرسکتے ہیں، اور ایسی حالت میں ہم کو اپنے کل جسم کی شکل ایک واحد شے کے طور پر محسوس ہوتی ہے۔ مگر عموماً ہوتا یہ ہے کہ چند حصے تو شعور میں زیادہ نمایاں ہوتے ہیں اور باقی پر مطلقاً توجہ نہیں ہوتی۔ اور اس حالت میں یہ بات بالکل نمایاں ہوتی ہے کہ ان کے اضافی ترتیب و مقام کے متعلق ہمارا ادراک کسی قدر مبہم ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ شعور میں حسی مکانوں کے ہجوم کی باضابطہ ترتیبوں کے لئے ان کے علحدہ وجود کے علاوہ کسی شے کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہ علت کونسی ہے۔

اگر چند حسی وسعتوں کو ایک دوسرے کے پہلو بہ پہلو اور ایک متعین ترتیب کے ساتھ محسوس کرنا ہو تو ضروری ہے کہ یہ ایک وسیع تر حسی مکان کے اجزا کے طور پر محسوس ہوں جو ذہن میں سادگی کے ساتھ آن واحد میں آسکتا ہو۔ میرے خیال میں اپنے جسم کا خالص احساس کے ذریعہ سے صحیح طور پر اندازہ کرنے میں جو دشواری ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کو مجموعی شے کے طور پر محسوس کرنا بہت دشوار ہے۔ یہ دشواری بالکل اسی قسم کی ہے جیسی کہ ایک وقت میں آگے اور پیچھے کی طرف خیال کرنے کی ہے۔ جب ہم کو اپنے پاؤں کا شعور ہوتا ہے، تو ہم اپنے سر سے غافل ہوجاتے ہیں۔ اس طرح سے اس میں زمانی تسلسل کا ایک ایسا عمل ہوتا ہے، جو آخرالذکر کو وجدانی فعل سے تعمیری فعل میں بدل دیتا ہے۔ تعمیریت کا یہ عنصر اس سے

بھی زیادہ مقداریں اور انھیں نتائج کے ساتھ اس وقت موجود ہوتا ہے جب ہم ایسے خارجی مکانوں سے بحث کرتے ہیں جو اتنے بڑے ہوتے ہیں کہ ان پر ایک نظر حاوی نہیں ہوسکتی۔ کسی شہر میں دکانوں کے اضافی مقام جن کو بہت سی پیچیدہ سڑکیں ایک دوسرے سے جدا کرتی ہیں اسی طرح ایسے معطیات سے تیار کیا جاتا ہے جن کا فہم بتدریج ہوتا ہے اور اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ہمارے احساس میں کم و بیش ابہام ہوتا ہے۔

اس امر کے لئے کہ ایک حس کا ایک بڑے محیط مکان کے جزو کے طور پر امتیاز کیا جائے یہ لازمی ہے کہ اس کو ایک متعین مکانی ترتیب میں سمجھا جائے۔ پس احساسات کو مکانی اعتبار سے مرتب کرنے کا مسئلہ اولاً امتیاز کا مسئلہ ہوتا ہے اور امتیاز کا بھی خالص نہیں۔ کیونکہ ایسی حالت میں موجود مناظر ہی نہیں بلکہ موجود آوازیں بھی لازماً اس قسم کی ترتیب اختیار کرلیتی ہیں جن کے متعلق یہ مشہور ہے کہ ان میں مکانی ترتیب نہیں ہوتی جس کسی شئے کے متعلق امتیاز ہوگا وہ ایک بڑے مکان میں چھوٹا مکان محسوس ہوگا۔ یہ سچ ہے مگر یہ تو بہت ہی ابتدائی قسم کی ترتیب ہے کیونکہ اس مکان کے اندر اس کے مقام کے بالکل ٹھیک ہونے کے لئے یہ ضروری ہے کہ اور حالات بھی ہوں اور اس امر کے مطالعہ کرنے کا بہترین طریقہ کہ وہ کیا ہیں یہ ہوگا کہ تھوڑی دیر ٹھیر جائیں اور اس کی تحلیل کریں کہ مکانی ترتیب کے کیا معنی ہیں۔

مکانی ترتیب ایک مجرد اصطلاح ہے۔ جن مقرون ادراکات پر یہ حاوی ہوتی ہے وہ شکلیں جہات مقامات مقداریں اور فاصلے ہیں۔ ان میں سے کسی چیز کا مجموعی وسعت سے علحدہ کرنا ایک حد تک اس وسعت میں ایک ترتیب کو داخل کرنے کا نام ہے۔ اس وسعت کو ان لاتعداد اشیا میں تقسیم کرنا اس کو بالکل باضابطہ طور پر سمجھنے کے مساوی ہے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ یہ چیزیں انفرادی طور پر کیا ہوتی ہیں۔ شروع ہی میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی شخص ایک لمحہ کے لئے یہ کہنے میں تامل نہیں کرسکتا کہ ان میں سے بعض اوصاف حس ہوتے ہیں جس طرح سے کہ وہ مجموعی وسعت ہوتی ہے جس کے اندر یہ واقع ہوتے ہیں۔ شکل کو لو۔ ایک مربع ایک دائرہ اور ایک مثلث تین مختلف ارتسام معلوم ہوتے ہیں جن میں سے ہر ایک

اس قدر خاص ہوتا ہے کہ اگر یہ پھر ہمارے سامنے آئے تو ہم اس کو پہچان لیں۔ جب نیلی کے مریض کا موتیا بند اچھا ہوا، اور اس کے سامنے ایک مجسم مثلث اور کرہ لایا گیا، تو اس کو ان کی شکل کے فرق کا فوراً ادراک ہو گیا، اگرچہ وہ یہ نہ بتا سکا کہ ان میں کرہ کونسا ہے اور مثلث کونسا ہے۔ بس اس کو یہ نظر آتا تھا کہ یہ شکلیں ایک نہیں ہیں۔ یہی حال خطوط کا ہے۔ اگر ہم اپنے ساحت نظر میں خطوط کا پتہ لگا سکیں، تو یہ بات بالکل بعید از عقل ہے کہ انتصابی خط سے افقی خط کی نسبت مختلف نہ ہو۔ اور جب یہ دوبارہ ہمارے سامنے آئیں تو یہ شناخت نہ ہو کہ یہ اسی طرح سے مرتسم کر رہے ہیں جس طرح سے پہلے متاثر کیا تھا۔ اگرچہ اس وقت تک ہم کو لفظ انتصابی یا اس کے کسی تضمن کے اپنی اس خاص حسیت کے تاثر کے علاوہ کسی شئے کا بھی علم نہ ہو۔ یہی حال زاویوں کا ہے۔ ایک زاویۂ منفرجہ ہمارے احساس کو زاویہ حادہ کی نسبت فوراً بالکل دوسری طرح سے متاثر کرتا ہے۔ فصل بھی ایک سادہ حس ہے۔ ایسے خط کی حس جو دو بعیدی نقطوں کو ملاتی ہو طویل ہوتی ہے، اگر تم احساس کو بدل دو تو اس کے ساتھ جو فاصلہ محسوس ہوتا ہے وہ بھی بدل جائے گا۔

## اضافات مکانی

لیکن فاصلہ اور جہت کے ساتھ ہم مکانی علائق کے کلیہ پر آتے ہیں اور فوراً ہم کو ایسی رائے سے سابقہ پڑتا ہے، جو تمام علائق کو کل واقعات احساس و تمثل سے قطعاً مختلف بنا دیتی ہے۔ نفسیات میں جن لوگوں کا مسلک افلاطون کا اتباع ہے وہ اضافات کو خالص فکر کی پیداوار خیال کرتے ہیں، اور اس اعتبار سے یہ اس حسیت کے معطیات سے بالکل الگ نوع کے ہیں جس کے اندر ان کے وجود کا ادراک ہوتا ہے۔

لہذا ہم اس مذہب کے پیرو کو اس نقطہ پر یہ کہتا ہوا فرض کر سکتے ہیں،

فرض کرو کہ تمہیں ہر نقطہ اور ہر زاویہ کی علیحدہ حس ہوگئی ہے۔ تو اس سے کیا فائدہ ہوا۔ تمہارے لئے بہ بات اور فاصلوں کی توجیہ تو ہنوز باقی ہے تمہیں ان تمام محسوس اشکال کی اضافی مقداروں کی توجیہ کرنا ہے تمہیں ایک دوسرے کی نسبت سے ان کے مقاموں کا تعین کرنا ہے تب کہیں جاکر یہ کہا جاسکتا ہے کہ تم نے اپنے مکان کو مرتب کرلیا ہے۔ اور ان تعینات میں سے ایک بھی نسبت قائم کرنے والے فکر کے عمل کے بغیر نہیں ہوسکتا جس کے یہ معنی ہوں گے کہ تمہاری مکان کی خالص حسیت کی اصطلاحات میں توجیہ کرنے کی کوشش شروع ہی میں ناکام ہوجاتی ہے مثلاً مقام کبھی حس نہیں ہوسکتا، کیونکہ اس کے اندر کوئی شے داخلی نہیں ہوتی۔ یہ صرف ایک دہیہ ایک خط یا دوسری شکل اور اس کے خارجی محدودوں کے مابین ہوسکتا ہے اور یہ کبھی حسی معطیات کا عنصر یعنی بذات خود نقطہ یا دہیہ نہیں ہوسکتا پس ہم اقرار لئے لیتے ہیں کہ صرف فکر سے مکان کا معمہ حل ہوسکتا ہے۔ اور فکر ایسا راز نہفتہ ہے کہ اس کی پرستش تو کی جاسکتی ہے مگر اس کی تہہ تک کوئی نہیں پہونچ سکتا ہے۔

اس مسئلہ کے اس طریق پر حل کرنے کی کوشش میں یہ تو فائدہ ہے کہ یہ مختصر ہے۔ مگر ہم کو اس طرح کی تعجیل کی ضرورت نہیں ہے بلکہ ہم کو دیکھنا چاہیے کہ آیا ہم اس امر پر صبر کے ساتھ غور کرکے نسبتہً اور زیادہ گہرے نتائج تک نہیں پہونچ جاتے۔

اضافت نہایت ہی کثیر المعنی لفظ ہے۔ اس کے اتنے بہت سے مقرون معنی ہیں کہ بہ حیثیت ایک مجرد کلی کے اس کا استعمال بہت آسانی کے ساتھ ہمارے فکر کو پریشان کرسکتا ہے۔ لہذا ہم کو ابہام سے بچنے کے لئے ہوشیاری سے کام لینا چاہیئے اور جہاں کہیں ہم اس کو استعمال کریں اس امر کو یقینی کرلیں کہ کسی مخصوص جگہ پر اس کا اطلاق کرتے ہوے اس کے کیا معنی ہیں۔ فی الحال ہم کو مکانی اضافات سے بحث ہے اور کسی اضافت سے نہیں ہے اکثر اضافات ان چیزوں سے بالکل مختلف قسم کے احساسات ہوتے ہیں جن سے یہ علاقہ رکھتے ہیں۔ مثلاً مشابہت چمیلی اور گل شبو کے مابین یا مسٹر براؤننگ اور

مسٹر اسٹوری کے اشعار کے مابین ہو سکتی ہے۔ خود ان اضافات کے اندر نہ تو خوشبو ہے اور نہ شاعری ہے اور جن لوگوں نے اس سے کسی قسم کے بھی حسی معنی منسوب کرنے سے انکار کیا ہے وہ لائق معافی ہیں۔ مگر جس طرح مقدار میں دو عددوں کے مابین نسبت ایک عدد ہی ہوتا ہے اسی طرح مکانی حلقے میں اضافات اسی قسم کے واقعات ہوتے ہیں جس قسم کے واقعات کے درمیان یہ تعلق کا اظہار کرتے ہیں۔ اگر یہ آخرالذکر دائرۂ نظر میں ٹکڑے ہوں تو اول الذکر بھی ان کے مابین اور ٹکڑے ہوتے ہیں۔ جب ہم دو نقطوں کے مابین نسبت جہت کا تذکرہ کرتے ہوں تو ہماری مراد محض خط کی حس ہوتی ہے جو دو نقطوں کو باہم جوڑتا ہے۔ خط اضافت سے اس کو محسوس کرو گے تو تم کو اضافت محسوس ہو جائے گی۔ نہ تم کسی طرح آخرالذکر کو سوائے اس کے کہ اول الذکر کا تمثل کرو خیال کر سکتے ہو (اگرچہ وہ کتنا ہی مبہم کیوں نہ ہو) نہ ایک کو دوسرے کی جانب اشارہ کئے بغیر بیان کر سکتے۔ اور جس وقت تم خط کا تمثل کر چکو گے تو اضافت تمہارے سامنے مکمل طور پر آجائیگی۔ اور آگے کسی شے کے کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اسی طرح اضافت جہت دو خطوں کے مابین بعینہٖ مکانی شکل کی وہ خاص حس ہوتی ہے جو ان سے محیط ہوتی ہے۔ اس کو عموماً زاوئے کی اضافت کہتے ہیں۔

اگر یہ اضافات حسیں ہیں تو اسی طرح سے اضافات مقام یا حیثیت بھی حسیں ہیں۔ ایک عمودی خط کے بالائی اور زیریں نقطوں کے مابین علاقہ مقام خود وہ خط ہوتا ہے اور اس کے علاوہ اور کچھ نہیں ہوتا۔ ایک نقطہ اور اس کے نیچے کے افقی خط کے مابین اضافات وضع و مقام بہت سے ہوتے ہیں۔ لیکن ان میں ایک باقی سب سے اہم ہوتا ہے اور اس کو فصل کہتے ہیں۔ یہ حس خیالی ہو یا واقعی ایک عمود کی ہوتی ہے جو نقطہ سے خط تک کھینچا جاتا ہے[1]۔ اگر اس نقطہ سے دو خط کھینچے جائیں اور

[1] کل فن ہندسہ اس شدید دلچسپی سے عالم وجود میں آیا ہے جو ذہن خطوط سے رکھتا ہے۔ خطوط کو بنانے کے لئے، ہم مکانوں کو ہر سمت سے قطع کرتے ہیں۔

اوران میں سے ہر ایک افقی خط کے ایک سرے پر واقع ہو تو اس سے ایک خاص قسم کی تکوینی حس ہوگی۔ اس احساس کی نسبت کہا جا سکتا ہے کہ یہ کل زیر بحث عناصر کے مقامی اضافات کا مرکز ہے۔ پھر دیکھو کہ داہنا پن اور بایاں پن بلندی اور پستی جو اپنی نوعیت کے اعتبار سے ایک دوسرے سے اور اپنی جنسیت کے اعتبار سے ہر شئے سے مختلف ہیں اور تمام حسوں کی طرح سے ان کو صرف ظاہر کیا جا سکتا ہے بیان نہیں کیا جا سکتا۔ اگر ہم ایک مکعب کو لیں اور ایک پہلو پر چوٹی لکھیں اور دوسرے پہلو پر قاعدہ لکھیں اور تیسرے کو سامنا قرار دیں اور چوتھے کو پشت قرار دیں تو الفاظ کی کوئی شکل ایسی باقی نہیں رہتی، جس سے ہم دوسرے شخص سے یہ بتا سکیں کہ ان میں سے کون داہنا ہے اور کون بایاں ہے۔ ہم صرف یہ اشارہ کر کے کہہ سکتے ہیں کہ یہ داہنا ہے، وہ بایاں ہے، بالکل اس طرح سے جس طرح سے ہم کہیں کہ یہ سرخ ہے اور وہ نیلا ہے۔ اگر دو نقطے ایک دوسرے کے پہلو بہ پہلو نظر آتے ہیں تو ان میں سے ایک ہمیشہ اس قسم کے احساسات سے متاثر ہوتا ہے۔ اور دوسرا اس سے برعکس احساسات سے۔ یہی بات ہر خط کے سروں پر صادق آتی ہے [1]۔

---

[1] میرے خیال میں واقعات کی اس آخری قسم کی طرف کانٹ نے سب سے پہلے توجہ دلائی تھی یہ بتانے کے بعد دو مخالف کروی مثلث، ایک جوڑ دستانوں کے دو دستانے، دو مرغولے جو مخالف جہتوں میں گھومے ہوئے ہوں، داخلی تعینات بعینہٖ یکساں رکھتے ہیں، یعنی ان کے حصوں کا تعین ایک دوسرے کی نسبت سے ایک ہی قانون سے ہوتا ہے اس لئے ان کو عینی خیال کرنا چاہئے، وہ یہ ظاہر کرتا ہے کہ ان کے باہم انطباق کے ناممکن ہونے کی وجہ سے ہم اس امر پر مجبور ہیں کہ متناسب جوڑے کی ہر شکل سے اس کا خاص فرق منسوب کر دیں، جو صرف اس کے حصوں کے خارجی تعین یا علاقہ پر مشتمل ہو سکتا ہے، جو ان کو ایک دوسرے سے نہیں ہوتا بلکہ اس کل مکان سے ہوتا ہے جو خارج میں موجود ہوتا ہے اور اس کی پرکار کے نقطے مطلقاً دئیے ہوئے ہوتے ہیں۔ اس ناقابل تعقل فرق کا ادراک صرف داہنے اور بائیں کی نسبت سے ہوتا ہے، جو فوری وجدان کا معاملہ ہے، ان آخری الفاظ میں کانٹ وہ سب کچھ ظاہر کر دیتا ہے جو بہ حیثیت حسوں کے اوپر اور نیچے اور داہنے اور بائیں سے ہماری مراد

لہذا اس میں ذرا شک نہیں ہے کہ مقداروں کے علاوہ تمام مکانی اضافات خالص حسی معروضات کے علاوہ اور کچھ نہیں ہوتیں۔ گر مقدار۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس تنگ حلقہ سے متجاوز ہے۔ اوقات اعداد شدتوں اور اوصاف میں اور نیز مکانوں میں زیادتی و کمی کی اضافات ہوتی ہیں۔ پس یہ ناممکن ہے کہ اس قسم کی اضافات ایک خاص قسم کے محض مکانی احساس کا باعث ہوں۔ اس بات کو ہمیں تسلیم کرنا چاہیئے۔ اضافت مقدار عام ہے' اور یہ شعور کے بہت سے کلیات میں آتی ہے۔ حالانکہ اور اضافات جن کا ہم نے ذکر کیا ہے' خاص ہیں اور صرف مکان میں ہوتی ہیں۔ جب ہماری توجہ چھوٹے خط سے بڑے خط کی طرف یا چھوٹے دھبے سے بڑے دھبے کی طرف یا ہلکی روشنی سے تیز روشنی کی طرف' ہلکے نیلے رنگ سے گہرے نیلے رنگ' نارنج کی آواز سے سرپٹ کی آواز کی طرف منتقل ہوتی ہے تو ترکیبی ساخت شعور میں اس تغیر کے ساتھ فرق کا خاص احساس ہوتا ہے' جس کو ہم زیادہ کی حس کہتے ہیں۔ مثلاً زیادہ لمبائی زیادہ وسعت زیادہ روشنی زیادہ نیلا رنگ زیادہ حرکت۔ زیادہ کی اس تغیری حرکت کا اس کے لوازم کتنے ہی مختلف کیوں نہ ہوں' ہمیشہ یکساں ہونا لازمی ہے' ورنہ تو ہر حالت میں ہم اس کو ایک نام سے موسوم نہ کریں گے۔ جب ہم ایک چھوٹے انتصابی خط سے لمبے افقی خط پر آتے ہیں یا چھوٹے مربع سے بڑے دائرے پر آتے ہیں' تو اس وقت بھی ہم کو یہ حس اسی طرح سے ہوتی ہے' جس طرح اس وقت ہوتی ہے' جب ایک ہی قسم کی چھوٹی شکل سے بڑی شکل کی جانب توجہ کرتے ہیں۔ گر جب شکلیں ایک ہی قسم کی ہوتی ہیں اس وقت ہمارا شعور اضافت زیادہ واضح ہوتا ہے۔ اور یہ اس وقت سب سے زیادہ واضح ہوتا ہے جب ہم اپنی تحلیلی توجہ سے کام لیکر پہلے خط یا شکل کے ایک حصے کو

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) ہے۔ لیکن اس کا جو یہ خیال ہے کہ شکلوں کے مابین ان تقابلوں میں خارجی مجموعی مکان کا لحاظ رکھنا ضروری ہے' یہ صحیح نہیں ہے خود ہمارے جسم کی اضافت کافی ہوتی ہے۔

دیکھتے ہیں اور پھر کل کو۔ اس حالت میں کل کا زیادہ حصہ بہ حیثیت مکان کے ایک علیحدہ جزو ہونے کے نمایاں سمجھ میں آجاتا ہے۔ اسی قسم کی قطعی حس اس وقت ہوتی ہے جب ہم ایک خط کو دوسرے خط یا ایک شکل کو دوسری شکل پر رکھ کر دیکھ سکتے ہیں۔ زیادہ کی پیمائش کی اس لازمی شرط نے بعض حضرات کو یہ خیال کرنے پر مجبور کیا ہے کہ خود یہ احساس ہر حالت میں ایک پر دوسرے کو رکھ کر دیکھنے کے واقعی تجربہ سے پیدا ہوا ہے۔ غالباً یہ رائے بالکل صحیح نہیں ہے۔ لیکن ہماری موجودہ غرض سے اس کو کوئی تعلق نہیں ہے۔ جس حد تک مکانی حس کی تقسیمات کا پوری طرح پر ایک دوسرے کے مقابلہ میں اندازہ ہونے کا سوال ہے ایک حصہ کو لازماً دوسرے حصہ پر رکھ کر دیکھا گیا ہوگا اور اس سے ذہن کو نمایاں زیادتی کا احساس ہونا ضروری ہے۔ جس حالت میں ہم صرف یہی محسوس کرتے ہیں کہ ایک حصہ مبہم طور پر بڑا یا چھوٹا ہے تو ذہن ضرور ایک حصے سے دوسرے حصے پر سرعت کے ساتھ توجہ کرتا ہے، اور اس کو زیادتی کا فوری احساس لازمی ہے۔

اس طرح پر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہم نے کل مکانی علائق کی توجیہ کر لی ہے اور ان کو اپنے ذہن کے لئے واضح بنا لیا ہے۔ یہ خاص خطوط خاص زوایا خاص اشکال تغیر یا (واضح زیادتی کی صورت میں) دو شکلوں کو ایک دوسرے پر رکھ کر دیکھ لینے کے بعد مکان کے خاص زائد حصوں کے علاوہ کچھ نہیں ہے۔ یہ نسبتی حسیں واقعاً پیدا ہو سکتی ہیں مثلاً جب مہندس اپنی پنسل سے ادھر ادھر نئے خطوط کھینچتا ہے، تاکہ اس کے اجزا کے اضافات ثابت کرے، یا پھر یہ خطوط کے تصوری استحضارات ہو سکتے ہیں جو فی الحقیقت کھینچے نہیں جاتے۔ مگر بہر حال ان کا ذہن میں داخل ہونا مکان زیر غور کی زیادہ تفصیلی تقسیم اور اس کے زیادہ وقوف اور بہتر پیمائش کے مساوی ہے۔ پس تقسیمات و اجزا کا شعور ہیں لاتا اس کل عمل پر مشتمل ہوتا ہے، جس سے کہ ہم مجموعی وسعت کے مبہم احساس سے وسعت کے تفصیلی وقوف کی طرف آتے ہیں جس قدر کثرت سے تقسیمات ہوتی ہیں اسی قدر بہتر کامل وقوف ہوتا ہے مگر جس حد تک کل تقسیمات بذات خود حسیں ہوتی ہیں اور کمی یا زیادتی کا احساس بھی، جہاں خود ایک شکل نہیں بھی ہوتا۔

کم از کم شکل کی دو حصوں کے مابین تغیر کی حس ضرور ہوتا ہے اس لئے یہ نتیجہ نکلتا ہے
با وصف اس کے جو کچھ کہ ہم اب تک اس کے خلاف دیکھتے ہوں کہ کل مکانی
علم فی نفسہ حسی ہوتا ہے اور جب حسیں وحدت شعور میں مجتمع ہوتی ہیں تو کوئی
نیا مادی عنصر فوق الحسی ذریعہ سے اُن میں نہیں آتا۔

اب سوال اجزا کے شعور میں لانے کا ہے۔ اب ہم اس کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ یہ شعور میں تین پہلوؤں کے تحت آسکتے ہیں اول مقام دوسرے قامت تیسرے شکل۔

---

لہ۔ بہت سے لوگوں کو ایک اضافت کو محض ایک خط اور ایک خط کو محض ایک حس کہہ دینا عجیب معلوم ہوگا۔ ہم کسی ایک اضافت کے متعلق مثلاً اس اضافت کے متعلق جو دو نقطوں کے مابین ہوتی ہے بہت کچھ آسانی سے سیکھ سکتے ہیں۔ ہم اس خط کو جو ان دو نقطوں کو ملاتا ہے تقسیم کرسکتے ہیں اس کو پہچان سکتے ہیں اس کا اصطفاف کرسکتے ہیں اور اس کی اضافات کا نئے خطوط وغیرہ کھینچ کر پتہ چلا سکتے ہیں۔ مگر اس تمام محنت کو خود اضافت کی واقفیت سے کچھ بھی تعلق نہیں ہے۔ درحقیقت اس کو اگر کچھ کہا جائے تو بے انصافی نہ ہوگی۔ اور حقیقت میں اس بات کا سمجھنا بالکل آسان ہے کہ کیوں ہم میں سے اکثر یہ محسوس کرتے ہیں کہ خط اضافت کی نسبت واضح شے ہے۔ خط چوڑا یا پتلا نیلا یا سرخ ہوتا ہے جس کو ہمارے تجربے کے دوران میں کبھی یہ شے بناتی ہے اور کبھی وہ شے بناتی ہے۔ اس لئے یہ ان عوارض سے آزاد ہوتا ہے۔ پس اس کے متعلق یہ دیکھنے کے بعد کہ یہ ان حسی اوصاف میں سے کوئی سا بھی نہیں ہے آخر میں ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ یہ کچھ ایسی شے ہے جس کی اس کے علاوہ اور کسی طرح سے تعریف نہیں ہوسکتی کہ اس سے ہر قسم کے حسی اوصاف کا انکار کردیا جائے اور جس کے محسوس ہونے کے لئے اضافت پیدا کرنے والے خیال کے پراسرار فعل کی ہی ضرورت ہو۔

دوسری وجہ اس کی کہ ہم مکانی اضافت کو محض احساس خط یا زاویہ کے علاوہ سمجھتے ہیں یہ کہ دو مقاموں کے درمیان ہم بالقوہ طور پر جتنے چاہے خطوط اور زاویے بنا سکتے ہیں یا اپنی اغراض کے مناسب جتنی اضافات چاہیں دریافت کرسکتے ہیں۔ اس غیر محدود

# مقامیت کے معنی

فی الحال ہم اپنی توجہ کو مسئلہ مقام کی طرف محدود رکھتے ہیں اور شروع سے اس واقعہ کو لیتے ہیں کہ ایک ذی حس سطح ہے جس پر صرف دو نقطوں کو خارج سے ہیجان ملا ہے۔ پہلے یہ دیکھنا ہے کہ یہ نقطے ایک دوسرے کے پہلو بہ پہلو اس طرح سے کیونکر محسوس ہوتے ہیں کہ ان کے مابین ایک مکانی وقفہ معلوم ہوتا ہے۔ اس کے لئے ہمیں پہلے دو چیزوں کا شعور ہونا چاہیئے۔ اول تو مہیجہ نقطوں کے دو ہونے کا دوسرے غیر مہیجہ وقفہ کی وسعت کا۔ دوئی کی حس اگر چہ ضروری ہے مگر مکانی علحدگی کی کافی شرط نہیں ہے۔ مثلاً ہم ایک ہی جگہ دو آوازوں کا پتہ لگا سکتے ہیں یا ایک ہی لیمونیڈ میں شیرینی اور ترشی کو محسوس کر سکتے ہیں۔ جلد کے ایک نقطہ میں گرمی و سردی گولائی اور نکیلے پن وغیرہ کو محسوس کر سکتے ہیں۔ ہر قسم کے امتیاز میں دو احساسوں کے دو ہونے کی شناخت ذہن کے لئے اس حد تک سہل ہوتی ہے جس حد تک احساسات بہ اعتبار کیفیت ایک دوسرے سے مختلف ہوتے ہیں۔ اگر ہم کو دو مہیجہ نقطوں سے بعینہ یکساں اوصاف کی حس ہو تو لازماً یہ ذہن کو ایک محسوس ہوں گے اور ان میں مطلقاً امتیاز نہ ہوگا۔ اور اسی بنا پر ظاہر ہے کہ ان کا مقام متعین ہوگا۔ کمر کے اوپر دو نقطے اگر چار سینٹی میٹر کے فاصلہ پر لئے جائیں، تو ان میں کسی قسم کا کیفی تقابل نہیں ہوتا، اور ان کی حسیں مل کر ایک ہو جاتی ہیں۔ برخلاف اس کے شبکیہ پر ایسے دو نقطے جن کے مابین ۱/۳ ملی میٹر سے بھی

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) امکان کا احساس، جب ہم عام طور پر "اضافات" مقام کا ذکر کرتے ہیں ہمارے الفاظ کو متاثر کرتا ہے اور ہم کو یہ فرض کرنے پر آمادہ کر دیتا ہے کہ ان میں سے کوئی ایک کبھی ایک زاویے یا ایک خط کے پوری طرح مساوی نہیں ہو سکتا۔

کم فصل ہوتا ہے، اس قدر مختلف معلوم ہوتے ہیں کہ ہم کو ان کے دو ہونے کا فوراً احساس ہو جاتا ہے۔ اب غیر مشابہ ہونے کے یہ احساسات جو جب کہ ہم کمر کے ایک نقطہ سے دوسرے نقطہ پر آتے ہیں، تو اس قدر آہستہ پیدا ہوتے ہیں، اور جو زبان اور انگلی کے سروں پر بہت تیزی اور شبکیہ پر نا قابل بیان سرعت سے پیدا ہوتے ہیں یہ کیا ہیں۔ کیا ہم ان کی نوعیت اصلی کے متعلق کچھ معلوم کر سکتے ہیں۔

اس کا سب سے زیادہ فطری و فوری جواب یہ ہے کہ یہ اختلاف احساس محض مقام کے اختلاف سے تعلق رکھتا ہے۔ ایک جرمن عضویاتی کے الفاظ ہیں جس کی نفسی طبیعیات بہت کچھ رہین منت ہے۔

"حسوں کا مقام شروع ہی سے محسوس ہوتا ہے۔ ہر حس شروع سے ہی مکانی کیفیت سے متاثر ہوتی ہے، جس کے معنی یہ ہیں کہ یہ کیفیت کسی خارجی وصف کی طرح سے نہیں ہے، جس کا حس پر کسی بلند تر ملکۂ ذہنی سے اضافہ ہوتا ہو۔ بلکہ اس کو ایسی کیفیت سمجھنا چاہئے جو فطرۃً خود حس کے اندر موجود ہوتی ہے۔"

با ایں ہمہ جب ہم اس جواب پر غور کرتے ہیں، تو ایک لاینحل منطقی دشواری پیش آتی ہے۔ کوئی منفرد حس بذات خود وضع و مقام کے شعور کے مساوی نہیں ہو سکتی۔ فرض کرو کہ نقطہ کے علاوہ کبھی کوئی شعور پیدا نہیں ہوا ہے۔ کیا یہ کبھی ممکن ہے کہ یہ یہاں یا وہاں کے خاص احساس کا باعث ہو جائے۔ یقیناً نہیں۔ صرف جب ایک دوسرا نقطہ پیدا ہوتا ہوا محسوس ہوتا ہے اس وقت اونچ نیچ دائیں بائیں کا تعین ہوتا ہے، اور یہ تمام تعینات اس دوسرے نقطہ کی نسبت سے ہوتے ہیں۔ پس ہر نقطہ کی جگہ کا تعین اس شئے کے ذریعہ سے ہوتا ہے، جو یہ نہیں ہوتا، یعنی دوسرے نقطہ کے ذریعہ سے۔ اس کے معنی بالکل یہ ہیں کہ وضع و مقام کے اندر فی نفسہ کچھ نہیں ہے اور اگرچہ مطلق بڑائی کا احساس ہو سکتا ہے مگر احساس مقام کی واحد اور محدود حس کا داخلی عنصر نہیں بن سکتا جس مصنف کی تحریر کا ہم اوپر اقتباس درج کر آئے ہیں

خود وہ اس اعتراض کو تسلیم کرتا ہے صفحہ ۳۲۵ اور یہ کہتا ہے جن حسوں کا اس طرح ابتدا ہی سے مقام متعین ہوتا ہے ان کا تعین مقام خود انہیں تک ہوتا ہے، شعور کو اس کا استحضار نہیں ہوتا کیونکہ شعور ہنوز موجود نہیں ہوتا۔ اولاً یہ کل باہمی اضافات سے محروم ہوتے ہیں۔ مگر اس طرح ایک حس کا بجائے خود مقام ہونا اس امکان یا قرینہ سے کچھ زیادہ نہیں ہوتا کہ جب اور شرائط پوری ہو جائینگی تو اس کا مقام واضح و بین طور پر محسوس ہونے لگے گا۔ کیا اب ہم محض اس قسم کے قرینہ یا امکان کے متعلق کچھ دریافت کر سکتے ہیں، قبل اس کے کہ یہ اپنے بعیدی ثمرات ترقی یافتہ شعور میں لائے۔

## مقامی علامات

شروع ہی سے یہ بات معلوم ہوجانی چاہیئے کہ جلد اور احشا کی ہر حس ایسا معلوم ہوتا ہے، اپنے مقام بدن سے ایک خاص قسم کا احساس حاصل کرتی ہے، جو اس کو دوسری جگہ نہیں ہوتا۔ اور بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ احساس اس جگہ کے ادراک سے بالکل جداگانہ شئے ہوتا ہے۔ ونٹ کہتا ہے۔

"اگر انگلی سے ہم پہلے رخسارے اور پھر ہتھیلی کو چھوئیں اور ہر بار ٹھیک اتنا ہی زور صرف کریں تو اس کے باوجود بھی حس میں ایک بین فرق نظر آتا ہے۔ اسی طرح جب ہتھیلی اور ہاتھ کی الٹی جانب گلے اور گردن سینہ اور کمر مختصر یہ کہ جلد کے کوئی سے دو بعیدی حصوں کا باہم مقابلہ کیا جاتا ہے، تو فرق معلوم ہوتا ہے۔ علاوہ برایں اگر غور سے مشاہدہ کریں تو معلوم ہوگا کہ جو مقام باہم خاصے قریب بھی ہوتے ہیں ان میں بھی بہ اعتبار ان کے احساس کی کیفیت کے فرق ہوتا ہے۔ اگر ہم اپنی جلدی سطح کے ایک نقطہ سے دوسرے نقطے پر آئیں تو ہم اپنے احساس میں بالکل تدریجی اور مسلسل تغیر

پاتے ہیں، اگرچہ مس کی خارجی نوعیت میں کسی قسم کا فرق واقع ہوا ہو۔ حتیٰ کہ جسم کی مخالف سمت میں مطابق نقاط کی حسیں اگرچہ مشابہ ہوتی ہیں مگر بعینہ یکساں نہیں ہوتی۔ مثلاً ہم اول تو ایک ہاتھ کی لبشت کو چھوتے ہیں پھر دوسرے ہاتھ کی ہم دیکھتے ہیں کہ دونوں کی حس کیفیت کے لحاظ سے الگ الگ ہے۔
یہ خیال نہ کرنا چاہیئے کہ اس قسم کے فرق محض تمثل کی بنا پر ہوتے ہیں اور یہ کہ ہم حسوں کو اس بنا پر مختلف سمجھتے ہیں کہ ہم ان میں سے ہر ایک کے متعلق اپنے ذہن میں یہ سمجھتے ہیں کہ اس کا مقام اوروں سے مختلف ہے۔ اپنی توجہ کو کافی طور پر تیز کر کے اور اس کو صرف کیفیت احساس کی طرف مبذول کر کے ہم ان کے مقام کے خیال کو ذہن سے بالکل خارج کر سکتے ہیں اور اس کے باوجود بھی فرق نمایاں طور پر محسوس ہوتے ہیں۔

آیا یہ مقامی احساس کے اختلافات بتدریج ایک دوسرے میں عبور کر جاتے ہیں یا نہیں، اس کے متعلق ہم کچھ نہیں کہہ سکتے۔ مگر ہم جانتے ہیں (وُنٹ اسی سلسلہ میں کہتا ہے) کہ

"جب ہم جلد کے ایک نقطے سے اس کے متصل دوسرے نقطہ پر آتے ہیں، تو یہ بہت مختلف سرعتوں سے متغیر ہوتے ہیں۔ جن حصوں کا احساس لمس زیادہ نازک ہوتا ہے اور جو حصے زیادہ تر مس کے لئے استعمال ہوتے ہیں مثلاً انگلی کے سرے ان کو بالکل ہی قریب کے نقطوں کے مابین حس کا فرق بہت نمایاں محسوس ہوتا ہے۔ حالانکہ کمتر حساس حصوں میں جیسے بازو کمر ٹانگیں وغیرہ ہیں اختلافات حس کا مشاہدہ صرف دور کے نقطوں میں ہو سکتا ہے۔"

داخلی اعضا بھی اپنی اپنی حس کی مخصوص کیفیت رکھتے ہیں۔ ورم گردہ ورم جگر سے مختلف ہوتی ہے۔ جوڑوں اور عضلی رباطات کے درد مختلف ہوتے ہیں۔ آنت کے اعصاب میں جو درد ہوتا ہے وہ جلن کی تکلیف سے بالکل مختلف ہوتا ہے۔ مگر ان فرقوں کے مابین نہایت اہم اور عجیب و غریب مشابہتیں بھی پائی جاتی ہیں داخلی درد جن کے مرکز کو دیکھ نہیں سکتے اور جن کے جاننے کا ہمارے پاس کوئی ذریعہ نہیں سوائے اس کے کہ درد کی نوعیت ہی خود اس کو ظاہر کر دے وہ بھی وہیں محسوس ہوتے ہیں جہاں کہ ہوتے ہیں۔ معدے گردے جگر پیٹ درد

وغیرہ ہڈیوں دماغ اور اس کے پردوں کی بیماریوں کو ان کے صحیح صحیح مقام سے منسوب کیا جاتا ہے۔ عصبی تکالیف پورے عصب کے طول میں ہوتی ہیں۔ اس قسم کی مقامیتیں جیسی کہ انقباضی جبھی یا عصبی دردسر کی ہوتی ہے جو داخل جمجمہ کے اندر محسوس ہوتا ہے، وہ ہم کو یہ نتیجہ اخذ کرنے پر مجبور کرتی ہیں کہ وہ حصے جو ایک دوسرے کے قریب ہوتے ہیں، خواہ داخلی ہوں، یا خارجی، محض قربت کی بنا پر ان کے احساس میں ایک ایسی خصوصیت ہوتی ہے، جس کی بنا پر ان کی حسیں باہم مشابہ ہوتی ہیں، اور جو ان کی قربت کی علامت کا کام دیتی ہے۔ علاوہ برایں مکانی رنگ اس قدر قوی ہوتے ہیں کہ ہم اس کے ساتھ کے ادراک کی حسی کیفیت کے تمام اختلافات کے باوجود اس کو پہچان لیتے ہیں۔ سردی و گرمی میں بعد المشرقین ہے۔ لیکن اگر رخسار پر دونوں واقع ہوں تو ان کے ساتھ کچھ ایسی شئے مل جاتی ہے، جو ان کو اس اعتبار سے بعینہ ایک کر دیتی ہے، جس طرح اس کے برعکس، باوجودیکہ سردی جہاں کہیں بھی ہو سردی ہی ہوتی ہے۔ جب یہ ہم کو ہتیلی اور پھر رخسار پر ہوتی ہے تو کسی نہ کسی قسم کا فرق محسوس ہوتا ہے، جس کی بنا پر دونوں تجربے علحدہ رہتے ہیں۔[1]

[1] ان واقعات کے تشریحی اور عضویاتی اسباب کے متعلق ہم ہنوز بہت کم واقف ہیں۔ اور اس کم کے یہاں بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔ شبکیہ کی صورت میں دو بڑے مفروضے قائم کئے گئے ہیں۔ ونٹ نے لونی حسیت کے تغیرات کی طرف توجہ دلائی ہے، جو شبکیہ سے اس وقت ظاہر ہوتے ہیں، جب رنگین شئے کی تمثال نقر سے حوالی کی طرف جاتی ہے۔ رنگ بدل جاتا ہے اور زیادہ گہرا ہو جاتا ہے۔ اور تغیر بعض جہات کے مقابلہ میں بعض میں زیادہ سریع ہوتا ہے۔ لیکن عام طور پر یہ تغیر اس قدر ایسا ہوتا ہے، جس کو ہم قطعاً محسوس نہیں کرتے۔ ہم آسمان کو ہر جگہ کھلا نیلا محسوس کرتے ہیں، اور نیلے رنگ کی حس کے تغیرات کو ہم خارجی رنگ کے فرق خیال نہیں کرتے بلکہ اس کے مقام کے، فرق سمجھتے ہیں۔ دوسری طرف لوٹزے

اب ہم اس سوال کی طرف متوجہ ہوتے ہیں، جو ایک لمحہ پیشتر مرتب ہوا تھا۔ کیا یہ محض کیفیت احساس کے فرق جو مقام کے اعتبار سے مختلف ہوتے ہیں مگر جن میں سے کسی کو بھی دراصل حسی طور پر بجائے خود وضع و مقام سے کوئی تعلق نہیں ہوتا، ان رجحانات پر مشتمل ہو سکتے ہیں، جن کا ہم ذکر کر چکے ہیں جو ان مقامات میں، جن سے کہ یہ متعلق ہوتے ہیں، وضع وحیثیت کے ادراک کی شرائط ہوتے ہیں۔ مکانات کے سلسلے کے نمبر الفاظ کے ایک مجموعہ کے ابتدائی حروف نفا ہا مکانی سے کوئی داخلی واصلی تعلق نہیں رکھتے مگر اس کے باوجود یہ ہمارے اس علم کے شرائط ہوتے ہیں کہ سلسلے میں کا کوئی مکان کہاں ہے، یا لغت میں کوئی لفظ کس جگہ ہے۔ کیا احساس زیر بحث کے تغیرات اس قسم کے نشانات ہو سکتے ہیں، جو کسی طرح سے بھی دراصل اس مقام کی حیثیت کو ظاہر نہیں کرتے، جس سے کہ یہ منسلک ہوتے ہیں، بلکہ بقول برکلے یہ ہماری اس کی طرف ایک عادتی رشتہ کے ذریعہ سے رہبری کرتے ہیں؟ اکثر مصنفین نے بلا تامل اس کا جواب اثبات میں دیا ہے۔ لوٹزے ہے جس نے اپنی طبی نفسیات میں سب سے پہلے ان حسوں کو اس طرح سے بیان کیا ہے، اس نے ان کو مقامی علامات کے نام سے موسوم کیا تھا۔ یہ اصطلاح جرمنی میں عام طور پر

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) نے اس خاص رجحان کی طرف اشارہ کیا ہے، جو شبکیہ کے ہر خاص نقطہ سے ظاہر ہوتا ہے، یعنی یہ ڈھیلے کی ایسی حرکات کا باعث ہوتا ہے، جو تہیج کرنے والی شے کی تمثال کو اس نقطہ سے قعر کی طرف لے جائیں گی۔ حرکت کے ہر علیحدہ رجحان کے ساتھ (ہر واقعی حرکت کی طرح سے) ہم حسیت کا ایک خاص تغیر وابستہ فرض کر سکتے ہیں۔ اسی تغیر پر ہر نقطہ کی تمثال کا خاص مقامی اثر مشتمل ہوگا۔ سلے کی نفسیات بھی دیکھو صفحہ ۱۱۸ تا صفحہ ۱۲۱ پروفیسر ارڈمان نے حال ہی میں یہ دعوے کیا ہے کہ ہر مقام احساس کی ایسی باطنی کیفیات کی کوئی شہادت نہیں ملتی۔ انکار اگرچہ انھوں نے شد و مد سے کیا ہے۔ مگر میں قائل نہیں ہو سکا۔ میں تو کہوں گا کہ جلد پر یہ کیفیات واضح ہوتی ہیں۔ جہاں پر شبکیہ کی طرح سے یہ اس قدر واضح نہیں ہوتیں، تو امتیاز میں دشواری پیش آنی لازمی ہے، کیونکہ توجہ کی اس تحلیل کے لئے تربیت نہیں ہوتی ہے۔

رائج ہو گئی ہے' اور مقامی علامت کے نظریہ کا ذکر کرتے ہوئے آئندہ میری مراد ہمیشہ وہ نظریہ ہوگا' جو اس امر کا انکار کرتا ہے کہ حس کے اندر واقعی مقامیت اور ذاتی مکانی ترتیب کا کوئی عنصر ہو سکتا ہے' یا ایسی کوئی کیفیت ہو سکتی ہے جو ہم کو براہ راست اور بغیر کسی مزید بکھیڑے کے اس بات سے مطلع کر دیتی ہو کہ میں یہاں ہوں یا وہاں ہوں۔

اگر صورت حال یہ ہے' اور ایسا ہونا بہت ممکن ہے کہ ہم بھی اجمالاً خود کو مقامی علامات کا نظریہ قبول کرنے پر آمادہ پاتے ہیں تو ہمیں چند باتوں کو صاف کر دینا لازمی ہے۔ اگر کوئی علامت ہم کو اس شے کی طرف لے جاتی ہے' جو اس سے مراد ہے' تو ضروری ہے کہ ہمارے پاس اس شے کے جانے کا کوئی اور ذریعہ بھی ہو۔ یا تو اس شے کا پہلے تجربہ ہو چکا تھا' جس کا یہ علامت بھی اس وقت جزو تھی۔ یعنی ان میں ائتلاف ہے۔ یا یہ جیسا کہ ریڈ کہتا ہے یہ فطری علامت ہے' یعنی وہ احساس جو جس وقت دماغ میں پہلے پہل داخل ہوتا ہے' اپنی خلقی قوتوں کی بنا پر اس شے کا وقوف پیدا کرتا ہے' جو ہنوز ہفتہ پڑی تھی۔ مگر دونوں حالتوں میں علامت اور چیز ہوتی ہے' اور وہ شے دوسری ہوتی ہے۔ جس مثال سے اب ہم کو تعلق ہے' اس میں علامت احساس کی ایک کیفیت ہوتی ہے' اور شے' وضع مقام کی۔ اب' ہم کو یہ معلوم ہو چکا ہے کہ ایک نقطہ کی حیثیت مقامی دوسرے نقاط کے وجود سے ظاہر و آشکارا ہی نہیں ہوتی' بلکہ پیدا ہوتی ہے' جن کے ساتھ اس کا ایک متعین مکانی علاقہ ہوتا ہے۔ اگر علامت کوئی ایسی شئی ہوتی ہے' جس کو یہ چلا دیتا ہے' اور اس طرح یا تو نقطوں کا شعور پیدا کرتا ہے' یا علائق کا یا دونوں کا' تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ اپنے کام کو پوری طرح سے انجام دیتی ہے' اور ہم پر وہ حیثیت مقامی ظاہر کرتی ہے' جس کی ہم کو جستجو ہوتی ہے۔

مگر اس قسم کی تشئیری سے ہم پہلے ہی سے واقف ہیں۔ یہ نظام عصبی کے قانون عادت سے نہ تو کچھ زیادہ ہے' اور نہ کم۔ جب ذی حس سطح کا کوئی

نقطہ اور نقطوں کے ساتھ یا اس سے ذرا پہلے یا ذرا بعد اکثر متہیج ہوا ہو، تو اس کے اوراکی عصبی مرکزوں میں اس امر کا رجحان ہوگا کہ ہیجان کو دوسرے نقطوں کے عصبی مرکزوں میں بھی تنوع کر دیں۔ ذہنی اعتبار سے اگر اس پر غور کیا جائے یہ بالکل اس کے مساوی ہے اگر ہم یہ کہیں کہ پہلے نقطہ کا خاص احساس کل حلقہ کے احساس کی طرف ذہن کو منتقل کر دیتا ہے، جس کے تہیج سے خود اس کے ہیجان کا عادۃً ائتلاف رہا ہے۔

معدے کی مثال لو۔ جب ثمر اسیف کو زور سے دبایا جاتا ہے، جب بعض عضلات منقبض ہوتے ہیں وغیرہ تو معدہ دب جاتا ہے اور اس کی خاص مقامی علامیت شعور میں دوسرے دبے ہوئے حصوں کی مقامی علامات کے ساتھ متہیج ہو جاتی ہے۔ مجتمعہ ہیجان کی بنا پر مجموعی وسعت کا بھی ایا جس ہوتی ہے اور انھیں میں کہیں معدے کا احساس بھی معلوم ہوتا ہے۔ فرض کرو اس کے بعد معدے میں کسی غیر میکانکی سبب سے درد پیدا ہو جاتا ہے۔ اس پر معدے کی مقامی علامت کا بھی رنگ ہوگا۔ اور جو عصبی مرکز اس آخری احساس کے معاون ہوں گے وہ اس مرکز کو متہیج کر دیں گے جو جلدی اور عضلی احساسات کا معاون رہا ہے، جن کا اس کے ساتھ اس وقت عادۃً ائتلاف ہوتا تھا، جب ہیجان میکانکی ہوتا تھا۔ اس مجموعہ سے وہی خاص قسم کی وسعت پیدا ہوگی۔ مختصر یہ کہ معدے کی حس میں کوئی شئے ایسی ہے، جو ہم کو اس مجموعی مکان کو یاد دلاتی ہے، جس کی شکمی اور ثمر اسیفی حسیں بھی ایک جزو رہی ہیں، یا اگر اور زیادہ اختصار کے ساتھ بیان کیا جائے تو یہ ان آخرالذکر اعضاء کے قرب و جوار کی طرف ذہن کو منتقل کرے گی۔ [لہ]

---

لہ۔ ممکن ہے کہ خود داخل جمجمہ میں الم کے مقام کا تعین مقامی علامات کے ایسے ہی بار بار کا ائتلاف کا نتیجہ ہو، اور اس کے پاس کے حصوں میں ان کی کیفی مشابہت کا نتیجہ نہ ہو، اگر چہ یہ بات بھی سمجھ میں آتی ہے کہ ائتلاف اور مشابہت دونوں کی یہاں ایک ہی عصبی بنیاد ہو سکتی ہے۔ اگر ہم یہ فرض کریں کہ جسم کے ان حصوں کے حسی اعصاب

اب ہم ایک سطح پر دو متہیجہ نقطوں کی صورت کی طرف لوٹتے ہیں جن کے مابین ایک غیر متہیج حصہ ہوتا ہے۔ گزشتہ تجربہ کا عام نتیجہ یہ تھا کہ جب ان دونوں میں سے کوئی ایک نقطہ کسی خارجی شے سے متاثر ہوتا تھا تو وہ شے اس کے گرد و پیش کے حصوں کو بھی متاثر کرتی تھی۔ اس طرح ہر نقطہ اپنی مقامی علامت کے ساتھ اپنے اردگرد کے نقطوں سے ایک دائرے کے ساتھ ائتلاف رکھتا ہے۔ جوں جوں دائرہ وسیع ہوتا ہے، ائتلاف کی قوت کم ہو جاتی ہے۔ ان میں ہر نقطہ اپنے دائرے کو متہیج کرے گا مگر جب دونوں ایک ساتھ متہیج ہوں، تو قوی ترین حصہ وہ ہوگا جو دونوں کے مجموعی انعکاسات کی بنا پر ہوگا۔ اب جو حصہ دو متہیجہ نقاط کو منسلک کرتا ہے، یہی وہ حصہ ہے، جو دونوں دائروں کے مابین مشترک ہے۔ لہٰذا اس کل قطعہ کے احساسات بہت زیادہ وضاحت کے ساتھ اس وقت پیدا ہوں گے جب اس کے دونوں سروں پر کوئی کوئی خارجی مہیج عمل کرے گا۔ ذہن کو دو علیحدہ نقطوں کے ساتھ خط کا بھی مبہم تصور ہوتا ہے۔ نقطوں کا علیحدہ ہونا اور ان کی دوئی ان کی مقامی علامتوں کے تقابل سے پیدا ہوتی ہے۔ خط ان ائتلافات سے پیدا ہوتا ہے جو تجربہ کی بنا پر قائم ہوتے ہیں۔ جب کسی تصوری خط کا احساس نہیں ہوتا، تو ہم کو درمیانی فصل کے بغیر دو ہونے کا احساس ہوتا ہے۔ اگر خط کا احساس تصوری طور پر نہیں بلکہ واقعاً ہو تو فصل اپنے دونوں سروں کے ساتھ ایک ممتد و محسوس شے کی صورت میں موجود

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) جلد کے کسی ٹکڑے کے نیچے انھیں حسی دماغی قطعات میں ختم ہوتے ہیں، جن میں کہ خود جلد کے ختم ہوتے ہیں، اور اگر ایک ریشے کا تہیج اس کل قطعہ کے اندر پھیلنے پر مائل ہوتا ہے، تو غالباً ان تمام ریشوں کے احساسات میں ایک ہی داخلی کیفیت ہوگی، اور ان میں سے ہر ایک دوسرے کے متہیج کرنے پر مائل ہوگا۔ چونکہ ایک ہی عصبی تار اکثر حالتوں میں جلد اور اس کے نیچے کے حصوں میں پھیلا ہوا ہوتا ہے، اس لیے تشریحی مفروضے کے اندر کوئی بات خلاف قیاس نہیں ہے۔

ہوتا ہے۔ ای۔ایچ ویبر اپنے شہرۂ آفاق مضمون میں جس میں کہ انھوں نے ان مباحث کے متعلق ہمارے کل صحیح علم کی بنیاد رکھی ہے' دو علٰحدہ نقطوں کے علٰحدہ ادراک کرنے کے لیے یہ منطقی شرط قرار دیتے ہیں کہ ذہن کو ان کے شعور کے ساتھ ایک غیر متہیجہ وقفہ کا بھی شعور ہونا چاہیے۔ میں نے صرف یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ تجربہ کے معلومہ قوانین کس طرح سے اس ضرورت کو پورا کرسکتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ اگر کل رقبہ کی مقامی علامات میں کسی قسم کا کیفی تخالف ہو تو جس خط کی طرف ذہن منتقل ہوگا' اس کی تحدید مبہم ہوگی' اور اس کے طول و جہت کا امتیاز قرب و جوار کے اور ممکنہ خطوط سے مشکل ہوگا۔ یہی کمر کی صورت میں ہوتا ہے' جہاں شعور دو ایسے نقطوں کو علٰحدہ سمجھ سکتا ہے' جن کے فصل اور جہت کا اس کو صرف مبہم طور پر وقوف ہوتا ہے۔

دو نقطوں کی حیثیت مقامی کی نسبت وہ وقفہ یا خط ہوتا ہے جس کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے۔ اب ایک متہیجہ نقطہ کی سادہ ترین صورت کو لو۔ یہ اپنی حیثیت مقامی کی طرف ذہن کو کیونکر منتقل کرسکتا ہے۔ کسی خاص خط کو یاد دلا کر سوائے اس کے کہ تجربہ کو متواتر یہ عادت رہی ہو کہ اس سے گرد و پیش کے کسی نقطہ کی طرف خط کھینچا کرتا ہو۔ اب صورت یہ ہے کہ معدے اور احشاء وغیرہ پر اس قسم کا کوئی خط عادۃً نہیں کھینچتا۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ کل گرد و پیش کے دائرے کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے' یعنی وہ نقطہ عموماً اس عام حلقے کو یاد دلاتا ہے' جس میں کہ یہ واقع ہوتا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ تدریجی تعمیر کے عمل سے ہم کو اس نقطہ اور کسی اور خاص نقطہ کے مابین فاصلہ کا بھی احساس ہو جاتا ہے۔ توجہ دائرے کے ایک حصہ کی مقامی علامت کی مدد کرکے اس حصے کے گرد ایک نیا دائرہ قائم کرسکتی ہے' اور اسی طرح رفتہ رفتہ ہم اپنے احساس کو رخسار سے کھسکا کر پاؤں تک لاسکتے ہیں۔ گر جب ہم نے اپنے رخسار کو پہلی بار چھوا تھا' تو ہم کو پاؤں کا مطلق شعور نہ تھا[1] سروں پر یعنی ہونٹوں زبان اور دوسرے

[1] سوائے اس حالت کے کہ اس وقت پاؤں میں خود بخود ایک جھنجھناہٹ ہو۔ جسم کی

متحرک حصوں میں صورت حال مختلف ہوتی ہے۔ ان مقامات پر ہم میں اس امر کا جبلی میلان ہوتا ہے کہ جب ایسا حصہ مس ہوتا ہے جس کی امتیازی حسیت کم ہوتی ہے تو ہم اس عضو کو اس طرح سے حرکت دیتے ہیں جس سے وہ شئے کھسک کر اس مقام پر آجاتی جہاں حسیت سب سے زیادہ ہوتی ہے۔ اگر کوئی شئے ہمارے ہاتھ سے مس کرتی ہے تو ہم اپنے ہاتھ کو اس پر پھیرتے ہیں یہاں تک کہ انگلی کے سرے کو پوری طرح ٹٹول کر اس سے واقفیت حاصل کر سکتے ہیں۔ اگر ہمارے پاؤں کا تلا کسی شئے کو چھوتا ہے تو ہم اس کو انگلیوں کی طرف لے آتے ہیں اور علیٰ ہذا اس طرح ایک عضو کے تمام نقطوں سے اس کے حسی سروں تک عادتی گذرگاہ پیدا ہو جاتا ہے۔ جب کسی نقطہ سے مس ہوتا ہے تو ان خطوط کا بہت جلد اعادہ ہوتا ہے اور ان کا اعادہ اس نقطہ اور سرے کے مابین فاصلہ کے شعور کے مطابق ہوتا ہے۔ میرے خیال میں تو اس سے ہر شخص واقف ہوگا کہ جب وہ اپنے ہاتھ یا پہونچے کے کسی مقام کو چھوتا ہے تو معمولاً اس کو اس کے انگلی کے سروں کے مابین جو نسبت ہوتی ہے، اس کا سب سے زیادہ شعور ہوتا ہے۔ کہنی کے نقطے یا تو انگلی کے سروں کی طرف ذہن کو منتقل کرتے ہیں، یا کہنی کی طرف (کیونکہ یہ بھی نسبتہً زیادہ حسیت کا مقام ہوتا ہے) پاؤں میں پاؤں کی انگلیاں ہیں۔ ایک نقطہ کا وقوف کل جسم کی نسبت سے صرف اس وقت ہو سکتا ہے جب کل جسم کی بصری تمثال ایک ساتھ پیدا ہو۔ اس قسم کی تمثال کا تہیج ہونا مذکورہ بالا واقعات سے اور بھی زیادہ یقینی طور پر ائتلاف پر مبنی ہوتا ہے۔

اب ہم آنکھ کو لیتے ہیں۔ شبکیہ پر قعر اور نقطہ اصفر نہایت ہی اعلیٰ درجہ کی حسیت کے مرکز ہیں۔ اردگرد کے ساحت میں جو کوئی ارتسام بھی ہوتا ہے۔

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) کل سطح ہمیشہ نیم شعوری ہیجان کی حالت میں ہوتی ہے جس کے کسی نقطے پر قوی بنجانے کے لیئے صرف توجہ کے زور یا اتفاقی داخلی ہیجان کی ضرورت ہوتی ہے۔

اس کو ڈھیلوں کے عضلات کے جبلی عمل سے ان کی طرف حرکت ہوتی ہے۔
بہت کم اشخاص ایسے ہیں۔ لاگر ان کی توجہ کو اس واقعہ کی طرف خاص مبذول
نہ کرایا جائے تو ان کو اس امر کا علم ہو کہ ایک نمایاں بصری شئے کو ساحت نظر
کے حاشیہ میں رکھنا ناممکن ہوتا ہے۔ جس وقت ارادہ ڈھیلا ہوتا ہے ہم دیکھتے
ہیں کہ آنکھیں ہمارے جانے بغیر مڑ جاتی ہیں جس سے یہ مرکز میں آجاتا ہے۔
یہی وجہ ہے کہ اکثر اشخاص آنکھوں کو مستقل طور پر مکان میں ایسے نقطہ کی طرف
منعطف نہیں رکھ سکتے جس میں کچھ نہ ہو۔ جو چیزیں کمرے کی دیوار کے مقابل
رکھی ہیں وہ لازمی طور پر قعر کو اپنی طرف کھینچتی ہیں۔ اگر ہم صاف دیوار یا کاغذ کو غور سے دیکھتے رہیں
تو ایک لمحہ میں ہم کو معلوم ہو گا کہ ہم اس پر کسی نقطہ یا دھبہ کو دیکھ رہے ہیں
جو ابتداءً غیر مرئی تھا لیکن آخر کار اس پر نظر پڑ گئی۔ اس طرح سے جب کبھی
ایک تمثال شبکیہ کے نقطہ پر پڑ کر توجہ کو اپنی جانب مبذول کرے
تو عادت یہ ہے کہ یہ اس نقطہ سے قعر کے علاوہ کسی اور طرف نہ جائے گی۔
اس طرح پر تمثال جو خط پر پہنچتی ہے وہ ہمیشہ سیدھا ہی خط نہیں ہوتا۔ جب
اس نقطہ کا رخ قعر سے نہ تو انتصابی ہوتا ہے اور نہ افقی بلکہ چکردار ہوتا ہے
تو ایسی حالت میں جو خط تمثال سے بنتا ہے وہ منحنی ہوتا ہے جس کا جوف اگر
جہت اوپر کی طرف ہوتی ہے اوپر کی طرف مائل ہوتا ہے اور اگر نیچے کی طرف
ہوتی ہے تو نیچے کی طرف مائل ہوتا ہے۔ اس کی تصدیق ہر شخص کر سکتا ہے
صرف اس سادہ اختبار کی زحمت گوارا کرنے کی ضرورت ہے کہ ایک روشن
جسم جیسے شمع کا شعلہ یا ستارہ ہوتا ہے ایک تاریک احاطہ میں ہو۔ پہلے مرکز
نور سے کسی دور کے نقطہ پر نظر جمائی جائے اور اس کے بعد اچانک آنکھوں
کو پوری طرح سے سامنے کر دیا جائے۔ روشن تمثال لازمی طور پر بتدریج
نقطوں کے ایک سلسلہ پر پڑے گی اور اس نقطہ سے جو شعلہ سے سب سے پہلے
متاثر ہوا ہو یہ قعر تک پہنچے گی مگر چونکہ شبکی تہیجات ذرا دیر میں فنا ہوتی ہیں
اس لئے نقطوں کا کل سلسلہ ایک لمحہ کے لئے تمثال مابعد طور پر مرئی ہو گا
اور اپنے محل وقوع کے اعتبار سے شکل کی مذکورہ خصوصیت کو ظاہر کرے۔

یہ انعکاسی خطوط ایک ہی شخص میں نہ تو باقاعدہ ہوتے ہیں اور نہ غیر متغیر ہوتے اور نہ مختلف اشخاص میں مساوی طور پر مڑے ہوئے ہوتے ہیں۔ ہم ان کو قعر اور ساحت نظر کے ہر نقطے کے مابین ہر وقت کھینچے رہتے ہیں۔ اشیا اپنی حوالی کے عدم وضاحت میں اس وقت تک رہتی ہیں، جب تک ان کی طرف توجہ نہیں ہوتی۔ جس آن میں ہم ان کی طرف متوجہ ہوتے ہیں، اسی آن میں یہ ان حرکات میں سے کسی ایک کے ذریعہ سے واضح ہو جاتی ہیں یہی وجہ ہے کہ عوام یہ خیال کرتے ہیں کہ ہم ساحت نظر کے کل حصوں کو ایک وقت میں واضح طور پر دیکھ لیتے ہیں۔ اس طرح متواتر وتروں کے بننے کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ جب کبھی کوئی مقامی علامت پ کسی ایسے روشنی کے نقطہ سے تہیج ہوتی ہے جو اس پر پڑتی ہے تو اگرچہ ڈھیلوں میں کسی قسم کی حرکت نہ ہو، مگر یہ فوراً ان تمام نقطوں کی مقامی علامات کو تہیج کر دیتا ہے، جو پ اور قعر کے مابین ہیں۔ یہ ان کو تمثیلی شکل میں اعادہ کرتا ہے گویا کہ معمولی اضطراری حرکت انکا واضح صورت میں اعادہ کر دیتی ہے۔ اور ان کے اعادے سے کم و بیش خفیف شعور کل خط کا ہوتا ہے، جس پر کہ یہ واقع ہوتے ہیں۔ بہ الفاظ دیگر روشنی کی کوئی کرن کسی شبکی نقطہ پر بغیر اس کے نہیں پڑ سکتی، کہ اس کی مقامی علامت اپنے سب سے زیادہ عادی مونلفات کے خط کا احیاء کر کے ہم پر مرکز ساحت سے اس کی جہت اور اس کا فاصلہ ظاہر کرے۔ اس طرح پر قعر ایک قطبی محددوں کے نظام کی اصل کے طور پر عمل کرتا ہے۔ جس کی نسبت سے ہر شبکی نقطہ ایک پیہم اور متواتر عمل ائتلاف کے ذریعہ سے اپنا فاصلہ اور اپنی جہت متعین کرتا ہے۔ اگر صرف پ پر روشنی پڑتی، اور کل ساحت تاریک ہوتا، تو بھی ہم آنکھوں کو بغیر کسی قسم کی حرکت دئے ہوئے روشنی کے تصوری خط کے ذریعہ سے جو اور تمام خطوں سے مختلف ہوتا ہے، اور جس کے تہیج کرنے کی صرف پ ہی کے اندر قوت ہے یہ معلوم کر لیتے ہیں کہ آیا پ اوپر ہے یا نیچے یا داہنی جانب ہے یا بائیں جانب[1]

---

[1] اب تک تو بحث بالکل صاف تھی۔ لیکن جب ہم دقیق تفصیلات میں جاتے ہیں تو ہمارا راستہ

اوراس پر ہم اپنے موضوع کے پہلے بڑے حصہ کو ختم کرتے ہیں ہم یہ ثابت

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) دشوار گزار ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ میں مقام کے ٹھیک تعین پر ایک طویل تعلیق میں بحث کرتا ہوں۔ جب پ ایک خیالی خط کا احیا کرتا ہے جو قعر کی طرف جاتا ہے تو خط کامل طور پر محسوس ہوتا ہے مگر اس کا احساس مبہم ہوتا ہے۔ برخلاف اس کے پ جس کو ہم نے واقعی روشنی کا ایک شارہ فرض کیا تھا، اس سے شدت کے ساتھ ممتاز ہے۔ پ اوراس خیالی خط میں جو اس کو ختم کرتا ہے ظاہر ہے کہ پ واضح و جلی ہے اور خط دھندلا ہے۔ لیکن پ نے اپنی خاص حیثیت خط کے ختم پر کیوں قائم کی ہے اور کہیں اور کیوں قائم نہیں کی مثلاً اس کے وسط میں یہ چیز ایسی ہے جو بالکل واضح نہیں ہے۔

اس آخری راز کے متعلق اپنے خیالات کو صاف کرنے کے لئے ہم ایک روشنی کے حقیقی خط کو لیتے ہیں جس کا کوئی حصہ بھی خیالی نہیں ہے۔ ہم جانتے ہیں کہ خط کا احساس اس وقت پیدا ہوتا ہے جب بہت سے ایسے شبکی نقطے ایک ساتھ متہیج ہوتے ہیں جن میں سے ایک اگر علحدہ متہیج ہوتا، تو ایک مقامی علامت کے احساس کا باعث ہوتا۔ ان علامتوں میں سے ہر ایک چھوٹی سی جگہ کا احساس ہوتا ہے۔ ان کے ہم وقت تہیج سے ہم یہ اچھی طرح سے فرض کرسکتے تھے کہ ایک نسبتہً بڑے مکان کا احساس پیدا ہوگا۔ لیکن یہ بات کیوں ضروری ہے کہ اس بڑی وسعت کے اندر علامت ل ہمیشہ خط کے ایک سرے پر معلوم ہو اور علامت ی آخری سرے پر اور علامت ع بیچ میں۔ کیونکہ اگرچہ روشنی کی ایک با وحدت لہر ہو، مگر اس کے نقطے اس سے علحدہ ہوسکتے ہیں اور ان میں سے ہر ایک توجہ کی انتخابی آنکھ کے لئے علحدہ شئے بن سکتا ہے۔

سادہ نظر متعلم اس مضمون پر پہلے بے پروائی سے نظر ڈالتے ہوئے کہے گا کہ اس کے اندر تو کوئی راز نہیں ہے اور بے شک مقامی علامات کو ایک دوسرے کے برابر برابر معلوم ہونا چاہیئے اور ان میں سے ہر ایک اپنی جگہ پر ہونی چاہیئے۔ اس کے علاوہ کوئی اور طریقہ ممکن ہی نہیں ہے۔ لیکن زیادہ فلسفی نظر رکھنے والا متعلم جس کا کام ہی یہ ہے کہ دشواریوں سے بچے بھی اور ان کا انکشاف بھی کرے یہ خیال کرے گا کہ یہ تصور بھی ہوسکتا ہے کہ جزوی عوامل باہم مل کر ایک بڑے مکان میں ضم ہو جائیں۔ اور اس کے باوجود ان میں

کر چکے ہیں کہ ہر حس کے حلقے کے اندر تجربات شروع ہی سے مکانی تشکل اختیار

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) ہر ایک علٰحدہ علٰحدہ اس کے اندر اسی طرح سے نہ ہو جس طرح سے انترے کے اندر ایک آواز کو علٰحدہ متعین نہیں کیا جا سکتا۔ اس کو اس بات پر حیرت ہوگی کہ ایک خط کے اندر مرکب ہو جانے کے بعد نقطے پھر علٰحدہ علٰحدہ کیونکر متعین ہو سکتے ہیں۔ سائرن کے پردوں پر ہوا کی جز ہیں آواز کے ایک خاص امتداد میں مل جانے کے بعد کان کو علٰحدہ علٰحدہ ہوا کی ضربیں محسوس نہیں ہوتیں۔ اس کو یہ واقعہ اس وقت یاد آئے گا جب ہم اشیا کی طرف ایک آنکھ بند کر کے دیکھتے ہیں، تو ہم دوسری آنکھ کو کھول کر متاثرہ شبکی نقطوں کی تعداد کو دوگونہ کر دیتے ہیں، نئی شکلیں جنہیں اصولاً پرانی حسوں کے برابر یا ان کے علاوہ محسوس نہیں ہوتیں بلکہ صرف پرانی حسوں کو زیادہ بڑی اور زیادہ قریب بنا دیتی ہیں۔ ایک شبکیہ پر نئے نقطوں کے نتیجہ کو اس قدر مختلف نتیجہ کیوں ہونا چاہیئے۔ درحقیقت وہ ان اصلی علٰحدہ علٰحدہ مقامی علامتوں میں (۲) خط میں بہ حیثیت اکائی ہونے کے (۳) خط میں اس حیثیت سے کہ اس کے نقطوں میں علٰحدہ علٰحدہ امتیاز ہو، اور (۴) ان مختلف عصبی اعمال میں جو ان تمام مختلف چیزوں کا باعث ہوتے کوئی منطقی ربط نہ دیکھے گا۔ اس کو یہ شبہہ ہوگا کہ ہماری مقامی علامت پھیلنے والی اور مبہم قسم کی شے ہے۔ ابتداءً یہ کوئی متعین مقام نہیں رکھتی، پھر یہ بہت جلد ایسے ساتھیوں کی ایک جماعت میں پائی جاتی ہے، پھر خود اس کا بہت ہی شدت کے ساتھ مقام متعین ہو جاتا ہے اور یہ اپنے متولفات کا مقام متعین کرتی ہے۔ یہ کس طرح سے ممکن ہے۔ کیا ہمیں اس بات کو تسلیم کر لینا چاہیئے، جس کو ایک لمحہ پہلے ہم نے مہمل قرار دے کر رد کر دیا تھا، اور یہ تسلیم کر لینا چاہیئے کہ نقاط علٰحدہ علٰحدہ بھی ایک مقام رکھتے ہیں یا ہمیں یہ شبہ کرنا چاہیئے کہ ہماری کل تعمیر مغالطہ آمیز ہے، اور یہ کہ ہم نے ائتلاف سے ایسے اوصاف منسوب کرنے کی کوشش کی ہے، جو متولفات میں کبھی نہیں ہوتے۔

اس میں شک نہیں کہ یہاں پر ایک حقیقی دشواری ہے، اور اس لیے نپٹنے کا سب سے مختصر طریقہ یہ ہوگا، کہ یہ اعتراف کر لیا جائے، کہ یہ ناقابل حل اور اساسی شے ہے۔ اگر مقام ان حسوں میں سے کسی کی داخلی خصوصیات میں سے نہیں بھی ہے جن کو ہم نے مقامی علامات کہا ہے، تو بھی ہم کو یہ تسلیم کرنا چاہیئے کہ ان میں سے ہر ایک کے اندر کچھ نہ کچھ ایسی شے ہے،

کرتے ہیں۔ ہم یہ بھی ثابت کر چکے ہیں کہ شبکیہ اور جلد کی صورتوں میں ہر حسی مجموعے

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) جو بالقوہ مقام کے بمنزلہ ہے! اور اس امر کی بنیاد ہے کہ مقامی علامت اگر کسی جگہ ہوتی بھی ہے، تو یہ یہاں کیوں ہوتی ہے اور وہاں کیوں نہیں ہوتی۔ اگر اس شے کی ترجمانی عضویاتی شے سے کی جائے یعنی خالص عصبی عمل سے تو یہ صاف طور پر کہہ دینا بالکل سہل ہے کہ جب کبھی یہ تنہا منتج ہوتی ہے، تو یہ اساسی واقعہ ہوتی ہے (۱) یہ کہ ایک ایسا نشان ظاہر ہوگا، جس کا مقام متعین نہیں ہے، اور جب یہ دوسرے مشابہ اعمال کے ساتھ منتج ہوتی ہے، مگر امتیازی توجہ کے عمل کے بغیر تو یہ دوسرا اساسی واقعہ ہوتی ہے کہ (۲) ایک باوحدت خط کا احساس ہوگا، اور سب سے آخر یہ اساسی واقعہ ہوگا کہ (۳) جب عصبی عمل ایسے عمل کے ساتھ منتج ہوتا ہے، جو احساس توجہ کا موجب ہوتا ہے، تو اس سے ایسا خط پیدا ہوگا، جس کی مقامی علامت ایک خاص مقام پر ہوگی۔ اس طرح سے ہم توجیہ کی ذمہ داری سے بچ جائیں گے اور نفسی عضوی عملی کی لاینحل پیچیدگی سے سہارا لے لیں گے۔ جس وقت ہم مقامیت کی بنیاد کو عضویاتی کہتے ہیں، ہمیں صرف یہ بتانے کی ضرورت ہوتی ہے کس طرح سے ان حالتوں میں جن میں مقامیت ظاہر ہوتی ہے، عضویاتی عمل ان صورتوں سے مختلف ہوتا ہے، جن میں یہ ظاہر نہیں ہوتی۔ اگر ہم بتا دیں تو گویا ہم نے اس معاملہ میں جو کچھ کرنا چاہئے تھا کر دیا۔ یہ ناقابل اعتراض منطق ہوگی، اور اس کے بعد ہم اس معاملہ کو اس اطمینان کے ساتھ چھوڑ سکتے ہیں کہ اس کے اندر تناقض نہیں ہے، بلکہ صرف عام نفسیاتی پیچیدگی ہے کہ کس طرح سے ایک نئے عصبی عمل کے واقع ہونے پر شعور کی نئی صورت عالم وجود میں آتی ہے۔

لیکن اگرچہ منطقی اعتبار سے ہماری ان تدابیر پر کوئی الزام عائد نہیں کیا جاسکتا، مگر پھر بھی ہمیں دیکھنا چاہیے، کہ کیا ہم اپنی نظری بصیرت کو کچھ اور آگے بڑھا سکتے ہیں۔ مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے، کہ ہم بڑھا سکتے ہیں۔ یہ صحیح ہے کہ ہم اس کی کوئی وجہ نہیں بتا سکتے، کہ جب عمل نمبر ۲ منتج ہوتا ہے، تو اس وقت وہ خط جس کو ہم محسوس کرتے ہیں، اپنی خاص تشکل کیوں اختیار کر لیتا ہے۔ اور نہ ہم امتیازی توجہ کے عمل کی حقیقت بتا سکتے ہیں۔ لیکن اگر محض یہ واقعات تسلیم کر لئے جائیں کہ ایک خط کے حصوں میں سے ایک حصہ کو توجہ

کی امتیازی توجہ سے حسی اجزا میں تقسیم ہو سکتی ہے جو مکانات بھی ہوتے ہیں اور

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) چن سکتی ہے اور وہ حصہ دوسرے حصوں کی نسبت سے ظاہر ہو سکتا ہے، تو ہم یہ معلوم کر سکتے ہیں کہ کیوں یہ نسبت یا اضافت خط کے اندر ہونی چاہئے۔ کیونکہ شعور خط اور اس کے حصوں ہی کو فرض کیا گیا ہے۔ اور ہم اس کی ایک وجہ بتا سکتے ہیں کہ وہ حصے جو اس طرح پر خط کے اندر ایک دوسرے کی نسبت سے ظاہر ہوتے ہیں، کیوں ایک اٹل ترتیب میں ہوتے ہیں اور اس ترتیب میں کے اندر ہر ایک اپنی خاص جگہ کیوں رکھتا ہے۔

اگر ایسی مقامی علامتوں کی ایک تعداد کوئی خاص وصف رکھے جو ایک سے دوسری علامت پر جاتے ہوئے مساوی طور پر بڑھے تو ہم ان کو ایک خیالی سلسلہ کے اندر ترتیب دے سکتے ہیں جس میں ہر مقامی علامت اس طرح سے ہوگی کہ اس سے اوپر کی علامات میں وہ وکیفیت زیادہ ہوگی اور نیچے کی علامات میں کم ہوگی۔ یہ سلسلہ کو دو حصوں میں تقسیم کر دے گی، سوائے اس صورت کے اس میں وہ کیفیت سب سے کم یا سب سے زیادہ ہو۔

مقامی علامات کا اس قسم کا خیالی سلسلہ ذہن میں ہوتا ہے، مگر پھر بھی یہ مکان میں ایک خط کے احساس کے مطابق نہیں ہوتا۔ جلد کے بار بار نقطوں کو یکے بعد دیگرے چھوؤ اور اس امر کی لازمی وجہ سمجھ میں نہیں آتی، کہ کیوں ایک متعین خط کا تصور پیدا ہو جائے، اگرچہ ملمسو کے مابین کیفیت کے مدارج کا ہم کو نہایت شدت کے ساتھ وقوف ہو۔ بیشک ہم ان کو علامت کے طور پر اپنے خیال میں ایک خط میں ترتیب دے سکتے ہیں، لیکن ایک ایسے خط میں جس کا علامتی طور پر خیال کیا گیا ہو، اور ایسے خط میں جو براہ راست محسوس ہوتا ہو، ہم ہمیشہ امتیاز کر سکتے ہیں۔

لیکن اب ان تمام مقامی علامتوں کے عصبی اعمال کی خصوصیات پر غور کرو۔ اگرچہ ان سے بتدریج متہیج ہونے کی صورت میں خط کا کوئی احساس نہ ہو، مگر جب یہ ایک ساتھ متہیج ہوتے ہیں، تو ان سے مکان میں ایک خط کی واقعی حس ہوتی ہے۔ ان کا مجموعہ اس خط کا عصبی عمل ہوتا ہے۔ اور اگر ہم ایک خط میں خاص خاص نقطے علیحدہ کریں، اور ان کو ان کے درجے کے اعتبار سے دیکھیں، تو سوائے ایک حقیقی مقررہ مکانی حیثیت کے جو حسی طور پر خط کا ایک ٹکڑا محسوس ہوتی ہے، اس درجہ کو کسی اور طرح سے دیکھنا ممکن ہوتا ہے۔ خود پیمانہ بھی جس کے اندر مدارج ہوتے ہیں،

اجزا کے مابین اضافات میں اور یہ بھی حسی مکان ہوتے ہیں۔ علاوہ برایں ہم حاشیہ میں

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) خط ایک متعین حصہ نظر آنا چاہیئے۔ اگر سر گم کے ساتوں سر ایک ساتھ سنے جانے پر سامعہ کو آواز کا ایک پھیلا ہوا خط معلوم ہوں جو بیشک ایسے معلوم ہوتے ہیں، تو پھر ایک سر کا مقام متعین کئے بغیر خط میں اس کے امتداد کے اعتبار سے یہ امتیاز سے کیوں نہیں ہوتا کہ یہ یا تو سروں پر کا ہے یا وسطی ہے۔

لیکن مقامی علامت کے احساسات کو صرف مدارج کیفیت ہی ایک سلسلہ کے اندر مرتب نہیں کر دیتے ہماری حرکتیں بھی ان کو زمانی سلسلے کے اندر مرتب کر دیتی ہیں۔ جب کبھی ایک مہیج جلد یا شبکیہ کے نقطہ ا سے نقطہ ف تک گزرتا ہے، تو یہ کامل طور پر متعین زمانی ترتیب سے مقامی علامت کے احساسات ا ب ج د ہ و کو مہیج کرتا ہے۔ و کو اس وقت تک مہیج نہیں کر سکتا جب تک ج د ہ بتدریج مہیج نہ ہو جائیں۔ احساس ج سے ا ب کبھی پہلے ہوتا ہے اور کبھی ب ا اس کے بعد ہوتا ہے اس کا مدار حرکت کی جہت پر ہے۔ اس سب کا نتیجہ یہ ہے کہ ہم کبھی ا، ج یا و کو تنہا نہیں محسوس کرتے بلکہ ان کے ساتھ تغیر کی مختلف زمانی ترتیبوں کی خفیف گونج ہوتی ہے جن کے مطابق گزشتہ تجربوں میں یہ مہیج ہوتے رہے ہیں۔ مقامی علامت ا کے ساتھ ایک ظل یا حاشیہ ب ج د کا ہوتا ہے۔ و اور ج میں یہ سلسلہ او رہوتا ہے۔ ایک بار یہ اصول تسلیم کر لو کہ ایک احساس پر ایک عادتی تغیر کے مکانی شعور کا اس وقت بھی اثر ہو سکتا ہے جب تغیر نہیں ہوتا، تو یہ تسلیم کرنا بالکل قرین فطرت معلوم ہوتا ہے، کہ اگر تغیر عادتاً ا ب ج د ہ و کی صورت میں ہو، اور اگر ا ج اور و علحدہ علحدہ محسوس ہوں، تو ا کا پہلے محسوس ہونا اور و کا آخر میں محسوس ہونا اور ج کا درمیان میں محسوس ہونا بالکل عادت کے مطابق ہوگا۔ اس طرح سے وہ نفسیاتی جو ادراک مکان کی توجیہ میں مقامی علامات کو کوئی اہمیت دینا نہیں چاہتے، اور حرکات کو بہت زیادہ اہمیت دینا چاہتے ہیں۔ ان کو حرکت کی بنا پر بالکل متعین قسم کی زمانی ترتیب کا احساس ہوگا جن کے ذریعے سے وہ وضع و مقام کی متعین ترتیب کی توجیہ کریں گے جو اس وقت ظاہر ہوتی ہے، جب حسی نقطے فوراً مہیج ہو جاتے ہیں لیکن اس احساسی واقعہ کو پہلے تسلیم کئے بغیر کہ یہ مجموعی ہیجان ایک خط کے مانند معلوم ہوگا اور کسی اور رشتے کے مانند معلوم نہ ہوگا، اس کی کبھی توجیہ نہیں ہو سکتی کہ نئی ترتیب کا مقامات کی ترتیب ہونا کیوں ضروری ہے اور یہ محض خیالی سلسلہ کیوں نہ ہو۔ آئندہ ہم کو یہ دیکھنے کے لئے بہت موقعے ملیں گے کہ ہماری

یہ بتا چکے ہیں کہ مختلف حصوں میں جب ایک بار انبیازہ ہو جاتا ہے تو ان میں لازمی طور پر ایک متعین ترتیب پیدا ہو جاتی ہے۔ اس کی وجہ ایک تو ان کی کیفیت کے متعین مدارج ہوتے ہیں اور دوسرے مقررہ زمانی تسلسل ہوتا ہے جس کے اندر حرکات ان کو متہیج کرتی ہیں۔ مگر اس کل تذکرے کے اندر کوئی بات تقابلی پیمائش کے متعلق نہیں کہی گئی ہے، جس میں ایک حسی مکانی مجموعہ کا دوسرے کے مقابلہ میں رکھ کر اندازہ ہوتا ہے، یا اس طریق کے متعلق جس کے مطابق ہم مختلف سادہ حسی تجربات کو جمع کر کے آخر میں ایسی شئے تعبیر کرتے ہیں جس کو ہم حقیقی دنیا کا واحد مسلسل لامتناہی و خارجی مکان سمجھتے ہیں۔ اس دشوار تر تحقیق کی طرف اب ہم متوجہ ہوتے ہیں

## حقیقی مکان کی تعمیر

یہ مسئلہ دو ذیلی مسائل میں تقسیم ہو جاتا ہے۔

(۱) مختلف حسی مکانوں کی کامل تقسیم و پیمائش کیونکر ہوتی ہے۔

(۲) ان کے باہمی اضافے، امتزاج اور ایک ہی پیمانے میں ان کی تحویل کیونکر ہوتی ہے بالفاظ دیگر وہ کیونکہ ترکیب پاتے ہیں۔

میرے خیال میں جس طرح اس تحقیق میں جو ابھی ختم ہوئی ہے، ہم نے خالص حسیت اور انبیاز وغیرہ کے معمولی عقلی معطیات سے جو کچھ نکل سکا اس کے علاوہ اور کسی شئے

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) تمام مکانی پیمائشوں میں حرکت کی شرکت کس قدر مکمل ہوتی ہے۔ مقامی علامات او صاف تدریجاً بڑھتے ہیں یا نہیں، مگر بصر کے احساسات کو تعین مقام کے حقیقی اسباب میں سے شمار کرنا لازم ہے۔ مگر مقامی علامات کی تدریج کے متعلق بھی مشکل ہی سے شک ہو سکتا ہے۔ اس لئے ہم کسی ایسے نقطے کے مقام کا تعین کرتے ہیں، دو قسم کے سببوں پر یقین رکھ سکتے ہیں، جس کو ہم کسی خط میں سے یا کسی بڑے مکان میں سے اتفاقاً ممیز کریں۔

کے فرض کئے بغیر کام چلا لیا تھا، اسی طرح ہم اپنی موجودہ پیچیدہ تحقیق سے اس یقین کے ساتھ عہدہ برآ ہو جائیں گے، کہ تمام واقعات کی اس مفروضہ پر توجیہ ہو سکتی ہے، کہ ان ذہنی قوتوں کے علاوہ جو ہم نفسیات میں ہر جگہ کارفرما پاتے ہیں اور کوئی ذہنی قوت عمل پیرا نہیں ہے ہمارے معطیات تمام حسیت سے آتے ہیں امتیاز، ائتلاف، حافظہ اور انتخاب ان کی ترتیب و ترکیب کا کام کرتے ہیں۔

## (۱) ابتدائی حسی مکانات کی تقسیم

مکانی تقسیمات شعور میں کیونکر آتی ہیں؟ بہ الفاظِ دیگر سوال یہ ہے کہ مکانی ادراک کیونکر ہوتا ہے۔ امتیاز کے عام موضوع پر اس سے پہلے ایک باب میں بحث کر چکے ہیں۔ یہاں ہم کو صرف یہ دریافت کرنے کی ضرورت ہے کہ وہ اسباب کونسے ہیں جن کی بنا پر مکانی امتیاز نظر میں لمس کی نسبت زیادہ لطیف ہو جاتا ہے، اور لمس میں سماعت شامہ یا ذائقہ کی نسبت۔

پہلا بڑا سبب یہ ہے کہ ایک سطح کے مختلف نقاط میں ان کی داخلی حسیت کے اعتبار سے فرق ہو گا، یعنی ان میں سے ہر نقطہ کی علیحدہ مقامی علامت ہو گی۔ اگر جلد کو ہر جگہ بالکل یکساں احساس ہوتا تو ایک پاؤں کے بھیگنے کے احساس اور کل جسم کے بھیگنے کے احساس میں تو تمیز ہو سکتی کہ بھیگنا ایک میں دوسرے کی نسبت بہت کم ہے مگر اس میں بھیگے ہوئے پاؤں اور بھیگے ہوئے چہرے میں امتیاز نہ ہو سکتا۔ مقامی علامتیں لازمی ہیں۔ ایسے دو نقطے جن کی مقامی علامت ایک ہی ہو وہ ہمیشہ ایک ہی محسوس ہوں گے۔ ہم ان کو اس وقت تک دو نہیں سمجھتے جب تک کہ ہم کو ان کی حسیں دو معلوم نہیں ہوتیں۔ اگر یہ تسلیم کر لیا جائے کہ ایک قسم کے ہیجے کے علاوہ نہ ہوں گے، تو بھی وہ عضو زیادہ سے زیادہ ہیجوں میں امتیاز کر سکے گا یعنی زیادہ سے زیادہ ستاروں کو شمار کر سکے گا، زیادہ سے زیادہ پرکار کی نوکوں میں امتیاز کر سکے گا یا تر سطحات کے مابین بہترین مقابلہ کر سکے گا جس کی مقامی حسیت سب سے کم یکساں ہو گی۔ وہ جلد جس کی حسیت نہایت سرعت کے ساتھ ایک مرکز سے بتدریج کم ہوتی گئی ہو، مثلاً دنبل کا منہ ایک یکساں جلد کی نسبت مکانی ادراک کے لئے

بہتر ہے۔ شبکیہ جس کا تعمر نہایت ہی ذکی الحس ہوتا ہے، اس کے اندر یہی خصوصیت ہوتی ہے۔ اور اس میں شک نہیں کہ وہ وقت و لطافت جس کے ساتھ ہم ان کی حس کی مجموعی بڑائی کو تقسیم کرسکتے ہیں، اسی بنا پر ہے۔ اس کے حوالی پر مقامی اختلافات اس قدر سرعت کے ساتھ نہیں ہوسکتے، اور اس سے ہم نسبتہً کم تقسیمات شمار کرسکتے ہیں۔

مگر احساس کے یہ مقامی فرق جب تک کہ سطح خارج سے متہیج نہیں ہوتی تقریباً معدوم ہوتے ہیں۔ میں ان کو خالص توجہ کے فعل سے اس وقت تک محسوس نہیں کرسکتا جب تک وہ جسم کے بالکل علیحدہ حصوں سے تعلق نہیں رکھتے مثلاً ناک اور ہونٹ۔ انگلی کے سرے اور کان۔ ان کے تقابل کے محسوس ہونے کے لئے خارجی ہیجان کی ضرورت ہوتی ہے۔ درد قولنج کے مکانی زیادتی میں (یا اگر اس کو زیادہ وسعت ظاہر کرنے والے نام یعنی درد شکم سے موسوم کیا جائے) انسان مشکل سے شمال مشرقی اور جنوب مغربی کونے میں امتیاز کرسکتا ہے، مگر اس وقت زیادہ آسانی کے ساتھ کرسکتا ہے، اگر کوئی شخص اول الذکر حصہ پر انگلی سے دباکر اس جگہ تکلیف کو زیادہ شدید کرسکتا ہو۔

پس مقامی فرقوں کے لئے ایک خارجی حس کی ضرورت ہوتی ہے جو ان پر توجہ کے بیدار کرنے کے لئے مسلط ہوتی ہے۔ ایک بار جب توجہ اس طرح سے پیدا ہوچکی ہے۔ تو ممکن ہے کہ یہ بغیر مدد کے بھی فرق محسوس کرتی رہے جس طرح افق کے اوپر ایک بادبان اس قدر دھندلا ہو کہ وہ نظر نہ آئے جب تک کہ کسی شخص کی انگلی اس مقام کی طرف اشارہ کرکے ہم کو نہ بتائے مگر اس کے بعد ممکن ہے کہ اس انگلی کے ہٹ جانے کے بعد بھی ہم کو نظر آتا رہے مگر یہ سب سچ ہے بشرطیکہ سطح کے نقطے الگ الگ متہیج ہوں۔ اگر کل سطح خارج سے ایک وقت میں یکساں متہیج ہو مثلاً جسم کو نمکین پانی میں غوطہ دیا جائے تو مقامی امتیاز میں ترقی نہیں ہوتی۔ اس میں شک نہیں کہ تمام مقامی علامتیں ایک دم متہیج ہوتی ہیں۔ مگر ان کا اس قدر مجمع ہوتا ہے کہ ان میں سے کوئی بھی اپنی خاص کیفیت سے باقی کے مقابلے میں نمایاں نہیں ہوتی۔ لیکن اگر ایک سرے کو پانی میں غوطہ دیا جاتا ہے تو تر و خشک حصوں کے مابین تقابل نہایت قوی ہوتا ہے اور خصوصاً پانی کی سطح پر مقامی علامت توجہ کو جذب کرتی ہے، جس سے اس عضو کو اپنے گرد ایک حلقے کا احساس پیدا ہوجاتا ہے۔ اسی طرح سے اگر دو یا تین تر نقطوں کے مابین خشک نقطے ہوں یا جلد پر دو یا تین سخت نکیلی

چبھیں تو اس سے آخر الذکر شعور کی وسعت کے منقسم ہونے میں مدد ملے گی۔ اس قسم کے واقعات ہیں جن میں کہ وہ نقطے جن کو بعینہ ایک قسم کا ہیج ہوتا ہے، مقامی طور پر علیحدہ محسوس ہوتے ہیں، اور خارجی ہیج بھی متعدد خیال کئے جاتے ہیں، مثلاً جلد پر پرکار کی نوکیں یا شبکیہ پر ستارے ہیمولی، توجیہ اس میں شک نہیں کہ ٹھیک ہے اور ہم خارجی اسباب کو اس لئے متعدد خیال کرتے ہیں، کہ ہم نے ان کی مقامی احساسات کی حسوں کو مختلف خیال کیا ہے۔

لہذا جزئی ہیج کی قابلیت دوسرا سبب ہے، جو امتیاز میں معین ہوتا ہے۔ ایک ایسی ذکی الحس سطح جس کو تمام حصوں میں ایک وقت میں متہیج کرنے کی ضرورت ہوتی ہے، اس کو غیر منقسم بڑائی کے علاوہ اور کسی شئے کی حس نہیں ہو سکتی۔ یہ صورت اغلب اور غالب گمان ہے کہ ذائقی سطحات کے ساتھ ہوتی ہے۔ بہت سے ذائقوں اور خوشبوؤں میں اگرچہ ان کا حصار ایک ہی وقت میں ہو، ہر ایک اپنے عضو کو کلیتہً متاثر کرتا ہے، ہر ایک اس پوری وسعت کے ساتھ محسوس ہوتا ہے جس کا اس عضو کو احساس ہوتا ہے۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ باقی اس میں سے سرایت کرتے ہیں[۱]۔

۱۔ لیکن یہ کہا جا سکتا ہے کہ زبان کے اندر بھی تلخی کی حس ذرا پیچھے کو اور ترشی کی حس آگے کو ہوتی ہے۔ اسی طرح سے گرم مصالحے اس کے پہلوؤں اور سامنے کے حصے کو متاثر کرتے ہیں، اور پھٹکری جیسی چیز کا ذائقہ اپنے سکڑنے والے اثر کی بنا پر وہ لعابی کے اس حصے تک محدود رہتا ہے جس کو یہ مس کرتا ہے اور بھنے ہوئے گوشت کے مقابلے میں یہ علیحدہ چیز ہوتا ہے جو کل جھوں کو یکساں متہیج کرتا ہے۔ لہذا بھنا ہوا گوشت پھٹکری یا مرچ کے مقابلے میں زیادہ وسیع محسوس ہوتا ہے۔ ناک میں بعض بوئیں جن میں سرکہ کی بو کو مثال کے طور پر بیان کیا جا سکتا ہے، بھاری اور دم گھوٹنے والی خوشبوؤں کے مقابلے میں مثلاً جیسے مشک ہے کم ممتد معلوم ہوتی ہے۔ اس کی وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ اول الذکر تو نفس کو اپنی تیزی سے دباتی ہے، اور آخر الذکر پھیپھڑوں تک کھنچتی ہے، اور یہ اس وجہ سے معروضی طور پر بڑی سطح کو متاثر کرتی ہے۔ بعض سروں سے جو بلندی اور عمق منسوب کی جاتی ہے تو وہ آوازوں کے مقام کے کسی تعین کی بدولت نہیں ہوتی، بلکہ اس کا باعث یہ واقعہ ہوتا ہے، کہ نیچے اور گہرے سُر کے گانے میں سینے میں ایک ارتعاش اور گلے میں تناؤ ہوتا ہے لیکن جب ہم اونچے سروں میں گاتے ہیں تو تالو کی

چند سال قبل تو میں بلا تامل امتیاز کے ایک تیسرے سبب کے بتانے پر بھی آمادہ ہوتا اور یہ کہتا کہ یہ سب سے زیادہ اس عضو میں ہوتے ہیں جو سب سے زیادہ مختلف کیفیات احساس کے محسوس کرنے کی قابلیت رکھتا ہے۔ اس میں

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ مخاطی جھلی ان عضلات کی طرف آجاتی ہے، جو حلق کے عضلات کو حرکت دیتے ہیں اور منہ کی چھت کے اندر ایک احساس پیدا کرتے ہیں۔

جزوی ہیجان کے اس قانون پر جو متن میں بیان کیا گیا ہے، صرف ایک اعتراض ہو سکتا ہے جو اکثر سماعت کی طرف سے ہوتا ہے۔ کیونکہ جدید نظریات کے مطابق نوقیلیے میں ممکن ہے کہ ہر علٰحدہ اختتامی اعصاب ہوں، جو محض مختلف امتداد کی آوازوں سے متہیج ہوتے ہوں، اور اس کے باوجود آوازیں ایک مشترک مکان کو پر کرتی ہوئی محسوس ہوتی ہوں، اور ایک دوسرے کے برابر برابر معلوم ہونا لازمی نہ ہو۔ زیادہ سے زیادہ اونچا سُر زیادہ تاریک پائین کے مقابلے میں ایک باریک اور روشن بہتر معلوم ہو سکتا ہے۔ مکان کے اوپر میں نے ایک مضمون لکھا تھا، جو جرنل آف اسپکولیٹو فلاسفی کے جنوری ۱۸۷۹ء نمبر میں چھپا تھا، اس کے اندر میں نے یہ رائے ظاہر کی تھی کہ ممکن ہے کہ سماعت کے اختتامات کسی امتداد کی آواز سے ایک دم متہیج ہو جائیں، جس طرح سے کل شبکیہ کسی بہت ہی روشن نقطے سے متہیج ہو جاتی ہے، اگر کسی آلے کے ذریعے سے اس کے اثر کو زائل نہ کر دیا جائے۔ اور میں نے یہ بھی کہا تھا کہ گذشتہ چند سال کے قیاسات کے باوجود جو ہوائی موج کی مختلف شرحوں سے مختلف صوتی اختتامی اعضا منسوب کرتے ہیں، ہم اس موضوع کے متعلق بہت کچھ تاریکی میں ہیں۔ اور میں بذات خود تو بہت زیادہ اعتماد کے ساتھ ایسے نظریہ سماعت کو رد کر دوں گا جو ان اصول کو توڑتا ہو جو اس مضمون میں بیان کئے گئے ہیں، بہ نسبت اس کے ان اصول کو کسی ایسے مفروضے کی خاطر چھوڑ دوں جو کارٹی یا قاعدی جھلی کے متعلق اب تک شائع ہوئے ہیں۔ پروفیسر اتھورڈ کا نظریہ سماعت جو برطانوی مجلس ۱۸۸۶ء میں پیش کیا گیا تھا، ایک دوسری امکانی صورت فراہم کرتا ہے جس کی بنا پر سماعت مکان کے اس نظریے میں جس کا میں حامی ہوں، استثنائی صورت نہ رہے گی۔ یہ خواہ صحیح ثابت ہو یا غلط مگر اس سے کم از کم ہم کو یہ تو احساس ہو جانا چاہیئے، کہ ہیلم ہولٹز کا نظریہ غالباً عضویات سماعت میں آخری نقطہ نہیں ہے۔ ایٹیفنو ایک واقعے کی خبر دیتے ہیں

شک نہیں کہ شبکیہ ایسا عضو ہے۔ جن رنگوں اور سایوں کا اس کو ادراک ہوتا ہے وہ جلدی حسوں سے بہت زیادہ اختلاف کیفیت رکھتے ہیں۔ یہ ایک ہی وقت میں سیاہ و سفید کو محسوس کر سکتی ہیں، حالانکہ کان کسی طرح ایک وقت میں آواز و خموشی کو محسوس نہیں کر سکتا۔ مگر ڈانیلڈسن بلکس اور گولڈشائڈر نے حال میں جلد کے اندر خاص خاص گرمی سردی دباؤ اور الم کے محسوس کرنے کے جو نقاط دریافت کئے ہیں اور قدیم نقاط جن کو زرمک نے دریافت کیا تھا (اور جن کا اعادہ کلگ نے لڈوک کے معمل میں کیا تھا) جن سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ پرکار کی اگر ایک نوک گرم اور ایک سرد ہو تو بھی آسانی کے ساتھ دو معلوم نہیں ہوتے جس طرح سے وہ دو معلوم نہیں ہوتے جن کی حرارت و برودت یکساں ہوتی ہے، اور خود میں نے بعض اختبارات کئے ہیں جو شائع نہیں ہوئے ان سب کی بنا پر میری رائے اس شرط کی اہمیت کے متعلق بدل گئی ہے[1]۔ مگر حس کی ایک کیفیت ایسی ضروری ہے جو خاص طور پر

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ جس میں فوقلیہ کا اوپر کا آدھا حصہ ضائع ہو گیا تھا اور اس قسم کی خرابی پیدا نہ ہوئی تھی کہ گہرے سُر سنائی نہ دیں، جو ہیلم ہولٹز کے نظریے کے مطابق پیدا ہو جانی چاہئے تھی۔

[1] میں نے نو یا دس شخصوں پر امتحان کیا، اور ہر ایک پر بہت سے مشاہدے کئے۔ کتنا فرق دو نقطوں کے مشابہ یا غیر مشابہ بنا دینے کے لئے ضروری ہے۔ جو نقطے انتخاب کئے گئے وہ (۱) سوئیوں کے دو بڑے ناکے تھے (۲) دو پیچوں کے سر تھے (۳) ایک سوئی کا ناکہ اور ایک پیچ کا سر تھا۔ پیچ کے سروں کا فاصلہ ان کے مرکزوں سے ناپا گیا تھا۔ میں نے یہ دیکھا کہ جب نقطوں سے مختلف احساس ہوتے تھے، تو اس سے امتیاز میں سہولت ہوتی تھی۔ مگر اس بنے بہت کم شدت کے ساتھ جتنی کہ مجھکو توقع تھی۔ بیس گونہ فرق تک کا گھومنے میں ادراک نہیں ہوتا تھا۔ لیکن جب ایک نقطے کو گھمایا گیا اور دوسرے کو ساکن رکھا گیا تو ایک نقطے کا دوگونہ ہونا بھی پہلے سے بہت زیادہ ظاہر ہو گیا۔ اس کا مشاہدہ کرنے کے لئے میں نے ایک معمولی پرکار لی جس کا ایک سر اکند تھا۔ اور اس کے ایک طرف دھات کی ایک تیلی لگائی جس کو دنداں ساز کی ڈرل مشین کے ذریعے سے گھمایا گیا۔ پھر پرکار کے نقطوں کو اتنے فاصلے پر رکھ کر جلد سے مس کیا گیا کہ ایک ارتسام ہو۔ پھر اچانک ڈرل مشین کے ذریعے سے ایک نقطے کو گھمایا گیا۔ اس عمل سے وہ تقریباً ہمیشہ دو محسوس ہوئے۔

ہیجان پیدا کرتی ہے، اور یہ ہماری سطحات جسم پر احساس حرکت ہے۔ احساس حرکت کو حسیت کی ایک الگ عنصری صفت قرار دینا حال ہی کے نفسی انکشافات میں سے ہے، اور اس قابل ہے کہ اس پر مزید بحث کی جائے۔

## احساس حرکت سطحات پر

علمائے عضویات کا خیال ہے کہ احساس حرکت ہم کو اس وقت تک نہیں ہو سکتا جب تک کہ اس مقام کا جہاں سے کہ حرکت شروع ہوتی ہے، اور اس کا جہاں کہ حرکت ختم ہوتی ہے علٰحدہ علٰحدہ وقوف نہ ہو۔ اور جسم متحرک کے یہ حصے بتدریج جہاں جہاں بھی ہوتے ہیں ان کے مابین ایک بین وقفہ زمانی کا ادراک ہوتا ہے [1]۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ اس طرح سے ہم کو ست ترین حرکات کا وقوف ہوتا ہے۔ گھڑی کی سوئی کو پہلے بارہ پر دیکھا اور پھر چھ پر دیکھا، اس سے ہم نتیجہ اخذ کرتے ہیں کہ اس نے درمیانی فصل طے کیا ہے۔ سورج کو اب تو مشرق میں دیکھتے ہیں، اور پھر مغرب میں دیکھتے ہیں، اس سے میں یہ نتیجہ نکالتا ہوں کہ یہ میرے سر پر سے گذر چکا ہے۔ مگر ہم اس طرح سے صرف اس کے متعلق نتیجہ اخذ کر سکتے ہیں، جس کو ہم جنسی طور پر براہ راست جانتے ہیں، اور اختبارا یہ امر یقینی ہے کہ ہم کو احساس حرکت براہ راست اور سادہ حس کے طور پر ہوتا ہے، عرصہ ہوا زرنگ نے گھڑی کی سکنڈ کی سوئی کی حرکت کو براہ راست دیکھنے اور ڈائل کے کسی اور نقطے پر نظر کو قائم رکھ کر بعد میں یہ معلوم کرنے میں کہ اس کی جگہ بدل گئی ہے فرق بیان کیا تھا۔ پہلی صورت میں حس کے اندر ایک خاص کیفیت ہوتی ہے، جو دوسری صورت میں معدوم ہوتی ہے۔ اگر متعلم اپنی جلد کے کسی ایسے حصے کو لے کر جس میں کہ نقاط پرکار ایک انچ کے فاصلے پر ایک محسوس ہوتے ہوں (مثلاً بازو) $\frac{1}{10}$ انچ کا فصل درمیان میں دے کر اس حصے پر پنسل سے خط کھینچنا شروع کرے تو اس کو پنسل کی نوک کی حرکت نمایاں طور پر حس ہوگی،

---

[1] یہ محض اس کی ایک اور مثال ہے جس کو میں نفسیاتی کا مغالطہ کہتا ہوں، یعنی یہ خیال کرنا کہ اس ذہن کو بھی جس کا وہ مطالعہ کر رہا ہے معروض کا اسی طرح سے وقوف ہوتا ہے جیسا کہ خود نفسیاتی کو۔

اور حرکت کی جہت کی مبہم طور پر یہاں ادراک حرکت یقیناً سابقہ علم سے ماخوذ نہیں ہے، اور اس کا نقطۂ آغاز و نقطۂ انجام مکان کے اندر علیحدہ و مقامی حیثیتیں ہیں، کیونکہ وہ مقامی حیثیتیں جو اس سے دس گونہ وسیع ہیں جب ان کو پرکار کی نوکیں متہیج کرتی ہیں، تو ان کا علیحدہ علیحدہ ادراک نہیں ہوتا۔ یہی حال شکلیہ کا ہے۔ اگر کسی شخص کی انگلیاں اس کے حوالی کے حصول پر پڑتی ہیں، تو شمار نہیں ہوتیں یعنی جن پانچ شکلی قطعات کو یہ گھیرتی ہیں یا ان کو ذہن بین طور پر مکان کے پانچ علیحدہ علیحدہ مقامی حیثیتیں نہیں سمجھتا۔ باایں ہمہ انگلیوں کی خفیف ترین حرکت کا نہایت وضاحت کے ساتھ بطور حرکت کے ادراک ہوتا ہے، اور اس کے علاوہ اور کچھ اس کو نہیں سمجھا جاتا۔ لہٰذا یہ امر یقینی ہے کہ چونکہ ہمارا احساس حرکت ہمارے احساس وضع و مقام سے بہت زیادہ لطیف ہے، اس لیے یہ اس سے ماخوذ نہیں ہو سکتا۔ ایکسنر کے ایک عجیب و غریب مشاہدے نے تو اس ثبوت کو پایۂ تکمیل ہی تک پہونچا دیا ہے، کہ حرکت حسیت کی ابتدائی صورت ہے کیونکہ یہ ہمارے زمانی تسلسل کی حس سے بہت زیادہ لطیف ہے۔ اس لائق عضو بانی نے دو برقی شرارے ایک دوسرے کے بعد نہایت سرعت کے ساتھ پیدا کئے جو ایک دوسرے کے برابر برابر تھے۔ مشاہدہ کرنے والے کو یہ بیان کرنا تھا کہ پہلے داہنی جانب کا شرارہ دکھائی دیا یا بائیں جانب کا۔ جب وقفے کو کم کرتے کرتے ۰۴۵ء سیکنڈ کر دیا گیا، اس وقت زمانی ترتیب کا امتیاز ناممکن ہو گیا۔ مگر ایکسنر نے یہ دیکھا کہ اگر شراروں کو ایک دوسرے کے اس قدر قریب کر دیا گیا کہ ان کے انعکاس کے دائرے باہم مل گئے تو اس وقت ان کو ایسا محسوس ہوا کہ گویا اس نقطہ سے جس سے کہ پہلے شعلے کی روشنی پڑی تھی، اور اس تک جس پر دوسرے نقطہ کی روشنی پڑی ایک شعلے کی حرکت ہو، اور اس حالت میں زمانی وقفہ کم کر کے ۰۱۵ء سیکنڈ تک کر دیا گیا اس کے بعد ذہن کو شک ہونے لگے کہ ظاہر حرکت داہنی طرف سے شروع ہوتی ہے یا بائیں طرف سے۔ جلد پر بھی اسی قسم کے اختبارات کئے گئے اور ان سے بھی ایسے نتائج مرتب ہوئے۔

تقریباً اسی زمانہ میں ویرارٹ نے بعض نہایت ہی مستقل اور اٹل دھوکوں کی طرف توجہ دلائی، جن میں سے بعض حسب ذیل ہیں۔ اگر کوئی اور شخص آہستہ سے ہماری کلائی یا انگلی پر خط کھینچ دے اور یہ ساکن ہو، تو یہ محسوس ہوگا کہ گویا انگلی یا کلائی پنسل کی مخالف

جہت میں حرکت کر رہی ہے۔ اگر اس کے برعکس ہم اپنی انگلی یا کلائی کو ایک نقطہ پر رکھ کر حرکت دیں تو یہ معلوم ہوگا کہ وہ نقطہ بھی حرکت کر رہا ہے۔ اگر متعلم اپنی پیشانی کو اپنی انگشت شہادت سے چھوئے اور انگلی کو ساکن رکھ کر سر کو اس طرح سے حرکت دے کہ پیشانی کی جلد انگلی کے سرے کے نیچے گزرے، تو اس کو بے اختیار یہ حس ہوگی کہ انگلی ہی سر کی مخالف جہت میں حرکت کر رہی ہے۔ اسی طرح سے انگلیوں کو ایک دوسرے سے ہٹاتے وقت بعض انگلیاں حرکت کرتی ہیں اور باقی ساکن رہتی ہیں لیکن جو ساکن رہتی ہیں، ان کو یہ محسوس ہوتا ہے کہ باقی انگلیوں سے فعلی طور پر علٰحدہ ہو رہی ہیں۔ ویرارٹ کے نزدیک یہ دھوکے ادراک کی ابتدائی شکل کی باقیات ہیں جب حرکت اس طرح سے محسوس ہوتی تھی، مگر کل شعور کے مافیہ سے منسوب ہوتی تھی، اور ہنوز یہ امتیاز نہ ہوا تھا کہ یہ اس کے ایک جزو سے تعلق رکھتی ہے۔ جب ہمارے ادراک کا پورا نشوونما ہو جاتا ہے، تو ہم محض شئے اور زمین کی اضافی حرکت سے ماوراء ہو جاتے ہیں، اور حرکت کو مجموعی معروض کے ان اجزا میں کسی ایک سے کلیتہً منسوب کر سکتے ہیں، مثلاً جب نظر بس کل یا زمین ایک ساتھ حرکت کرتا ہے، تو ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ ہم یا ہماری آنکھیں حرکت کرتی ہیں۔ اور سامنے کی جو شئے یا زمین کی نسبت سے حرکت کرتی ہے، اس کو ہم ساکن سمجھتے ہیں۔ مگر ابتداً یہ امتیاز کامل طور پر نہیں ہوتا اور حرکت کی حس جو کچھ ہمیں نظر آتا اس سب پر پھیل جاتی ہے، اور ہمیں متاثر کرتی ہے۔ شئے اور شبکیہ دونوں کی ہر اضافی حرکت سے شئے حرکت میں محسوس ہو سکتی ہے۔ اب بھی جب ہمارے سامنے کی شئے متحرک ہوتی ہے، تو ہمارا سر چکرانے لگتا ہے۔ اور جب کبھی ہم اپنے سر یا آنکھوں کو اچانک جھٹکا دیتے ہیں یا ان کو ادھر ادھر جلد جلد پھیرتے ہیں، تو ہم کو کل ساحت نظر متحرک محسوس ہوتا ہے۔ ڈھیلوں کو اندر کی طرف دیکھنے سے بھی یہی دھوکہ ہوتا ہے۔ ان تمام صورتوں میں ہم کو حقیقت واقعہ کا علم ہوتا ہے لیکن اگر ہماری ابتدائی حس دیر تک باقی رہے تو صورت حال مختلف ہوتی ہے۔ ایسا اس وقت ہوتا ہے جب چاند پر سے بادل سرعت کے ساتھ حرکت کرتے ہیں۔ ہم جانتے ہیں کہ چاند ساکن ہے مگر یہ ہمیں بادلوں سے بھی زیادہ تیز حرکت کرتا نظر آتا ہے۔ جب ہم آہستہ سے اپنی آنکھوں کو حرکت دیتے ہیں اس وقت بھی ابتدائی حس کامیاب تعقل کے سمت باقی رہتی ہے۔ اگر ہم اس تجربہ کا بغور مشاہدہ کریں تو ہم کو معلوم ہوگا کہ جس شئے کی طرف

بھی ہم دیکھتے ہیں وہ ہماری آنکھوں سے ملتی نظر آتی ہے۔

مگر اس موضوع کے متعلق سب سے قیمتی اضافہ پی ایچ اشنیڈر کا مضمون ہے جس نے اس پر حیوانیاتی نقطۂ نظر سے بحث کی ہے۔ اور ہر قسم کے حیوانوں کی مثالیں دیکر سمجھایا ہے کہ حرکت ہی وہ صفت ہے جس کے ذریعہ سے حیوان نہایت آسانی کے ساتھ ایک دوسرے کی توجہ نہایت آسانی کے ساتھ منعطف کراتے ہیں۔ جانوروں میں جو مردہ کی طرح بن جانے کی جبلت ہوتی ہے، وہ مکر نہیں ہوتا، بلکہ ان کو خوف کی وجہ سے ایک قسم کا سکتہ ہو جاتا ہے، جو کیڑوں مکوڑوں اور دوسری قسم کے جانوروں کو ان کے دشمنوں کی نظر سے محفوظ رکھتے ہیں۔ نسل انسانی میں اس کی مثال لڑکوں کے کھیل میں نظر آتی ہے جب چور قریب ہوتا ہے تو جولڑکا قریب چھپا ہوا ہوتا ہے، اس کے ڈر کی وجہ سے سانس تک نہیں لیتا۔ اور اس کے برعکس جب ہم دور سے کسی شخص کی توجہ اپنی طرف منعطف کرنا چاہتے ہیں تو غیر ارادی طور پر ہاتھ ہلاتے ہیں، اور پیچھے اچھلتے ہیں۔ جو جانور اپنے شکار پر تاک لگاتے ہیں، اور جو اپنے تعاقب کرنے والوں سے بچتے ہیں دونوں کے طرزِ عمل سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ عدم حرکت کس قدر نمایاں پن کو کم کر دیتی ہے۔ جنگلوں میں اگر حرکت نہ کریں تو گلہریاں اور پرندے واقعی ہم پر آکر بیٹھیں۔ مصنوعی پرندوں اور ساکن پینڈکوں پر مکھیاں بیٹھتی ہیں۔ اس کے برعکس جس چیز پر ہم بیٹھے ہوں وہ اگر اچانک حرکت کرنے لگے تو کس قدر چونک پڑیں، یا اگر کوئی کیڑا اچانک ہماری جلد پر سرسرانے لگتا ہے تو ہم کس قدر اوک پڑتے ہیں یا ایک بلی خاموشی سے آئے اور ہمارے ہاتھ کے قریب خرخر کرنے لگے تو ہم کس طرح سے چونک پڑتے ہیں گدگدی سے بھی سخت اضطراری اثرات نمایاں ہوتے ہیں۔ ان سب سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ حرکت کی ہیجان خیز ہے۔ بلی کا بچہ متحرک گیند کا تعاقب کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ جو ارتسامات اس قدر خفیف ہوتے ہیں کہ ان کا وقوف نہیں ہوتا، اگر وہ حرکت کرنے لگتے ہیں، تو ان کا فوراً احساس ہو جاتا ہے۔ مکھی جلد پر بیٹھی ہوئی محسوس نہیں ہوتی، لیکن جب یہ رینگنے لگتی ہے تو ہم کو فوراً احساس ہو جاتا ہے۔ ایک سایہ ممکن ہے، کہ اس قدر خفیف ہو، کہ ہم اس کو محسوس نہ کر سکیں مگر جونہی یہ حرکت کرتا ہے، ہم اس کو دیکھ لیتے ہیں۔ اشنائڈر کا مشاہدہ ہے کہ حرکت کی حالت میں ایسا سایہ بھی واضح طور پر محسوس ہو سکتا ہے، جس کی خارجی قوت

ایسے ساکن سائے کی نصف ہو جو اس قدر خفیف ہو کہ نظر سے اوجھل ہوا ہی چاہتا ہو۔ بالواسطہ نظر میں دھندلے سایہ کی صورت میں حرکت کی موافقت میں فرق بہت زیادہ ہوتا ہے، یعنی ۷۷۰ء۴ : ۲ ر ۱۳۲ ا۔ اگر ہم اپنی انگلی کو بند آنکھ اور دھوپ کے مابین حائل کریں، تو ہم کو اس کی موجودگی کی حس نہ ہوگی۔ جب ہم اس کو آگے پیچھے حرکت دیتے ہیں، تو ہم کو اس کا احساس ہو جاتا ہے۔ اس قسم کے بصری ادراک کی شرائط وہی ہیں، جو غیر مہرہ پشتوں میں ہوتی ہیں[۱]۔

[۱] اشنائڈر اس امر کی توجیہ کرنے کی کوشش کرتا ہے، کہ کیوں ایک حسی سطح اس وقت زیادہ متہیج ہوتی ہے، جب اس کا ارتسام حرکت کرتا ہے۔ یہ بات تو عرصہ ہوا معلوم ہو چکی ہے کہ تدریجی فرقوں کا امتیاز ہموقت فرقوں کی نسبت بہت زیادہ تیز ہوتا ہے۔ لیکن ایک متحرک ارتسام کی صورت میں مثلاً جیسا کہ شکلیہ پہ ہوتا ہے، دونوں قسم کے فرق جمع ہو جاتے ہیں، جس کا قدرتی نتیجہ یہ ہونا چاہیئے کہ سب کا نہایت ہی مکمل امتیاز پیدا ہو جائے۔




شکل نمبر ۵۳

بائیں ہاتھ کی شکل میں فرض کرو کہ تاریک حصہ ب داہنے سے بائیں طرف حرکت کرتا ہے، ابتداءً سیاہ اور سفید کے مابین ب اور ا میں تقابل ہوتا ہے۔ جب حرکت واقع ہو جاتی ہے، جس سے داہنے ہاتھ والی شکل پیدا ہو جاتی ہے، تو وہی تقابل باقی رہتا ہے، صرف اتنا فرق ہو جاتا ہے کہ سیاہ اور سفید کی جگہ بدل جاتی ہے۔ لیکن اس کے علاوہ ایک دہرا تدریجی تقابل ہوتا ہے، جو پہلے ا میں ہوتا ہے جو ایک لمحہ پیشتر سفید تھا اور اب سیاہ ہو گیا ہے۔ اور دوسرے ب میں جو ایک لمحہ پہلے سیاہ تھا اور سفید ہو گیا ہے۔ اگر ہم ہر ایک احساس تقابل کو = ۱ قرار دیں (جو ایسا مفروضہ ہے جو حالت سکون سے بہت زیادہ مناسب ہے) تو حرکت کی صورت میں تقابلات کا مجموعہ ۳ ہوگا۔ جو

یہ ظاہر کرنے کے لئے بہت کچھ کہا جاچکا ہے، کہ مکانی امتیاز کی تعلیم میں، حسی سطحات پر ارتسامات کی حرکات نے ہمارے شعور سطحات کو ان اجزائے ترکیبی کے شعور میں منقسم کرنے کے لئے بہت بڑے عامل کا کام کیا ہوگا۔ آج بھی ہمارے شبکیہ کے حوالی کا اصل کام پاسبانوں کا سا ہے۔ یہ جس وقت کہ ان پر روشنی کی کرنیں حرکت کرتی ہیں، پکارتے ہیں کون جارہا ہے؟ اور رقعر کو موقع پر طلب کرلیتی ہیں۔ جلد کے اکثر حصے یہی کام انگلی کے سروں کے لئے انجام دیتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ انگلی کے سرے اور رقعر چشم بلا واسطہ ادراک کی کچھ قوت حوالی شبکیہ اور جلد کے لئے بھی چھوڑ دیتے ہیں، لیکن یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ اس قسم کا ادراک سب سے زیادہ متحرک حصوں کی جلد میں ہوتا ہے۔ (ویرارٹ اور اس کے شاگردوں کی مساعی نے اس بات کو اچھی طرح سے ثابت کردیا ہے) اور اندھوں میں جن کی جلد کی امتیازی قوت خاص طور پر زیادہ ہوتی ہے، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان کے اس قدر قوی ہوجانے کی وجہ ہوتی ہے، ان میں سے اکثر کو اسے ہر شئے پر جو ان سے مس کرتی ہے کھینچنے اور حرکت دینے کی عادت ہوتی ہے تاکہ ان کو اس کی ساخت کا بہتر علم ہوجائے۔ زرمک نے اس کو سب سے پہلے محسوس کیا تھا۔ اس کی آسانی کے ساتھ تصدیق ہوسکتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ شئے کے نیچے سطح حسی کی حرکت تہیج کی اغراض کے لئے بالکل ایسی ہی ہے جیسی کہ شئے کی حرکت سطح حسی پر۔ اشیا کی جسامتوں کی آنکھ یا جلد کی حرکات سے جو پیمائش کی جاتی ہے تو ان اعضا کی حرکات پیہم ہوتی ہیں اور اگر ان کو روکنا چاہیں تو یہ رکتی نہیں۔ اس قسم کی ہر حرکت شئے کے خطوط و نقاط کو سطح پر کھینچتی ہے، اور ان کو سوگنا زیادہ شدت کے ساتھ جلد پر مرتسم کردیتی اور ان کی طرف توجہ کو منعطف کرادیتی ہے۔ اس طرح سے جو نہایت ہی اہم کام ادراکی فعلیت میں حرکات انجام دیتی ہیں، اس کو اکثر علمائے عضویات[۱] اسس

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ حالت سکون میں تھا۔ یعنی ہماری توجہ سہ گونہ قوت کے ساتھ رنگ کے فرق کی طرف منعطف ہوگی بشرطیکہ رنگ بھی حرکت کرنے لگے۔

[۱] براؤن بین جے ایس مل اور اعتدال کے ساتھ ونٹ ہیلم ہولٹز سلے وغیرہ

ثبوت میں پیش کرتے ہیں، کہ خود عضلات ادراک مکانی کے آلات ہیں۔ ان مصنفین کے نزدیک خارجی امتداد کا دراصل اظہار سطحی حسیت سے نہیں، بلکہ عضلی حس سے ہوتا ہے، مگر یہ سب حضرات اس امر کی طرف توجہ کرنے سے قاصر رہے ہیں کہ عضلی انقباضات کس خاص شدت کے ساتھ سطحی حسیتوں کو عمل میں لاتے ہیں۔ اور یہ کہ ارتسامات کا محض امتیاز (قطع نظر اس کے ان کے مابین جو جگہ ہوتی ہے اس کی پیمائش کی جائے) زیادہ تر اس سطح کی حرکت کی قابلیت پر مبنی ہوتا ہے، جس پر کہ یہ واقع ہوتے ہیں [1]۔

## (۲) حسی مکانوں کی پیمائش ایک دوسرے کے مقابل رکھ کر

اب تک جو کچھ ہم بحث کر آئے ہیں مسئلہ امتیاز کے جواب میں ہم بس اسی قدر کہہ سکتے ہیں۔ اب ہم چند مکانوں کو ایک دوسرے کے مقابلہ رکھ کر پیمائش کرنے کے مسئلے کو لیتے ہیں کیونکہ یہ اپنے مختلف مکانی تجربات میں سے ایک مکان (جس کو ہم حقیقی دنیا سمجھتے ہیں) کے تعمیر کرنے کی طرف پہلا قدم ہے۔

[1] ۔ ایم سی ایچ ڈیونان اپنے مضمون مکان بصری بمقابلہ مکان لمسی مطبوعہ ریویو فلسفہ ۱۸۸۶ء میں اس امر کے ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ صرف سطحات سے وسعت کا ادراک نہیں ہوتا، اور اس کے لئے وہ اس طریق کو بیان کرتے ہیں جس طرح سے نابینا ایک شئے کی شکل کا ادراک کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اگر سطحات عضو مدرک ہیں تو اندھے اور سمجھے دونوں کو ایک شئے کی جسامت (اور شکل) کا اس پر ہاتھ رکھ کر ٹھیک ادراک ہونا چاہئے۔ (بشرطیکہ وہ شئے ہاتھ سے چھوٹی ہو) اور یہ متاثرہ لمسی سطح کے براہ راست امتیاز سے ہونا چاہئے، اور عضلی حس کو اس میں کوئی دخل نہ ہونا چاہئے ......... مگر واقعہ یہ ہے کہ جو شخص پیدائشی اندھا ہوتا ہے وہ کبھی خارجی سطحات کا اس طرح سے اندازہ نہیں کرتا۔ جسامت کے سمجھنے کا اس کے پاس صرف ایک ہی ذریعہ ہوتا ہے اور وہ یہ کہ وہ اپنی انگلی ان خطوط پر دوڑاتا ہے جس سے وہ شئے محدود ہوتی ہے۔ مثلاً ایک

ایک بات بالکل بدیہی معلوم ہوتی ہے اور وہ یہ کہ مختلف حسوں کے ذریعے سے جو وسعتیں ظاہر ہوتی ہیں ان کا باہم کسی صحت کے ساتھ مقابلہ کرنے کے لیئے ہمارے پاس کوئی بلا واسطہ قوت نہیں ہے۔ اس میں شک نہیں کہ اپنے منہ کو اگر انگلی یا آنکھ کے ذریعے سے دیکھیں تو یہ بہ نسبت اس کے جتنا کہ زبان کو معلوم ہوتا ہے، چھوٹا معلوم ہوتا ہے۔ ہم کو اپنی طبلی جھلّی اپنے انگلی کے سروں سے زیادہ بڑی معلوم ہوتی ہے۔ اپنے ہونٹ اس سے زیادہ بڑے معلوم ہوتے ہیں جتنی کہ اتنی ہی بڑی جگہ ران پر معلوم ہوتی ہے۔ اس قسم کا مقابلہ تو فوراً

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ پیدائشی نابینا کو تم ایک کتاب دو جس کی جسامت اس کو معلوم نہ ہو تو وہ اس کو اپنے سینے پر عموداً رکھے گا۔ اور پھر وہ اس کنارے کے بیچ میں جو اس کے جسم کے مقابل ہوگا، اپنے دونوں ہاتھوں کو یکجا کرکے پھیلائے گا، یہاں تک کہ وہ اس کنارے کے سروں تک پہنچ جائیں، اس سے پہلے وہ یہ نہ بتا سکے گا کہ اس شئے کی کتنی لمبائی ہے، (جلد ۲۵ صفحہ ۱۴۸) میرے خیال میں اگر کوئی شخص ایک شئے کی شکل اور جسامت کے سمجھنے کی محض اپنے ہاتھ کو اس پر سیدھا رکھ کر سمجھنے کی کوشش کرے، تو اس کو معلوم ہوگا کہ وہ اس طرح سے اس کے حدود کو بہت ہی ناقص طور پر محسوس کرتا ہے لیکن جس لمحے میں ہاتھ حرکت کرتا ہے تو حدود واضح طور پر محسوس ہو جاتی ہیں۔ شکل اور جسامت کے جتنے ادراکات بھی ہوتے ہیں وہ سب سے پہلے حدود کے ادراکات ہوتے ہیں، اور سب سے پہلے ان کو واضح کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ حرکت ان کو واضح کرتی ہے، اور ادراک میں اپنے اعضا کو حرکت دینے کی تحریک اسی خواہش کی بنا پر ہوتی ہے، جو ہم کو اپنی سطح کی حسوں کے تیز کرنے کی بنا پر ہوتی ہے۔ جب چیزوں کا نام لینے اور ان کی کسی عام معیار کے مطابق پیمائش کرنے کی نوبت آتی ہے، تو ہم کو فوراً معلوم ہو جاتا ہے کہ حرکتیں بھی کس طرح سے مدد کرتی ہیں۔ لیکن اس صورت میں یہ اور صورتوں کی نسبت زیادہ مدد نہیں کرتیں، کیونکہ صفت امتداد خود عضلی حس سے پیدا ہوتی ہے۔

ہوتا ہے۔ مگر یہ مبہم ہوتا ہے۔ اگر ہم اس سے زیادہ قطعی طور پر معلوم کرنا چاہیں، تو ہم کو کسی دوسری شئے سے مدد لینی چاہیے۔

ایک محسوس جگہ کو دوسری حسی سطح سے مقابلہ کرنے کا سب سے بڑا ذریعہ یہ ہے، ایک کو دوسری پر رکھ کر دیکھ لیا جائے۔ ایک سطح کو دوسری سطح پر رکھ کر دیکھا جاتا ہے، اور ایک خارجی شئے کو بہت سی سطحات پر رکھ کر دیکھا جاتا ہے۔ اس طرح سے صحیح مساواتیں اور مشترک پیمانے رواج پاتے ہیں، اور عددی نتائج کے لئے راستہ تیار ہوتا ہے۔

اگر ہم اپنی جلد کے ایک حصے کو دوسرے پر رکھ کر نہ دیکھ سکتے تو ہم کو اپنے جسم کا وہ علم نہ ہو سکتا جو کہ ہے۔ مختلف حصوں کی بڑائی کے اصل فرق مبہم طور پر حاصل رہتے، اور ہم کو اس امر کا یقین نہ ہوتا کہ کس قدر ہونٹ کتنی پیشانی کے مساوی ہے، اور انگلی کمر کے کس قدر حصے کے برابر ہے۔

لیکن سطح کے ایک حصے کو دوسرے حصے کے ذریعے سے ٹٹولنے کی قوت سے ہم کو جلدی مساواتوں کا براہ راست ادراک ہوتا ہے۔ جب ہم فوری حس کے ذریعے سے یہ محسوس کرتے ہیں کہ ران کی سطح کی کتنی لمبائی پوری ہتیلی اور انگلیوں کے مساوی ہے تو بڑائی کے ابتدائی فرق بالکل مغلوب ہو جاتے ہیں۔ جب دوسرے ہاتھ کی انگلیوں کے سروں کی حرکت پہلے ران کی اس لمبائی پر خط کھینچتی ہے، اور پھر کل ہاتھ پر تو ہم کو پیمائش کا ایک نیا طریقہ معلوم ہو جاتا ہے، جو اس قدر بلا واسطہ تو نہیں ہے، مگر جس سے ان مساواتوں کی جن کی پہلے ذریعے سے تحقیق ہوئی تھی تائید ہوتی ہے۔

اس طرح سے اجزا کو ایک دوسرے پر رکھ کر اور ایسی ہی حرکت سے ان پر خطوط کھینچ کر، وہ شخص جو نظر سے محروم ہو، بہت جلد اپنے جسم کی تمام وسعتوں کو پیمانے کے ذریعے سے معلوم کر سکے گا۔ انھیں طریقوں کو خود اپنے قد و قامت یا اس سے چھوٹے قد و قامت کی چیزوں پر عائد کر کے وہ اسی قدر آسانی کے ساتھ خود کو ان کی وسعت سے واقف کر سکتا ہے، جو اس کی اپنی جسامت ہتیلیوں پاؤں ہاتھوں بالشتوں قدموں اور دونوں

کھلے ہاتھوں) کی صورت میں بیان ہوگی۔ ان تحویلات کے متعلق یہ بات یاد رکھنے کے لائق ہے کہ جب دو مخالف سطحات کی بڑائی کا مقامی حسوں میں تصادم ہوتا ہے، تو ان میں سے ایک حس کو صحیح معیار سمجھا جاتا ہے اور دوسرے کو دھوکہ خیال کیا جاتا ہے۔ چنانچہ خالی مسوڑے کو انگلی کے سرے سے جو اس میں آ نہیں سکتا درحقیقت چھوٹا سمجھا جاتا ہے، اگرچہ ممکن ہے کہ یہ بڑا محسوس ہو۔ اور بہ حیثیت مجموعی کہا جا سکتا ہے کہ ہاتھ جو ٹٹولنے کا واحد عضو ہے، اور حصوں کو اپنے قد و قامت کے اعتبار سے سمجھتا ہے اپنے قد و قامت کا ان کے ذریعے سے تعین نہیں کرتا۔ پس فشنر جو کہتا ہے کہ زیادہ ذکی الحس حصے جس وسعت کو محسوس کرتے ہیں اور تمام وسعتوں کی اسی میں تحویل ہو جاتی ہے، یہ حیثیت مجموعی صحیح ہے۔

لیکن اگر ایک سطح کی تفتیش دوسری کے ذریعے سے ناممکن ہو تو بھی ہم اپنی مختلف سطحات کو ایک دوسرے کے مقابلہ میں اس طرح سے ناپ سکتے ہیں کہ ایک ہی ممتد شئے کو پہلے ایک پر رکھیں اور پھر دوسری پر۔ اس میں شک نہیں کہ فرض کرنے کا امکان پھر بھی باقی رہ جاتا ہے، کہ خود وہ شئے جب ایک سطح پر سے دوسری سطح پر آتی ہے تو گھٹتی بڑھتی محسوس ہوتی ہے (دیکھو صفحہ ۱۴۱)۔ مگر اپنی دنیا کو تا بہ امکان سادہ کرنے کا اصول بہت جلد اس مفروضہ سے ایک آسان تر مفروضہ کو منوائے گا، اور وہ یہ کہ اصولاً اشیا کا قد و قامت ایک ہی رہتا ہے اور ہماری اکثر حسیں غلطیوں سے متاثر ہوتی ہیں، جس کے لئے ایک خاص لحاظ ہر وقت رہنا چاہئے۔

شبکیہ میں یہ فرض کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہے کہ دو ارتساموں کی قامت (وہ خطوط ہوں یاد ھبے) اگر دو مختلف حلقوں پر واقع ہوئی تو یہ دراصل اس طرح سے ہونگی کہ ان کے مابین کوئی باہمی نسبت ہے۔ جب ارتسامات ایک ہی شئے کے ہوتے ہیں صرف اس وقت ان کے قد و قامت کو ایک ہی خیال کرتے ہیں۔ اور یہ بھی اس وقت ہوتا ہے جب یہ یقین ہوتا ہے، کہ اس شئے اور آنکھ کو جو نسبت ہے، اس میں کسی قسم کا تغیر واقع نہیں ہوا ہے۔

جب وہ شئے حرکت کرکے آنکھ سے جو اس کو نسبت تھی، اس کو متغیر کردیتی ہے، تو اس کی تمثال سے ایک شبکی حلقے میں جو حس ہوتی ہے، وہ اس قدر غیر یقینی ہو جاتی ہے، کہ آخر میں ہم اس شبکی مکانی احساس سے جو ہم کو اس سے ہو سکتا ہے، کسی قسم کے مطلق معنی منسوب کر ہی نہیں سکتے۔ شبکی مقداروں کے نظر انداز کرنے کی عادت اس قدر مکمل ہو جاتی ہے، کہ جو چیزیں مختلف فاصلوں پر ہوتی ہیں، ان کی بصری مقداروں کا مقابلہ ایک کو دوسرے پر رکھے بغیر ناممکن ہوتا ہے۔ ہم پہلے سے یہ نہیں بتا سکتے، کہ ایک دور کے مکان یا درخت کے کتنے حصے کو ہماری انگلی ڈھک دے گی۔ اس سوال کے مختلف جوابات کہ چاند کس قدر بڑا ہے، ایسے جوابات جن میں چھکڑے کے پہیئے اور دکڑے تک اختلافات ہیں، اس کی نہایت ہی بین مثال ہیں۔ ایک نقشہ نویس کی تعلیم کا سب سے دشوار جز و شبکی مقداروں کا (یعنی وہ جو قدیم حسی ہوتی ہیں) براہ راست محسوس کرنا ہوتا ہے، جو ساحت کی مختلف چیزوں سے ہوتی ہیں۔ اس کے ساتھ اس کو وہ بھی حاصل کرنا چاہیے جس کو رسکن آنکھ کی معصومیت کہتا ہے، یعنی رنگ کے دھبوں کا طفلانہ ادراک بغیر اس شعور کے کہ ان کے کیا معنی ہیں۔

باقی ہم سب کی آنکھوں سے یہ معصومیت زائل ہو چکی ہے، ہر معلوم شئے کی کل بصری مقداروں میں سے ہم نے ایک کو تو حقیقی سمجھ کر منتخب کر لیا ہے، اور باقی کو اس کی محض علامات خیال کرتے ہیں۔ اس حقیقی مقدار کا تعین جمالیاتی اور عملی دلچسپیوں سے ہوتا ہے۔ جب شئے دور ہوتی ہے تو ہم کو اسی کا احساس ہوتا ہے، اور جزئیات کے صحیح بصری ادراک کے لئے بھی سب سے زیادہ موزون ہوتی ہے۔ اسی فاصلے پر ہم اس شئے کو رکھ کر دیکھتے ہیں، جس کا ہم کو بغور مطالعہ کرنا مقصود ہوتا ہے۔ اس سے اور ہم کو یہ بہت زیادہ چھوٹی اور قریب بہت زیادہ بڑی معلوم ہوتی ہے، اور اس کی طرف ذہن کے منتقل کرنے میں جو ان کے اہم تر معنی ہوتے ہیں، بڑے اور چھوٹے احساس معدوم ہو جاتے ہیں۔ مثلاً جب میں کھانے کی میز پر نظر ڈالتا ہوں تو میں اس بات کو نظر انداز

کر دیتا ہوں کہ جو رکابیاں میری رکابی سے جتنی دور ہیں وہ اتنی ہی چھوٹی معلوم ہو رہی ہیں۔ کیونکہ مجھے معلوم ہے کہ یہ سب برابر ہیں اور ان کا احساس جو موجودہ حس ہے اس علم کی چکاچوند میں جو محض تمثلی ہے چھپ جاتی ہے۔

اگر نظری مکانات کے تناقضات کو اسی طرح رفع کیا جا سکتا ہے تو اس میں شک نہیں، کہ بصری مکانات کو لمسی مکانات کے مساوی کرنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آسکتی۔ اس مساوات میں غالباً احساس لمس کو حقیقی خیال کیا جاتا ہے اور بصر علامت کے طور پر کام دیتا ہے، اور اس تحویل کی ضرورت محض اس بنا پر نہیں ہوتی کہ لمسی مقداریں بصری مقداروں کی نسبت زیادہ مستقل ہوتی ہیں، بلکہ یہ بھی ہے، کہ لمسی حس ہماری زندگیوں کے لئے زیادہ عملی دلچسپی رکھتی ہے۔ اصول یہ ہے کہ اشیا ہمارے لئے مفید و مضر براہ راست ہماری جلد سے مس کر کے ہو سکتی ہیں۔ نظر صرف ایک قسم کا انتظاری لمس ہے، اور لمس بہ الفاظ مسٹر اسپنسر فکر کی مادری زبان ہے، اور خادمہ کے محاورے کی مالکہ کی زبان میں ترجمانی ہونی ضروری ہے قبل اس کے کہ یہ ذہن سے صاف طور پر بول سکے[۱]

[۱] پروفیسر جیسٹرو اپنے اختبارات کے عام حاصل کے طور پر مندرجہ ذیل نتیجہ بیان کرتے ہیں۔ (امریکن جرنل آف سائکلوجی جلد ۳ صفحہ ۵۳)

غیر متوافق حاسوں کے مکانی ادراکات بذات خود بھی غیر متوافق ہوتے ہیں۔ اور ان کے اندر جو کچھ ہمنوائی ہوتی ہے، وہ تجربے کی بنا پر ہوتی ہے۔ ایسے شخص کے مکانی تصورات جو بصارت سے محروم ہو، اور محض دوسرے مکانی حاسوں سے کام لینے پر مجبور رہو، ہم سے یقیناً مختلف ہونے چاہیں" لیکن اس کے بعد وہ کہتے ہیں، ہمارے بصری اور دوسرے مکانی ادراکات میں نمایاں اختلافات کا وجود یہی نہیں کہ ہم کو پریشان نہیں کرتا، بلکہ عام طور پر ہم اس کی طرف متوجہ ہی نہیں ہوتے، اس کی توجیہ صرف اس طرح سے ہو سکتی ہے کہ ہم میں جسامتوں کے ان کے بصری مساویوں میں ترجمانی کر لینے کا رجحان ہوتا ہے"۔ مگر یہ مصنف لمسی کے بجائے بصری کہنے کی

آیندہ چل کر ہم کو معلوم ہوگا، ایک عضو کی حرکت سے جو احساسات مفاصل میں پیدا ہوتے ہیں، ان کو اس راستے کی علامت کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے، جس کو سرے طے کرتے ہیں، لیکن ایسا اکثر ہوتا ہے۔ مساوی کرنے والے صوتی شامی ذائقی حجموں کو زیادہ امتیازی حاسوں کے حجموں کے مساوی کرنے کے متعلق یہ ہے، کہ یہ اس قدر مبہم ہوتے ہیں، کہ ان کے متعلق کسی قسم کی بحث کی ضرورت نہیں البتہ الم کے متعلق یہ کہنے کی ضرورت ہے، کہ اس کے قامت کو اس عضو کے معمولی قامت میں تحویل کرنے کی ضرورت ہوتی ہے، جس کے اندر یہ ہوتا ہے۔ اگر انگلی میں چھلوری ہو جاتی ہے، تو یہ اور شریانوں کی نبضوں کے ساتھ مل کر اس سے بڑی معلوم ہوتی ہے جتنی کہ یہ درحقیقت ہوتی ہے۔

جو کچھ اوپر بیان کر آئے ہیں، اس میں یہ بات تو محسوس ہوتی ہوگی، کہ جب دو حسی مکانی ارتسامات کے ایک ہی شئے سے آنے کا یقین ہوتا ہے، اور وہ باہم مختلف ہوتے ہیں، تو ان میں سے جو عملی اور جمالیاتی اعتبار سے سب سے زیادہ دلچسپ ہوتا ہے اسی کو حقیقی خیال کیا جاتا ہے۔ دلچسپی کا یہ قانون ہمیشہ صادق آتا ہے اگرچہ یہ ممکن ہے کہ ایک مستقل دلچسپی مثلاً لمس ایک قوی مگر عارضی دلچسپی (مثلاً الم) کی مزاحمت کرے، جیسا کہ ابھی چھلوری کا واقعہ بیان کر آئے ہیں، اس میں ہوتا ہے۔

## ۲۔ حسی مکانوں کا جمع کرنا

اب ہم اپنے حقیقی مکان کی تعمیر میں دوسرا قدم اٹھاتے ہیں۔ مختلف حسی مکان ایک ٹھوس اور واحد شئے میں کیونکر جمع ہوتے ہیں۔

یہاں بھی پہلا واقعہ یہ معلوم ہوتا ہے، کہ ابتدؤاً ہمارے حسی تجربات

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ کوئی وجہ بیان نہیں کرتا۔ اور میں یہ خیال کرنے پر مجبور رہوں، کہ جس حد تک حقیقی مقداروں کا تعلق ہے قرائن دوسری طرف زیادہ اشارہ کرتے ہیں۔

ایک ابتری کی شکل میں ہوتے ہیں، جس میں سے نکالنے کے لئے ہمارے پاس کوئی فوری استعداد نہیں ہوتی۔ مختلف آلات حس کے معروض جن کا ایک ساتھ تجربہ ہوتا ہے۔ ان الفاظ کے کسی متعین معنی میں ابتداءً نہ تو ایک دوسرے کے اندر محسوس ہوتے ہیں نہ پہلو بہ پہلو نہ ایک دوسرے کے باہر نہ مکانی طور پر مسلسل یہی بات تقریباً ان معروضات پر صادق آتی ہے، جن کو ایک ہی عضو کے مختلف حصے محسوس کرتے ہیں، قبل اس کے کہ امتیاز اپنا عمل کام کرسکے۔ زیادہ سے زیادہ ہم تو یہ کہہ سکتے ہیں، کہ ہمارے کل مکانی تجربات مجموعی طور پر ایک معروضی مجموعہ بناتے ہیں، اور یہ معروضی مجموعہ وسیع ہوتا ہے۔

اب بھی ہمارے منہ کے اندر جو جگہ ہے، جس سے زبان جو اس میں آباد ہے، اس قدر واقف ہے، اور اتنی صحت کے ساتھ پیمائش کرتی ہے، اس کے متعلق مشکل سے یہ کہا جاسکتا ہے کہ اس کی داخلی جہات اور گنجائشیں اس کے باہر جو بڑی دنیا ہے، اس کی نسبت سے کچھ زیادہ صحت کے ساتھ معلوم ہیں۔ یہ تقریباً بجائے خود ایک دنیا ہوتی ہے۔ پھر دیکھو کہ جب دندان ساز ہمارے ایک دانت کو نکال کر ایک چھوٹا سا جوف بنا دیتا ہے، تو ہم اس کے آلہ کی سخت نوک کی چبھن کو بین طور پر مختلف جہات میں اسی سطح پر محسوس کرتے ہیں، جو ہماری حسیت کو اس سے مبہم طور پر بڑی معلوم ہوتی ہے، جتنی کہ یہ بعد میں آئینہ کے دیکھنے سے معلوم ہوتی ہے، اور اگرچہ چبھن کی جہات داخلی طور پر اس قدر مختلف معلوم ہوتی ہیں، مگر ان میں سے ایک بھی خارجی دنیا کی کسی ایک کے مطابق نہیں کہی جاسکتی۔ پس دانت کی حسیت کا مکان فی الحقیقت بجائے خود ایک دنیا ہوتا ہے، جو خارجی مکانی دنیا کے ساتھ صرف مزید تجربے سے مطابق ہوسکتا ہے، جس سے اس کی جسامت بدل جائے گی، اس کی جہات متعین ہوجائیں گی، اس کے حواشی ایک دوسرے میں ضم ہوجائیں گے، اور آخر کار یہ ایک متعین سوراخ میں ایک متعین جزو رہ جائے گا۔ اور اگرچہ جسم ہر جوڑ کی گردش اندرونی طور پر اسی طرح سے مختلف معلوم ہونی چاہئے، جیسے ایک ہی کمرے کے اندر جہت کے بہت سے فرق محسوس ہوتے ہیں، اور

اگرچہ یہی جلد کے اوپر مختلف چیزوں کے کھینچنے کے متعلق بھی صحیح ہو، اور اسی طرح سے شکلیہ کے اوپر مختلف شکلوں کے مرتسم ہونے کے متعلق بھی صحیح ہو، مگر اس سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ ان مختلف سطحات پر احساسات جہت وجدانا ایک دوسرے کے ساتھ مقابلہ اور موازنہ کی صلاحیت رکھتے ہیں، یا اور جہات کے ساتھ جو نیم دائری نالیوں کے ذریعے سے پیدا ہوتی ہیں۔ اس سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ ہم فوراً ان تمام کے باہمد گر رشتوں کو ایک مکانی دنیا میں سمجھ جائیں۔

اگر ہم اپنے بازؤں کو غیر فطری انداز میں رکھ کر چیزوں کو چھوئیں، تو ہم ان کی شکل وصورت قد وقامت و وضع سے پریشان ہو جاتے ہیں۔ اگر متعلم لیٹ کر اپنے بازوؤں کو اپنے سر پر پھیلائے تو اس کو یہ دیکھ کر حیرت ہوگی کہ جو چیزیں اس کی دسترس میں ہیں، ان کے ہندسی علائق کے پہچاننے کے وہ بہت ہی کم لائق ہے۔ لیکن جن ہندسی علائق کا بیان ذکر کیا جا رہا ہے، وہ محض عینیتیں ہیں جن کا ان جہات وقامتوں کے مابین جن کا اس طرح سے اور ان کے مابین جن معمولی طریقوں سے ادراک ہوتا ہے وجود ہوتا ہے۔ دونوں طریقے وجدانی طور پر ایک دوسرے کے مناسب نہیں ہوتے۔

انسان کے اندر بصری نظام اور لمسی نظام کی جہات میں کس قدر کمزور نسبت ہوتی ہے، اس کا اظہار اس سہولت سے ہوتا ہے، جس کے ذریعے سے خوردبین سے کام لینے والے اپنے ہاتھ کی حرکات کو اشیا سے آلہ کی سطح پر کام لیتے ہوئے الٹ دیتے ہیں۔ ڈھکنے کو مرئی داہنے کی طرف حرکت دینے کے لئے ان کو محسوس داہنے کی طرف کھینچنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ مگر چند ہی دن میں عادت فطرت ثانیہ بن جاتی ہے۔ اسی طرح سے آئینہ کے سامنے اپنی ٹائی باندھنے یا داڑھی مونڈھنے میں داہنے اور بائیں رخ منقلب ہو جاتے ہیں۔ اور ہمارے ہاتھ کی حرکات اس کی الٹی ہوتی ہیں جو بظاہر معلوم ہوتی ہیں۔ مگر اس سے ہم کبھی پریشان نہیں ہوتے۔ صرف اس وقت جب کہ اتفاقاً ہم کو کسی دوسرے شخص کی ٹائی کے باندھنے کا اتفاق ہوتا ہے، اس وقت معلوم ہوتا ہے کہ بصری اور لمسی ادراکات کو

ترکیب دینے کے دو طریق ہیں۔ اگر کوئی شخص پہلی بار اپنے ہاتھ کی تمثال اور کاغذ کو دیکھتے ہوئے لکھے یا نقشہ کشی کرے تو وہ بہت ہی حیران ہوگا لیکن تھوڑی سی تربیت سے اس کو اس بارے میں اپنی گذشتہ زندگی کے ائتلافات کا بدلنا آجائے گا۔

منشوروں سے یہ بات اور بھی نمایاں طور پر ظاہر ہوتی ہے۔ اگر آنکھیں ایسی عینکوں سے مسلح ہوں، جن کے شیشے کسی حد تک منشوری ہوں، مثلاً ان کے قاعدے داہنی جانب کو مڑے ہوئے ہوں تو ہر شئے جو نظر آئے گی، وہ بظاہر بائیں طرف مڑی ہوئی معلوم ہوگی۔ اور اس قسم کی کسی شئے کو پکڑنے کے لیئے ہاتھ جو بڑھایا جائے گا اس سے بائیں طرف کو ہٹ جائے گا۔ لیکن ایک گھنٹے سے بھی کم کی مشق سے اندازہ صحیح ہو جاتا ہے، اور پھر اس قسم کی غلطیاں نہیں ہوتیں۔ حقیقت یہ ہے کہ نئے ائتلافات اس قدر قوی ہوتے ہیں، کہ جب منشوروں کو اتار دیتے ہیں تو پہلے مخالف قسم کی غلطی ہوتی ہے۔ عمر بھر کی عادت شکست ہو جاتی ہے، اور ہاتھ اب جس شئے کو چھونا چاہتا ہے، اس کے داہنی طرف ہٹ جاتا ہے

اس طرح پر ابتدائی گڑبڑ جس حد تک کہ فوری حسیّت کا تعلق ہے، بڑی حد تک زندگی بھر باقی رہتی ہے۔ ہم اپنے مختلف معروضات اور ان کی بڑائی کو ایک ساتھ یا یکے بعد دیگرے محسوس کرتے ہیں۔ مگر جب ایک وقت میں ان میں سے چند کی ترتیب و علائق کا معاملہ ہوتا ہے، تو ہمارا وجدانی فہم آخر تک بہت ہی مبہم اور ناقص رہتا ہے۔ جب ہم ایک یا زیادہ سے زیادہ دو یا تین کی طرف توجہ کرتے ہیں، تو باقی سب کے سب نظر سے اوجھل ہو جاتے ہیں، اور ان کے متعلق زیادہ سے زیادہ جو ہم محسوس کرتے ہیں، کہ اطراف و جوانب میں وہ ہنوز موجود ہیں، اور ایک خاص طرف مڑ کر ان کی طرف پھر توجہ کی جا سکتی ہے۔ بایں ہمہ اس تمام ابتری کے دوران میں ہم دنیا کا اس طرح سے تعقل کرتے ہیں، کہ یہ باقاعدہ طور پر پھیلی ہوئی ہے اور ہم کو اس کے وجود کا یقین ہوتا ہے۔ سوال یہ ہے کہ یہ تعقل اور یہ یقین کیونکر پیدا ہوتا ہے۔ یہ ابتری

کیونکہ منظم و باقاعدہ شکل اختیار کرتی ہے۔

اس کے لئے زیادہ تر دو عمل کام کرتے ہیں۔ بعض تجربات کا فہم اس طرح سے ہوتا ہے کہ یہ ایک دوسرے کے باہر پہلو بہ پہلو ہیں اور بعض کا فہم اس طرح سے ہوتا ہے کہ یہ ایک دوسرے کے اندر ہیں اور ایک جگہ گھیرے ہوئے ہیں۔ اس طرح سے جو ناقابل فہم اور نامعلوم تعلقات کا معلوم ہوتا تھا، وہ آخر میں قابل فہم اور متعین تعلقات والا بن جاتا ہے۔ ان اصولوں کا پتہ لگانا دشوار ہے، جن کے ذریعے سے ذہن اپنے ادراکات کی اس تفصیلی ترتیب میں رہبری و رہنمائی پاتا ہے۔

اول تو عقلی کفایت کے بڑے قانون کے مدنظر ہم جہاں تک ہو سکتا ہے، سادہ کرتے ہیں ایک کرتے ہیں اور منطبق کرتے ہیں جن حسی معطیات کی طرف ہم ایک ساتھ توجہ کر سکتے ہیں ان کو ہم ایک مقام پر سمجھتے ہیں، ان کی علٰحدہ علٰحدہ وسعتیں ایک معلوم ہونے لگتی ہیں۔ جس جگہ یہ ایک معلوم ہوتا ہے، اس کو وہی جگہ سمجھا جاتا ہے، جس جگہ اور ظاہر ہوتے ہیں۔ مختصر یہ کہ یہ ایک ہی حقیقی شئے کے متعدد اوصاف بن جاتے ہیں۔ یہ اولین اور بڑا حکم اور اساسی عمل ہے، جس کے ذریعے سے ہماری دنیا میں مکانی ترتیب واقع ہوتی ہے۔

اس ایک شئے کے اندر ضم ہو جاتے ہیں، ایک ضم ہونے والی حس کو شئے قرار دیا جاتا ہے، اور دوسری حسوں کو کم و بیش اس کے عارضی خواص یا اشکال کا ظہور قرار دیا جاتا ہے۔ جس حس کو شئے قرار دیا جاتا ہے، وہ اس مجموعے میں سے سب سے زیادہ اہم اور سب سے زیادہ غیر متغیر ہوتی ہے۔ اکثر اوقات یہ سختی یا وزن ہوتا ہے۔ لگر سختی یا وزن لمسی جسامت کے بغیر نہیں ہوتے۔ اور چونکہ جب ہم کسی شئے کو محسوس کرتے ہیں، تو ہم کو اپنے ہاتھ میں ہمیشہ کوئی نہ کوئی شئے نظر آتی ہے، اس لئے ہم محسوس جسامت کو مرئی جسامت کے مساوی کر لیتے ہیں، اور اس کے بعد یہ مشترکہ جسامت شئے کی اصل بھی معلوم ہوتی ہے۔ اکثر اوقات ایک شکل ایسی معلوم

ہوتی ہے، بعض اوقات حرارت و برودت بو آواز رنگ یا اور جو مظہر ہم کو محسوس یا مرئی جسامت کے ساتھ وضاحت سے متاثر کریں عوارض معلوم ہوتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ بو اور آواز ہم کو اس طرح سے متاثر کرتے ہیں جب ہم نہ تو اس شئے کو دیکھتے ہیں اور نہ چھوتے ہیں۔ لیکن یہ اس وقت قوی ترین ہوتے ہیں، جب ہم دیکھتے ہیں یا چھوتے ہیں۔ اس لئے ہم ان خواص کے منبع کو لمسی یا مرئی مکان میں سمجھتے ہیں، حالانکہ خود خواص کو ہم یہ سمجھتے ہیں کہ یہ کمزور شکل میں ان مکانوں میں ابلے جا رہے ہیں جو اور اشیا سے پر ہیں۔ اس سب کے اندر یہ بات غور کے قابل ہوتی ہے، کہ وہ حسی معطیات جن کے مکانات ایک میں ضم ہوتے ہیں، وہ مختلف اعضا سے حاصل ہوتے ہیں۔ اس قسم کے معطیات میں ایک دوسرے کو شعور سے خارج کرنے کا کوئی رجحان نہیں ہوتا، مگر ان کی طرف ایک وقت میں ایک ساتھ توجہ کی جا سکتی ہے۔ بلکہ اکثر یہ ایک ساتھ متغیر ہوتے ہیں، اور انتہا کو بھی ایک ساتھ پہنچ جاتے ہیں۔ لہذا یہ امر یقینی ہے کہ یہ ہمارے ذہن کا ایک عام قانون ہے کہ وہ تمام حسیں جو ایک ساتھ ہوتی ہیں ان کے مقام کو ہم ایک دوسرے میں سمجھتے ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ ایک دوسرے کے ادراک میں خلل انداز نہیں ہوتیں[1]

[1] - جہت پوش گفتگو سے یہ بات بہت خوبی سے ظاہر ہوتی ہے۔ جہت پوش اس طرح بات کرتا ہے کہ اس کے ہونٹوں کو حرکت نہیں ہوتی۔ اور اس کے ساتھ ہی وہ ہماری توجہ کسی گڑیا یا صندوق یا کسی دوسری شئے کی طرف منعطف کرتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی ہم اس آواز کی نسبت یہ سمجھ لیتے ہیں کہ یہ اس شئے سے آرہی ہے۔ ناٹک میں اداکار کو بعض اوقات نغمہ یا گانا یا ستار یا سارنگی بجانا پڑتا ہے۔ وہ ہمارے سامنے یہ حرکات انجام دیتا ہے، حالانکہ گانا دوسری جگہ ہوتا ہے۔ لیکن چونکہ ہم سننے کے ساتھ ہی اداکار کو دیکھتے ہیں اس لئے گانے کو اس جگہ کے علاوہ جہاں پر وہ بیٹھا یا کھڑا ہوا ہوتا ہے، کسی اور جگہ خیال کرنا ناممکن ہوتا ہے۔

ایک ہی آلۂ حس پر مختلف ارتسامات ایک دوسرے کے ادراک میں خلل ڈالتے ہیں۔ اور ان پر ایک وقت میں پوری طرح پر توجہ نہیں کی جاسکتی۔ اس لیے ہم ان کو ایک مقام میں نہیں سمجھتے بلکہ ان کو خارجیت کی ایک ترتیب کے ساتھ مرتب کرتے ہیں، اور ایک کو باقی کے پہلو بہ پہلو ایسے مکان میں رکھتے ہیں، جو اس سے بڑا ہوتا ہے جو ایک حس لاتی ہے۔ مگر یہ وسیع تر مکان براہ راست وجدان کا نہیں بلکہ تعقل کا معروض ہوتا ہے، اور اس کے اندر تمام وہ نشانات ہوتے ہیں، کہ ذہن نے اس کو جستہ جستہ جمع کیا ہے۔ اعمیٰ اس کو لمسی مقامی حسی اور سمعی تجربات سے قائم کرتا ہے، اور بصیر تقریباً محض بصری تجربات سے۔ چونکہ بصری تعمیر کا سمجھنا سب سے زیادہ سہل ہے، اس لئے ہم پہلے اس پر غور کرتے ہیں۔

ہر بصری حس یا ساحت نظر محدود ہوتا ہے۔ معروض کے طور پر نیا ساحت نظر حاصل کرنے کے لئے یہ ضروری ہے، کہ قدیم ساحت لازمی طور پر محو ہو جائے۔ مگر ممکن ہے کہ سابقہ ساحت جزوی طور پر زائل ہو فرض کرو کہ ساحت نظر ا ب ج ہے۔ اگر ہم اپنی توجہ کو ج کی حد تک لائیں، تو پھر یہ حد نہیں رہتی بلکہ ساحت کا مرکز بن جاتی ہے۔ اور اس سے پرے اور حصے معلوم ہوتے ہیں، جو پہلے نظر نہ آتے تھے۔ مختصر یہ کہ ا ب ج بہت جلد ج د ر میں بدل جاتا ہے۔ لیکن اگرچہ ا اور ب کے حصے نظر سے اوجھل ہو جاتے ہیں، مگر ان کی تمثال حافظے کے اندر باقی رہتی ہے۔ اور اگر ہم پہلے اپنے معروض ا ب ج کا اس طرح سے خیال کریں کہ یہ پہلے تھا یا اس وقت بھی موجود ہے، تو ہم کو اس کا اس طرح سے خیال کرنا چاہیے جس طرح سے کہ اس کا دراصل احضار ہوا تھا، یعنی اس کا ایک سرا ج کو سمجھنا چاہیے، جس طرح سے ج د ر کا یہ دوسری جہت کے اعتبار سے سرا ہے۔ ا ب اور د ر کبھی ایک مقام میں ضم نہیں ہو سکتے (جیسے کہ یہ اس وقت ہو سکتے اگر یہ مختلف حاسوں کے معروض ہوتے) پس ہم (حروف اس وقت اشیا کو ظاہر کرتے ہیں) اشیا کی تدریجی ساحتوں کا تعقل چند اشیا کی تمثیل کے

مطابق کرتے ہیں جن کا ایک ساحت میں ادراک ہوتا ہے۔ ان کے لیے
ایک دوسرے سے خارج ہونا' اور ایک دوسرے کے پہلو بہ پہلو ہونا ضروری
ہے' اور ہم خیال کرتے ہیں کہ ان کے ایک دوسرے سے ملے ہوئے
مکانوں سے لازمی طور پر بڑا امکان بنتا ہے۔ مختصر یہ اب ج' ج د س کا
تمثل یا تو اب ج د س کی صورت میں ہونا چاہیئے یا پھر ہونا ہی نہ چاہیئے۔
عموماً ہم کسی ایسی شئے کو جو نظر سے اوجھل ہو جاتی ہے اپنی توجہ اور
اپنی آنکھوں کو اس کی طرف منعطف کرکے پا سکتے ہیں۔ اور ان پیہم تغیرات سے
مرئی اشیا کا ہر ساحت آخر کار اس طرح سے سمجھا جاتا ہے' کہ اس کے ساتھ
اور اشیا کا ایک حاشیہ ہوتا ہے' جن کو اس کے گرد و پیش پھیلا ہوا دیکھنا
ممکن ہوتا ہے۔ اور اس کے ساتھ وہ حرکات جن کے تلازم کے ساتھ مختلف
ساحتیں متغیر ہوتی ہیں' محسوس ہوتیں اور یاد رہتی ہیں۔ اور بتدریج (ائتلاف
کے ذریعے سے) یہ حرکت یا وہ حرکت ہمارے فکر کو نئی اشیا کی اس وسعت
یا اس وسعت کی طرف منتقل کر دیتی ہے۔ اور بتدریج یہ بھی ہوتا ہے' کہ
چونکہ معروضات کی نوعیت میں لاتناہی فرق ہوتا ہے' ان کی ہم انفرادی
نوعیتوں کو نظر انداز کر دیتے ہیں' اور محض ان وسعتوں کا خیال کرتے ہیں'
جن کی طرف مختلف حرکات ہی سے توجہ ہوتی ہے' اور یہی ان کی موتلف
ہوتی ہیں۔ لہذا ہم حرکت اور مرئی وسعت کے ایک دوسرے سے مستلزم
ہونے کا زیادہ سے زیادہ خیال کرتے جاتے ہیں' یہاں تک کہ آخر کار
(بین اور جے ایس مل کی طرح سے) ہم کو ان کے باہم مرادف خیال
کرنے کی عادت ہو جاتی ہے' اور ہم کہتے ہیں کہ لفظ وسعت کے معنی ممکنہ
حرکت کے علاوہ اور کچھ نہیں ہو سکتے[1]۔ اس نتیجہ میں ہم یہ بات فراموش
کرتے ہیں کہ (حرکات جس قسم کی خارجی امتدادیت سے بھی متصف معلوم
ہوں) مگر مرئی امتدادیت جو اس مجرد وسعت کے نمونے پر ہوتی ہے'
جس کا ہم تمثل کرتے ہیں دراصل شبکی حس سے آتی ہے۔
ڈ ہیلوں کی عضلی حسیں اسی قسم کی مرئی امتدادیت کے معنی رکھتی ہیں'

---

[1] دیکھو بین کی کتاب حواس اور عقل صفحہ ۳۶۶ تا ۳۷۱

جس طرح سے اس مرئی امتدادیت کے معنی بعد کے تجربے میں ان حقیقی جسامتوں، فاصلوں لمبائیوں چوڑائیوں کے ہو سکتے ہیں، جو لمس اور حرکت کو معلوم ہوتے ہیں[ف] ہم سمجھے آدمیوں میں کیفیت نوعیت یا وہ شئے جو ہم امتدادیت سے مراد لیتے ہیں، وہ احساس ہوتا ہے، جو ہم کو شبکی تہیج سے ہوتا ہے۔

جو شخص نظر سے محروم ہوتا ہے، اس میں بھی جن اصولوں سے حقیقی مکان کا تصور قائم ہوتا ہے، وہ اصولاً یہی ہیں۔ پھیلاؤ کی کیفیت کے لئے ان میں شبکی احساسات کی جگہ جلدی احساسات لے لیتے ہیں۔ پھیلاؤ کے وہ احساس جو ہم کو شبکیہ کے ذریعے سے اس وقت ہوتے ہیں، جب ہماری توجہ ایک وسعت سے دوسری وسعت کی طرف ایسی شئے سے تہیج ہو کر منتقل ہوتی ہے تو اس میں شبکی احساسات کی جگہ جلدی احساسات لے لیتے ہیں۔ معمولاً متحرک شئے ہمارا ہاتھ ہوتا ہے، اور مفاصل میں جو حرکت کے احساسات ہوتے ہیں وہ ہمیشہ جلد کے احساسات کے ساتھ ہوتے ہیں۔ مگر نابینا جو کچھ اپنی جلد سے مراد لیتا ہے وہی اس کے لئے جلدی احساس ہے۔ اسی لئے جلدی احساسات کا قد و قامت مطلق و حقیقی قد و قامت کے مساوی ہوتا ہے، اور مفاصلی احساسات کی حالت ان کے لئے ایک علامت بن جاتی ہے۔ مثلاً فرض کرو (بیان کو مختصر کرنے کے لئے کہتے ہیں) کہ ایک نابینا بچہ جس کی پاؤں کی انگلی پر ایک آبلہ ہے۔ اپنی ٹانگ کو اپنی انگلی سے ٹٹولتا ہے، اور جونہیں اس کا ہاتھ آبلہ پر پڑتا ہے تو فوراً تکلیف محسوس کرتا ہے۔

---

[ف] مثلاً جب ایک بچہ خود اپنے متحرک ہاتھ کی طرف دیکھتا ہے تو یہ ایک ایسی شئے کو دیکھتا ہے، جو ساتھ دوسری شئے محسوس ہوتی ہے۔ اس کی توجہ کو دونوں سے دلچسپی ہوتی ہے اور ران کے مقام کو ایک جگہ متعین کرتا ہے۔ لیکن محسوس شئے کی جسامت زیادہ مستقل جسامت ہوتی ہے، اسی طرح سے جس طرح کہ محسوس شئے بہ حیثیت مجموعی زیادہ دلچسپ اور زیادہ اہم شئے ہوتی ہے۔ اسی لئے شبکی حسیں اس کی علامات خیال کی جاتی ہیں، اور ان کی حقیقی مکانی فہموں کی اصطلاحات میں ترجمانی ہوتی ہے۔

اس تجربے سے اس کو چار مختلف حسیں ہوتی ہیں۔ جن میں سے دو تو طویل ہوتی ہیں، اور دو اچانک۔ پہلا تو حرکت کا احساس بالائی عضو کے جوڑوں میں ہوتا ہے، اور دوسرا حرکت کا احساس جو ٹانگ اور پاؤں کی جلد پر ہوتا ہے۔ ان پر جب ساتھ توجہ ہوتی ہے، تو ان کی وسعتیں ایک خارجی مکان کے مطابق معلوم ہوتی ہیں۔ ہاتھ اسی مکان میں سے حرکت کرتا ہے، جس میں ٹانگ واقع ہے۔ معروض کے دو سرے جوڑ میں ایک تو الم ہے، جو آبلے سے ہوتا ہے، اور دوسرا وہ خاص احساس ہے جو آبلے سے انگلی کو ہوتا ہے۔ ان کے مکانات بھی مدغم ہو جاتے ہیں۔ اور چونکہ ہر ایک ایک خاص قسم کے حرکتی سلسلے کے سرے کو نمایاں کرتی ہے اس لئے اس پر حرکتی مکانات شدت کے ساتھ ایک دوسرے کے مطابق معلوم ہوتے ہیں۔ اگر اور چھوٹے ابلے ٹانگ پر ہوتے تو اس قسم کے شدید نقطے متعدد ہوتے، اور حرکتی مکانات صرف مجموعے ہی نہ معلوم ہوتے بلکہ نقطہ بہ نقطہ معلوم ہوتے[1]

[1] مختلف اصلی حسی مکانوں کے باہم اختلاف کو اکثر ابتدائی جسمی احساسات سے ہر قسم کی مکانی کیفیت سے انکار کر دینے کا حیلہ بنا لیا جاتا ہے۔ عام طور پر یہ کہا جاتا ہے کہ بچے دراصل کوئی مکانی ادراک نہیں رکھتے۔ کیونکہ جب بچے کی پاؤں کی انگلی میں درد ہوتا ہے تو وہ اس کو پاؤں سے منسوب نہیں کرتا۔ وہ مدافعت کی کوئی متعین حرکت نہیں کرتا۔ اور اس کو پکڑے بغیر اس کے ٹیکا لگایا جا سکتا ہے۔ یہ واقعات تو بالکل صحیح ہیں۔ لیکن ان کی تعبیر قطعاً غلط ہے۔ درحقیقت واقعہ یہ ہوتا ہے کہ بچہ اپنی پاؤں کی انگلی کو درد کے اندر نہیں رکھتا، کیونکہ وہ ہنوز اپنے پاؤں کی انگلی سے واقف نہیں ہوتا۔ اس نے اس کی طرف بصری معروض کی حیثیت سے توجہ نہیں کی ہے۔ اس نے اس کو اپنی انگلیوں سے نہیں چھوا ہے۔ اور نہ معمولی عضوی حسیں یا مس اس کے لئے اس قدر دلچسپ ہوتے ہیں کہ ان کو کل پاؤں کے احساس سے یا پوری ٹانگ کے احساس سے جس سے کہ یہ متعلق ہے علیحدہ کر کے امتیاز کیا جائے۔ مختصر یہ کہ پاؤں کی انگلی نہ تو بچے کے بصری مکان کا جزو ہے، نہ ہاتھ کی حرکت کے مکان کا جزو ہے اور نہ

یہی حال ان مکانات کا ہے، جو جسم کی حد سے ماورا ہوتے ہیں۔ پاؤں کی انگلی سے پرے مفاصلی احساس کو جاری رکھتے ہوئے، بچے کے دوسری شئے ہاتھ آتی ہے، جس کا وہ اس وقت بھی خیال کرسکتا ہے، جب وہ اپنا ہاتھ پھر اس آبلہ پر لگاتا ہے۔ اس مفاصلی احساس کے ختم پر وہ شئے اس کے لئے ایک نئی جگہ کے معنی رکھتی ہے، اور اس کے تجربے میں جتنی اس قسم کی چیزیں بڑھتی جاتی ہیں اتنا ہی اس کے تعقل کا مکان وسیع ہوتا جاتا ہے۔ اگر آج جنگل میں نئے راستے سے گھومتے ہوئے میں خود کو اچانک ایک گھاٹی میں پاتا ہوں، جو میرے حواس کو بالکل اسی طرح متاثر کرتی ہے، جس طرح سے اس گھاٹی نے کیا تھا، جس تک میں گذشتہ ہفتے میں دوسرے راستے سے چل کر پہنچا تھا، میرا خیال ہوتا ہے کہ دو بعینہ یکساں تاثر ایک ہی گھاٹی کو پیش کرتے ہیں، اور میں یہ نتیجہ نکالتا ہوں کہ میں اس تک دو مختلف راستوں سے پہنچا ہوں۔ جن جگہوں سے میں گذرا ہوں وہ اپنے سروں کی وجہ سے

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ اس کی ٹانگ اور پاؤں کے مکان کا مستقل رکن ہے۔ تو اگر درد بجائے خود ایک چھوٹی دنیا معلوم ہو تو کونسی حیرت کی بات ہے؟ لیکن اگر ایک بار الم خود کا ان دوسری مکانی دنیاؤں سے ائتلاف کرلے تو اس کا مکان ان کے مکان جز بن جائے گا۔ اگر بچے کی انّا اس کی دکھتی ہوئی انگلی پہ بار بار ہاتھ پھیرے، اور بچہ ہر بار اس سے تکلیف کو محسوس کرے، اور ہر بار جب اس کو تکلیف ہو تو وہ اس کی انگلی اور اپنے پاؤں کی انگلی کو دیکھے، یا وہ اپنے پاؤں کو ہاتھ میں لے، اور ہر بار جب وہ پاؤں کی انگلی اس کے ہاتھ یا منہ میں آئے تو وہ تکلیف محسوس کرے اور ٹانگ کے حرکت دینے سے درد میں اضافہ ہو، تو یہ صورت بالکل بدل جائیگی درد کا مقام دوسرے مقامات بے کے اس حصے کے مطابق ہو جائے گا، جو اس وقت محسوس ہوتا ہے جب یہ پیدا ہوتا ہے، اور ان کے اس کے ساتھ مطابقت سے یہ حصے ایک دوسرے کے مطابق ہو جاتے ہیں، اور ایک وسیع تر متدکل کی حیثیت سے مربوط ہو جاتے ہیں۔

مطابق ہو جاتی ہیں۔ حالانکہ اگر وہ مشترک حس نہ ہوتی جو مجھے ان دوسروں سے ہوئی ہے، تو راستے کو دوسرے راستے سے مربوط کرنے کی کوئی ضرورت نہ ہوتی۔ یہ صورت اس صورت سے کسی طرح سے بھی مختلف نہیں ہے، جن میں نسبتہً مختصر حرکات کا تعلق ہوتا ہے۔ اگر پہلے ایک بازو اور پھر دوسرے کے حرکت دینے سے نابینا بچے کو ہاتھ سے ایک ہی قسم کی حس ہوتی ہے، اور جب وہ ان عملوں میں سے کسی ایک کا اعادہ کرتا ہے، تو پھر بھی حس ہوتی ہے، تو وہ یہ سمجھتا ہے، کہ میں نے دونوں حرکتوں سے ایک ہی شئے کو چھوا ہے، اور اس نتیجے تک پہنچتا ہے کہ حرکات ایک ہی جگہ ختم ہوتی ہیں۔ جو جگہیں اس طرح سے نمایاں ہوتی ہیں، ان میں وہ ایک ایک کرکے حرکت کرتا ہے اور جن جگہوں میں حرکت کر چکتا ہے، ان کو جمع کرکے وہ خارجی دنیا کی وسعت کا تصور قائم کرتا ہے۔ دیکھنے والے آدمی کا عمل بھی بعینہ ایسا ہی ہوتا ہے۔ صرف اس کی اکائیاں جو جھلکیوں کی طرح سے ہو سکتی ہیں، نابینا سے بہت زیادہ بڑی ہوتی ہیں۔

## مفاصل وعضلات کے احساسات

(۱) احساسات حرکت مفاصل میں

میں نے ضرورةً ان احساسات کا تذکرہ کیا تھا، جو مفاصل میں پیدا ہوتے ہیں۔ چونکہ نفسیات میں ان احساسات سے بہت زیادہ غفلت برتی گئی ہے۔ اس لئے ان کا مطالعہ ذرا غور کے ساتھ کرنا ہے اور اس ذیل میں متعلم کی دلچسپی کو بھی ذرا تازہ کئے دیتا ہوں جو گذشتہ صفحات کے خشک انتزاعات سے غالباً کمزور پڑ گئی ہوگی۔

جب میں داہنی انگلی کو اس کے کلائی والے جوڑ پر محض موڑ کر اس کے سرے سے اپنے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر ایک انچ کا خط کھینچتا ہوں تو اس حالت میں سوال یہ ہے کہ کیا مجھے جو اس وقت احساس

ہو رہا ہے، وہ محض انچ کی قامت کا ہے، اور محض ہتیلی کی جلد کا احساس ہے یا داہنے ہاتھ اور بازو کے عضلی انقباضات کو بھی اس سے کچھ تعلق ہے، گذشتہ صفحات میں میں برابر یہ فرض کرتا آیا ہوں کہ مکانی حسیت کا تعلق محض سطحات سے ہے۔ ابتداءً یہ خیال تھا کہ عضلی حس سے اس حیثیت سے بحث کرنے کے مسئلے کو کہ یہ ایک مکان پیما ہے کسی آیندہ نوبت کے لئے ملتوی کیا جائے۔ اکثر مصنفین نے جن میں سب سے پیش پیش تھامس براؤن اپنی کتاب لکچرس آن دی فلاسفی آف دی ہیومن مائنڈ میں، اور سب سے جدید زمانے کے پروفیسر ڈیلبوف یہ رائے رکھتے ہیں کہ فاعلانہ عضلی حرکت کا شعور جس کو اپنی مقدار کا فہم ہو ہر قسم کی مکانی پیمائش کی بنیاد ہوتا ہے۔ اگر یہ نظریہ صحیح ہو، تو اس سے یہ نتیجہ نکلتا معلوم ہوتا ہے کہ دو جلدی احساس جن میں ایک بڑے قطعے کا ہو، اور دوسرا چھوٹے کا، اپنے مکانیت کے فروق بہ حیثیت ایک قریبی عنصر کے نہیں رکھتے، بلکہ محض اس واقعے کی بنا پر رکھتے ہیں کہ بڑا اپنے نقاط کو بتدریج ہیج کرنے کے لئے چھوٹے کی نسبت زیادہ عضلی انقباض کا طالب ہوتا ہے۔ اس خاص تجربے میں مقررہ ائتلافات مع عضلی انقباض کی چند مقداروں کی ضرورت ہوتی ہے۔ ان سے جلدی قطعات کی ظاہری قامتوں کی توجیہ ہو جائے گی اور قامتیں ابتدائی مسلمات نہ ہوں گے بلکہ ذیلی نتائج ہوں گے۔

مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ زیر بحث عضلی پیمائشوں کی کوئی شہادت موجود نہیں ہے۔ اور تمام واقعات کی توجیہ سطحی حسیت سے کی جا سکتی ہے، بشرطیکہ ہم مفصلی سطحات کا بھی لحاظ رکھیں۔

سب سے نمایاں استدلال اور سب سے ظاہر استدلال جو عضلی نظریہ کا حامی پیش کر سکتا ہے، بلاشبہ یہ ہے کہ اگر آنکھیں بند کر کے ہم ہوا میں انگلی سے شکلیں بنائیں (تو حرکت کلائی کہنی اور کندھے کے جوڑ سے بلا کسی امتیاز کے ہو سکتی ہے) ہر حالت میں ہم کو جس شئے کا شعور ہوتا ہے، اور سب سے زیادہ شعور ہوتا ہے، وہ ہندسی راستہ ہوتا ہے، جو انگلی کے سرے سے

سطے ہوتا ہے۔ اس کے زاویئے اس کی تقسیمات اس طرح بین طور پر محسوس ہوتی ہیں کہ گویا آنکھ سے نظر آرہی ہیں، اور باوجود اس کے انگلی کے سرے کی سطح کو کوئی ارتسام ہوتا ہی نہیں[1]۔ مگر شکل کے ہر تغیر کے ساتھ عضلی انقباضات متغیر ہوتے ہیں، اور اسی طرح سے احساسات متغیر ہوتے ہیں، جو ان سے ہوتے ہیں۔ کیا یہ آخر الذکر وہ حسی معطیات نہیں ہیں جو ہم کو ان طولوں اور جہتوں سے واقف کرتے ہیں، جو ہم کو ان خطوط سے محسوس ہوتے ہیں، جن کو ہم ہوا میں بناتے ہیں۔

اگر ہم کو اس مفروضے پر جو عضلی احساسات کے ذریعے سے ادراک ہونے کے حامی پیش کرتے ہیں یہ اعتراض ہو کہ ہم ان احساسات کے مکانی معنی کو بار بار یہ دیکھ کر معلوم کر چکے ہیں کہ جب خاص قسم کے عضلی احساسات کا مجموعہ محسوس ہوتا ہے، تو کونسی شکل بنتی ہے، جس کے معنی یہ ہیں، کہ مکان کے عضلی احساسات آخر کار شکلی سطح کے احساس سے ماخوذ ہوتے ہیں، تو ہمارا حریف اس واقعے کی طرف اشارہ کرکے ہم کو خاموش کردے گا کہ جو لوگ پیدائشی نابینا ہوتے ہیں، ان میں یہ مظہر ہم سے زیادہ مکمل ہوتا ہے۔ اگر ہم یہ کہیں کہ ممکن ہے نابینا نے دراصل شکلوں کو رخسار ران یا ہتیلی کی جلدی سطح پر معلوم کیا ہو، اور اب اس کو وہ خاص شکل یاد ہو، جس کے ادراک کا ہر موجودہ حرکت سابق میں جلد کی سطح پر باعث ہوا کرتی تھی، تو وہ یہ جواب دے سکتا ہے کہ حرکی ادراک کی ذکاوت اکثر جلدی سطحات سے بہت زیادہ ہوتی ہے۔ اور ہم اسی شکل کو بنتے ہوئے محسوس کر سکتے ہیں، جس کو ہم خود اپنی انگلی کے سرے سے بناتے ہیں۔ اسی شکل کو اگر دوسرا شخص ہماری انگلی کے سرے پر بنائے تو اس کو اگر کلیتہً نہیں تو تقریباً ہم پہچاننے سے قاصر ہوتے ہیں۔

---

[1] ۔ اگر ہوا کے بجائے تختے پر بھی شکل بنائی جائے، تو بھی انگلی کی سطح پر مس کے جو تغیرات ہوں گے خود بنی ہوئی شکل سے بہت زیادہ سادہ ہوں گے۔

عضلی حاسہ کے حامی اسی وقت تک غالب نظر آتے ہیں، جب تک ہم مفصلی غضاریف کا ذکر نہیں کرتے۔ کیونکہ یہ ایسی داخلی سطحات ہیں، جن کی حسیّت پر اس حرکت سے عمل کرنے لگتی ہے، جو ہم کرتے ہیں، اگرچہ وہ کتنی ہی خفیف کیوں نہ ہو۔

ہماری شکل سازی میں جو کام یہ انجام دیتے ہیں، اس کو ثابت کرنے کے لئے چند واقعات پر تبصرہ کرنا ضروری ہے۔ ڈاکٹر اس بات کو عرصے سے جانتے ہیں، کہ جن لوگوں کے دست و پا میں سے کسی ایک کی جلد بے حس ہوتی ہے، اور جس کے عضلات بھی برقی موج کے اثر کو محسوس کرنے سے قاصر ہوتے ہیں، اس میں اس امر کی بعض اوقات نہایت صحیح حس باقی ہوتی ہے، کہ دوسرے نے اس کو کس طرح سے موڑا یا پھیلایا ہے۔ دوسری طرف ممکن ہے کہ لمسی حسیّت باقی ہو اور اس حرکت کے حاسہ میں خرابی واقع ہو جائے۔ برآیندہ عصبی توانائی کا مفروضہ احساس ان صورتوں میں ظاہر ہے، کوئی کام نہیں کر سکتا، کیونکہ جن حرکات سے عضو اپنی حالت کو بدلتا ہے، وہ اس پر تجربہ کرنے والے طبیب کی طرف سے عائد ہوتی ہیں۔ جن مصنفین نے اس کی وجہ دریافت کرنے کی کوشش کی ہے، وہ ادراک زیر بحث کا مقام مفاصلی سطحوں کو قرار دینے پر مجبور رہوئے ہیں۔

یہ امر کہ مفاصلی سطحات بھی ذکی الحس ہیں اس واقعہ سے بالکل ظاہر معلوم ہوتا ہے کہ ورم کی حالت میں ان میں سخت تکلیف ہوتی ہے اور اس کا تو ہر شخص ادراک کر سکتا ہے، کہ بوجھ اٹھاتے یا کسی طاقت کو روکتے وقت، جو قوت اس کے مقابل ہوتی ہے، اس کا ہر اضافہ شعور میں خود کو ظاہر کرتا ہے، اور زیادہ تر مفاصل میں یا ان کے آس پاس نئے احساس پیدا کر کے یا پرانے احساسات کو تیز کر کے ظاہر کرتا ہے۔ اگر ہم مفاصلی سطحوں کی ساخت یا باہمی عمل کا لحاظ کیا جائے تو یہ ظاہر ہوگا کہ اگر یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ یہ سطحیں ذی حس ہیں، تو اس حسیّت کے عمل میں لانے کے لئے اس سے زیادہ مناسب حالات نہیں ہو سکتے، جتنے کہ ہر پھیلانے اور موڑنے

کے اندر ہوتے ہیں۔ بااین ہمہ افسوس ہے کہ اب تک ہم کو براہ راست شہادت دستیاب نہیں ہوتی اور ایسے مریضوں کا بیان دستیاب نہیں ہوا ہے، جن کے تندرست جوڑ اتفاقاً کسی چوٹ سے پھٹ گئے ہوں اور یہ معلوم ہوسکے کہ جب غضروف کو دبایا یا ملایا جاتا ہے تو اس وقت ان کو کس قسم کے ارتسامات کا تجربہ ہوتا ہے۔

براہ راست شہادت کے قریب جو شئے پہنچتی ہے، وہ پہلے پہل جہاں تک میں جانتا ہوں لیونسکی کے مضمون کے اندر ہے جو ۱۸۷۹ء میں شائع ہوا تھا۔ اس مشاہد کے پاس ایک مریض تھا، جس کی ٹانگ کا داخلی نصف حصہ بے حس تھا۔ جب یہ مریض کھڑا ہوتا تھا، تو اس کو اپنے پاؤں کی صورت کے متعلق ایک عجیب قسم کا دھوکہ ہوتا تھا، جو اس وقت جاتا رہتا تھا، جب وہ لیٹ جاتا تھا۔ وہ اپنے آپ کو یہی خیال کرتا تھا کہ کھڑے ہونے میں اس کے گھٹنے ایک دوسرے سے ٹکراتے ہیں۔ اگر بقول لیونسکی ہم مان لیں کہ جوڑ کا داخلی نصف حصہ بھی بے حس تھا تو اس کو جب جوڑ کی دونوں سطحیں ایک دوسرے پر دبتی ہوں گی، جوڑ کا خارجی نصف حصہ نہایت ہی وضاحت کے ساتھ محسوس ہونا چاہیے تھا، مگر ایسا ہی احساس اس کو اس وقت بھی ہونا چاہیے جب کبھی اس کی ٹانگ کو ایسی حالت میں کر دیا جائے کہ اسکے گھٹنے ٹکرانے لگیں۔ اس مریض کی حالت کے دیکھنے کے بعد لیونسکی کو بعض ایسے مریضوں کی حالت پر غور کرنے کا خیال ہوا، جو وضع جسمانی کی ناقص حس رکھتے تھے۔ انھوں نے ہر صورت میں یہ پایا کہ جب پاؤں کی انگلیاں ایک ہی وقت میں موڑی اور کھینچی جاتی ہیں (جس سے مفاصل کی سطحات علٰحدہ علٰحدہ ہوجاتی ہیں تو موڑنے کی مقدار کی تمام حس زائل ہوجاتی ہے، اس کے برعکس جب وہ موڑتے وقت پاؤں کی انگلی اندر کی طرف دباتا ہے تو مریض کو موڑنے کی حس بہت تیز ہوئی۔ اس کی وجہ ظاہر ہے، مفصلی دباؤ کے مصنوعی اضافے نے اعضا کی مرضی بے حسی کی کمی پوری کر دی۔

لیونسکی کے مضمون کے بعد ایک اہم اختیاری تحقیق اے گولڈشیڈر نے

کی ہے جس سے ہمارا خیال بالکل پایۂ توثیق کو پہنچ جاتا ہے۔ اس صابر مشاہد نے اپنی انگلیوں بازوؤں ٹانگوں کو ان کے مختلف جوڑوں پر انفعالی میکانیکی آلات کے ذریعے سے گردش دی، جو حرکت مرتسمہ کی رفتار اور زاویائی گردش کی مقدار دونوں کو درج کرتے جاتے تھے کسی قسم کا فاعلانہ عضلی انقباض نہیں ہوا۔ گردش کی اقل محسوس مقداریں کل حالتوں میں حیرت انگیز طور پر کم ہیں، کیونکہ ان کی مقدار انگلی کے سوائے باقی کل جوڑوں میں زاویہ کے ایک درجے سے بھی کم تھی مصنف کہتا ہے کہ اس قسم کے تغیرات آنکھ کے ذریعے سے مشکل سے محسوس ہو سکتے ہیں۔ جس قوت سے عضو کو گردش دی گئی اس کے نقطۂ عمل کے بدل دینے سے نتیجے میں کسی قسم کا فرق واقع نہیں ہوا۔ جب ٹانگ کو ایڑی کے ذریعے سے پکڑا گیا تو کولے کے جوڑ کی گردش اسی وضاحت کے ساتھ محسوس ہوئی جس طرح سے کہ یہ اس وقت محسوس ہوئی جب اس کو ران سے پکڑ کر گردش دی گئی۔ امالی تموجات سے جلد کے اندر جو بے حسی پیدا ہوئی، اس سے ادراک میں کسی قسم کا خلل واقع نہیں ہوا۔ اور نہ متحرک قوت کے جلد پر دباؤ کی کمی بیشی سے اس پر کچھ اثر کیا۔ بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ جوں جوں دباؤ کے متلازم احساسات کو مصنوعی بے حسی سے خارج کیا گیا اتنا ہی یہ زیادہ واضح ہو گیا۔ مگر جب خود جوڑوں کو بے حس کیا گیا تو ادراک حرکت دھندلا ہو گیا، اور زاویائی گردش کو بہت زیادہ کرنے کی ضرورت پڑتی تھی، تب جاکر کہیں اس کا ادراک ہوتا تھا۔ ان تمام واقعات سے بقول ہرگولڈشیڈر یہ ثابت ہوتا ہے، کہ محض مفاصلی سطحات ہی ان ارتسامات کا نقطۂ آغاز ہیں، جن کے ذریعے سے ہم کو اپنے اعضا کی حرکات کا فوراً ادراک ہوتا ہے۔

جب اس نتیجے کو جس پر کسی قسم کے اعتراض کی گنجائش نہیں ہے، انگلی کے سرے سے خط کھینچنے کے واقعہ پر عاید کر کے دیکھا جاتا ہے، تو ہم دیکھتے ہیں کہ آخرالذکر کا جو ہم کو ادراک ہوتا ہے، اس سے عضلی حس کے نظریہ کی مطلقاً کوئی تائید نہیں ہوتی۔ اس میں شک نہیں کہ جب انگلی کا سرا خط کھینچتا ہے،

تو ہم کو اس کے راستے میں مختلف نقاط پر ان حسوں کے ذریعے سے جو ہم کو جوڑوں سے ہوتی ہیں، اس کے مقام کا احساس ہوتا ہے لیکن اگر واقعہ یہ ہے، تو پھر یہ پوچھتے ہیں کہ ہم کو شکل بنتی ہوئی خود جوڑ کے اندر کیوں محسوس نہیں ہوتی، بلکہ ایک بالکل ہی مختلف مقام پر کیوں محسوس ہوتی ہے۔ اور ہم کو یہ اس قدر بڑی کیوں معلوم ہوتی ہے حالانکہ یہ حقیقت میں اتنی بڑی نہیں ہوتی۔

میں ان سوالات کا جواب ایک اور سوال دریافت کر کے دیتا ہوں۔ ہم اپنے جوڑوں کو حرکت ہی کیوں دیتے ہیں ظاہر ہے کہ محض مفاصلی احساسات کے علاوہ کسی قیمتی شئے کے حاصل کرنے کے لئے۔ اور یہ زیادہ دلچسپ احساسات زیادہ تر متحرک حصہ کی جلد میں یا اس حصے میں پیدا ہوتے ہیں جس پر سے متحرک حصہ گذرتا ہے، یا آنکھ میں ہوتے ہیں۔ انگلیوں کی حرکات سے ہم کل حقیقی چیزوں کی شکل کا حال معلوم کرتے ہیں، جن سے ہم کو سابقہ پڑتا ہے، جن میں خود ہمارا جسم اور خارجی اشیا دونوں داخل ہیں۔ جن چیزوں سے ہم کو دلچسپی ہوتی ہے، ان میں سے ایک بھی جوڑ کے اندر واقع نہیں ہوتی ہے۔ ہر وہ شئے جس سے ہم کو دلچسپی ہوتی ہے، یا تو جلد کا حصہ ہوتی ہے، یا ایسی شئے ہوتی ہے جس کو ہم ہاتھ میں لے کر دیکھتے ہیں۔ اس طرح جو وسعتیں جلد کے ذریعے سے محسوس ہوتی ہیں اور جو وسعتیں نظر آتی ہیں، وہ ہمارے لئے اہم چیزیں بن جاتی ہیں اور انھیں سے ہم کو تعلق ہوتا ہے۔ ہر بار جب جوڑ حرکت کرتا ہے، اگرچہ اس وقت ہم نہ تو دیکھتے ہوں اور نہ جلد سے کسی شئے کو محسوس کرتے ہوں، اس سے جلد اور نظر کے وہ واقعات تازہ ہو جاتے ہیں جو اتنی حرکت کے مطابق تھے۔ اور یہ تصوری طور پر حرکت کے معنی کو یاد دلاتے ہیں، اور ذہن موجودہ علامت کو نظر انداز کر کے محض معنی کی طرف توجہ کرتا ہے۔ اس عمل میں خود جوڑ کی حس غائب نہیں ہو جاتی۔ بلکہ اس کی طرف اگر تھوڑی سی توجہ کی جائے تو یہ معلوم ہو جاتی ہے، اور اس کے وسیع معنی میں اس کی کل باریک خصوصیات چھپی ہوئی معلوم ہو جاتی ہیں۔ پس حقیقت یہ ہے کہ ذہن کے سامنے دو مکانی ادراک ہوتے ہیں،

جو شکل میں تو باہم مطابق ہوتے ہیں، مگر پیمانہ اور مقام کے اعتبار سے مختلف ہوتے ہیں۔ اور جن میں سے ہم چاہیں ایک کی طرف متوجہ کریں، یا دونوں کی طرف ایک ہی وقت میں یعنی اول تو مفاصلی مکان جس کو یہ محسوس کرتا ہے، اور دوسرے حقیقی مکان جو اس کی مراد ہوتے ہیں۔

مفاصلی مکانات نہایت خوبی کے ساتھ علامات کا کام دیتے ہیں اور یہ اس کی یہ وجہ ہوتی ہے، کہ ان میں خارجی حرکت کی تمام خصوصیات کے ساتھ مماثل تغیر کی استعداد ہوتی ہے۔ حقیقی دنیا میں نہ تو کوئی ایسی جہت ہوتی ہے، اور نہ کوئی فاصلے کی نسبت ہوتی ہے جس کے جواب میں مفاصلی گردش کی کوئی جہت یا وسعت نہ ہو۔ مفاصلی احساسات اور تمام احساسات کی طرح سے جگہ گھیرنے والے ہوتے ہیں۔ خاص احساسات داخلی طور پر اس طرح سے ایک دوسرے کے مقابل ہوتے ہیں، جس طرح سے مختلف جہتیں ایک ہی وسعت میں ایک دوسرے کے مقابل ہوتی ہیں۔ اگر میں اپنا بازو سیدھا کندھے کی طرف پھیلاتا ہوں، تو کندھے کے جوڑ کے گھومنے سے ایک قسم کی حرکت کا احساس ہوتا ہے۔ اگر میں اس کو سامنے کی طرف سیدھا کر لیتا ہوں تو اسی کندھے کے جوڑ سے مجھے حرکت کا دوسرا احساس ہوتا ہے۔ ان دونوں حرکتوں کے متعلق یہ محسوس ہوتا ہے، کہ یہ مکان میں ہوتی ہیں، ایک دوسرے سے ایک خاص کیفیت کے اعتبار سے مختلف ہوتی ہیں۔ اب سوال یہ ہے کہ کیفیت کی مخصوص حالت ایک خاص قسم کی جہت کے احساس پر کیوں نہ مشتمل ہو۔[۱] انفرادی طور پر جوڑوں کے احساسات اتنی ہی مختلف جہات میں اور آلات حرکت کیوں نہ ہوں! اس کی ہم کوئی توجیہ نہیں کر سکتے کہ ان کو ایسا کیوں ہونا چاہیئے۔ اس امر کے لیئے میں کوئی قرینہ پیش نہیں کرتا وہ ایسا نہیں کرتے، کیونکہ ہم اس کی توجیہ کبھی نہیں کر سکتے کہ ایک آلۂ حس سے وہ حس کیوں ہوتی ہے

---

[۱] ۔ بلا شبہ جہت اپنے ابتدائی تعقل ہیں۔ وہ جہت جس سے ہم اب تک بس یوں ہی ساواقف ہوئے ہیں اور جس کے متعلق ہم شاید اس سے زیادہ نہیں جانتے کہ یہ اس جہت سے جس کا کہ ایک لمحہ پہلے اسی طرح سے تجربہ ہوا تھا مختلف ہے۔

جو کہ اس سے ہوتی ہے۔

لیکن اگر مفاصل کے احساسات جہات اور وسعتوں کے احساسات ہوتے ہیں جو دوسرے کی نسبت سے ہوتے ہیں تو ائتلاف ان سے مفہوم کی چشمی یا جلدی اصطلاحات میں ترجمانی کرنے کے متعلق بہت کچھ سادہ ہوجاتا ہے۔ فرض کرو کہ کسی جوڑ کی حرکت ب ج اپنی مطلق مکانی قیمت اس جلدی احساس سے حاصل کرتی ہے، جس کو یہ ہمیشہ پیدا کرسکتی ہے۔ تو اسی جوڑ کی اس سے بڑی حرکت ا ب ج د کے متعلق زیادہ مکانی قیمت کا اندازہ ہوگا اگرچہ یہ کلیتہً جلدی تجربے میں کبھی ضم نہ ہوتی ہو۔ پس جہت کے فرق کے متعلق یہ ہے کہ اس قدر مفاصلی فرق = اس قدر جلدی فرق کے ہے لہذا زیادہ مفاصلی فرق = زیادہ جلدی فرق کے ہوگا۔ واقعہ یہ ہے کہ مفاصلی احساس کو نہایت خوبی کے ساتھ مختصر پیمانے پر ایسی حقیقت کے ایک نقشے کے مطابق سمجھ سکتے ہیں، جس کو تمثل حسب نشا کسی حسی امتداد کے مطابق کرلیتا ہے، جس کا اس کے ساتھ بھی اس کو کسی دوسرے طریق پر علم ہوتا ہے۔

جب مفاصلی احساس بجائے خود جذبی دلچسپی حاصل کرلیتا ہے (جو اس وقت ہوتا ہے، جب جوڑ میں سوزش یا تکلیف ہوتی ہے) تو ثانوی ذہنی انتقالات پیدا ہونے سے قاصر رہتے ہیں، اور حرکت جہاں ہوتی ہے، وہیں اپنے داخلی پیمانے کی مقدار پر محسوس ہوتی ہے[1]۔

[1] مذکورہ بالا بیان میں، میں نے بصری مکان کے ائتلافات کے متعلق مشکل ہی سے کچھ کہا ہے کیونکہ میں ایسا عمل بیان کرنا چاہتا تھا جو سکھوں اور اندھوں دونوں میں مشترک ہو۔ یہ بات قابل غور ہے کہ جب جوڑ حرکت کرتا ہے، اور انگلی کے سرے کے فاصلے کے برابر آگے کو نکل جاتا ہے، تو جس مکان کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے، وہ کوئی خاص جلدی قطعہ معلوم نہیں ہوتا۔ سکھے کو جس شئے کا تمثل ہوتا ہے، وہ ایک بصری راستہ ہوتی ہے۔ اندھے کو جس شئے کا تمثل ہوتا ہے، وہ ایک جنبشی قسم کی تمثال ہوتی ہے۔ یہ بہت سے جلدی مکانات کا ایک انتزاع ہوتا ہے جس کی مقامی علامات ایک دوسرے کے اثر کو

مفاصلی احساس کی مقامیت ایسے مکان میں جس کا علم اس کے ساتھ ہی دوسری طرح (یعنی آنکھ یا جلد سے) بھی ہوتا ہے، اس کو عموماً احساس کی تحویل یا بے قاعدہ اظلال کہتے ہیں، سابقہ باب میں اس کے متعلق بہت کچھ کہہ چکا ہوں۔ مگر اب ہم کو ذرا زیادہ غور سے دیکھنا چاہیے کہ اس خاص مثال میں کیا ہوتا ہے۔ شروع میں تو یہ بتائے دیتے ہیں کہ مفاصلی احساس کا مافیہ ایک معروض ہوتا ہے، اور یہ بجائے خود ایک مقام ہے۔ اس کے لئے فرض کرو بازو میں ہونے کے معنی یہ ہیں کہ دیکھی ہوئی یا پکڑی ہوئی بازو پہلے ہی سے ذہن کے لئے ایک معروض بن گئی ہوگی۔ اور اس کی جگہ کے ساتھ جو اس طرح سے معلوم ہوتی ہے اس جگہ کو ضم ہوجانا چاہیے جس کو جوڑ کا احساس پر کرتا ہے۔ لہذا یہ بات کہ آخر الذکر بازو میں محسوس ہو، اس کا دوسری شئے کی جگہ میں ایسا ہی اظلال ہے، جیسا کہ اس کا انگلی کے سرے میں یا بید کے سرے پر محسوس ہونا ہوسکتا ہے۔ لیکن جب ہم اظلال کہتے ہیں تو عموماً ہمارے ذہن میں یہاں کے مقابلے میں ایک وہاں کا تصور ہوتا ہے۔ جب ہم یہ کہتے ہیں کہ مفاصلی احساس وہاں ہے تو پھر یہاں کیا شئے ہوتی ہے۔ یہاں وہ مقام معلوم ہوتا ہے، جس کو ذہن اپنے کل مشاہدے کے لئے انتخاب کرلیتا ہے۔ یہ عموماً تو سر میں کوئی جگہ ہوتی ہے، مگر کبھی کبھی حلق یا سینے کے اندر ہوتی ہے۔ یہ کوئی خاص طور پر مقرر مقام نہیں ہوتا بلکہ ایک حلقہ ہوتا ہے، جس کے کسی حصے سے یہ اپنے افعال پر توجہ کو بھیج سکتا ہے۔ ان حلقوں میں سے کسی سے تحویل ہونا عام قانون ہے، جس کے تحت ہم کو خود اپنی آواز

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ باطل کردیتی ہیں، اور اپنے بعد ایک عام وسعت کے احساس کے علاوہ اور کچھ نہیں چھوڑتیں۔ آگے چل کر ہم کو معلوم ہوگا کہ احساس کی مختلف مقامی خصوصیات کی مکانی مقدار کا انتزاع، جو اس کے ساتھ اس وقت بھی تھا جب یہ پہلی بار محسوس ہوا تھا، اندھوں اور سکھوں کے اکتسابی ادراکات میں بڑے پیمانے پر واقع ہوتا ہے۔

اپنے دانتوں کے ایک دوسرے سے مس اپنی انگلی کے سرے، زمین پر اپنی بید کی نوک یا اپنے بازو کے جوڑ میں حرکت کے قطب کا ادراک ہوتا ہے۔

مگر یہاں اور وہاں کے فصل کے محسوس ہونے کے لئے کل درمیانی مکان کو بھی معروض ادراک ہونا چاہیے۔ اس درمیانی مکان کا شعور جوڑ کے احساس کے بعد ہی سرے پر اظلال ہونے کی لازمی شرط ہے۔ جب یہ ہمارے جسمانی ریشوں سے پر ہوتی ہے (جیساکہ وہاں ہوتا ہے جہاں کہ اظلال صرف بازو یا انگلی کے سرے تک ہوتا ہے) تو ہم کو اس کی وسعت کا احساس اپنی آنکھ سے بھی ہوتا ہے، اپنی ٹٹولنے والی حسوں سے بھی ہوتا ہے، اور ران مقامی حسوں سے بھی ہوتا ہے، جو اس کے طول کو پر کرتی ہیں۔ جب یہ ہمارے جسم کی حدود سے تجاوز کر جاتی ہے، تو مقامی حسیں تو مفقود ہوتی ہیں، مگر ٹانگیں اور ہاتھ اور آنکھیں اس کے معلوم کرنے کے لئے کفایت کرتی ہیں۔ مثلاً فرض کرو میں ایسے احساس حرکت کے مقام کا تعین کرتا ہوں جو میرے بازو کے جوڑ میں بید کے سرے سے آتا ہے، جو ایک گز لمبی ہے۔ یا تو میں اس گز کو اس وقت دیکھ لیتا ہوں، جب میں بید کو فضا میں حرکت دیتا ہوں، اور اس وقت اس کا مرئی سرا اسی طرح سے میری حس کو جذب کر لیتا ہے، جس طرح میری دیکھی ہوئی بازو اس کو جذب کر لیتی۔ یا میں کور ہوں، اور بید کو ایسی شئے خیال کرتا ہوں، جو میرے بازو کے ساتھ مسلسل ہے، اور اس کی وجہ یہ ہوتی ہے، کہ میں نے بازو اور بید پر دوسرا ہاتھ پھیر کر دیکھا ہے، یا میں نے دونوں کو اپنے دھڑ اور ٹانگ پر دبا کر دیکھا ہے۔ اگر میں اپنے جوڑ کے احساس کو اور بھی دور تک اظلال کرتا ہوں، تو ایسا مکان کے واضح تمثل کے ذریعے سے نہیں، بلکہ مکان کے تعقل کے ذریعے سے کرتا ہوں۔ میں خیال کرتا ہوں "اس سے سہ گونہ دور" وغیرہ اور اس طرح مجھے ایک بعیدی راستے کی علامتی تمثال ہوتی ہے، جس کی طرف میں اشارہ کرتا ہوں[1]۔

[1] ذہن حسوں کے ایک نظام کو تصوری طور پر بڑا کرنا ایک عام بات ہے۔ نظر اس قسم کے

لیکن بعیدی مقام میں مفاصلی احساس کا جذب ہو جانا' اب اس کو جس طرح سے بھی سمجھا جائے' ان مختلف حسی معروضات کے جو ایک وقت میں ہماری توجہ کے لئے موجب دلچسپی ہوں' ایک شئے کے اندر ضم ہو جانے سے مختلف نہیں ہے جس کا چند صفحات پیشتر ذکر ہو چکا ہے۔

## ۲ - عضلی انقباض کے احساسات

اس کتاب کے پڑھنے والوں میں جو حضرات نفسیاتی کتب پر عبور رکھتے ہیں' ان کو اس بات کا احساس ہوا ہوگا' کہ ہم نے اب تک عضلی حس کا کوئی تذکرہ نہیں کیا۔ یہ لفظ نہایت ہی مبہم طور پر استعمال ہوتا ہے' اور اس کے اندر کل مقامی حسیں خواہ وہ ہمارے اعضا کی حرکت اور ان کے وضع و مقام کی ہوں' یا اس احساس کی ہوں' جس کو دماغ سے برآئندہ اخراج کے متعلق فرض کیا گیا ہے' داخل سمجھی جاتی ہیں۔ اس آخرالذکر احساس سے (آگے چل کر معلوم ہوگا) انکار کرنے کے لئے قوی دلائل ہیں۔ ہم نے ٹانگوں

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ واقعات سے بھری پڑی ہے۔ دستی صنعتوں میں جہاں ایک کاری گر کو اس سے بڑا اوزار مل جاتا ہے' جس کا وہ عادی ہوتا ہے' اور اسے اپنی تمام حرکات کو اس کے مطابق کرنا پڑتا ہے' یا جہاں کہیں اس کو معروف قسم کی حرکات کو جسم کو غیر فطری طریق پر رکھ کر انجام دینا ہوتا ہے' یا جب ایک پیانو بجانے والے کو ایسا پیانو ملتا ہے جس کے پردے غیر معمولی طور پر چوڑے یا پتلے ہوتے ہیں' یا جب ایک شخص کو اپنے خط کو جلی یا خفی کرنا ہوتا ہے' تو ہم دیکھتے ہیں کہ کیسی تیزی کے ساتھ ذہن ایک ہی بار کل سلسلہ اعمال کو ایک مقررہ عدد سے ضرب دے لیتا ہے' اور اسے خود کو تفصیلات کی مزید مطابقت سے پریشان نہیں کرنا پڑتا۔

اور بازؤں کی حرکت کے مقامی احساسات کے کم از کم بڑے حصے کی تو مفاصلی سطحات کے ذریعے سے توجیہ کر دی ہے۔ جلد اور اوتار میں پھیلاتے اور سکڑتے وقت احساسات ہوتے ہوں گے۔ اور میرا خیال تو یہ ہے کہ غالباً خود ہمارے منقبض ہونے والے عضلات کی حسیں مکان کے متعلق ہمارے صحیح و قطعی حکم کے مرتب کرنے میں ایسا کوئی انجام نہیں دیتیں جیسا کہ ہماری دوسری حسیں انجام دیتی ہیں)۔ اس میں شک نہیں کہ عضلات ایک اہم کام انجام دیتے ہیں، مگر یہ اس بعیدی اثر کے ذریعے سے ہوتا ہے، جو ان کے انقباضات سے دوسری حسی سطحات پر مرتب ہوتا ہے، نہ کہ خود ان کی مقامی حسوں کے متہیج ہونے سے۔ بہ الفاظ دیگر عضلی انقباض مکانی ادراک کے پیدا کرنے میں صرف بالواسطہ کام کرتا ہے، اور اپنے ان اثرات کے ذریعے سے جو سطحات پر ہوتے ہیں۔ جلد اور شبکیہ میں یہ سطح پر مہیج کی ایک حرکت پیدا کر دیتا ہے۔ جوڑوں میں یہ سطحات کی ایک دوسرے پر حرکت پیدا کرتا ہے، اس قسم کی حرکت زیر بحث سطحات کے متہیج کرنے کا سب سے لطیف طریقہ ہوتی ہے۔ بلکہ شک تو اس بارے میں بھی ہوتا ہے کہ آیا اس قسم کی عضلی حسیت ان نسبتۃً فوری ہندسی ادراکات میں علامت کے طور پر ذیلی کام بھی انجام دیتی ہے جو اس کے ساتھ بظاہر اثرات انقباض کی حیثیت سے ہمیشہ ائتلاف رکھتے ہیں۔

اس خیال کی تائید میں بہت سے دلائل پیش کیے جا سکتے ہیں۔

اول تو اولی طور پر یہ بہت ہی ناقابل قیاس معلوم ہوتا ہے، کہ اس قسم کے آلات جیسے کہ عضلات ہیں، ان سے ہم کو ایسے احساسات ہوں، جن کے تغیرات سے ان مکانوں سے کوئی صحیح نسبت ہو، جو ان کے انقباض کے وقت طے ہوتے ہیں۔ چنانچہ جے ای میولر کہتے ہیں کہ ان کے حسی اعصاب میں تہیج یا تو کیمیاوی یا میکانکی دباؤ سے ہوتا ہے، حالانکہ انقباضات باقی رہتے ہیں اور کسی حالت میں بھی تہیج اس وضع کے مطابق نہیں ہوتا جو عضو کی ہو جاتی ہے۔ عضلہ کی کیمیاوی حالت موجودہ انقباض پر

اس قدر مبنی نہیں ہوتی جس قدر کہ سابقہ کام پر مبنی ہوتی ہے۔ اور اس کا داخلی دباو اس مزاحمت پر جس کا سامنا کرنا پڑتا ہے، زیادہ مبنی ہوتا ہے، بہ نسبت اس کوتاہی کے جو پیدا ہوتی ہے۔ لہٰذا داخلی عضلی حسیں پر حجم دباؤ یا تکان کی ہوسکتی ہیں، اور ان سے اس راستے کے طول کا کوئی صحیح امتیاز نہیں ہوسکتا، جس میں حرکت ہوتی ہے۔

تجربی طور پر ہم اس قیاس کی بہت سے واقعات سے توثیق دیکھتے ہیں۔ بلیغ النظر اے ڈبلیو دولکمان کہتے ہیں۔

عضلی احساس سے حرکت کے وجود کی تو عمدہ شہادت ملتی ہے مگر اس کی وسعت یا جہت کے متعلق بلا واسطہ کوئی اطلاع مشکل ہی سے ملتی ہے۔ ہم کو اس امر کا علم نہیں ہوتا کہ باطحہ طویل کے انقباضات باطحہ قصیر کے مقابلے میں وسیع حلقہ رکھتے ہیں۔ اور یہ کہ دو بینی نما عضلہ کے ریشے مخالف جہت میں منقبض ہوتے ہیں، ایسا واقعہ ہے جس کا محض عضلی احساس سے کوئی علم نہیں ہوتا۔ عضلی احساس عام حسوں کی اس قسم سے تعلق رکھتا ہے جو ہم کو ہماری داخلی حالتوں کا تو حال بتاتی ہیں، مگر خارجی اضافات کا حال نہیں بتاتیں۔ یہ مکان کا ادراک کرنے والے حاسوں میں سے نہیں ہے۔

ای ایچ ویبر نے اپنے مضمون (Tastsim) (حس لمس) میں اس واقعے کی طرف توجہ دلائی ہے کہ عضلی حرکات اتنی بڑی اور قوی جتنی کہ شکم کی ہوتی ہیں مسلسل ہوتی رہتی ہیں، اور ہم کو ان کا بطور حرکت ادراک نہیں ہوتا ہے۔

جی ایچ لیوس بھی یہی کہتے ہیں۔ جب ہم اپنی عضلی حسوں کو حرکات فی المکان خیال کرتے ہیں، تو اس کی یہ وجہ ہوتی ہے، کہ ہم نے اپنے تمثل میں ان کے ساتھ ایک ایسی حرکت راسخ کرلی ہے، جو ایسی سطح پر ہوتی ہے، جو اس کے ساتھ ہی محسوس ہوتی ہے۔

"چنانچہ جب ہم سانس لیتے ہیں تو پسلیوں اور شکم کے عضلات

منقبض ہوتے ہیں۔ چونکہ ہم سینہ کو پھیلتے ہوئے دیکھتے ہیں، اس لئے ہم خیال کرتے ہیں کہ یہ حرکت ہے، اور اس کو ایسا ہی خیال کر سکتے ہیں۔ مگر خود شکم تو نظر نہیں آتا اس لئے جو شخص عضویات سے واقف نہیں، وہ کبھی یہ خیال نہیں کرتا کہ یہ بھی حرکت کرتا ہے، بلکہ جب عضویاتی کہتا ہے کہ ہر بار سانس لیتے وقت شکم حرکت کرتا ہے، تو اس وقت بھی جن لوگوں نے اس کو نیچے کی طرف حرکت کرتے نہیں دیکھا ہے، اس کو اوپر کی طرف حرکت کرتا ہوا خیال کرتے ہیں کیونکہ سینہ اوپر کی طرف حرکت کرتا ہے"

خود مجھے ایک تجربہ ہوا ہے، جس سے اس خیال کی تائید ہوتی معلوم ہوتی ہے۔ برسوں سے جمائی لیتے ہوئے مجھے گلے کے حلقے میں ایک بڑی گول چکنی حس ہوتی ہے، جو جمائی کے علاوہ اور کسی شئے کی علامت نہیں ہے، لیکن جس سے (اگرچہ اس پر مجھے اکثر تعجب ہوا ہے) میرا ذہن کسی شئے کی حرکت کی طرف کبھی منتقل نہیں ہوا۔ غالباً متعلم اپنے تجربے سے سمجھ گیا ہوگا کہ کونسا احساس میری مراد ہے۔ اس کی خارجی علت مجھے اس وقت تک معلوم نہ ہوئی جب تک میرے شاگردوں میں سے ایک نے اس کو نہیں بتایا۔ اگر جمائی لیتے وقت ہم آئینہ میں دیکھیں تو جس وقت یہ احساس ہوتا ہے، اس وقت ہم کو یہ نظر آئے گا کہ کوا اپنے داخلی عضلات کے انقباض سے اٹھتا ہے ان عضلات کا انقباض اور حلقی پردۂ رطوبت کے دباؤ سے یہ احساس ہوتا ہے۔ مجھے ابتداءً اس بات پر حیرت ہوئی کہ یہ احساس ہوتا تو اتنے چھوٹے سے عضو سے ہے مگر اس قدر بڑا حجم معلوم ہوتا ہے۔ اب دلچسپ بات یہ ہے کہ جو نہی مجھے آنکھ کے ذریعے سے اس کی خارجی مکانی اہمیت معلوم ہوئی تو میں نے ذہنی طور پر اپنے آپ کو یہ محسوس کرنے کے قابل پایا کہ یہ حرکت ایک جسم کی اوپر کی طرف کو ہے، اور یہ کوّے کے قریب ہوتی ہے۔ اب جب کبھی مجھے یہ حس ہوتی ہے تو میرا تخیل گویا اس کے اندر رہتے ہوئے کوّے کی تمثال کو داخل کر دیتا ہے۔ اور یہ تمثال کو آسانی کے ساتھ اور بالکل فطری طور پر جذب کر لیتا ہے۔ مختصر یہ کہ مجھے ایک

عضلی انقباض سے ایسی حس ہوئی جس کی میں چالیس سال تک حرکی معنی میں ترجمانی کرنے سے قاصر رہا۔ اور جس سے آنکھ کی دو جھلکوں نے مجھے ہمیشہ کے لئے واقف کر دیا۔ مجھے تو اس کے بعد اس واقعے کے لئے کسی مزید ثبوت کی ضرورت نہیں ہے کہ عضلی انقباض کا بہ حیثیت حرکت فی المکان کے بلا واسطہ ادراک ہونا ضروری نہیں۔

اب ان عضلات کے انقباض کو لو جن سے ڈھیلے گردش کرتے ہیں۔ اکثر مصنف یہ فرض کرتے ہیں کہ ان کا احساس ہمارے ادراکات وسعت میں اہم کام انجام دیتا ہے۔ دو چیزوں کے مابین جو فصل نظر آتا ہے، اس کے معنی ان مصنفین کے نزدیک اس مقدار انقباض کے علاوہ نہیں ہیں جس کی ضرورت قعر کو ایک شئے سے دوسری شئے تک لے جانے کے لئے ہوتی ہے۔ لیکن آنکھیں بند کر دو اور خود انقباضات کی طرف توجہ کرو (اگرچہ ان کے ساتھ ڈھیلے کی سطح کی لطیف حسیں بھی ہوں، جو پپوٹوں کے نیچے گھومنے سے ہوتی ہیں) تو تمھیں یہ معلوم کر کے تعجب ہوگا کہ ان کے مکانی معنی بہت ہی مبہم معلوم ہوتے ہیں۔ آنکھوں کو بند کر کے ڈھیلوں کو حرکت دو تو تم کسی صحت کے ساتھ یہ نہیں بتا سکتے کہ جب آنکھیں کھولو گے تو کون سی شئے نظر آئے گی[1] علاوہ بریں اگر ہمارے آنکھ کے عضلے کے انقباضات مرئی وسعت کا احساس پیدا کرنے میں کوئی اہم کام انجام دیتے ہیں، تو ہم کو ایک فطری دھوکہ ہونا چاہیے تھا، جس کا کوئی پتہ نہیں ہے۔ چونکہ عضلات

---

[1] ووڈ کلان آپٹک صفحہ ۱۸۹ اس کا ہیرنگ کے قول سے بھی مقابلہ کرو جو کہتا ہے کہ خود میں تمثالات مابعد کو اس طرح سے متحرک نہیں کر سکتا کہ اپنی آنکھوں کو بند کر کے ان کو ان حلقوں میں گردش دوں۔ اور فاصلے کی حس میں احساسات انعطاف بالکل غیر ضروری معلوم ہوتے ہیں (بائی ٹراگے کر فزیالوجی طبع ۱۸۶۱ صفحہ ۱۳۱ تا ۱۴۱۔ ہیلم ہولٹز بھی عضلات انعطاف سے سہ ابعادی حس میں بہت کم حصہ منسوب کرتا ہے۔ (فزیولاجک اپٹک صفحہ ۶۴۹ تا ۶۵۹۔

کے اندر ڈھیلے کو انتہائی غیر فطری حالتوں میں گردش دینے سے احساسات
غیر تناسب طور پر شدید ہوتے ہیں، لہٰذا ساحت نظر کے انتہائی حاشیہ پر
جتنے مقامات ہوتے ہیں، ان کو مرکز سے اس سے دور معلوم ہونا چاہیے
جتنے کہ یہ درحقیقت ہوتے ہیں۔ کیونکہ تقریباً ان تک بغیر اس احساس کے
جو حقیقی گردش کی اعتبار سے زیادہ ہوتا ہے نہیں پہنچ سکتے۔[۵] جب ہم

---

۵۔ مقابلہ کرو ولیس کی کتاب فزیولاجک اسٹوڈین (۱۸۸۵) کے صفحہ ۸۱کا اور دوسرے
دلائل کا جو صفحات ۲۱ تا ۲۷ میں ہیں۔ اس امر کی سبب سے قرین قیاس وجوہ کہ ڈھیلے
کے عضلات کے انقباضات اور اک وسعت میں اصل عامل ہیں، وہ ہیں جو ونٹ نے اپنی
عضویاتی نفسیات جلد دوم صفحہ ۹۶ تا ۱۰۰ میں بیان کئے ہیں۔ یہ بعض مستقل غلطیوں سے
ماخوذ ہیں جو ہمارے خطوں اور زاویوں کے اندازے میں ہوتی ہیں۔ مگر ان سب کی
مختلف تعبیریں ہوسکتی ہیں۔ میرا مسودہ مطبع میں جا رہا تھا ہی رہا تھا منسٹر برگ کی کتاب

**Beitrage Zur experimentallen Psycologie Heft.**

مجھ تک پہنچی، اس کے اندر جو مکان کی پیمائشیں درج ہیں، ان سے مصنف کے
نزدیک یہ ثابت ہوتا ہے کہ عضلی دباؤ کا احساس ہماری نظر کی وسعت میں اصل
عامل ہے۔ چونکہ منسٹر برگ ساڑھے تین سال تک ان خطوط کی لمبائی کا مقابلہ کرتے رہے ہیں،
جو مختلف وضعوں سے دیکھنے سے نظر آتی ہے، اور چونکہ انھوں نے بیس ہزار مشاہدات
سے اوسط نکالا ہے، اس لئے ان کے نتیجے کو بہت احترام کے ساتھ سننا چاہیے۔ مختصراً وہ
نتیجہ یہ ہے کہ قد و قامت کے متعلق ہمارے احکامات ان احساسات حرکت کے شدید مقابلے پر
مبنی ہوتے ہیں، جو ہمارے ڈھیلے کے عضلات میں اس وقت پیدا ہوتے ہیں، جب ہم
فاصلے پر نظر ڈالتے ہیں، اور روشنی کی حسوں کے ساتھ مل جاتے ہیں (صفحہ ۱۴۲)۔ جن واقعات پر
نتیجہ مبنی ہے، وہ بعض مستقل غلطیاں ہیں جن کو منسٹر برگ نے اس اعتبار سے معلوم کیا ہے کہ
معیار یا دیا ہوا وقفہ اس وقفے کے جس کے مساوی اس کو بتانا ہوتا تھا، داہنی طرف
ہو یا بائیں طرف ہو، اوپر کو ہو یا نیچے کو ہو، یا اس سے بھی زیادہ کوئی پیچیدہ نسبت
رکھتا ہو۔ وہ یہ تسلیم کرتا ہے کہ وہ تمام غلطیوں کو تفصیل کے ساتھ نہیں بتا سکتا، اور یہ کہ ہم

کل جسم کے عضلات کی طرف متوجہ ہوتے ہیں تو ہم ان میں بھی اسی قسم کا ابہام پاتے ہیں۔ گولڈ شیڈر کا مشاہدہ ہے کہ ایک عضو کی جوڑ کے قریب کم سے کم ادراک شدہ گردش جب حرکت فعلی یا عضلی انقباض سے پیدا کی گئی تھی تو اس سے کم نہ تھی جتنی کہ یہ اس وقت تھی جب انفعالی ارتسام کے ذریعے سے پیدا کی گئی۔[۱] جب محض جوڑ کو برقی اثر کے ذریعے سے بے حس کیا گیا تو

---

[۱] Archiv f (Anat. u) Pysiol. طبع ۱۸۸۹ صفحہ ۳۴۲

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ ایسے نتائج کے سامنے کھڑے ہوتے ہیں، جو حیرت انگیز اور سلجھنے کے ناقابل معلوم ہوتے ہیں، کیونکہ ہم ان عناصر کی تحلیل نہیں کر سکتے جو اس پیچیدہ حس کے اندر ہوتے ہیں جو ہم کو ہوتی ہے لیکن اس تمام واقعے کے متعلق وہ بالکل کوئی شبہ نہیں رکھتا کہ جب آنکھیں جمی ہوئی ہوتی ہیں تو ان کی حرکتیں اور ان کی وضع و مقام کا احساس نظری مکانات کے انداز ے میں اس قدر فیصلہ کن اثر رکھتے ہیں، کہ غلطیوں کی سوائے احساسات حرکت اور حاسے کے اندر ان کی محاکات کے علاوہ اور کسی شئے سے توجیہ نہیں ہو سکتی۔ (صفحہ ۱۶۲ و ۱۶۷) ایک شخص کی رائے کے متعلق ایسی حالت میں شک کرنا کہ تمھیں اس کا سا تجربہ نہ ہوا ہو، زیادتی ہے۔ بایں ہمہ بعض باتیں ایسی ہیں جن کی وجہ سے بھی ہر منسٹر برگ کے نظریئے کے متعلق کوئی رائے قائم نہیں کر سکتا۔ مثلاً انھوں نے یہ رجحان پایا کہ جو وقفے داہنی طرف کو ہوتے تھے ان کا کم اندازہ ہوتا تھا، اور جو بائیں طرف ہوتے تھے، ان کا زیادہ اندازہ ہوتا تھا۔ اس کی وہ کمال ذہانت سے اس طرح سے توجیہ کرتے ہیں کہ یہ ہمارے پڑھنے کی عادت کا نتیجہ ہے جس کی بنا پر ہم بائیں طرف سے داہنی جانب خط مستقیم میں آنکھوں کو زیادہ آسانی سے حرکت دے سکتے ہیں، برخلاف اس کے داہنے سے بائیں طرف دیکھنے میں صفحے پر خطوط منحنی میں حرکت کرنی ہوتی ہے۔ جب ہم وقفات کو خطوط مستقیم کی صورت میں ناپتے ہیں تو داہنی جانب سے بائیں جانب ناپنے میں زیادہ عضلی کوشش صرف کرنی پڑتی ہے، اس لئے جو وقفہ بائیں جانب کو ہوتا ہے وہ ہم کو اس سے زیادہ طویل معلوم ہوتا ہے، جتنا کہ یہ در اصل ہوتا ہے۔ اب میں ہر منسٹر برگ کے مقابلے میں برسوں پہلے سے پڑھتا ہوں، مگر مجھ سے غلطی دوسری جانب ہوتی ہے۔

شعور حرکت اس قدر کند ہو گیا کہ یہ بات واضح ہو گئی کہ احساس انقباض وسعنوں کے لطیف امتیاز کے لئے کبھی کام نہیں دے سکتا۔ بعض اور نتائج سے گولڈ شائڈر کو یہ معلوم ہوا کہ یہ صریح امتیازات کے لئے بھی استعمال نہیں ہوتا، مگر ان نتائج کے یہاں تفصیلاً نقل

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ مجھے داہنی طرف کا وقفہ زیادہ طویل معلوم ہوتا ہے' علاوہ بریں ہر منسٹر برگ مقعر عینک لگاتے ہیں' اور اس عینک میں سے اپنے سر کو جما کر انھوں نے دیکھا ہوگا۔ ممکن ہے کہ بعض غلطیاں تمثال کے بگڑ جانے کی بنا پر ہوتی ہوں' کیونکہ آنکھ شیشے کے وسط میں سے نہیں بلکہ پہلو کی طرف سے دیکھ رہی تھی۔ مختصر یہ کہ ان تمام قیاسات کے ہوتے ہوئے جو عضلی انقباض کے بطور رطول کے محسوس ہونے کے خلاف ہم بیان کر آئے ہیں، میرے خیال میں ہر منسٹر برگ کے نتائج کی ایسی توجیہیں ہو سکتی ہیں جو ان کی فراست سے بھی نظر انداز ہو گئی ہیں۔ میرے خیال میں جب تک دوسرے مشاہدین اُن کی تصدیق نہ کریں۔ اس وقت تک یہ قابلِ تسلیم نہیں ہیں۔ خود مجھے اس کے متعلق شک نہیں ہے کہ ہمارا بصری وسعت کا احساس متلازم عضلی احساس سے متغیر ہو سکتا ہے۔ باب ۲۱ میں ہم نے اس قسم کے تغیرات کی بہت سی مثالیں دیکھیں تھیں۔ ان میں ایک عصبی عمل سے دوسرے میں یا تو خلل واقع ہوتا تھا' یا ایک دوسرے کا معاون ہو جاتا تھا۔ مجھے اس کی کوئی وجہ نظر نہیں آتی کہ عضلات یا پپوٹوں کے تموجات جو اسی وقت آتے ہیں جب کہ شبکی ارتسام آتا ہے اس کو اسی طرح سے بڑا کیوں محسوس نہیں کرا دیتے جس طرح سے شبکی ہیجان کی شدت کی زیادتی اس کو بڑا محسوس کرا دیتی ہے' یا جس طرح سے سطح منتہیہ کی وسعت کی زیادتی سے رنگ تیز معلوم ہونے لگتا ہے یا جلدی سطح میں سطح منتہیہ کی زیادتی سے اس کی حرارت زیادہ معلوم ہونے لگتی ہے' یا جس طرح سے (ادیبر کے اختبار میں) ڈالر ٹھنڈک سے زیادہ وزنی محسوس ہونے لگا تھا۔ لیکن یہ عضویاتی طریقہ ہے۔ اور جو چیز بڑی محسوس ہو گی وہ بہر حال شبکی تمثال ہو گی۔ اگر میں منسٹر برگ کا مطلب سمجھتا ہوں' تو یہ اس سے بالکل مختلف ہے' بڑائی عضلی احساس سے متعلق ہوتی ہے اور شبکی احساسات سے محض ائتلاف رکھتی ہے۔

کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ اس کا عام نتیجہ یہ ہے کہ ہم اپنی حرکات کو محض اپنی مفصلی سطحات پر محسوس کرتے ہیں اور ہمارے عضلی انقباضات شاید ہی کبھی اس قسم کے ادراک کا باعث ہوتے ہیں۔[۲]

میں جس نتیجے پر پہنچا ہوں وہ یہ ہے کہ عضلی حس کو پھر اسی ادنیٰ حیثیت پر آجانا چاہیے جس سے اس کو چارلس بیل نے اٹھایا تھا، اور اس کا نفسیات میں ادراک مکان کے اہم آلہ کی حیثیت سے ذکر نہ ہونا چاہیے جو اتنے عرصے سے ہوتا چلا آرہا ہے۔

قبل اس کے کہ یہ مطالعہ کریں کہ آنکھ کے ذریعے سے کس قدر مکان کا ادراک ہوتا ہے ہم کو اس امر پر غور کرنا چاہیے کہ نابینا کو مکان کا کس قدر علم ہوتا ہے اور ہم اس کے متعلق کیا معلوم کر سکتے ہیں۔ لیکن اس سے پہلے ہمیں گذشتہ صفحات کے نتائج پر ایک نظر ڈال لینی چاہیے۔ اور خود سے ایک بار پھر یہ سوال کرنا چاہیے کہ آیا باقاعدہ مکانی ادراکات کے لئے ان قوتوں کے علاوہ ذہنی قوتوں کی ضرورت ہوتی ہے جن کا اظہار معمولی عقلی اعمال میں ہوتا ہے۔ میرے نزدیک تو ظاہر ہے کہ اگر یہ فرض کر لیا جائے ابتدائی حسوں کے اندر مکانی جرم موجود ہوتا ہے، تو امتیاز ائتلاف جمع ضرب تقسیم ایک جنس تمثالات میں امتزاج یکساں چیزوں میں ایک کے بجائے دوسرے کو رکھنا، انتخابی تاکید اور غیر دلچسپ تفصیلات سے انتزاع ہم میں کل وہ مکانی ادراکات پیدا کرا دینے کے لئے کافی ہیں، جن کا ہم نے اب تک مطالعہ کیا ہے، اور ان کو کسی پر اسرار ذہنی کیمیا یا قوت ترکیب کے پیدا کر دینے کی ضرورت نہیں ہے جس سے وہ عناصر پیدا ہوں، جو اصل معطیات احساس میں مفقود ہیں۔ اس بات کو پوری طرح ذہن نشین کر لینا چاہیے کہ حقیقی مکان میں کوئی نشان کوئی بھول کوئی نقطۂ پرکار ایسا نہیں ہے،

---

[۱] ایضاً صفحہ ۴۹۶۔

[۲] ایضاً صفحہ ۴۹۷ گولڈشائیڈر کا خیال ہے کہ ہم کو عضلات سے مزاحمت کا بھی احساس نہیں ہوتا اس کا مدار بھی مفصلی سطحات پر ہے اور وزن کا احساس رباطات سے ہوتا ہے۔ ایضاً صفحہ ۵۱۴

جو ہمارے احساسات میں سے ایک نہ ہو، جس کا تجربہ یا تو براہ راست احضار کی صورت میں ہوا ہو۔ یا جس کی طرف دوسرے احساس نے ذہن منتقل کر دیا ہو جو اس کی علامت کے طور پر محسوس ہوتا ہے، بعض حسوں کو محض علامات قرار دینے اور بعض کو اصل حقائق تک بلند کرنے سے ہم اپنے ابتدائی ارتسامات کی سلوٹوں کو صاف کر دیتے ہیں، اور شئے پہلے بے ترتیب انبار تھی اس کو ایک ترتیب مجموعہ بنا دیتے ہیں۔ لیکن اس مرتب مجموعے اور اس پریشان انبار کے مافیہ میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔ دونوں قطعی طور پر حسی ہوتے ہیں۔

## اندھوں کو ادراک مکان کیونکر ہوتا ہے

نابینا جو حقیقی مکان تعمیر کرتا ہے، وہ سمکھے انسان کے مکان سے زیادہ تر اس باب میں مختلف ہوتا ہے، کہ اس میں ترکیب زیادہ عمل کرتی ہے، اور تحلیل کا عمل نسبتہً دبا ہوا رہتا ہے۔ سمکھے بچے کی آنکھیں کل کمرے کو ایک دم میں دیکھتی ہیں، اور اس میں امتیازی توجہ اشیا کو علٰحدہ علٰحدہ بصری طور پر تمیز کرنے سے پہلے پیدا ہونی چاہیے۔ اس کے برعکس نابینا بچے کو اپنے کمرے کی تمثال ان اجزا کو جنھیں وہ جستہ جستہ کر کے جاننا سیکھتا ہے، جوڑ کر قائم کرنی پڑے گی۔ اپنی آنکھوں سے ہم ایک ایسے منظر کو ایک نظر میں فوراً محسوس کر سکتے ہیں، جس کو نابینا ذرا اذرا سا کر کے شاید ہفتوں میں محسوس کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔ مگر جو مکان ہماری حد نظر سے متجاوز ہوتے ہیں، اس میں ہماری اور اس کی حالت بالکل ایک ہوتی ہے۔ ہم سمندر کا بحیثیت مجموعی ذہنی طور پر اس ارتسام کو جمع کر کے خیال کرتے ہیں، جو ہم کو کسی ایک لمحے میں سمندر سے ہوتا ہے۔ نیویارک اور سان فرانسسکو کے مابین جو فاصلہ ہے، اس کا یہ کہہ کر اندازہ کیا جاتا ہے کہ یہ اتنے دن کا سفر ہے۔ اور زمین سے سورج کے فاصلے کے متعلق یہ کہا جاتا ہے، کہ یہ زمین کے قطر سے اتنے گنا ہے وغیرہ اور اس سے بڑے فاصلوں کے متعلق کی تو ہم قطعاً کوئی بصری تمثال

رکھتے ہی نہیں، بلکہ صرف عددی علامات سے کام لیتے ہیں۔
لیکن اکثر اوقات علامت سے ہم کو ادراک کا جذبی اثر حاصل ہوجاتا ہے۔ اس قسم کی ترکیبیں جیسے مثلاً آسمان کی لامتناہی بلندی، سمندر کی بے پایاں وسعت تمثل کے بہت سے اندازوں کا خلاصہ ہیں اور ان سے عظیم الشان افق کا مفہوم متصور ہوتا ہے۔ یہی حال اندھوں کا معلوم ہوتا ہے۔ وہ ذہنی طور پر حرکت کرنے کی واضح حسی آزادی کو کئی گونہ کردیتے ہیں، اور ان کو وسیع تر آزادی کی حس ہوجاتی ہے۔ اس لئے نابینا اپنی افق کے شعور سے خالی کبھی نہیں ہوتے۔ وہ سفر سے لطف اندوز ہوتے ہیں، خصوصاً جب ان کے ساتھ ایسا رفیق بھی ہو، جو گذرنے والی چیزوں کو بیان بھی کرتا جاتا ہو۔ میدانوں میں وہ وسعت کو محسوس کرتے ہیں، اور گھاٹیوں میں وہ اپنے آپ گھرا ہوا محسوس کرتے ہیں۔ اور ایک اندھے نے مجھ سے بیان کیا کہ میرے خیال میں پہاڑی کی چوٹی پر جس قدر میں لطف اندوز ہوتا ہوں، اتنا بہت کم لوگ ہوسکتے ہوں گے۔ نابینا جب کسی مکان یا کمرے میں داخل ہوتا ہے، تو اس کو اپنی اور اپنے قدموں کی آواز سے جو ارتعاشات محسوس ہوتے ہیں، اس سے اس کی وسعت، اور کسی حد تک اس کی ترتیب کا احساس ہوجاتا ہے۔ یہاں پر وہ لمسی حس، جس کا صفحہ ۴۰ پر ذکر ہوچکا ہے مدد کرتی ہے، اور ممکن ہے لمسی حسیت کی اور اشکال بھی مدد کرتی ہوں، جن کا ہنوز علم نہیں ہوا۔ مسٹر ڈبلیو ہینکس لیوی مصنف (Blindness & the blind) اپنی ادراکی قوتوں کو اس طرح سے بیان کرتے ہیں۔

"گھر کے اندر رہوں یا گھر سے باہر کھلی فضا میں چلتا ہوں یا ٹھہرا ہوا ہوں، اگرچہ میں بالکل اندھا ہوں، مگر جب میں کسی چیز کے مقابل ہوتا ہوں، تو بتا سکتا ہوں، کہ آیا یہ لمبی ہے یا چھوٹی ہے، پتلی ہے یا موٹی ہے۔ میں اس کو بھی معلوم کرسکتا کہ آیا یہ ایک شے ہے، یا ایک مسلسل جنگلہ ہے، اور جنگلہ بھی شہتیروں کا ہے یا تاروں کا ہے۔ اکثر اوقات یہ بھی

بتا سکتا ہے کہ لکڑی کا جنگلہ ہے یا اینٹ یا پتھر کی دیوار ہے، یا گھنی جھاڑی ہے۔ عموماً میں ایسی چیزوں کو محسوس نہیں کر سکتا جو میرے کندھے سے بہت نیچے ہوتی ہیں، مگر بعض اوقات بہت پست چیزیں بھی محسوس ہو جاتی ہیں۔ اس کا مدار اشیا کی نوعیت یا فضا کی غیر معمولی حالت پر ہے۔ امواج ہوائی کا اس قوت سے کوئی تعلق نہیں ہو سکتا، کیونکہ ہوا کی حالت سے یہ قوت براہ راست متاثر نہیں ہوتی۔ حاسۂ سماعت کو اس سے کوئی تعلق نہیں۔ کیونکہ جب زمین پر گہری گہری برف پڑی ہوتی ہے، اس وقت چیزیں زیادہ واضح طور پر محسوس ہوتی ہیں اگرچہ پاؤں کی چاپ سنائی نہیں دیتی۔ مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا مجھے ادراک چہرے کی جلد میں سے ہوتا ہے، اور ارتسامات فوراً دماغ کی طرف منتقل ہو جاتے ہیں۔ میرے جسم میں صرف چہرے کو یہ قوت حاصل ہے۔ اس کی میں نے مناسب اختبارات کے ذریعے سے تحقیق کر لی ہے۔ کانوں کے بند کر لینے سے اس میں کوئی خلل واقع نہیں ہوتا، لیکن اگر میں اپنے چہرے کو موٹی نقاب سے ڈھک لوں، تو یہ بالکل ضائع ہو جاتی ہے۔ حواس خمسہ میں سے کسی حاسہ کو اس قوت کے وجود سے کوئی تعلق نہیں ہے، اور جن حالات کا میں اوپر تذکرہ کر چکا ہوں وہ مجھے اس غیر معلوم قوت کو ادراک وجہی کے نام سے موسوم کرنے پر آمادہ کرتے ہیں .... بازار میں سے گزرتے وقت میں مکانوں اور دوکانوں میں امتیاز کر سکتا ہوں، بلکہ دروازوں اور کھڑکیوں وغیرہ میں بھی تمیز کر سکتا ہوں اور یہ بھی بتا سکتا ہوں کہ آیا دروازے کھلے ہیں یا بند ہیں۔ جب کھڑکی مسلم شیشے کی بنی ہوتی ہے تو اس کا بہ نسبت اس حالت کے جب یہ شیشے کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں کی بنی ہوتی ہے معلوم کرنا دشوار ہوتا ہے۔ اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ شیشہ حس کے لیے یا کم از کم اس حس کے لیے، جو اس حاسہ سے خاص طور پر تعلق رکھتی ہیں غیر موصل ہے۔ جب چہرے سے نیچے کی چیزوں کا ادراک ہوتا ہے، تو ایسا معلوم ہوتا کہ حس شے سے چہرے کے بالائی حصے کی طرف

آڑے خط کی صورت میں آتی ہے۔ میں نے فارسٹ لین اسٹیفرڈ میں ایک دوست کے ساتھ ٹہلتے وقت ایک جنگلے کی طرف اشارہ کرکے بتایا تھا، جو سڑک اور کھیت کے مابین حد فاصل تھا کہ یہ جنگلا میرے کندھوں کی برابر اونچا نہیں ہے"۔ اس نے اس کی طرف دیکھا اور کہا نہیں یہ تمہارے کندھوں سے زیادہ بلند ہے۔ لیکن ہم نے آخرکار دونوں کو ناپا اور معلوم ہوا کہ وہ میرے کندھوں سے تین انچ نیچا ہے۔ جس وقت میں نے یہ بات کہی تھی، اس وقت میں جنگلے کے تہیتروں سے تقریباً چار فٹ کے فاصلے پر تھا۔ اس میں شک نہیں کہ اس مثال میں وجہی ادراک نظر سے زیادہ صحیح ثابت ہوا، جب احاطے کا نچلا حصہ اینٹوں کا اور بالائی حصہ لوہے کی سلاخوں کا ہوتا ہے تو اس وقت یہ بات معلوم ہو جاتی ہے، اور وہ خط جس پر دونوں ملتے ہیں آسانی سے محسوس ہو سکتا ہے۔ بلندیوں کی بے قاعدگیاں اور دیوار کے نکلے ہوئے اور دبے ہوئے حصے بھی محسوس ہو سکتے ہیں"۔

مسٹر لیوی کے نزدیک چہرے کے ذریعے سے دیکھنے کی یہ قوت کُہر سے کم ہو جاتی ہے مگر معمولی تاریکی سے کم نہیں ہوتی۔ ایک زمانے میں وہ یہ بتا سکتے تھے، کہ اس وقت مطلع ابر آلود ہے یا نہیں مگر اب ان میں سے یہ قوت زائل ہو گئی ہے، اور بعض ایسے نابینا اشخاص کا ان کو علم ہے جن میں اس وقت بھی یہ قوت موجود ہے، دخان کائی کے ان اثرات کے نتائج سے ایسا خیال ہوتا ہے کہ اس ادراک کا باعث حرارت کے وہ تغیرات ہو سکتے ہیں جو اشیا سے خارج ہوتی ہے، ایک نابینا صاحب مسٹر کلبر جو جنوبی بوسٹن میں پرکنس انسٹی ٹیوشن میں معلم ہیں، ان کی نسبت بیان کیا جاتا ہے، کہ ان میں یہ قوت غیر معمولی ہے، مگر ان کے چہرے کی نسبت یہ ثابت ہوا ہے کہ ان کی جلد میں حرارت و برودت کے امتیاز کی قابلیت معمولی اشخاص سے کچھ زیادہ نہیں ہے۔ خود وہ یہ فرض کرتے ہیں کہ ان کے کانوں کو اس قوت سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ مگر کانوں کو جب اس طرح بند کیا گیا کہ ان سے کسی قسم کا ادراک ممکن نہ رہا تو اس سے ثابت ہوا کہ ان کا پہلا خیال غلط تھا۔

بہت سے نابینا یہ کہتے ہیں کہ اس قوت سے کانوں کو بہت تعلق ہے۔
اس میں شک نہیں کہ ہماری نسبت نابینا اشخاص کی ذہنی زندگی میں آواز بہت اہم کام انجام دیتی ہے۔ سیر کرنے میں دور و نزدیک کی آوازوں کے تغیرات سے ان کو بہت دلچسپی ہوتی ہے۔ اور ان کے فاصلے کا اور اشیا کے ایک بعیدی مقام سے دوسرے بعیدی مقام میں متحرک ہونے کا تمثل بڑی حد تک اس پر مشتمل ہوتا ہے کہ ایک قسم کی آوازی کیفیت نقل مقام سے کس طرح سے متاثر ہوتی ہے۔ یہ بات یقینی ہے کہ نیم دائری نالی کے احساسات ہماری طرح نابینا اشخاص میں بھی بڑی حد تک نقاط پرکار اور بعید نقطوں کے فاصلے کی جہت کا تعین کرتے ہیں۔ ہم ان کی طرف اس قسم کے احساسات سے روانہ ہوتے ہیں، اور جتنی جہات ہوتی ہیں اتنے ہی مختلف احساس ہم کو ہوتے ہیں[1]۔

جس بات میں کسی قسم کی نظری دشواری پیش آتی ہے وہ روانہ ہونے کے بعد مکان میں جہت کی تطویل ہے۔ دس صفحے پہلے ہم نے بیان کیا تھا کہ جلد سے باہر استرداد کے ہونے سے یہ ضروری ہے کہ جلد کا متعلقہ حصہ اور اس سے بعد کا مکان کسی دوسری حسی سطح کے لئے ایک مشترکہ معروض ہونا چاہیے۔ ہم میں سے اکثر کے لئے آنکھیں اس قسم کی حسی سطح ہیں۔ نابینا کے لئے یہ صرف جلد کے دوسرے حصے ہو سکتے ہیں جن کے ساتھ کبھی حرکت شریک ہوتی ہے اور کبھی نہیں ہوتی۔ لیکن جسم کے کل حلقے کو محسوس مکان سے گھیرلے نے کے بعد ہاتھوں کا ادھر ادھر مارنا ختم

---

[1] ہم سکیے لوگ ایک شخص کے متعلق جو کچھ یادداشت رکھتے ہیں، وہ سب کی سب ایک خاص خارجی صورت کی طرف مرکوز ہوتی ہے، جو اس کی تمثال اس کی بلندی اس کے انداز رفتار کی بنی ہوئی ہوتی ہے۔ اندھوں میں یہ سبب یادداشتیں بھی بالکل ہی مختلف شئے سے متعلق ہوتی ہے، یعنے اس کے آواز کے لحن سے۔ (ڈیونا ساریو یو فلاسفی جلد ۲۵ صفحہ ۳۵۷)

ہو جاتا ہے۔ اور چلنے کی ہر حرکت سے اس حلقے کا وسیع ہونا ضروری ہے جس کی وجہ سے ان حرکات کو نیم دائری نالیوں کے احساسات سے جو ان کے ساتھ ہوتے ہیں، اور بڑی بعیدی اشیا کے دور دور کے حصوں سے (جیسے پلنگ یا جنگلہ ہیں) جن کو یہ اپنی گرفت میں لاتے ہیں، یہ فرض کیا جا سکتا ہے کہ مکان کا جو علم اس قدر متفرق تدریجی افعال سے ہوتا ہے اس میں ٹکڑے ٹکڑے ہونے کی خصوصیت ہمیشہ باقی رہے گی۔ کیونکہ خود ہم جنھیں نعمت بصارت حاصل ہے مکان کی نسبت ایسا خیال کرتے ہیں کہ یہ ایک نظر میں نہیں سما سکتا، اور اس کا مرکب اور کم و بیش ٹکڑوں میں تمثل کرنے پر مجبور رہیں (مثلاً یہاں سے سان فرانسسکو کا خیال کرو) یا پھر ہم اس کو علامتہً چھوٹے پیمانے پر تحویل کر لیتے ہیں، اور اس کو نقشے پر دیکھتے ہیں کہ اسی پیمانے پر دوسرے فاصلوں سے یہ کتنا بڑا معلوم ہوتا ہے جن کی مجموعی حالت سے ہم واقف ہوتے ہیں۔

بہت سے نابینا اشخاص سے دریافت کرنے کے بعد میں تو یہ خیال کرنے پر مائل ہوں کہ کم پیمانے کے خیالی نقشوں سے وہ اس قدر کام نہیں لیتے جس قدر کہ ہم لیتے ہیں۔ ممکن ہے اشیا کی بصری مقداروں کی انتہائی تغیر پذیری ہمارے لیے اس عادت کو زیادہ فطری بنا دیتی ہے، اور لمسی مقداروں کا مقرر ہونا ان کو اس سے دور رکھتا ہے۔ (ایک نابینا نوجوان جس کی آنکھوں پر ڈاکٹر فرینز نے عمل جراحی کیا تھا، جب اس کو لاکٹ کے اندر ایک تصویر دکھائی گئی، تو اس کو اس امر پر بے حد تعجب ہوا کہ چہرہ اس قدر مختصر پیمانے میں بھی تحویل کیا جا سکتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ اس سے پہلے مجھے تو یہ اسی قدر ناممکن معلوم ہوتا جس طرح سے تین پاؤ کے پیمانے میں ایک من کا رکھنا۔) جو کچھ بھی ہو بہرحال ہر نابینا شخص اپنے جسم سے باہر جو مکان ممتد محسوس کرتا ہے، اس کو وہ بالکل مسلسل محسوس ہوتا ہے۔ ان آغازوں اور انجاموں اور ان تمام نوٹ پیپروں کی یاد اس کے ذہن سے محو ہو جاتی ہے جن کے ذریعے سے یہ بنتا ہے۔ بالفاظ دیگر یہ اس مکانی عنصر کی ایک

جنسی تمثال معلوم ہوتی ہے، جو ان تمام تجربات میں مشترک ہوتی ہے اور جس میں سے ہر ایک کے غیر ضروری جزئیات حذف ہو جاتے ہیں، حقیقت یہ کہ اس مکان میں جہاں کہیں کوئی آغاز یا انجام واقع ہوگا وہ غیر ضروری ہوگا۔ ممکن ہے کہ ٹھیک اسی جگہ یہ پھر کبھی واقع نہ ہو، اس لئے توجہ اس کو بالکل نظر انداز کر دیتی ہے۔ نابینا کو اتنا طویل فاصلہ بھی جتنا کہ چند میل پیدل چلنے میں طے ہوتا ہے، یہ ضروری نہیں حرکتی افعال کا سلسلہ معلوم ہو۔ صرف اس جگہ جہاں کہ کوئی صریحی حرکتی دشواری پیش آتی ہے مثلاً جیسے زینے پر سے گذرنا یا کوئی دشوار موڑ یا راستے کاٹ جانا، اس جگہ ممیز حرکتی تمثال تصور کے اندر آتی ہے۔ اور سب جگہ مکان مسلسل معلوم ہوتا ہے، اور اس کے سب اجزا بھی ہم وجود معلوم ہو سکتے ہیں، اگرچہ ایک بہت ہی ذہین نابینا دوست نے مجھ سے ایک بار کہا تھا کہ اس قسم کے فاصلوں کا خیال کرنے میں سمکے کی نسبت نابینا کو بہت تکلیف و زحمت ہوتی ہے۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نابینا کے تصور میں تدریجی جمع و تعمیر زیادہ ہوتی ہے۔

خود ہمارا بصری تجسس ڈھیلے کی لاتعداد حرکات کے ذریعے سے جاری رہتا ہے لیکن ہمارے بصری تمثل کے آخری مکانی حلقے سے یہ سب محو ہو جاتے ہیں، یہ ایک دوسرے کے اثر کو مٹا چکے ہیں۔ حتیٰ کہ ہم اپنی توجہ کو دائیں اور بائیں جانب ایک ہی وقت میں تقسیم کر سکتے ہیں، اور مکان کی ان دونوں جہتوں کو ہم وجود خیال کر سکتے ہیں۔ کیا نابینا کے لمسی مکانی حلقے سے حرکتی وقفات کے محو ہو جانے میں اس سے کچھ زیادہ اشکال پیش آتے ہے۔ یقیناً نہیں۔ اور جو احساس حرکت پوری شدت کے ساتھ آخر تک باقی رہتا ہے، وہ عجیب قسم کا حرکتی احساس ہوتا ہے۔ ہم اور نابینا یکساں طور پر مکان کو فطری طور پر اپنے سامنے ممتد سمجھتے ہیں، اور اس کے اسباب اس قدر ظاہر ہیں کہ ان کے بیان کرنے کی حاجت نہیں۔ اگر ہم اپنے پیچھے کے مکان کا خیال کریں، تو ہم کو اصولاً ذہنی طور پر مڑنا ہوتا ہے، اور ایسا کرنے میں سامنے کا مکان محو ہو جاتا ہے۔ مگر اور

چیزوں کی طرح سے اس میں بھی، افراد میں بہت فرق ہوتا ہے۔ بعض لوگ ایک کمرے کا تمثل کرتے وقت اس چھیوں سطحات کا ایک وقت میں خیال کر سکتے ہیں۔ بعض کو ذہنی طور پر مڑنا پڑتا ہے، یا کم از کم کمرے کا چند تدریجی اور ایک دوسرے سے بالکل علیحدہ ذہنی افعال سے تمثل کرتے ہیں۔

سر ولیم ہملٹن اور ان کے بعد جے ایس مل نابینا کے مکانی ادراکات کے متعلق پلانٹر (جو اٹھارہویں صدی کے ایک فلسفی ہیں) کی رائے کا اقتباس کیا ہے۔ پلانٹر کہتا ہے۔

"ایک شخص کی جو پیدائشی نابینا تھا، حالت کا میں نے بغور مشاہدہ کیا ہے، اور اس مشاہدے سے میں اس نتیجے تک پہنچا ہوں کہ محض حاسۂ لمس امتداد و مکان کا ہمیں استحضار کرانے کے لئے بالکل ناکافی ہے ...... حقیقت یہ ہے کہ جو لوگ پیدائشی نابینا ہوتے ہیں، ان کے لئے زمانہ مکان کا کام دیتا ہے۔ وہ جب قربت اور فاصلے کا ذکر کرتے ہیں، تو اس کے معنے کم و بیش زمانے سے زیادہ نہیں ہوتے ........ وہ زمانہ جو ایک احساس سے دوسرے احساس تک پہنچنے کے لئے ضروری ہوتا ہے"۔

نابینا لوگوں کا چونکہ میں خود مشاہدہ کر چکا تھا اس لئے اس کو میں ایک عجیب و غریب رائے سے زیادہ شاید ہی کچھ وقعت دیتا، اور اس کو اس اعتقاد ہی کے ساتھ شمار کرتا کہ ابتداءً رنگ بغیر وسعت کے نظر آتے ہیں، مگر جب سے ایم سی ایچ ڈیونان کا لمسی و بصری مکان کے متعلق شہرۂ آفاق مضمون ۱۸۸۸ء کے ریویو فلاسفک میں شائع ہوا ہے، اس وقت سے میری رائے بدل گئی ہے۔ یہ صاحب تین نہایت ہی مستند شہادتوں کا اقتباس کرتے ہیں، جو ادرات اعمیٰ کے ملازم ہیں (جن میں سے مضمون کے پڑھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ایک خود نابینا ہے۔) جو یہ کہتے ہیں، کہ نابینا اشخاص صرف زمانے پر زندگی گذارتے ہیں۔ خود ایم ڈیونان تو اس پر پوری طرح سے یقین نہیں رکھتے، مگر ان کو اس پر اصرار ضرور ہے کہ نابینا اور بینا کے استحضار مکان میں مطلقاً کوئی شئے مشترک نہیں ہوتی، اور

ہم کو دھوکہ یہ ہوجاتا ہے کہ جو کچھ وہ مکان سے مراد لیتے ہیں، وہ بالکل ایسا ہی ہوتا ہے جو کچھ کہ ہم سمجھتے ہیں؛ اور یہ دھوکہ اس وجہ سے ہوتا ہے، کہ ان میں سے اکثر نیم اعمٰی ہوتے ہیں؛ اور وہ بظاہر نابینا ہونے کے باوجود بھی بصری اصطلاحات میں خیال کرتے ہیں؛ اور اس واقعے سے بھی کہ یہ سب کے سب ہماری طرح سے بصری اصطلاحات میں باتیں کرتے ہیں۔ لیکن ایم ڈیونان کے دلائل کا بغور مطالعہ کرنے پر یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ سب کے سب اس بے بنیاد منطقی مفروضہ پر قائم ہیں، کہ ہم کو اپنی آنکھوں سے جو ہندسی شکل کا ادراک ہوتا ہے اور نابینا کو جو اپنی انگلیوں سے ہوتا ہے، یا تو بعینہ یکساں ہوتا ہے، یا قطعاً مختلف ہوتا ہے۔ یہ اختلاف کے باوجود مشابہ نہیں ہوسکتے کیونکہ یہ سادہ تصور ہیں؛ اور اس قسم کے تصوروں کی یہ خصوصیت ہوتی ہے کہ یہ یا تو ذہن میں داخل ہوتے ہیں، یا قطعاً خارج ہوجاتے ہیں اس لئے جس شخص کو سادہ تصور ہوتا ہے، وہ کامل طور پر ہوتا ہے ...... پس چونکہ یہ تو ناممکن ہوتا ہے کہ نابینا کے تصورات اشکال زیر بحث کے بالکل ایسے ہی ہوں، جیسے کہ ہمارے ہوتے ہیں، لہذا یہ نتیجہ نکلتا ہے، کہ ان کے تصورات ہمارے تصورات سے بالکل مختلف ہوتے ہیں؛ اور ان کی ہمارے تصورات میں تحویل قطعاً ناممکن ہو۔ اس بنا پر ایم ڈیونان کو ایسے نابینا کے پانے میں ذرا دشواری نہیں ہوتی، جو منتشر روشنی کی ابتدائی حس رکھتا ہے، اور جو جب اس سے سوال کیا جاتا ہے، تو یہ جواب دیتا ہے، کہ روشنی میں کوئی وسعت نہیں ہوتی۔ مزید سوال کرنے پر یہ بھی معلوم ہوتا ہے، کہ وسعت نہ رکھنے کے محض یہی معنے نہیں ہیں، کہ یہ کسی خاص لمسی معروض پر محیط نہیں ہے؛ اور نہ ان کی حدود میں واقع ہے۔ پس (اگر بیان کی گنجائش کا لحاظ کیا جائے تو) نتیجہ خود ہمارے نظریہ کے بالکل مطابق ہوجاتا ہے۔ منتشر روشنی کی نسبتہً ساکن شبکی حس جو اس وقت متغیر نہ ہو، جب مختلف اشیا پر تجربہ کیا جائے وہ ظاہر ہے، کہ ایک بالکل علیحدہ شے رہے گی۔ اگر لفظ وسعت عادۃً لمسی وسعت کے ظاہر کرنے کے لئے استعمال کیا جائے، تو یہ حس

جس کے کسی قسم کے لمسی ہو تلف نہیں ہوتے، فطری طور پر بغیر وسعت کے ہوگی۔ مگر ساتھ ہی کل دوران میں یہ اس بارے میں لمسی حسوں کے مشابہ ہوگی، کہ اس میں بڑائی کا وصف ہوگا۔ اس میں شک نہیں کہ ان میں اور لمسی اوصاف نہ ہوں گے۔ جس طرح سے کہ لمسی معروض بڑائی کے علاوہ اور کوئی بصری کیفیت نہیں رکھتے۔ ہر قسم کی مماثلتیں حسیت کے حلقے میں پائی جاتی ہیں۔ شیریں اور نرم کو اکثر زبانوں میں اس قدر ہم معنی کیوں خیال کیا جاتا ہے، اور ان دونوں صفتوں کو اتنی بہت سی حسی اقسام کی اشیا پر کیوں استعمال کیا جاتا ہے۔ کرخت آوازیں بھاری بو میں سخت روشنیاں ٹھنڈے رنگ اس کی اور مثالیں ہیں۔ اس قسم کی مماثلتوں سے یہ نتیجہ بھی نہیں نکلتا، کہ جن حسوں کا باہم مقابلہ کیا جاتا ہے، ان کا مرکب ہونا اور ان کے بعض اجزا کا بعینہ ایک ہونا ضروری ہوتا ہے۔ باب۱۳ میں ہم بیان کر چکے ہیں کہ مشابہت و فرق کا تعلق ابتدائی قسم کا تعلق ہے، اور یہ ہر حالت میں مطلق عینیت اور مطلق اختلاف مافیہ کے مجموعے میں تحویل نہیں ہو سکتا۔ (دیکھو جلد اول صفحہ ۴۹۲-۴۹۳)۔

پس میں یہ نتیجہ نکالتا ہوں، کہ اگرچہ سرسری اعتبار سے تو نابینا کا مکان ہمارے مکان سے بہت مختلف ہوتا ہے، تاہم دونوں کے مابین ایک گہری مماثلت پائی جاتی ہے۔ اسی طرح بڑا اور چھوٹا دور اور نزدیک دونوں میں مماثل مافیہ شعور ہیں۔ لیکن نابینا کی اور ہماری بڑائی اور چھوٹائی کا پیمانہ بہت مختلف ہوتا ہے۔ مثلاً اس کو اس کا مطلق کوئی تصور نہیں ہو سکتا، کہ اشیا دور ہو کر کس طرح چھوٹی معلوم ہونے لگتی ہیں۔ کیونکہ وہ تو ان کے قد و قامت کو ہمیشہ ایک ہی خیال کرے گا، جو اس کو لمس سے محسوس ہوگا۔ اور دونوں امتدادوں میں کتنی ہی مماثلت کیوں نہ ہو، مگر ہم کو یہ توقع نہ کرنی چاہیے، کہ جب نابینا کو قدح وغیرہ کے ذریعے سے پہلی بار نظر آتا ہے، تو وہ اپنے جدید بصری معروضات کو ان کے معروف لمسی ناموں سے پہچان لے گا۔ مولی نکس نے لاک کو لکھا تھا۔

"فرض کرو کہ ایک شخص پیدائشی کور ہے، اور اب جوان ہے، اس کو لمس کے ذریعے سے مکعب اور کرے کے مابین امتیاز کرنا سکھایا گیا ہے ..... جب وہ ان دونوں کو چھوتا ہے، تو وہ بتا دیتا ہے کہ کونسا مکعب ہے، اور کونسا کرہ ہے۔ فرض کرو کہ مکعب اور کرہ دونوں میز پر رکھیں ہیں، اور نابینا کو نظر آنے لگا ہے۔ اس سے سوال کرو کہ آیا اپنی نظر کے ذریعے سے چھوئے بغیر اب وہ امتیاز کر سکتا ہے، کہ کونسا کرہ ہے اور کونسا مکعب ہے۔

فلسفے کے اندر یہ مولی نکس کے نام سے باقی ہے۔ مولی نکس اسس کا نفی میں جواب دیتا ہے، اور لاک کہتا ہے کہ[1]

"میں ان صاحب فکر حضرت سے متفق ہوں، جن کو میں اپنا دوست کہنے پر فخر کرتا ہوں، اور میری بھی یہ رائے ہے، کہ نابینا بینا ہونے کے بعد پہلی بار میں یہ نہ بتا سکے گا، کہ ان میں کونسا مکعب ہے اور کونسا کرہ ہے۔ اگرچہ لمس کے ذریعے وہ یقیناً صحت کے ساتھ بتا دے گا اور یقیناً ان کی شکلوں کے مرئی فرق کو بھی محسوس کرے گا۔

اس رائے کی اختبار سے بھی تائید ہوتی ہے۔ چیسلڈن کے واقعے سے لے کر اب تک جن مریضوں کے پیدائشی موتیا بند کا قدح کیا گیا ہے، وہ ابتداءً ان چیزوں کے نام لینے سے قاصر رہے ہیں، جو ان کے سامنے ہوتی ہیں چیسلڈن کے مریض نے بلّی کو پکڑ کر اور اس کو غور سے دیکھ کر کہا تھا "اچھا پوس اب کے میں تمھیں دیکھوں تو پہچان لوں گا"۔ اس میں شک نہیں ایک حد تک اس ناقابلیت کی یہ وجہ بھی ہوتی ہے کہ نئے تجربے پر ایک عام ذہنی پریشانی ہوتی ہے اور وہ حالات بھی ادراک کے لئے بہت ہی نامناسب ہوتے ہیں جو عدسہ کے فوراً ہی ضائع ہونے کی بنا پر پیدا ہوتے ہیں۔ یہ امر کہ شبکی اور لمسی حسوں کی داخلی نطرت کے مابین جو مماثلت ہے وہ محض امتدادیت سے زیادہ ہے وہ ان واقعات سے ثابت ہے جن میں

[1] ایسے کانسرننگ ہومن انڈرسٹینڈنگ کتاب ۲ باب ۹

مریض بہت ہی ذہین تھے جیسا کہ وہ نوجوان تھا جس کا ڈاکٹر فرینز نے قدح کیا تھا جس نے دائرے، مثلث اور مربع اشکال کے نام پہلی مرتبہ دیکھنے کے بعد ہی بتا دئے تھے[۱]۔

## بصری مکان

جب ہم بصری ادراک کی شرائط کی دقت کے ساتھ تحلیل کرتے ہیں، اس وقت وہ دشواریاں پیدا ہوتی ہیں، جن کی بنا پر نفسیاتی نیم ضمنیاتی ذہنی قوتوں کے فرض کرنے پر مجبور رہوتے ہیں۔ مگر مجھے یقین ہے کہ یہاں بھی باقاعدہ تحقیق و تفتیش سے وہی نتیجہ برآمد ہوگا، جو ان صورتوں میں برآمد ہو چکا ہے جن کا مطالعہ اس سے پہلے کیا گیا تھا۔ اس عنوان پر ہماری تلاش واقعات ختم ہو جائے گی، اور اگر اس سے وہ نتیجہ برآمد ہو، جس کی میں پیشین گوئی کرتا ہوں تو ہم نہایت عمدگی کے ساتھ آخر کے چند صفحات میں تاریخی اعتبار سے نقد و تبصرہ کر سکیں گے۔

اگر کسی عام آدمی سے یہ دریافت کیا جائے، کہ تم اشیا کو جس طرح سے کہ وہ ہیں، کس طرح دیکھتے ہو، تو وہ اس کے جواب میں محض آنکھیں کھول کر دیکھنے لگے گا۔ لیکن سائنس کے لئے یہ سادہ و معصوم جواب ایک عرصے سے ناممکن تھا۔ یہاں بصری شرائط میں جو کچھ ہم کو ادراک ہونا معلوم ہوتا ہے، اس میں مختلف پیچیدگیاں

---

۱۔ فلسفی معاملات ۱۸۷۰۔ ٹی کے ایبٹ کی کتاب نظر و لمس میں ان صورتوں کے متعلق اچھی بحث ہے۔ ظاہر ہے کہ ایجابی صورتیں سلبی کی نسبت زیادہ اہم ہیں۔ ایک کم عقل کاشتکار نیو ایم جس کے واقعے کو ڈاکٹر ڈیو فورساکن لوزان نے بیان کیا ہے اس کو ام نیوائل اور ایم ڈیونان بہت زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔ مگر مجھے اس سے صرف یہی محسوس ہوتا ہے کہ بعض لوگ نئے تجربات سے گھبرا جاتے ہیں، اور بعض ان سے بہت جلد مانوس ہو جاتے ہیں۔ یہ شخص یہ بھی نہیں بتا پایا کیا اس کا پہلا معروض نظر متحرک تھا یا ساکن۔ (صفحہ ۹)

اور بے قاعدگیاں ہیں، جن کی بنا پر فوراً سوالات پیدا ہوتے ہیں۔ اس وقت ہم ان روایتی معموں کے متعلق تو کچھ نہیں کہتے جن میں سے مثلاً بعض یہ ہیں کہ ہم کو الٹی شبکی تمثال سے سیدھا کیوں نظر آتا ہے، اور ہم کو دو آنکھوں سے دو چیزیں کیوں نظر نہیں آتیں۔ لونی تقابل اور دیگر ابہامات سے بھی قطع نظر کرتے ہیں، کیونکہ ان کا براہ راست مکان سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ یہ امر یقینی ہے کہ مختلف اوقات میں ایک ہی بصری تمثال سے بہت ہی مختلف جسامتوں اور مختلف شکلوں کی چیزیں نظر آتی ہیں، اور یہ بھی یقینی ہے کہ ایک ہی حرکت کے تناظری معنے بھی بہت کچھ متغیر ہوتے رہتے ہیں۔ اگر فعل ادراک کامل طور پر بلا دقت قابل فہم ہوتا، تو قد و قامت شکل و وضع کے متعلق ہر بین فیصلے کے لئے ایک خاص بصری تغیر کو اس کا سبب قرار دینا ممکن ہوتا۔ اور دونوں کے مابین تعلق اس قدر مستقل ہونا چاہئے تھا کہ اگر اسی قسم کی صورت یا تغیر پیدا ہوتی تو ہم ایک فیصلہ یا رائے قائم کر سکتے۔ لیکن اگر واقعات کا بہ نظر غائر مطالعہ کریں، تو ہم کو بہت جلد معلوم ہوگا کہ فیصلے اور شبکی تغیر یا فیصلے اور عضلی تغیر کے مابین اس قسم کا کوئی تعلق نہیں پایا جاتا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ فیصلہ شبکی عضلی و عقلی عوامل کی باہم ترکیب کا نتیجہ ہے اور ان میں سے کوئی ایک بھی باقی کو کبھی کبھی اس طرح سے مغلوب کر سکتا ہے کہ اس کے متعلق کسی قسم کا سادہ قانون بنانا بالکل ناممکن ہے۔

اگر ہم ڈیکارٹ کو چھوڑ دیں، تو اس موضوع کا حکمی مطالعہ برکلے سے شروع ہوا تھا اور وہ خاص ادراک جس کی اس نے اپنے جدید نظریۂ بصارت میں تحلیل کی تھی، فاصلے یا عمق کا تھا۔ اس نے آغاز طبیعیاتی مسلمہ سے کیا تھا کہ کسی نقطے کے فصل کے فرق سے اس نقطے کی شبکی تمثال میں فرق واقع نہیں ہو سکتا، کیونکہ فصل تو ایک خط ہوتا ہے جو سرے کے رخ سے آنکھ کی طرف مائل ہوتا ہے، اس کے صرف ایک نقطے کا بر دز آنکھ کے قعر میں ہوتا ہے، اور یہ نقطہ ہمیشہ یکساں رہتا ہے خواہ فصل کم ہو یا زیادہ۔ اس سے وہ یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ فصل بصری حس نہیں ہو سکتا، بلکہ ایک عقلی انتقال ہوتا ہے، جو رواج یا کسی اور غیر بصری تجربے سے ہوتا ہے۔ برکلے کے نزدیک یہ تجربہ لمسی تھا۔

اس نے اس موضوع پر جس قدر بحث کی تھی، وہ نہایت ہی مبہم تھی (اور یہ بات اس کے لئے کسی طرح سے باعث عار نہیں ہے، کیونکہ اس نے تو نئی زمین کو توڑا تھا) مگر چونکہ اس کو باوجود اس کے ابہام کے کل برطانوی نفسیاتیوں نے نہایت جوش و خروش کے ساتھ قبول کیا ہے، تو بہتر یہ معلوم ہوتا ہے، کہ بصارت پر گفتگو کا آغاز اس کے اس تصور کی تردید سے شروع کریں، کہ عمق کا ادراک خالص بصری احساس کی صورت میں نہیں ہوسکتا۔

## بعد ثالث

برکلے کے متبعین بہ یک آواز یہ فرض کرتے ہیں، کہ ابتداءً حجم کی کوئی بصری حس نہیں ہوسکتی۔ اگر یہ امتداد کی ہو بھی (جس کو وہ بس یونہی تسلیم کرنے پر آمادہ ہوتے ہیں) تو یہ صرف دو بُعدی ہوسکتی ہے، سہ بُعدی نہیں ہوسکتی۔ اس باب کے شروع میں ہم نے اس سے انکار کیا تھا اور واقعات کے ذریعے یہ نتیجہ نکالا تھا، کہ کل معروض حس پر حجم اور سہ البعادی ہوتے ہیں (دیکھو ص ۱۳۶)۔ یہ ناممکن ہے کہ پشت کے بل پہاڑی پر لیٹ کر نیلے خلا سے کل ساحت نظر کو پر کر کے اس کے متعلق حسی شعور کی کیفیت میں عمیق سے عمیق تر غوطے کھاتے جائیں، اور یہ محسوس نہ کریں، ایک غیر متعین مرتعش اور گھومنے والی گہرائی بھی اس کے اسی طرح سے اوصاف میں ہے، جس طرح سے کہ اس کی چوڑائی۔ ممکن ہے کہ مصنوعی طور پر ہم اس عمق کی حس کو بڑھا دیں۔ پہاڑ کی چوٹی پر سے اٹھو، اور بعیدی منظر کو دیکھو۔ اپنے اندر جہاں تک وضاحت سے ہوسکے بعید ترین افق کا تصور کرو اور پھر سر کو الٹ کر اسی طرف پھر دیکھو۔ تناظر میں حیرت انگیز اضافہ ہو جائے گا۔ انتہائی فاصلہ محسوس طور پر زیادہ معلوم ہوگا۔ اور جب تم سر اٹھاؤ گے تو تم فی الواقع افق کے خط کو پھر قریب آتے ہوئے محسوس کرو گے۔[۱]

---

[۱] عمق کی اس بڑھی ہوئی حس سے کونسا عضویاتی عمل متعلق ہے، اس کا پتہ چلانا دشوار ہے۔

واضح رہے کہ میں ابھی اس عمق یا فاصلے کی حقیقی گہرائی کے متعلق کچھ نہیں کہہ رہا ہوں۔ میں فی الحال صرف یہ ثابت کرنا چاہتا ہوں، کہ دوسرے دو بعدوں کے ساتھ اس کا وجود بھی فطری وقطعی ہے۔ ساحت نظر ہمیشہ ایک حجمی اکائی ہوتی ہے۔ اس کی مطلق حقیقی جسامت جو کچھ بھی فرض کی جائے، اس کی جسامتوں کے اضافی قد و قامت ایک دوسرے کے افعال ہوتے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ ایسا اکثر ہوتا ہے کہ عرض وطول کے احساسات کا مطلق پیمانہ عمق کا احساس ہوتا ہے۔ اگر ہم اپنا سر ہاتھ دھونے کے تسلے میں ڈال دیں تو تلی کے قریب ہونے کے احساس سے ہم کو یہ بھی محسوس ہوتا ہے، کہ اس کے ادھر ادھر کی گنجائش کم ہے۔ اگر اس کے

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ شبکیہ کے متاثرہ حصوں سے اس کو کوئی تعلق معلوم نہیں ہوتا۔ کیونکہ محض تصویر کے الٹ دینے سے (آئینوں منعکس منشوروں وغیرہ کے ذریعے سے) سر کے الٹے بغیر یہ پیدا ہوتا معلوم نہیں ہوتا۔ آنکھوں کی ہمدردانہ محوری گردش سے، جس سے دو شبکی تمثالوں کے بڑھے ہو، اختلاف تناظر بڑھ سکتا تھا، کچھ نہیں ہوتا (دیکھو جے میولر (Radder hung u. Tiefendimension) لیپزگ اکیڈمی طبع ۱۸۷۵ صفحہ ۱۲۴) کیونکہ یک چشم اشخاص کو بھی یہ اسی شدت سے ہوتا ہے، جیسا کہ دو آنکھوں والوں کو ہوتا ہے۔ میں اس کو پتلی کے کسی تغیر یا عضلات چشم کے کسی متحقق دباؤ سے جو جسم کے ساتھ ہمدردی کی بنا پر ہوتا ہو وابستہ نہیں پاتا۔ فاصلہ اس وقت اور بھی زیادہ محسوس ہوتا ہے، جب ہم سر کو پشت کی طرف ڈال دیتے ہیں، اور دیکھنے کی کوشش میں اپنے اعلیٰ کو منقبض کرتے ہیں، بہ نسبت اس کے کہ جب ہم آگے کی طرف جھکتے ہیں اور ادنیٰ کو منقبض کرتے ہیں۔ کمزور منشوری شیشوں کے ذریعے آنکھوں کو خفیف سا منحرف کرنے سے ایسا اثر پیدا نہیں ہوتا۔ مجھے اور ان سب کو جن سے میں نے اس مشاہدے کے دوہرانے کے لئے کہا تھا، نتیجہ اس قدر نمایاں معلوم ہوا، کہ میری سمجھ میں یہ بات نہیں آتی کہ ہیلم ہولٹز سا مشاہدہ کرنے والا جس نے الٹے سر کی نظر کا نہایت غور سے مشاہدہ کیا ہے، اس کو کیونکر

برعکس ہم پہاڑ کی چوٹی پر ہوں تو افق کا فصل ہماری رائے میں اپنے ساتھ اپنی نسبت سے کافی بلندی اور طول بھی رکھتا ہے، جو اس پہاڑی سلسلے میں ہوتا ہے، جو اس کی ہماری نظر کے سامنے حد بندی کرتے ہیں۔ مگر جیسا کہ اوپر کہہ چکے ہیں، فی الحال ہم مطلق جسامت کے مسئلے پر غور نہیں کرتے۔ اس پر بعد میں زیادہ مکمل بحث کریں گے۔ فی الحال ہم اپنی توجہ کو اس جانب مبذول رکھتے ہیں کہ ابعاد ثلاثہ کس طرح سے نظر آتے ہیں۔ اور ان کو ایک دوسرے کی نسبت سے قدر و قیمت کیونکر حاصل ہوتی ہے۔

ریڈ نے ذہن انسانی کی تحقیق کرتے وقت ایک فصل ہندسہ مرئیات پر بھی لکھی ہے، جس میں وہ یہ پتہ چلانے کی کوشش کرتا ہے کہ یک حسی لوگوں کی نسل کے ادراکات کیسے ہوں گے، اگر ان کے حواس کو صرف حاسۂ بصر تک محدود کر دیا جائے۔ اس کو برکلے سے اس باب میں اتفاق ہے، کہ صرف نظر سے بعد ثالث کا کوئی علم نہیں ہو سکتا، وہ از راہ ظرافت مختلف مہملات کا استنباط کرتا ہے، جو ان سے ان پر مادی مظاہر کی تفسیر میں سرزد ہوتے ہیں، جو ان کی آنکھوں کے سامنے ہوتے ہیں۔

مگر میری رائے اس کے برعکس یہ ہے، کہ ریڈ کے یک حسی لوگوں میں سے اگر کسی کو ہمارے جیسی عقلی قوتیں میسر ہو جائیں، تو وہ بھی بالکل اسی قسم کا خارجی دنیا کا تعقل قائم کرے گا[1] اگر اس کے ڈھیلے ساکن بھی ہوں، اور

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ نظر انداز کر گیا۔ (دیکھو اس کی کتاب (Phys Optik) صفحہ ۴۳۳، ۷۲۳، ۷۲۸، ۷۷۲) میں یہ خیال کئے بغیر نہیں رہ سکتا کہ جو شخص اس صورت میں عمق کی حس کے بڑھ جانے کی توجیہ کر سکتا ہے، وہ اس کے ساتھ ہی اس کی معمولی ساخت پر بھی بہت کچھ روشنی ڈالے گا۔

[1] ۔ فرد ریپس نوٹی سن (جولائی ۱۸۴۰ء) کے ۱۳۳ نمبر میں ایک استھونیا کی لڑکی کی تصویر کے ساتھ ایک مفصل بیان ہے۔ یہ ایورلاڈک کی ہے جس کی عمر اس وقت چودہ سال تھی، اور جو ہاتھ پاؤں کے بغیر پیدا ہوئی تھی۔ اس کے آخر میں یہ الفاظ ہیں،

ہماری طرح سے متحرک نہ ہوں تو اس سے اس کی تعلیم میں رکاوٹ تو واقع ہوگی، مگر یہ ناممکن نہ ہو جائے گی۔ کیونکہ ایک ہی شئے اپنی حرکات سے یکے بعد دیگرے شبکیہ کے مختلف حصوں پر محیط ہوگی۔ اس سے ساحت نظر کے پہلے دو بعدوں کی باہمی مساواتوں کا تعین ہو جائے گا۔ اور اپنے ادراک عمق کے مختلف مدارج کی علت کو متہیج کرکے یہ پہلے دوسرے اور تیسرے بعد میں مساوات کے مدارج قائم کر دے گا۔

سب سے پہلے تو شئے سے جو حسیں ہوتی ہیں۔ ان میں سے ایک کو اس کا حقیقی نمائندہ سمجھا جاتا ہے، اور ان اصول کے مطابق جو صفحہ ۸، ۱۷، ۹، ۱ میں بیان کر دئے گئے ہیں: ایک حس تو شئے موجود کو ناپتی ہے، اور پھر وہ شئے اور حسوں کی پیمائش کرتی ہے۔ شبکیہ کے حوالی کے حصے ایک ہی کی شئے تمثال پاکر مرکزی حصوں کے مساوی ہوتے ہیں۔ جس صورت میں شئے کا فاصلے یا سامنے میں کسی قسم کا تغیر نہیں ہوتا، اس میں تو کسی قسم کی صراحت کی ضرورت نہیں ہے۔ مگر فرض کرو کہ نسبتہً پیچیدہ مثال لیتے ہیں، کہ معروض ایک چھڑی ہے۔ جس کا ادراک پہلے تو طولاً ہوا تھا، اور پھر اپنے ایک سرے کے ارد گرد گھومے۔ فرض کرو کہ یہ ساکن سرا وہ ہے، جو آنکھ سے قریب ہے۔ اس حرکت میں چھڑی کی تمثال بتدریج چھوٹی ہوتی جائے گی۔ اس کا بعیدی سرا قریبی ساکن سرے سے بتدریج قریب آتا معلوم ہوگا۔ یہاں تک کہ قریبی سرا اس کو چھپا دے گا۔ اور پھر یہ دوسری سمت میں ظاہر ہوگا۔ اور آخرکار اس طرف یہ پھر اپنی اصلی لمبائی اختیار کر لے گی۔ فرض کرو کہ یہ حرکت معمولی تجربے کا جزو ہوتی ہے۔ ذہن غالباً اس کے

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ "اس کی ماں کے بیان کے مطابق اس کی عقل اسی تیزی سے پختہ ہوئی جس طرح سے اس کے بھائیوں اور بہنوں کی۔ خصوصاً وہ مرئی اشیا کے قدوقامت اور فاصلے کے متعلق بالکل صحیح رائے قائم کرتی تھی اگرچہ وہ ہاتھوں کے استعمال سے محروم تھی۔" (شوپنہائر (Weltals Wille) جلد ۲ صفحہ ۴۴)

اوپر اپنے معمولی انداز میں ردِعمل کرے گا (جو یہ ہے کہ یہ ان تمام معطیات کو یکساں کرلے گا، جن کا یکساں کرنا اس کے لئے ممکن ہے) اور اس کو ایک مستقل شئے کی حرکت خیال کرے گا۔ اور ایک متغیر شئے کے تغیرات خیال نہ کرے گا۔ اب اس کو تجربے کے دوران میں جو عمق کی حس ہوتی ہے، وہ دور کے سرے کی نسبت قریب کے سرے سے زیادہ مُہیج ہوتی ہے۔ مگر کس قدر عمق کی ہوتی ہے اس مقدار کی پیمائش کس شئے سے ہوتی ہے۔ جس وقت بعیدی سرا قریبی سرے سے چھپ جانے والا ہوتا ہے، اس وقت ان دونوں کے فصل کو کل چھڑی کے طول کے مساوی کیوں خیال کیا جاتا ہے۔ مگر اس طول کو تو پہلے ہی ایک خاص بصری حس کے عرض کے مساوی سمجھا جاتا ہے۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ بصری عمق کے احساس کی دی ہوئی مقداریں بصری عرض کے احساس کی مقررہ مقداروں کی علامات ہوجاتی ہیں۔ پس برکلے نے سچ کہا ہے کہ فصل کی پیمائش انتقال ذہن اور تجربے کا نتیجہ ہوتا ہے۔ مگر محض بصری تجربہ ہی اس کے پیدا کرنے کے لئے کافی ہے اور اس کا وہ غلطی سے انکار کرتا ہے۔

فرض کرو کہ وردی پریڈ کے موقع پر ایک کرنل اپنی رجمنٹ کے سامنے کھڑا ہے، اور فرض کرو کہ وہ سب سے درمیانی شخص کی طرف زاویہ قائمہ بناتا ہوا چلتا ہے۔ جوں جوں وہ بڑھتا ہے، اور لائن کی دونوں سمتوں پر نظر ڈالتا ہے، تو اس کی طرف تو کمتر اور اس کے پیچھے زیادہ تر دیکھا جاتا ہے، یہاں تک کہ جب وہ وسطی آدمی کے بالکل سامنے کھڑا ہوتا ہے، تو وہ سرے کے آدمی کو سب سے زیادہ دور محسوس کرتا ہے، جب لائن سے اس کی شبکیہ پر شکل سے کوئی تمثال بنتی ہے، اس وقت وہ سرے کے آدمی کو اپنے سے کتنی دور خیال کرے گا۔ بلاشبہ رجمنٹ کی نصف لمبائی کا جو کہ ابتداً ہوا تھا۔ مگر یہ لمبائی ایک لمحہ پہلے شبکی معروض تھی جو اس کی نظر کے سامنے ایک سمت میں پھیلا ہوا تھا۔ اب اس نے عمق کے شبکی احساس کو عرض کے شبکی احساس کے مساوی کرلیا ہے۔

اگر رجمنٹ حرکت کرتی اور کرنل ساکن رہتا تو نتیجہ یہی ہوتا۔ ان طریقوں سے ایسی مخلوق بھی جس کے صرف آنکھیں ہیں اس مکان کی جس میں کہ وہ آباد ہے، تینوں بعدوں کی پیمائش کرنے سے قاصر نہیں رہ سکتی۔ اور میرے نزدیک خود ہم اگرچہ فصل کو اکثر حرکی اصطلاحات میں محسوس کرتے ہیں (اور برکلے کہتا ہے، کہ ہم ہمیشہ لازماً اسی طرح سے کرتے ہیں) مگر ہم الیسا ہی نقشہ کی صورت میں بھی کرتے ہیں، اور اس طرح زیادہ فطری طور پر کرتے ہیں۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو تینوں بصری حجم ہم کو اس طرح سے یکساں و یک جنس محسوس نہ ہوتے، اور نہ داخلی طور پر متوافق محسوس ہوتے۔

پس ہم تسلیم کئے لیتے ہیں کہ فصل بھی بصارت کا ایسا ہی حقیقی مانیہ ہے جیسے کہ بلندی یا عرض ہے۔ مگر یہ سوال پھر پیدا ہوتا ہے کہ کیا ان میں سے کسی ایک کے متعلق قطعی طور پر یہ کہا جا سکتا ہے، کہ یہ بصری حس ہے۔ اب تک ہم اس سوال کا جواب اثبات میں دیتے آئے ہیں مگر اب ہم کو ایسی دشواریوں کا مقابلہ کرنا ہے جن سے کہ اب تک سابقہ نہ پڑا تھا۔

## ہیلم ہولٹز اور ریڈ کے نظریئے حسوں کے متعلق

**باب ۱۷** میں ہم کو معلوم ہو چکا ہے، کہ حس ذہنی تاثر ہوتا ہے، جو قطعہ حسی کے ہیجان پر فوراً ہوتا ہے۔ اس کا مقدمہ محض طبیعی اور غیر نفسی کڑیاں ہوتی ہیں جن میں حافظہ انتاج یا ائتلاف کا فعل حائل نہیں ہوتا۔ اسی وجہ سے اگر ہم یہ فرض کریں کہ آلات حس کے عصبی عمل اور شعوری تاثر کے مابین قدرۃً یکساں و غیر متغیر تعلق ہے یعنی ایک ہی عمل سے ہمیشہ ایک ہی حس ہونی چاہیے، اور اس کے برعکس وہ شئے جس کو حس کہتے ہیں متغیر ہوتی ہے، حالانکہ آلات حس کا عمل غیر متغیر ہو، تو اس کی وجہ غالباً یہ ہوگی کہ یہ درحقیقت حس نہیں ہوتی، بلکہ نسبتہً ایک اعلیٰ درجے کا ذہنی نتیجہ ہوتا ہے، جس کے تغیرات ان حوادث پر مبنی ہوتے ہیں جو اعلیٰ دماغی مرکزوں کے نظام میں ہوتے ہیں۔

اب دیکھو کہ ساحت نظر کی جسامت تینوں بعدوں میں بہت زیادہ متغیر ہوتی ہے۔ اور ہم کسی قطعیت کے ساتھ اس بصری قطعے کے عمل کو متعین نہیں کر سکتے، جس پر کہ یہ تغیر مبنی ہوتا ہے۔ ابھی ہم بتا چکے ہیں، کہ جہاں سر کو نیچے کی طرف موڑنے سے یہ بڑائی پیدا ہوتی ہے، وہاں اس قسم کا تعین کس قدر دشوار ہوتا ہے۔ عموماً عمق یا فصل کا زیادہ سے زیادہ احساس کل ساحت کی ظاہری مقدار کے تعین کی قیادت کرتا ہے، اور باقی دو بعد اس کے ساتھ چلتے ہیں۔ پہلی مثال کو پھر لیتے ہیں، میں سلفچی کے اندر کی بہت غور سے دیکھتا ہوں۔ جوں جوں میں اس کے قریب ہوتا جاتا ہوں، اسی نسبت سے اس کے جوانب کی وسعت سکڑتی جاتی ہے۔ اگر میں پہاڑ پر سے دیکھتا ہوں تو جو چیزیں نظر آتی ہیں ان کی بلندی اور ان کا عرض افق کی نسبت سے زیادہ معلوم ہوتا ہے۔ مگر جب ہم یہ سوال کرتے ہیں کہ آنکھ میں کون سے تغیرات ہوتے ہیں، جن سے اس امر کا تعین ہوتا ہے، کہ یہ عمق یا فصل کا احساس کس قدر بڑا ہوگا (جو اس میں شک نہیں کہ ایک واحد وسعت کے طور پر محسوس ہوتا ہے) تو ہم ان میں سے کسی ایک کو قطعی طور پر اس کا باقاعدہ متلازم نہیں بتا سکتے۔ انعطاف تطابق دوگونہ اور مختلف تمثالات اشلہ منظری تغیر سے انحرافات کے فرق جو اس وقت ہوتے ہیں جب ہم اپنے سر کو حرکت دیتے ہیں، رنگ کا مدھم ہونا خط و خال کا ہلکا ہونا معلوم و موسوم اشیا کی شبکی تمثال کا چھوٹا ہونا، یہ سب ایسے اعمال ہیں، جن کو بعید و قریب کے ادراک سے کچھ نہ کچھ تعلق ہے۔ لیکن ان میں سے ہر ایک یا کسی ایک کا اس قسم کے ادراک کے تعین میں، جو کچھ اثر ہوتا ہے دوسرے وقت معروض میں کسی دوسری حسی کیفیت کے موجود ہونے کی بنا پر ہم اس کے مختلف فاصلے اور مختلف شکل و صورت کے ہونے کی رائے قائم کر سکتے ہیں۔ اگر دفتی کے چہرے کے اندر کے حصے کو بھی ایسا ہی رنگیں جیسا کہ باہر کے حصے کو رنگتے ہیں اور اس کی طرف ایک آنکھ سے دیکھیں تو اس میں تطابق اور تغیر زاویے کے احساسات تو ہوں گے، مگر ہم اس کو کھوکھلا محسوس کرنے سے قاصر رہیں گے۔ ہمارا اس امر کا ذہنی علم کہ

انسانی چہرے محدب ہوتے ہیں، ہم پر غالب آجاتا ہے اور ہم ناک کو رخسار کی نسبت اپنے سے قریب محسوس کرتے حالانکہ یہ دور ہوتی ہے۔

قرب و بعد دیگر عضوی علامات بھی اسی قسم کے اعتبارات سے (جن کے متعلق ہم جلد ہی تفصیلی بحث کریں گے) اسی طرح متغیر المعنی ثابت کی جا سکتی ہیں۔ جب کبھی ذیلی حالات اس امر کے قوی عقلی یقین کے موئید ہوتے ہیں کہ جو شئے نظر کے سامنے ہے، وہ غیر اغلب ہے تو ان کی تمام قدر و قیمت زائل ہو جاتی ہے یعنی ان سے نہ تو یہ پتہ چلتا ہے کہ ہم کو کس شئے کا ادراک ہوگا اور نہ اس کا کہ کہاں ہوگا۔

اب یہ سوال فوراً پیدا ہوتا ہے، کیا آنکھ کے ان اعمال کے احساسات اس قدر آسانی کے ساتھ عقلی اشارے سے باطل و مخالف ہو جاتے ہیں، ان سے کسی بلا واسطہ فاصلے کی حسیں ہوتی ہیں۔ کیا ہم کو یہ فرض نہ کر لینا چاہئے کہ فاصلہ جو ہم کو ان کے باوصف بھی نظر آتا ہے گذشتہ تجربات کا نتیجہ، ہوتا ہے اور یہ کہ جو فاصلے ان کے ذریعے سے نظر آتے ہیں، وہ بھی اسی قسم کے نتائج ہوتے ہیں۔ کیا ہم کو بلا تامل یہ نہ کہنا چاہئے کہ فاصلہ شعور کا حسی نہیں بلکہ عقلی مافیہ ہے، اور آنکھ کے ان احساسات میں سے ہر ایک اس مافیہ کے تہیج کرنے کے لئے محض اشارے کا کام دیتا ہے۔ اور ہماری عقل کی ساخت کچھ ایسی ہے کہ بعض اوقات یہ ایک اشارے کی طرف زیادہ آسانی کے ساتھ متوجہ ہو جاتی ہے اور بعض اوقات دوسرے اشارے کی طرف۔

عرصہ ہوا کہ ریڈ نے کہا تھا۔

"اس کو ایک عام اصول سمجھنا چاہئے، کہ جو چیزیں رواج و عادت سے پیدا ہوتی ہیں وہ ترک اور مخالف رواج سے ختم و متغیر بھی ہو سکتی ہیں۔ دوسری طرف ایک قوی استدلال یہ ہے کہ جب کوئی اثر یا نتیجہ کسی عادت یا رواج کی بنا پر نہیں ہوتا، بلکہ فطری ساخت کی بنا پر ہوتا ہے تو مخالف رواج سے اس میں نہ تو تغیر ہوتا ہے، اور نہ ضعف واقع ہوتا ہے۔"

اس کو زیادہ اختصار کے ساتھ اس طرح سے کہہ سکتے ہیں کہ جن

چیزوں کو ہم بتدریج بھولنا سیکھ سکتے ہیں، ان کو غالباً ہم نے کبھی سیکھا تھا صرف وہ چیزیں جبلی ہوتی جن کو ہم کبھی فراموش و ترک نہیں کر سکتے۔

یہی ہیلم ہولٹز کی رائے معلوم ہوتی ہے کیونکہ وہ جلی الفاظ میں ریڈ کے اصول کی تائید و توثیق کرتے ہوئے کہتا ہے کہ

"ہمارے ادراک میں کوئی حسی عنصر ایسا نہیں ہوا جس کو اختباری نوعیت کے اسباب سے مغلوب و منقلب کیا جا سکتا ہو۔ جو شئے تجربی اشاروں سے مغلوب ہو سکتی وہ خود تجربہ اور رواج کا نتیجہ ہوتی ہے۔ اگر ہم اس اصول پر کاربند ہوں تو یہ ظاہر ہو گا کہ صرف کیفیات حسی ہو سکتی ہیں، مگر تقریباً تمام مکانی اوصاف عادت و تجربے کے نتائج ہیں"[1]

ہیلم ہولٹز کی اس عبارت نے افسوسناک شہرت حاصل کر لی ہے۔ متعلم ذرا اس کے بالکل واضح معنی پر تو غور کرے۔ وہ ان اسباب کی بنا پر جو ہمارے پیش نظر ہیں، صرف یہی نہیں کہ فاصلے کے بصری حس ہونے سے انکار کرتا ہے، اور کرے گا، بلکہ اسی طریق تنقید سے قامت شکل وجہت کے فیصلوں پر بھی وسعت دے کر اور کسی ایک شکلی یا عضلی عمل کو غیر منفک طور پر ان میں سے کسی ایک کے ساتھ وابستہ نہ دیکھ کر، یہاں تک مبالغہ کرتا ہے کہ یہ کہنے لگتا ہے کہ مکان کے کل بصری ادراکات کی اصل عقلی ہے، اور ان کا مافیہ ایسا ہے جس کی بصری حسیت کی کسی شق سے توجیہ نہیں ہو سکتی۔[2]

---

[1] - فزیولاجکل آپٹک صفحہ ۴۳۸ ہیلم ہولٹز نے جن صفات کو مستثنےٰ کیا ہے وہ صحیح نہیں ہے روشنی اور رنگ کے متعلق ہماری آرا کے اندر اسی قدر اختلاف ہوتا ہے جس قدر کہ قد و قامت شکل و صورت اور مقام کے بارے میں اور استدلال کی یکسانی اس بات کی طالب ہے کہ ان کو عقلی نتائج قرار دیا جائے اور حسیں نہ کہا جائے۔ دوسرے مقامات پر وہ رنگ سے اس طرح سے بحث کرتا ہے جیسے کہ یہ عقلی نتیجہ ہو۔

[2] - اس جگہ اس امر پر غور کرنا غیر ضروری ہے کہ ہیلم ہولٹز کی مکان کے محسوس کرانے والے عقلی عمل کی نوعیت کے متعلق کیا رائے ہوگی)۔ وہ مذبذب ہے۔ آگے چل کر معلوم ہوگا کہ

چونکہ ونٹ اور دیگر ارباب فکر بھی ہیلم ہولٹز کے ساتھ اس بارے میں متفق ہیں، اور چونکہ ان کے نتائج اس تمام حسیت کے منافی ہیں، جس کی میں اب تک تعلیم دیتا رہا ہوں، اس لئے ظاہر ہے کہ یہ فریضہ میرا ہے، کہ اپنے نظریئے کی اس نئے حملے سے مدافعت کروں، مگر چونکہ ادراک مکان کے اس باب میں پہلے ہی سے تفصیلات بہت زیادہ ہیں، اس لئے میں ان کے عام اصول کی تردید کو دوسرے باب پر چھوڑتا ہوں، یہاں صرف یہ فرض کئے لیتا ہوں کہ یہ ناقابل قبول ہے۔ اس میں شک نہیں کہ اس انداز سے ایک طرح کی گستاخی برستی ہے، لیکن اگر متعلم چند صفحات کے لئے میرے ساتھ اور صبر کرے گا، تو مجھے امید ہے کہ میں اس کی تشفی کر سکوں گا۔ فی الحال میں وثوق کے ساتھ اس بات کا دعویٰ کرتا ہوں، کہ ایک ہی خارجی اشیا فی الحقیقت اس اعتبار سے مختلف معلوم ہونے لگتی ہیں کہ ہمارا دماغ ان پر ایک طرح سے ردعمل کرتا ہے، یا دوسری طرح سے جس کی وجہ سے ہم کو شئے ایک قسم کی نظر آتی ہے یا دوسری قسم کی۔ یہ بات اس قدر سچی ہے کہ اسٹمف کی طرح سے اگر کوئی چاہے تو ہیلم ہولٹز کے نظریے کو الٹ سکتا ہے۔ ”اگر تجربہ ان کی ہیئت اس طرح تبدیل نہ کر سکے، تو ہمارے حسی ادراکات کا کیا ہوگا؟“ اسٹمف اس پر یہ بھی اضافہ کرتا ہے، کہ تمام وہ غلط ادراکات جو اعضا کی خصوصیات کی بنا پر ہوتے ہیں ان کی تمثل سے جس کی تجربہ رہبری کرتا ہے صحت ہو جاتی ہے۔

پس اگر بصری ادراک مکان کے واقعات میں (جن پر اب ہم ذرا زیادہ تفصیل کے ساتھ بحث کریں گے) ہم کو ایسی مثالیں ملیں جن میں آنکھ کے بعینہ یکساں عضوی اعمال سے مختلف اوقات میں مختلف ذیلی حالات کی بنا پر مختلف ادراکات ہوں، جن سے ہمارے تمثل میں مختلف قسم کے خارجی واقعات آتے ہوں، تو ہم کو ہیلم ہولٹز اور ونٹ کے گروہ کی طرح سے یہ نتیجہ نہیں نکال لینا چاہیے، کہ محض آنکھ کا عضوی عمل ذیلی حالات کے بغیر کسی قسم کی

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ وہ کس طرح سے مذبذب ہے۔

مکانی حس کا باعث ہونے کے ناقابل ہے۔ بلکہ ہم کو یہ تلاش کرنا چاہیے کس طرح سے حالات نے مکانی حس میں اس قسم کی تبدیلی پیدا کر دی ہو گی، جو اگر یہ نہ ہوتے تو اپنے قدرتی انداز میں محسوس ہوتی۔ اور میں یہ پہلے ہی سے کہے دیتا ہوں کہ جس شئے سے یہ تغیر واقع ہوتا ہے، وہ ائتلاف کے علاوہ اور کچھ ثابت ہو گی۔ یعنی ان بصری معروضات کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے، جو فی الواقع موجود نہیں ہوتے، بلکہ جن کو ذیلی حالات سے حس کی نسبت زیادہ عادتی ربط ہوتا ہے، حس کو یہ خارج کرتے ہیں، کیونکہ ان کا تمثل اس وقت نیم وہمی طور پر ہوتا ہے۔ مگر "قبل اس کے کہ یہ نتیجہ مرتب ہو مناسب، یہ معلوم ہوتا ہے کہ بصری ادراک مکان کے اہم ترین واقعات پر ان عضوی شرائط کے ساتھ، جن پر کہ یہ مبنی ہوتی ہیں، تبصرہ کر لیا جائے" ناظرین میں سے جو جرمن بصریات سے واقف ہیں، وہ معاف کریں کیونکہ آیندہ فصل میں ایسی بحث آرہی ہے جس سے کہ وہ واقف ہیں لہ

لہ۔ اس نئے موضوع گفتگو کا آغاز کرنے سے پہلے یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس مسئلے کو ہمیشہ کے لئے داخل دفتر کر دیا جائے کہ وہ عضویاتی عمل کونسا ہے جو فاصلے کے احساس کے ازمنہ ہوتا ہے۔ چونکہ یہ یک چشم لوگوں کو یہ ہوتا ہے، اور یہ لوگ دونوں آنکھوں والوں سے صرف اس کے مدارج کے اندازے میں کم ہوتے ہیں، اس لئے اس کو محض دوگونہ اور مختلف تمثالات سے کوئی تعلق نہیں ہو سکتا، جو دو چشمی اختلاف منظر سے پیدا ہوتا ہے۔ چونکہ وہ لوگ جو آنکھیں بند کر کے ایک تمثال مابعد کی طرف دیکھتے ہیں، عموماً اس کو انعطاف کے تغیر سے قریب آتا یا پیچھے ہٹتا ہوا نہیں دیکھتے اس لئے یہ محض احساس انعطاف سے نہیں بنتا۔ اسی وجہ سے یہ احساس تطابق کا بھی عین معلوم نہیں ہوتا۔ ظاہری اختلاف فطری حرکت کے فرق جو قریب و بعید کی اشیا میں اس وقت ہوتے ہیں جب ہم اپنے سر کو حرکت دیتے ہیں، ان پر فاصلے کی حس مبنی نہیں ہو سکتی، کیونکہ اس قسم کے فرق ہم نہایت آسانی کے ساتھ اختیاراً (ایک پائین کے خلاف مرئی نقطوں کی حرکات ہیں) تناظر کا کسی قسم کا دھوکہ پیدا کئے بغیر پیدا کر سکتے ہیں۔ یہ بات بھی بالکل ظاہر ہے کہ مرئی ہلکا پن دھندلا پن اور چھوٹا پن بذات خود مرئی فاصلے کا احساس

اس طویل اور تھکا دینے والی بحث کو ہم ایک نہایت ہی اہم واقعے سے شروع کرتے ہیں۔ علمائے عضویات عرصے سے ایک ایسے سادہ قانون کی تلاش میں ہیں، جس سے اشیاء کی مرئی جہت و فاصلے کو ان شبکی ارتسامات کے ساتھ مربوط کریں، جو ان سے پیدا ہوتے ہیں اس کے متعلق دو نظریے ہیں، ایک تو نظریہ نقاط عین اور دوسرا نظریہ اظلال یہ دونوں ایک دوسرے کے منافی ہیں، اور ان میں سے ایک بعض حدود سے متجاوز ہو کر واقعات کے بھی خلاف ہو جاتا ہے۔

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ نہیں ہے، اگرچہ یہ معروف چیزوں کی صورت میں کتنا ہی اس کی علامات کے طور پر کام دیں۔

چونکہ ایک لمحہ کے ساحت نظر سے ایک خاص انتہائی فاصلے کی قیمت منسوب کی جاتی ہے، اب وہ جو کچھ بھی ہو، تو وہ احساسات جو مذکورہ اعمال کے ہمراہ ہوتے ہیں، اس انتہائی عمق میں فاصلے کے مدارج کی مقامی علامات بن جاتے ہیں، وہ ہماری اس تقسیم اور پیمائش میں مدد کرتے ہیں۔ مگر خود یہ ایک اکائی کے طور پر محسوس ہوتا ہے، ایک مکمل فاصلے کی قیمت کے طور پر، اور یہ کل ساحت نظر کی وسعت کو متعین کرتا ہے، جو ایک خاص حجم کی گہرائی معلوم ہونے لگتی ہے، یہ سوال پھر بھی باقی رہتا ہے کہ وہ کون عصبی عمل ہے جو اس فاصلے کی قدر کی حس کے اندر مضمر ہوتا ہے۔

ہیرنگ جس نے اس کے مدارج کی بعض خلقی فاصلے کی قدروں کے تعامل کے ذریعے سے توجیہ کی کوشش کی ہے، جو شبکتیں کے ہر نقطے سے متعلق ہوتی ہیں، اس امر کے تسلیم کر لینے پر آمادہ معلوم ہوتا ہے، کہ مکانی حجم کی مطلق میزان جس کے اندر خلقی طور پر مقررہ اضافی فاصلے ظاہر ہوں گے، مقررہ نہیں بلکہ اس کا تعین ہر بار تجربے سے ہوتا ہے، اور تجربہ وسیع ترین معنی میں مراد ہے۔ (Beitrage) صفحہ ۳۴۴) جس شئے کو وہ اس مقامی حجم کا نقطۂ اصلی کہتا ہے، وہ ایسا نقطہ ہوتی ہے جس کی طرف آنی طور پر متوجہ ہوتے ہیں۔ کل حجم کی مطلق میزان کا انحصار اس مطلق فاصلے پر ہوتا ہے جس پر دیکھنے والے کے جسم سے اس نقطے کے ہونے کا اندازہ کیا جاتا ہے۔ نقطہ اصلی کے تغیر مقام سے مرئی مکان کے داخلی علائق کسی طرح سے

# نظریۂ نقاط عینی

اس نظریے کا آغاز اس حقیقت سے ہوتا ہے، کہ دونوں شبکیوں پر جو ارتسام اوپر کے نصف حصے پر ہوتا ہے، اس سے شئے افق سے نیچے نظر آتی ہے، اور جو نیچے کے نصف پر ہوتا ہے، اس سے افق سے اوپر نظر آتی ہے۔ اور جو ارتسام داہنے نصف پر

بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ۔ متغیر نہیں ہوتے۔ یہ مکان مجموعی طور پر ایک مقررہ اکائی ہوتی ہے، جو دیکھنے والے کی ذات کے ساتھ متغیر ہوتی ہے۔" صفحہ ۳۴۵ لیکن ہیرنگ اس امر کے متعین کرنے کی کوشش نہیں کرتا ہے کہ خود نقطۂ اصلی کی مقامیت تجربے کے علاوہ یعنی اعلیٰ دماغی اور عقلی اعمال کے سوا جن میں حافظہ بھی ہوتا ہے کس شئے پر مشتمل ہوتی ہے۔
اسٹومپف جو ایک حسی مصنف ہے، اور جس نے اس مسئلے کی مشکلات کو سب سے اچھی طرح سے سمجھا ہے، یہ خیال رکھتا ہے، کہ فاصلے کی ابتدائی حس ایک قریبی طبیعی مقدم رکھتی ہے، جو یا تو عضوی تغیر کی صورت میں ہوتا ہے جو عمل تطابق کے ہمراہ ہوتا ہے، یا عصب بصری کی مخصوص توانائی سے براہ راست حاصل ہوتا ہے۔" لیکن ہیرنگ کے برخلاف اس کا خیال یہ ہے کہ جس نقطے کی طرف نظر جمی ہوئی ہوتی ہے، اس کا مطلق فاصلہ اس طرح سے ابتدائی قریبی اور عضویاتی طور پر پہلے سے محسوس ہوتا ہے نہ کہ اس نقطے سے دوسری چیزوں کا اضافی فاصلہ اس کے خیال میں یہ دراصل اس کے ہم سطح معلوم ہوتی ہیں۔ لیکن آیا اس سطح کا فاصلہ ہماری ابتدائی شخصیت ہونے کے اعتبار سے ایک غیر متغیر شئے ہے یا اس میں تغیر ہو سکتے ہیں، اس کا (اگر میں اس کا مطلب ٹھیک طور پر سمجھتا ہوں) وہ قطعی طور پر فیصلہ نہیں کرتا بلکہ کسی حد تک پہلے خیال کی طرف مائل ہے۔ پس ہیرنگ کی طرح سے اس کے نزدیک بھی ائتلاف کے بلند تر دماغی اعمال جو تجربے کے ذیل میں آتے ہیں، وہ ان فاصلے کے ادراکات کے پورے نصف حصے کے ذمے دار ہوتے ہیں، جو ہم کو کسی وقت میں ہو سکتے ہیں۔
ہیرنگ اور اسٹومپف کے نظریوں کو انگریزی قارئین کے لئے مسٹر سلے نے بیان

ہوتا ہے' اس سے بائیں جانب اور جو بائیں نصف پر ہوتا ہے' اس سے بائیں نصف پر ہوتا ہے' اس سے داہنی جانب نظر آتی ہے۔ اس طرح سے







شکل نمبر ۵۴

ایک شبکیہ کا ہر ربع بہ حیثیت مجموعی دوسری شبکیہ کے مشابہ ربع کے مطابق ہوتا ہے۔ اور دو مشابہ ربعوں یعنی' ال اور ان میں اگر مطابقت کو پوری طرح پر طول دیا جائے' ہندسی اعتبار سے ایسے مشابہ نقاط ہونے چاہئیں'

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ کیا ہے (مائنڈ جلد ۳ صفحہ ۱۶۲ تا ۱۷۶) مسٹر ایبٹ نے اپنی کتاب نظر و لمس (صفحہ ۹۶ تا ۹۸) میں ایک نظریہ بیان کیا ہے' جو میرے فہم سے اس قدر بالاتر ہے کہ میں اس کا صرف حوالہ دے سکتا ہوں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ فاصلے کو شبکی حس کا مقررہ فعل قرار دیتا ہے' جو ماسکی تطابق سے متغیر ہوتی ہے۔ ان تین مصنفوں کے علاوہ سوائے ہیم کے میرے علم میں اور کسی نے فاصلے کو ایک قریبی حس قرار دینے کی کوشش نہیں کی۔ اور ان کے یہاں ہمارے مکمل فاصلے کے احکام میں اس کا براہِ راست حسی جزو نسبتہً بہت ہی تھوڑا رہ جاتا ہے۔

پروفیسر لپس نے اپنی غیر معمولی طور پر عمدہ کتاب (poychölogisch studien) (صفحہ ۶۹) میں ایسا استدلال کیا ہے جیسا کہ فیریر نے اپنے تبصرہ برکلے میں (Philosophical Remains) جلد ۲ صفحہ ۳۳۰) میں کیا تھا' اور یہ کہا ہے کہ منطقی طور پر یہ امر ناممکن ہے کہ ہم آنکھ سے نظر کے ذریعہ سے کسی شئے کے فاصلے کا ادراک کر سکیں۔ کیونکہ دیکھا ہوا فاصلہ صرف دیکھے ہوئے سروں کے مابین ہو سکتا ہے'

جن کو اگر ایک ہی وقت میں ایک شئے کی روشنی سے مرتسم کیا جائے تو دونوں آنکھوں کو وہ شئے ایک ہی جہت میں نظر آئے۔ اختبار سے اس خیال کی تصدیق ہوتی ہے، اگر ہم آنکھوں کو متوازی کرکے تاروں بھرے آسمان کی طرف دیکھیں، تو تمام ستارے ایک نظر آئیں۔ قوانین مناظر سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ان حالات میں روشنی کی کرنیں جو ہر ستارے سے آئیں گی وہ ضرور ہے کہ دونوں شبکیوں کے ایسے نقطوں پر پڑتی ہوں، جو ہندسی اعتبار سے

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ اور آنکھ سے فاصلے کی صورت میں ایک سرا خود آنکھ ہوتی ہے دکھائی نہیں دیتی۔ یہی حال دو ایسے نقطوں کے فاصلے کا ہوتا ہے جو ایک دوسرے کے پیچھے ہوتے ہیں، قریب کا نقطہ دور کے نقطے کو چھپا دیتا ہے، اور ان کے درمیان کوئی مکان نظر نہیں آتا۔ دو چیزوں کے درمیان جو جگہ ہوتی ہے اس کے دیکھنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ دونوں ایک دوسرے کے برابر معلوم ہوں، پھر زیر بحث مکان مرئی ہوگا۔ اس کے علاوہ اور کسی صورت میں یہ نظر نہیں آسکتا۔ نتیجہ یہ ہے کہ اشیا صحیح طور پر صرف ایک سطح میں نظر آسکتی ہیں، اور بعد ثالث کے متعلق ہمارا علم تعقلی ہے نہ کہ حسی یا بصری طور پر وجدانی۔

لیکن دنیا میں کوئی دلیل ایسے احساس کو جو موجود ہو غیر موجود ثابت نہیں کرسکتی۔ عمق یا فاصلے دوری یا علیحدگی کا احساس ہماری بصری حسیت کا واقعہ ہونے کے لحاظ سے درحقیقت موجود ہے۔ پروفیسر لیس کا استدلال اس کے متعلق صرف یہ ثابت کرتا ہے کہ یہ اپنی نوعیت کے اعتبار سے خطی نہیں ہے، یا احساس ہونے کے اعتبار سے بالکل ایسا نہیں ہے جیسا کہ دو مرئی نقطوں کے مابین فاصلے کا احساس ہوتا ہے۔ مختصر یہ کہ دو قسم کی بصری حسیں ہوتی ہیں، جن میں سے ہر ایک ناقابل بیان طریق پر اپنے خاص عصبی عمل پر مبنی ہوتی ہے۔ یہ عصبی عمل پہلو کے امتداد یا پھیلاؤ میں آسانی سے معلوم ہوسکتا ہے کہ یہ چند شبکیہ کے عصبی سرے ہیں جو روشنی سے متاثر ہوتے ہیں۔ فاصلے کی صورت میں یہ زیادہ پیچیدہ ہوتے ہیں، اور جیسا کہ ہم نے نتیجہ نکالا ہے، اس کا پتہ لگانا ہنوز باقی ہے۔ دو حسی وصف ابتدائی بصری بڑائی میں متحد ہو جاتے ہیں۔

ایک دوسرے کے مشابہ ہوتے ہیں۔ یہی نتیجہ نسبتۃً زیادہ مصنوعی طور پر حاصل ہو سکتا ہے۔ اگر ہم دو بالکل یکساں تصویریں لیں، جو اول تو چھوٹی یا کم از کم اتنی ہی بڑی ہوں، جتنی کہ معمولی مجسم نما کے ڈھکنے کی تصویریں ہوتی ہیں، اور اگر ہم ان کی طرف اس طرح سے دیکھیں جس طرح مجسم نما کے ڈھکنوں کی طرف دیکھا جاتا ہے، یعنی ایک تصویر کو ایک آنکھ سے (یعنی دونوں کے مابین ایک ایسا پردہ حائل ہو، جو ہر ایک آنکھ کی نظر کو اپنی مقابل کی تصویر ہی تک محدود رکھے) تو ہم کو محض ایک سپاٹ تصویر نظر آئے گی، جس کے تمام حصے تیز و منفرد معلوم ہوں گے [۱]۔ چونکہ نقاط عین متہیج ہوتے ہیں، اس لئے دونوں آنکھیں اپنے معروض کو ایک ہی جہت میں دیکھتی ہیں، جس کی وجہ دونوں معروض مل کر ایک ہو جاتے ہیں۔

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ ان کی مختلف مقداروں کی ایک دوسرے کے مقابلے میں جو پیمائش کی جاتی ہے، وہ اس قسم کی پیمائشوں کے عام قانون کے تابع ہوتی ہے۔ ان کی برابریوں کا پتہ ہم اشیا کے ذریعے سے چلاتے ہیں۔ دونوں ایک ہی اکائیاں رکھتے ہیں، اور ان کی ایک دوسرے میں اس قدر عادتی ترجمانی کرتے رہتے ہیں، کہ آخر کار وہ ہم کو بالکل یکساں معلوم ہونے لگتی ہیں۔ اس آخری یکسانی کے احساس میں شاید اس واقعے سے مدد ملتی ہے کہ دو چشمی نظر میں دو نقطے، جو ایک آنکھ کے بصری محور کی سیدھ میں واقع ہوتے ہیں، جس کی وجہ سے قریب کا نقطہ دور کے نقطے کو چھپا دیتا ہے، ان کو دوسری آنکھ علیحدہ دیکھ لیتی ہے۔ ہر آنکھ کو درحقیقت دوسرے کے خط نظر کا مختصر پہلو کا منظر حاصل ہوتا ہے۔ ۸ - فروری ۱۸۸۹ء کے لندن ٹائمس میں جے ڈی ڈگل کا ایک دلچسپ خط چھپا ہے، جو اس استدلال سے سمجھانے کی کوشش کرتے ہیں، کہ دونوں آنکھوں سے دیکھ کر نقل سے نشانہ لگانے میں ایک آنکھ بند کر کے ایسا کرنے کی نسبت بہت فائدہ ہے۔

[۱] - اسی طرح سے عینک کو اگر آنکھ سے تقریباً ایک انچ کے فاصلے پر رکھا جائے، تو اس کے شیشے ایک معلوم ہوں گے۔ مجسم نما سلائیڈوں کے آلے کے بغیر ایک دیکھنے کی استعداد عضویاتی بصریات کے طالب علموں کے لئے بہت ہی مفید ہے اور قوی نظر والے

یہی بات ایک دوسرے طریق پر بھی ثابت کی جا سکتی ہے۔ سر کو ساکن رکھ کر آنکھوں کو کسی نمایاں خارجی شئے پر سادہ شیشے کے پیچھے سے قائم کرو۔ پھر دونوں آنکھوں میں سے ایک کو یکے بعد دیگرے بند کرو، اور شیشے پر ایک چھوٹا سا سیاہی کا نشان بنا دو، جس سے وہ شئے ڈھک جائے جو آنکھ کو ایک لمحہ میں نظر آتی تھی۔ اب جب دونوں آنکھوں سے دیکھا جائے گا تو روشنائی کے نشان ایک ہو کر نظر آئیں گے، اور ایسی جہت میں نظر آئیں گے، جس جہت میں کہ خارجی نقطہ ہے۔ اس کا عکس لو۔ فرض کرو کہ شیشے پر ایک سیاہی کا نشان ہے اس پر آنکھیں منعطف ہیں۔ اور پھر آنکھوں کو یکے بعد دیگرے بند کر کے یہ دیکھو کہ اس نشان کے پیچھے کون کون سی چیزیں ہیں، جن کو یہ داہنی اور بائیں آنکھ سے چھپاتا ہے۔ اب جب دونوں آنکھیں کھلی ہوں گی تو یہ دونوں چیزیں اور یہ نشان ایک ہی جگہ نظر آئیں گے۔ اور ان تینوں میں سے ایک شبکی توجہ کے تغیرات سے کبھی کبھی زیادہ واضح ہو جائے گی۔[ا]

اب سوال یہ ہے کہ اس مشترک جگہ کی جہت کیا ہے؟ کسی شئے کی جہت کے

بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ۔ اس کو بہت جلد اکتساب کر سکتے ہیں۔ صرف دشواری درجہ تطابق کو درجہ انعطاف سے علیحدہ کرنے میں ہوتی ہے جس کے ساتھ یہ معمولاً ہوتا ہے۔ اگر داہنی طرف کی تصویر داہنی آنکھ پر اور بائیں طرف کی تصویر بائیں آنکھ پر پڑی ہے تو بصری محور یا تو متوازی ہوں گے یا تصویروں کی سطح کے پیچھے کچھ فاصلے پر کسی خیالی نقطے پر مل جائیں گے۔ لیکن خود تصویروں کی سطح کے لیے تطابق کرنا پڑتا ہے اور قریب کا تطابق بعید کے انعطاف کے ساتھ ایسی شئے ہے جو ہماری آنکھوں کا معمولی استعمال ہم کو کبھی نہیں سکھاتا۔

ا۔ یہ دو مشاہدے عینی جہت کے قانون کو صرف ایسی چیزوں کے لیے ثابت کرتے ہیں جو قعر کو متاثر کرتی ہیں، اور سیدھی نظر کے خط میں ہوتی ہیں۔ لیکن جن مشاہدوں کو غیر راست نظر کی مشق ہو، وہ آسانی کے ساتھ اس قانون کی حوالی کے شبکی نقاط کے لیے تصدیق کر سکتے ہیں۔

متعین کرنے کا صرف یہ طریقہ ہے کہ اس کی طرف اشارہ کیا جائے۔ اگر اشخاص سے اگر یہ فرمائش کی جائے، کہ ایک کاغذ کے افقی سرے پر سے جو ان کے ہاتھ اور بازو کو چھپاتا ہو، کسی شئے کی طرف دیکھیں، اور پھر اپنی انگلی سے اس کی طرف اشارہ کریں (اس طرح کہ ہاتھ کو بتدریج اٹھائیں یہاں تک کہ آخر کار انگلی کا سرا کاغذ کے تاؤ کے اوپر نمایاں ہو) تو ان کے متعلق یہ دیکھا گیا ہے کہ وہ انگلی دونوں میں سے کسی آنکھ اور شئے کے درمیان نہیں رکھتے، بلکہ شئے اور ناک کی جسر کے مابین رکھتے ہیں، خواہ دونوں آنکھوں سے کام لیا گیا ہو یا کسی ایک سے۔ ہیرنگ اور ہیلم ہولٹز اس کا اظہار یہ کہہ کر کرتے ہیں کہ ہم کو اشیا کی جہت کا اندازہ اس طرح سے ہوتا ہے جیسے کہ یہ ایک ایسے خیالی دیو کی آنکھ کو نظر آئیں، جس کے صرف ایک آنکھ ہو، اور وہ بیچ ما تھے کے ہو اور جس کا بصری محور ہماری حقیقی آنکھوں کے زاویہ انعطاف کی تنصیف کرے۔ ہماری دونوں شبکیہ بقول ہیرنگ، اس طرح سے عمل کرتی ہیں کہ گویا یہ اس خیالی آنکھ کی جگہ ایک دوسرے پر رکھی ہوں۔ ہم کو دونوں کے مطابق نقاط سے (جو فی الحقیقت ایک دوسرے سے بہت فاصلے پر واقع ہوتے ہیں) ایک نظر آتا ہے، کہ گویا یہ ایک دوسرے پر رکھے ہوں، اور دونوں ایک ساتھ ہیج ہو سکتے ہوں۔

خارجی ابھرے پن اور عینی جہت کے حکم لازماً ایک دوسرے سے متعلق معلوم ہوتے ہیں۔ عینی جہت کے ساتھ اصل مشترک لازمی ہے، جو آنکھوں کے درمیان ہو یا اور کہیں جس سے ایسا معلوم ہوتا ہے، کہ تمام محسوس جہات کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ دیوی آنکھ درحقیقت شبکیہ کے نقاط کے نظریے کے بیان کرنے کا لازمی جزو ہے۔ اور ہیرنگ جو اس نظریے کا سب سے بڑا حامی ہے اس پر اس قدر زور کیوں دیتا ہے۔

ہندسی اعتبار سے متشابہ نقطوں پر تمثالات کے بعینہ ایک اطلاق ہونے کا فوری نتیجہ یہ ہے، کہ جو تمثالات شبکیتین کے ہندسی اعتبار سے مختلف نقطوں پر پڑیں ان کو انطباق خفیف جہتوں میں ہونا چاہیے، یعنی ان کے مرئیا

دو جگہ یا دو ہرے نظر آئیں۔ فرض کرو کہ دو متوازی کرنیں دونوں آنکھوں پر پڑ رہی ہیں، جو ایک قریبی شئے و پر منعطف ہیں اور پہلی مثال کی طرح سے متوازی نہیں ہیں۔ اگر شکل نمبر ۵ میں س ل اور س، ر، متوازی کرنیں ہوں تو ان میں سے ہر ایک ہر شبکیہ کے انفی نصف حصے پر واقع ہو گی۔

مگر دونوں انفی نصف مختلف ہیں، اور ہندسی اعتبار سے متناسب تو ہیں مگر مشابہ نہیں ہیں۔ پس جو تمثال بائیں آنکھ پر ہو گی وہ ایسی معلوم ہو گی کہ دیوی آنکھ کے خط نظر کے بائیں جانب ہے۔ اور جو داہنی آنکھ پر ہو گی وہ اسی جہت کے دائیں جانب کو معلوم ہو گی۔




شکل نمبر ۵۵

اس کے برعکس اگر ستارے کو براہ راست متوازی محوروں سے دیکھا جائے تو وہ دو نظر آئیں گے، کیونکہ اس کی تمثالات شبکتیں کے خارجی یا خدی نصف کو متاثر کریں گی، اور پہلے کی طرح ایک خارجی اور انفی نصف کو متاثر نہ کریں گے۔ اس صورت میں تمثالات کی وضع پہلی صورت کے مقابلے میں منقلب ہو جائے گی۔ اب داہنی آنکھ کی تمثال بائیں طرف کو اور بائیں کی تمثال داہنی طرف کو

معلوم ہو گی۔ اور دیدہ و تمثالیں مختلف معلوم ہوں گی۔
یہی استدلال اور یہی نتیجہ وہاں ہونا چاہیئے، جہاں معروض کا مقام دو بصری محوروں کے اعتبار سے ایسا ہوتا ہے کہ اس کے تمثال شبکیہ کے غیر مشابہ نصف حصوں پر نہیں پڑتے بلکہ مشابہ نصف حصوں کے غیر مشابہ ٹکڑوں پر پڑتے ہیں۔ یہاں اس میں شک نہیں کہ اظلال کی جہات اور صورتوں کی نسبت کم مختلف ہوں گی۔ اور دونوں آنکھوں کے تمثالوں میں کم فصل ہوگا۔
اکثر مشاہدہ کرنے والوں نے نام نہاد واحد نمائی طریقے سے جو اختبارات کئے ہیں، ان سے اس قانون کی تصدیق ہوتی ہے۔ اور یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ایک بصری جہت کے مطابق نقاط دونوں شبکیوں میں پائے جاتے ہیں۔ ان کی تفصیل کے لئے متعلم کو اس موضوع کی خاص کتابوں کا مطالعہ کرنا چاہیئے۔
اس وقت ایک اہم نتیجے پر غور کر لینا چاہیئے۔ اگر ہم کوئی ساکن شئے لیں اور آنکھوں کی جہت اور انعطاف کو بدلیں، تو خالص ہندسی مطالعے سے یہ ظاہر ہوگا، بعض ایسے مقامات ہوں گے، جہاں اس کے دو تمثال مطابق شبکی نقاط کو مرتسم کریں گے، مگر زیادہ مقامات ایسے ہوں گے، جن میں کہ یہ مختلف نقاط کو مرتسم کریں گے۔ اول الذکر کو نام نہاد نقطہ امتزاج کہتے ہیں، اور ان کے انکشاف سے بہت بڑی ریاضیاتی دشواری پیش آتی ہے۔ جو اشیا یا ان کے جو حصے آنکھوں کے نقطۂ امتزاج کے اندر واقع ہوتے ہیں، وہ کسی خاص وقت میں دو معلوم نہیں ہو سکتے۔ جو چیزیں ان سے باہر واقع ہوتی ہیں، اگر نظریۂ نقاط عینی بالکل صحیح ہے تو ان کو ہمیشہ لازماً دو معلوم ہونا چاہیئے۔
یہاں نظریۂ نقاط عین کا سب سے بڑا تصادم تجربے سے آکر پڑتا ہے۔ اگر یہ نظریہ صحیح ہے تو ہم سب کو نقطہ امتزاج کا واضح ترین نظر کے خط کے طور پر وجدانی علم ہونا چاہیئے۔ جو معروض اس کے علاوہ اور کہیں واقع ہوں، تو ان کو اگر فی الحقیقت دو نہیں تو کم از کم بگڑا ہوا تو ضرور معلوم ہونا چاہیئے۔ بایں ہمہ کوئی آدمی بھی اپنی ساحت نظر کے اجزا میں اس قسم کا امتیاز نہیں کرتا ہم میں

سے اکثر کے لئے کل ساحت نظر ایک معلوم ہوتا ہے، اور کسی اتفاقی حادثہ سے
یا خاص تعلیم کی بنا پر ہم کو کبھی دو تمثالوں کی جھلک نظر آجاتی ہے ۱۸۳۸ء میں
وہیٹ اسٹون نے اپنی شہرۂ آفاق یادداشت متعلقہ دوچشمی نظر و مجسم نما میں[۱]
یہ ثابت کیا ہے کہ ان نقاط کے اختلاف جن پر کہ ایک شئے کے دو تمثال واقع
ہوتے ہیں، بعض خاص حدود کے اندر اس کے مرئی اکہرے پن کو متاثر
نہیں کرتے، بلکہ اس فصل پر اثر ڈالتے ہیں، جس پر کہ یہ نظر آتے ہیں -
وہیٹ اسٹون نے اس کے علاوہ بھی ایک اور تجربہ کیا ہے، جو بعد میں بہت
گرماگرم بحث کا موجب ہوگیا - اس میں اس نے یہ ثابت کرنے کی کوشش
کی ہے، کہ یہی نہیں کہ مختلف تمثالیں منضم ہوسکتی ہیں بلکہ مطابق یا عینی نقاط پر
جو تمثال واقع ہوتے ہیں وہ بھی دو نظر آسکتے ہیں[۲]-

[۱] - یہ مضمون فلاسفیکل ٹرانزیکشنس میں شایع ہوا تھا، اور اس میں تقریباً ان تمام
طریقوں کے مبادی ملتے ہیں جو اب تک بصری ادراک کے مطالعے میں مروج ہیں - یہ
بات افسوسناک ہے کہ انگلستان جو اس تحقیق میں نہایت ہی شاندار طریق پر قیادت
کر رہا تھا، اس قدر جلد میدان سے خارج ہوگیا ہے - بعد میں جتنی ترقی بھی اس موضوع
پر ہوئی ہے، وہ جرمنی ہالینڈ اور امریکہ میں ہوئی ہے -

[۲] - اس بحث کے بیان کرنے کا تو یہ موقع نہیں ہے، مگر چند کتابی حوالے بے محل نہ ہوں گے
وہیٹ اسٹون کا تجربہ اس کی یادداشت کی بارھویں فصل میں ہے - اس کی ترجمانی
کی تائید میں دیکھو ہیلم ہولٹز کی Phys. Opt صفحہ ۷۳۷ تا ۷۳۹، ونٹ کی
Physiol, Phsychol جلد دوم صفحہ ۱۴۴ اینگل کی Schen mit zwei Augen
Arch. f. Ophth. صفحہ ۸۰ تا ۸۲ - وہیٹ سٹون کے خلاف ولکمان کی
Untersuchungen صفحہ ۲۶۶ ہیرنگ Beiträge پنجم صفحہ ۲ تا ۴۷
zur Physiologie صفحہ ۲۵ تا ۴۵ نیز ہرمان کی Hdbch. d Physiol
Bd. III, 1. th صفحہ ۴۲۵ آبرٹ کی Physiologied Netzhaut, صفحہ ۳۳۲ شان Archiv
f. Ophthal. باب ۲۴ صفحہ ۵۶ تا ۶۵ اور ڈانڈرس کی اخبار باب ۱۳ صفحہ ۱۵ اور حاشیہ

بدقسمتی سے میری نظر گزرے ہے اس وجہ سے میں خود اختیار کرکے کوئی ذاتی رائے قائم نہیں کر سکتا۔ تاہم مجھے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ویسٹ اسٹونی تفسیر کے خلاف رائیں زیادہ ہیں۔ اور مختلف نقاط کے تمثال منضم اور ایک ہو سکتے ہیں لیکن عینی نقاط سے کبھی دو تمثال نظر نہیں آتے۔ یہ دو سوال کہ آیا ہم کو مختلف نقاط سے ایک نظر آسکتا ہے، اور یہ کہ آیا ہم کو عینی نقاط سے دو نظر آسکتے ہیں اگرچہ بادی النظر میں ہیلم ہولٹز کی طرح ایک ہی سوال کی دو صورتیں معلوم ہوتی ہیں، مگر درحقیقت یہ دو علٰحدہ سوال ہیں۔ پہلے کا جواب قطعی طور پر اثبات میں دیا جا سکتا ہے، اور دوسرے کا نفی میں۔

اتنا اور کہے دیتے ہیں کہ اوپر ہیلم ہولٹز کا جو اختبار نقل کرائے ہیں، اس میں ہمیشہ کامیابی بھی نہیں ہوتی۔ بلکہ اکثر اشخاص اپنی انگلی شئے اور اپنی ایک آنکھ کے مابین لاتے ہیں اور یہ آنکھ اکثر داہنی ہوتی ہے[له]۔ آخر میں اس امر پر غور کرو کہ نقاط عین کا نظریہ، جس کا نقطہ آغاز ہر جہت کے لئے عفریتی آنکھ ہے، کسی خط پر جہاں کہ ایک شئے نظر آسکتی ہے، فاصلے کے متعلق حکم لگانے کے لئے کوئی بنیاد فراہم نہیں کرتا۔ اور اعتبار سے اس کی ذیلی مفروضات سے مدد کرنے کی ضرورت پڑتی ہے جو ہیرنگ اور دیگر حضرات کے یہاں اس قدر پیچیدہ ہو سکتے ہیں کہ آسانی کے ساتھ تنقید کا شکار ہو سکتے ہیں اور بہت جلد یہ معلوم ہوگا کہ مطابق نقاط کے ذریعے سے عینی جہات کے مرئی ہونے کا قانون اگرچہ بہت سے اساسی مظاہر کو مختصر طور پر ظاہر کرنے کے لئے ایک سادہ ضابطہ ہے، مگر کل شبکی ادراک کے معاملے کی کسی طرح سے بھی

---

له۔ جب ہم اس دوران میں انگلی کو دیکھتے رہتے ہیں تو عموماً اگر بائیں انگلی ہوتی ہے تو ہم اس کو اس خط میں رکھتے ہیں جو شئے اور بائیں آنکھ کو ملاتی ہے۔ اور اگر داہنی انگلی ہوتی ہے تو اس کو اس خط میں رکھتے ہیں جو شئے اور داہنی آنکھ کو ملاتا ہے۔ خوردبین سے دیکھنے والے نشانہ باز اور ایسے اشخاص جن کی ایک آنکھ کی بصارت دوسری کے مقابلے میں اچھی ہوتی ہے ہمیشہ جہت کو ایک آنکھ سے منسوب کرتے ہیں، جس کا ثبوت اس سایہ سے مل سکتا ہے جو ان کے چہرے پر اس وقت ہوتا ہے جب وہ ایک شمع کی لو کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔

کافی توجیہ نہیں ہے۔[1]

## نظریۂ اظلال

کیا نظریۂ اظلال کا اس سے بہتر انجام ہوتا ہے؟ یہ نظریہ اس امر کو تسلیم کرلیتا ہے کہ ہر ایک آنکھ دوسری کے مقابلے میں شئے کو مختلف جہت میں دیکھتی ہے مگر یہ اختلاف ایک خط میں ہوتا ہے یعنی یہ خط شئے سے پتلی کے وسطے سے ہوتا ہوا شبکیہ تک جاتا ہے۔ پس جس نقطے کی طرف نظر جما کر دیکھا جاتا ہے وہ دونوں شبکیوں کے محوروں پر نظر آتا ہے۔ مگر ایک ہی نقطہ ایسا ہے جو ان دونوں بصری محوروں میں مشترک ہوتا ہے۔ اور یہ وہ نقطہ ہوتا ہے جس پر کہ آنکھیں منعطف ہوتی ہیں۔ ہر وہ شئے جس کی طرف اس نقطے سے براہ راست دیکھا جاتا ہے وہ ایک ہی اور صحیح فاصلے پر نظر آتی ہے۔ اس نظریے کو نظریہ نقاط عین کے آسانی کے ساتھ منافی ثابت کیا جاسکتا ہے کوئی خارجی نقطہ (مثلاً

---

[1] ۔ پروفیسر جوزف لیوکانٹے جو نظریۂ عینیت کے نہایت شدت سے قائل ہیں انھوں نے اس کو اس تعلق کے قانون کے جوڑے کی صورت میں مرتب کیا ہے جو ان مقامات کے جو دُہرے یا اکہرے قریب یا بعید نظر آتے ہیں اور انعطافات اور اور شبکی ارتسامات کے مابین ہے جو اگرچہ پیچیدہ ہے مگر مجھے معمولی بصارت کے واقعات کا بہترین بیان معلوم ہوتا ہے۔ ان کا بیان متعلم کو آسانی کے ساتھ انٹرنیشنل سینٹفک سریز کتاب دوم حصہ سوم جلد بصارت میں مل سکتا ہے۔ اس لیۓ اس کے متعلق میں اب سوائے اس کے کچھ زیادہ گفتگو نہیں کرتا کہ اس سے نظریۂ عینیت کی ان مشکلات میں سے کوئی بھی حل نہیں ہوتی جو اس وقت ہمارے پیش نظر ہیں اور نہ ان غیر مستقل ادراکات کی کوئی توجیہ ہوتی ہے جن پر اب ہم بحث کریں گے۔

شکل نمبر ۵۰ کے د کی طرح سے جب کہ ستارے کو دیکھا جاتا ہے، او جو اپنے تمثال هندسی اعتبار سے شبکتیں کے غیر مشابہ حصوں ر، اور ل پر ڈالتا ہے، اور ہر آنکھ کے خارجی نصف کو متاثر کرتا ہے۔ عینی نظریے کے مطابق تو اس کو لازماً دو نظر آنا چاہیئے۔ اور نظریۂ اظلال کی رو سے اس کے ایک نظر نہ آنے کی کوئی وجہ ہی نہیں ہے شرط صرف یہ ہے کہ اندازہ یہ ہو کہ مرئی جہت کے یہ دونوں خطوں پر واقع ہو، اور اس مقام سے جہاں ایک دوسرے سے ملتا ہے نہ تو قریب ہو اور نہ بعید۔

حقیقت یہ ہے کہ اگر نظریۂ اظلال یکساں طور پر صحیح ہو، تو ساحت نظر کے ہر نقطے کو ایک نظر آنا چاہیئے، جس میں آنکھوں کے متغیرہ مقامات کا کوئی لحاظ نہ ہونا چاہیئے کیونکہ مکان کے ہر نقطے سے مرئی جہت کے دو خط دونوں شبکیوں کی طرف جاتے ہیں اور جہاں یہ خط ایک دوسرے سے ملتے ہیں یعنی ٹھیک اس مقام پر جہاں کہ نقطہ ہے وہاں نظریئے کے مطابق اس کو نظر آنا چاہیئے۔ لہذا اس نظریئے پر جو اعتراض ہے وہ نظریۂ عینیت کا بالکل عکس ہے۔ اگر نظریۂ عینیت صحیح ہو، تو ہم کو ہر وقت بہت سی چیزیں ایک کی دو نظر آیا کریں۔ اور اگر نظریۂ اظلال صحیح ہو تو ہم کو کوئی چیز بھی کبھی ایک کی دو نظر نہ آئے مگر حقیقت یہ ہے کہ ہم کو دو تمثال اس سے تو بہت کم ہوتے ہیں جتنا کہ نظریۂ عینیت طالب ہے اور اس سے بہت زیادہ ہوتے ہیں جتنا کہ نظریہ اظلال طالب ہے۔



نظریۂ اظلال کے حامیوں نے آگی لونیس سے لے کر اب تک دوسرے تمثالوں کو ہمیشہ معروض کے فاصلے کے متعلق غلط اندازے کا نتیجہ قرار دیا ہے۔ اس کے تمثال کا اظلال مثل سے مرئی جہت کے خطوط پر نقطہ میل کے یا تو بہت قریب یا بہت دور واقع ہو جاتا ہے۔ ایک شکل سے اس کی وضاحت ہو جائے گی۔

فرض کرو کہ و وہ نقطہ ہے جس کی طرف دیکھا جا رہا ہے اور م اس سے پرے ایک شئے ہے اور ن اس سے ورے ایک شئے ہے۔ تو م اور ن ن دونوں شبکیوں کے مرئی جہت کی دو خط ہوں گے۔ اگر ن کے متعلق یہ اندازہ ہو کہ یہ و کی برابر دور ہے تو اس کے لئے ضرور ہے کہ یہ اس مقام پر واقع ہو جہاں کہ مرئی جہت کے دو خط ن ن تیر کی سطح کو دو مقاموں یعنی ن، ن پر قطع کریں گے۔ اگر م بھی اتنا ہی قریب معلوم ہو جتنا کہ و ہے، تو اس سے اسی بنا پر دو تمثال بننے چاہیں ایک م اور دوسرے م پر۔

اس میں شک نہیں کہ ہم سے اس طرح پر فاصلے کے اندازے میں غلطی تو ہو جاتی ہے۔ اگر متعلم اپنی شہادت کی انگلیوں کو ایک دوسرے کے پیچھے خط وسطانی میں رکھے، اور ان کی طرف یکے بعد دیگرے نظر جمائے تو اسکو معلوم ہوگا کہ وہ جسکی طرف دیکھا نہیں جاتا دوہری نظر آتی ہے۔ اور اسکو یہ بھی معلوم ہوگا کہ یہ جس کی طرف دیکھا جاتا ہے اسکی سطح سے بہ نسبت اس کے قریب معلوم ہوتی ہے، جتنی کہ یہ درحقیقت ہے۔ آنکھوں کے انعطاف کے تغیر کے ساتھ اس کے ظاہری قد و قامت کے تغیر سے ظاہری فاصلے کا تغیر بھی ثابت ہوتا ہے۔ جس فاصلے پر محور منعطف ہوتے ہیں، حقیقت یہ ہے کہ اس کا اثر ان اشیا پر بھی پڑتا ہے، جو اور جگہ ہوتی ہیں۔ چونکہ یہ وہ فاصلہ ہوتا ہے جس کا ہم کو نہایت تیزی کے ساتھ احساس ہوتا ہے یہ گویا ہمارے ادراک کی کل ساخت پر حملہ کرتا ہے۔ اگر دو نصف ڈالر میز پر ایک یا دو انچ کے فاصلے پر ہوں اور آنکھیں مستقل طور پر ایک قلم کے سرے پر جمائی جائیں جس کو خط وسطانیہ میں سکون اور چہرے کے مابین مختلف فاصلوں پر رکھا جائے تو ایک فاصلہ ایسا آئے گا جس میں قلم بائیں جانب کے آدھے ڈالر اور

داہنی آنکھ کے مابین اور داہنی جانب کے آدھے ڈالر اور بائیں آنکھ کے مابین ہوگا۔ اس وقت دونوں آدھے ڈالر ایک میں ضم ہوجائیں گے اور یہ پھر قلم کے سرے کے قریب آئے گا اور اچانک بہت مختصر ہوتا ہوا محسوس ہوگا۔

باوجود اس عدم صحت کے رجحان کے ہم کو فی الحقیقت اس کے متعلق کبھی شبہ نہیں ہوتا کہ نصف ڈالر قلم کے سرے کے پیچھے ہے۔ ممکن ہے کہ یہ بہت دور نظر نہ آئے مگر پھر بھی یہ اس نقطے سے دور ہوتا ہے۔ عام طور پر کہہ سکتے ہیں جہاں اشیا سے ہم واقف ہوتے ہیں تو فاصلے کے متعلق اس قسم کا کوئی دھوکہ نہیں ہوتا جس کا نظریہ مدعی ہے۔ اور بعض مشاہدہ کرنے والوں (مثلاً ہیرنگ) کو تو یہ مشکل سے ہوتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ اگر میں لامتناہی فاصلے کی طرف دیکھوں اور مجھے اپنی انگلی ایک کی دو نظر آئے تو یہ لامحدود فاصلے پر معلوم نہیں ہوتی۔ جو چیزیں مختلف فاصلوں پر ہوتی ہیں ان کو ایک فاصلے پر محسوس کرنے کے لئے اس کی بہت احتیاط کے ساتھ کوشش کرنی چاہیئے کہ ان کی شکل مشابہ ہو اور ان تمام خارجی اسباب کو بالکل رفع کر دینا چاہیئے جن کی وجہ سے ایک سے دوسرے سے مختلف مقام منسوب ہو جائے۔

اس طرح سے ڈانڈرس قانون انطباق دو یکساں برقی شعلے لے کر ثابت کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ یہ ایک تاریک پائپ میں ایک دوسرے کے پیچھے ہوتے ہیں جن میں سے ایک ایسا ہوتا ہے جس کے ایک کے دو نظر آتے ہیں۔ یا ایک لوہے کی تیلی کو آنکھوں کے اس قدر قریب لایا جاتا ہے کہ اس کی دو تمثال اتنے بڑے معلوم ہوتے ہیں جتنی کہ چولھے کی نلکی۔ اشیا کے اوپر اور نیچے کو پردوں کے ذریعے سے کاٹ دیا جاتا ہے تاکہ تناظر کے ذہنی انتقالات کا اثر نہ ہونے پائے۔ ہر اختیار میں تینوں چیزیں ایک ہی سطح میں معلوم ہوتی ہیں۔

اس پر اس عدم امکان کا بھی اضافہ ہے جس کو تمام مشاہدہ کرنے والے تسلیم کرتے ہیں جو قعر سے دہری تمثال دیکھنے کے متعلق ہے اور یہ واقعہ کہ ایسے مستند اور لائق لوگ جن کا وہٹ سٹون کے مشاہدے کے

تعلیق میں ذکر کیا گیا ہے، اس سے انکار کرتے ہیں، کہ ہم کو اس حالت میں دُہرا نظر آتا ہے، اس لئے ہم مجبور ہو کر یہ کہتے ہیں نظریہ اظلال بھی اپنے پیش رو کی طرح سے شکست ہو جاتا ہے۔ دونوں میں سے کوئی بھی قطعی یا کامل طور پر ہمارے ادراکات کے لئے کوئی قانون مرتب نہیں کرتا۔

## شبکی ارتسامات کا ابہام

ان نظریوں میں سے ہر ایک کس بات کے انجام دینے کی کوشش کرتا ہے۔ ان میں سے ہر ایک یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتا ہے کہ مرئی مقامیت کا شبکی ارتسام کے ساتھ ایک مقررہ عمل ہوتا ہے۔ اور واقعات بھی اس امر کے ظاہر کرنے کے لئے پیش کئے جا سکتے ہیں کہ شبکی ارتسامات کے تناظری اعمال مقرر ہونے سے بہت دور ہوتے ہیں۔ تھوڑی دیر پہلے ہم نے یہ



شکل نمبر ۵

کہا تھا، کہ شبکی تمثال مقدار کے ظاہر کرنے میں بہت ہی مبہم ہوتی ہے۔ سورج کی ایک تمثال مابعد پیدا کرو، اور اپنی انگلی کے سرے کی طرف دیکھو، تو یہ تم کو ناخن سے بھی چھوٹی نظر آئے گی اس کا میز پر اظلال کرو، تو یہ تم کو اسٹرابیری کے برابر بڑی معلوم ہوگی، دیوار پر دیکھو تو یہ پلیٹ کی برابر بڑی معلوم ہوگی، اور سامنے کے پہاڑ پر مکان کے برابر بڑی معلوم ہوگی۔ با ایں ہمہ یہ ایک غیر متغیر شبکی ارتسام ہوتا ہے۔ ایک کاغذ پر شکل نمبر ۵ میں جو اشکال ہیں ان کو بہت واضح بناؤ، اور براہ راست ان پر نظر جما کر ان کی تمثال مابعد پیدا کرو۔

صلیب کی تمثال مابعد کا بائیں جانب کے بالائی دیوار کے حصے پر اظلال کرو
یہ ایسی نظر آئے گی جیسی کہ شکل نمبر ۵۸ ہے۔ اور اگر داہنے جانب کے بالائی
حصے پر اظلال کروگے تو ایسی نظر آئے گی جیسی کہ شکل نمبر ۵۹ ہے۔ اگر دائرے کا
اسی طرح سے اظلال کیا جائے تو یہ بگڑ کر دو مختلف ہلیلجوں کی شکل بن جائے گا۔
اگر دو متوازی خطوط کا ایک ہی جہت یا فرش پر سامنے سے ذرا دور پر اظلال کیا جائے
تو ان کے بعید سرے منحرف ہوتے معلوم ہوں گے۔ اور اگر تین متوازی خطوط انھیں
کی سطحات پر ڈالے جائیں تو بالائی دو زیرین دو کی نسبت زیادہ فرق


شکل نمبر ۵۸


شکل نمبر ۵۹

سے محسوس ہوں گے۔

بعض خطوط کے بعض پر اضافہ کرنے کا بھی یہی بگاڑ دینے والا
نتیجہ ہوتا ہے۔ زولنر کے نمونے (شکل نمبر ۶۰) میں طویل متوازی خطوں پر
جب چھوٹے آڑے خط ڈال دیتے ہیں، تو یہ ایک دوسرے کے قریب


شکل نمبر ۶۰

آتے ہوئے محسوس ہوتے ہیں، حالانکہ ان کی شبکی تمثال بالکل ویسی ہی ہوتی ہے۔ اسی قسم کا بگاڑ شکل نمبر ۶۰ کے متوازی خطوط میں بھی محسوس ہوتا ہے۔



شکل نمبر ۶۱

دائرے کے اندر مربع کھینچنے سے بھی آخرالذکر کا منظر دندانے دار معلوم ہونے لگتا ہے خصوصاً وہاں جہاں کہ مربع کے کونے اس کو مس کرتے ہیں اسی شکل میں زاویہ قائمہ کے اندر جو وتر کھینچے گئے ہیں اس سے یہ دوسرے سے بڑا معلوم ہونے لگتا ہے۔ شکل نمبر ۶۳ میں سروں پر جو نقطے ہیں، ان کے





شکل نمبر ۶۲



شکل نمبر ۶۳

مابین تینوں سطروں میں ایک ہی فصل ہے۔ مگر جس وقت اس کو اور نقطوں سے پر کر دیا جاتا ہے، تو بہت زیادہ بڑا معلوم ہونے لگتا ہے۔

مجسم نما میں متوازی خطوط کے بعض جوڑے جو معمولی حالات میں اکہرے معلوم ہوتے ہیں جب ہم بعض اور خطوط کا اضافہ کر دیتے ہیں تو فوراً دہرے معلوم ہونے لگتے ہیں۔

## آنکھوں کی حرکات کے مبہم معنی

ان واقعات سے مختلف شبکی ارتسامات کے مکانی معنی کا غیر متعین ہونا ظاہر ہوتا ہے۔ اب آنکھوں کی حرکات کو لو اس میں تم کو اسی قسم کا

ابہام معلوم ہوگا۔ جب ہم متحرک شئے پر نظر جماتے ہیں، تو اس کی حرکت غیر ارادی ہوتی ہے۔ جب گول چکر کھانے کے بعد ہمارا سر گھومنے لگتا ہے، اور ہماری آنکھیں ادھر اُدھر پھرتی ہیں، تو یہ اضطراری حرکت ہوتی ہے، اور ڈھیلے کو انگلی سے دبایا جاتا ہے، تو یہ انفعالی حرکت ہوتی ہے۔ اب ان تینوں صورتوں میں ہم کو حرکت سے اسی طرح کا احساس ہوتا ہے جس طرح کہ یہ وقوع پذیر ہوتی ہے۔ مگر وہ خارجی ادراکات جن میں یہ احساس ہماری مدد کرتا ہے، کبھی یکساں نہیں ہوتے۔ پہلی صورت میں ممکن ہے کہ ہم ساکن ساحت نظر کو دیکھتے ہوں، جس میں ایک شئے متحرک ہو۔ دوسری صورت میں کل ساحت نظر کم و بیش مستقل طور پر ایک سمت میں تیرتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ تیسری صورت میں وہی ساحت اچانک کود پڑتا ہے یا مڑ جاتا ہے۔

ڈھیلوں کے انعطاف کے احساسات کی اس قسم کی مبہم ترجمانی ہوسکتی ہے۔ جب چیزیں قریب ہوتی ہیں، تو ہم ان کے دیکھنے کے لئے آنکھوں کو شدت سے منعطف کرتے ہیں، جب یہ دور ہوتی ہیں، تو ہم اپنے بصری محوروں کو متوازی کر لیتے ہیں۔ مگر انعطاف کا صحیح درجہ محسوس ہونے سے قاصر رہتا ہے، بلکہ یوں کہو کہ محسوس تو ہوتا ہے، مگر ہمیں یہ بتانے سے قاصر رہتا ہے، کہ جس چیز کو ہم دیکھ رہے ہیں، وہ ہم سے ٹھیک کتنے فاصلے پر ہے۔ وہیٹ سٹون نے اپنی مجسم نما کو اس طرح سے مرتب کیا تھا کہ شبکی تمثالات کی جسامت انعطاف کے متغیر ہوئے بغیر متغیر ہوسکتی تھی، یا اس کے برعکس انعطاف میں تغیر ہوسکتا تھا، بغیر اس کے کہ شبکی تمثال میں تغیر واقع ہو۔ وہ کہتا ہے کہ ان حالات میں پہلی صورت میں بغیر اس کے کہ اس کے قد و قامت میں تغیر محسوس ہو، شئے قریب آتی یا دور ہوتی معلوم ہوتی تھی۔ دوسری صورت میں فاصلے میں تو تغیر محسوس نہ ہوتا تھا، صرف اس کی جسامت چھوٹی یا بڑی ہوتی محسوس ہوتی تھی، یعنی جو کچھ توقع ہوسکتی تھی ٹھیک اس کا برعکس محسوس ہوا۔ مگر وہیٹ سٹون یہ بھی کہتا ہے کہ توجہ کے قائم کرنے سے یہ ادراکات بالکل الٹ جاتے ہیں۔

یہی پریشانی منشوری شیشوں میں سے دیکھنے میں ہوتی ہے، جو آنکھوں کے انعطاف کو متغیر کر دیتے ہیں۔ ہم اس امر کا فیصلہ نہیں کر سکتے کہ آیا شئے قریب آگئی ہے یا بڑی ہو گئی ہے یا دونوں باتیں ہوئی ہیں یا ان میں سے کچھ بھی نہیں ہوا، اور ہماری رائے ان شقوں کے مابین نہایت ہی حیرت انگیز طریق پر مذبذب ہوتی ہے، ہم اپنی آنکھوں کو منحرف بھی کر سکتے ہیں، اور اس پر بھی وہ شئے جس کو دیکھا جا رہا ہے، اسی طرح سے ایک متعین فاصلے پر معلوم ہو گی۔ جب مجسم نما میں سے دیکھتے ہیں تو تصویر کسی متعین فاصلے پر معلوم نہیں ہوتی۔ ان واقعات اور بعض اور واقعات کی بنا پر ہیلم ہولٹز نے اس امر سے انکار کر دیا ہے کہ احساس انعطاف فاصلے کا اندازہ کرنے میں بہت صحیح ہوتا ہے[1]۔

احساسات تطابق کی بھی تقریباً یہی حالت ہے، ڈانڈرس نے یہ ثابت کیا ہے کہ معمولی محدب عینک میں جو بظاہر بڑا دکھانے کی قوت ہوتی ہے، وہ مشکل ہی سے شبکی تمثال کے بڑے ہو جانے پر مبنی ہوتی ہے، بلکہ اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ عضلہ تطابق ان سے ذرا ڈھیلا ہو جاتا ہے، اس سے شئے نسبتہً دور معلوم ہوتی ہے، اور اسی وجہ سے بہت زیادہ بڑی معلوم ہوتی ہے، کیونکہ اس کی شبکی تمثال گھٹنے کے بجائے کچھ نہ کچھ بڑھ جاتی ہے۔ مگر اس صورت میں وہی تذبذب رائے واقع ہوتا ہے، جیسا کہ اس سے پہلے انعطاف کے واقعے میں ہوا ہے۔ پیچھے ہٹنے سے شئے بڑی معلوم ہونے لگی تھی، مگر جسامت کے بظاہر بڑے ہو جانے سے یہ معلوم ہوتا ہے، کہ یہ بجائے دور

---

[1] ان عجیب و غریب تناقضات کو آوبرٹ نے رائے کے ثانوی التباسات کہا ہے۔ دیکھو Grundzuge d. Physiologischen Optik (لیپزگ ۱۸۶۷) صفحہ ۶۰۶، صفحہ ۶۱۵، صفحہ ۶۲۷۔ ان میں سے بہترین مثال چاند کا ابتدائی دوربین میں چھوٹا دکھائی دینا ہے۔ یہ زیادہ بڑا اور زیادہ روشن نظر آتا ہے مگر چونکہ ہم کو اس کی جزئیات زیادہ وضاحت سے دکھائی دیتی ہیں، اس لئے ہم اس کو زیادہ قریب خیال کرتے ہیں۔

ہونے کے نزدیک آرہی ہے۔ اس طرح سے معلول خود اپنی علت کی تردید کر دیتا ہے۔ عینک کو پہلے پہل استعمال کرتے وقت ہر شخص کو شبہ ہوتا ہے کہ آیا ساحت نظر قریب آرہا ہے یا دور ہٹ رہا ہے۔

ایک اور دھوکہ ان لوگوں کو ہوتا ہے جن کا ایک عضلہ چشم اچانک مفلوج ہو جاتا ہے۔ اس دھوکے کی وجہ سے ونٹ کو یہ دعویٰ کرنا پڑا ہے کہ ڈھیلے کا جو اصلی احساس ہے، یعنی گردش کے واقع ہو جانے سے جو درآیندہ حس ہوتی ہے، اس سے ہم کو صرف آنکھوں کی حرکات کی جہت کا حال معلوم ہوتا ہے، لیکن ان کی کل وسعت کا حال معلوم نہیں ہوتا۔ اسی بنا پر صرف ونٹ ہی نہیں بلکہ اور مصنفین بھی یہ خیال کرتے ہیں کہ ان جزئی فالجوں کے مظاہر عصبی توانائی کے احساس کے وجود کو ثابت کرتے ہیں، جو آیندہ عصبی تموج کا ایک احساس ہوتا ہے اور جو ہر قسم کی درآیندہ حس سے ممیز ہوتا ہے۔ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان واقعات پر ذرا تفصیل کے ساتھ بحث کی جائے۔

فرض کرو کہ ایک شخص صبح کو اس حالت میں بیدار ہوتا ہے کہ اس کی آنکھ کا خارجی عضلہ مستقیمہ نیم مفلوج ہو جاتا ہے۔ اس کا کیا نتیجہ ہوگا۔ وہ بڑی کوشش سے آنکھ کو اتنی گردش دے سکے گا کہ ان چیزوں کو دیکھنے جو داہنی جانب بہت دور واقع ہیں۔ اب جو وہ کوشش کرتا ہے، اس میں کسی شئے سے اس کو یہ احساس ہوگا کہ وہ شئے جتنی دور پر داہنی جانب ہے، اس سے بہت زیادہ دور ہے۔ اگر اچھی آنکھ کو بند کر کے اس سے یہ کہا جائے کہ اپنی انگلی سے داہنی جانب کسی چیز کو چھوئے تو وہ اس شئے کے داہنی جانب اشارہ کرے گا۔ جو شئے اس دھوکے کا باعث ہوتی ہے، اس کی عام طور پر یہ توجیہ کی جاتی ہے، کہ یہ عصبی مرکزوں کا برآیندہ اخراج ہے یا بہ الفاظ ونٹ عصبی توانائی کا احساس جو کھلی ہوئی آنکھ کو اپنے کمزور عضلہ سے اس شئے کے چھونے کے لئے ضروری ہوتا ہے۔ اگر وہ شئے ۲۰ درجے داہنی جانب ہو، تو اس ۲۰ درجے آنکھ کے

موڑنے کے لئے مریض کو اتنی کوشش کرنی پڑے گی، جتنی کہ اس کو پہلے ۳۰ درجے موڑنے کے لئے ضرورت پڑتی تھی۔ اسی لئے وہ پہلے کی طرح سے یہ یقین رکھتا ہے کہ اس نے اپنی آنکھوں کو ۳۰ درجے موڑا ہے جب تک وہ نئی عادت قائم نہ کرلے اور ان تمام اخراجات کے متغیرہ مکانی معنی نہ سمجھ لے، جو اس کے دماغ اور اس کی داہنی مُتبعد عصب میں ہوتے ہیں، اس سے یہ غلطی برابر ہوتی رہے گی۔ اس مشاہدے اور بعض اور مشاہدات سے جس عصبی توانائی کے وجود کا دعویٰ کیا جاتا ہے، وہ بعض فلاسفہ خصوصاً ونٹ کے نظریات مکان میں اہم حیثیت رکھتی ہے۔ آیندہ چل کر کسی جگہ میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کروں گا، کہ ان مشاہدات سے کسی طرح سے وہ نتائج نہیں نکلتے جو ان حضرات نے نکالے ہیں، اور غالباً احساس زیر بحث قطعاً فرضی شئے ہے۔ فی الحال یہ بتا دینا کافی ہے کہ جو لوگ اس کو بہت اہم بھی خیال کرتے ہیں، وہ بھی اس تیزی سے جس سے ساحت نظر کی تبدیلی کی صحت ہو جاتی ہے، اور مزید اغلاط سے انسان بچ جاتا ہے، یہ تسلیم کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں، کہ بر آیندہ توانائی کی مفروضہ حس اسی قدر مبہم اور غیر متعین ہے، جس قدر ان احساسات چشم کی ہے، جن پر ہم نے اب تک بحث کی ہے۔

اس جگہ میں نے ان واقعات و دلائل کے بیان کرنے میں کوئی دقیقہ نہیں چھوڑا ہے، جن کے ذریعے سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی جاتی ہے، کہ ہر قسم کے احساسات چشم بذات خود براہ راست مکان کے علم کا باعث نہیں ہوتے۔ متعلم کو اس امر کا اعتراف ہوگا کہ یہ دلائل خاصے قوی ہیں، اور غالباً اس کو حیرت ہوگی، کہ خود میرا نظریہ ان کے سامنے کس طرح سے پیش پا سکے گا۔ لیکن صورت حال کسی طرح سے بھی مایوس کن نہیں ہے۔ اور ایک امتیاز کے داخل کر لینے سے جو اب تک نہیں کیا گیا ہے۔ اس نظریئے کی آسانی سے تائید ہو جائے گی، جو ان صفحات میں اختیار کیا گیا ہے، اور اس کے ساتھ ہی اس ابہام اور دھوکے کا پورا پورا لحاظ کیا گیا ہے، جس پر عقلی نظریہ کے حامی بہت کچھ زور دیتے ہیں۔

# بصری حقیقت کا انتخاب

ہم میں خلقی اور مقررہ بصری مکانی حسیں ہوتی ہیں۔ لیکن تجربہ ان میں سے بعض کا انتخاب کر کے ان کو کلیتہً حامل حقیقت قرار دیتا ہے۔ باقی ان کی محض علامات اور ان کی جانب ذہن کو منتقل کرنے والی بن جاتی ہیں۔ عامل انتخاب جس پر ہم پہلے ہی بہت کچھ زور دے چکے ہیں، یہاں بھی اور مقامات کی طرح سے معمہ کے حل کی کلید ہے۔ اگر ہیلم ہولٹز اور ونٹ اور ان کے رفقا ایک مبہم بصری حس جس سے کبھی ایک قد و قامت اور فاصلہ مراد ہوتا ہے اور کبھی دوسرا اس کے متعلق محض یہ کہہ کر مطمئن نہ ہو جاتے کہ قد و قامت اور فاصلہ یہ حس نہیں ہیں، بلکہ یہ اس کے علاوہ کچھ ہیں جن کو یہ محض یاد دلاتی ہے اور جن کا مولد دور دراز ترکیب میں ہوتا ہے (ونٹ) یا تجربے میں ہوتا ہے (ہیلم ہولٹز) جیسی بھی صورت ہو۔ اگر انھوں نے قطعی طور پر یہ اس سوال کو کیا ہوتا، اور اس کا جواب دیا ہوتا کہ قد و قامت اور فاصلہ بذات خود کیا ہیں؟ تو اپنے نظریات مکانی کے موجودہ افسوسناک ابہام ہی سے نہ بچ جاتے، بلکہ ان کو یہ بھی معلوم ہو جاتا کہ وہ خارجی مکانی اوصاف جو ان حسوں سے ظاہر ہوتے ہیں، وہ محض اور بصری حسیں ہیں جو اس وقت موجود نہیں، بلکہ جن کی طرف موجودہ حسیں ذہن کو منتقل کرتی ہیں۔

مثلاً جب ہم ایک مربع کی تمثال مابعد کا اپنی داہنی یا بائیں جانب بلندی پر اظلال کرتے ہیں، اور اس سے یہ خیال ہوتا ہے کہ ہمیں آڑی ٹانگوں والی صلیب نظر آتی ہے، تو یہ کیا ہوتی ہے؟ (دیکھو شکل نمبر ۵۸، ۵۹) کیا فی الحقیقت یہ خود ایک شبکی حس نہیں ہے۔ یہ سچ ہے کہ یہ محسوس حس نہیں ہے، بلکہ تمثلی حس ہے، مگر اس کے باوجود یہ قطعی طور پر حسی یا شبکی یعنی ایسی حس ہے جو ہم کو ایک اصلی آڑی ٹانگوں والی صلیب سے ہونی چاہیے تھی، اگر یہ اس طرح سے دیوار پر ٹنگی ہوتی، اور ہماری

آنکھ پر اپنی تمثال ڈالتی۔ یہ تمثال وہ نہیں ہے جو اس وقت ہماری شبکیہ پر ہے۔ ہماری شبکیہ پر اس وقت وہ تمثال ہے جو مربع شکل کے تقاطع سے اس وقت پڑتی ہے، جب یہ ہمارے سامنے ہوتی ہے، مگر آڑی ٹانگوں والی صلیب سے بھی اس وقت ہوتی ہے، جب یہ فی الواقع دور دیوار پر ہوتی ہے، اور ہم اس کی طرف دیکھتے ہیں۔ اس واقعی شکلی تمثال یعنی مربع کی شبیہ کو اپنے ذہن میں لاؤ۔ ایسی صورت میں مربع کی شبیہ ان لا تعداد تمثالوں میں سے ایک ہوتی ہے، جو آڑی ٹانگوں والے تقاطع یا صلیب سے واقع ہو سکتی ہے۔ سوال یہ ہے کہ ایک دوسری اور وہ بھی غیر موجود تمثال ان لاتعداد تمثالات میں سے جو ایک آڑی ٹانگوں والی صلیب سے ہو سکتی ہیں سے منتخب ہوتی ہے، اور تنہا آڑی ٹانگوں والی صلیب کی حقیقی شکل کی نمایندگی کرتی ہے۔ وہ غیر موجود اور خالی آڑی ٹانگوں والی تمثال موجود اور محسوس تمثال کو ہمارے ذہن سے کیوں خارج کر دیتی ہے؟ جب حقیقی صلیب سے ہم کو اس کے وضع و مقام کے اعتبار سے بہت سی شکلوں کا احساس ہوتا ہے، تو ہم یہ کیوں خیال کرتے ہیں کہ صلیب کی اصل شکل وہی ہے، جو ہم کو اس وقت محسوس ہوتی ہے جب یہ ہمارے سامنے ہوتی ہے۔ اور جب اس سوال کا جواب دیا جاتا ہے، تو یہ سوال پیدا ہوتا ہے، کہ آڑی ٹانگوں والی شکل کا غیر موجود اور استحضاری احساس اس قدر کامیابی سے کیونکر مداخلت کرتا ہے کہ موجود مربع والی شبیہ کو ذہن سے خارج کر دیتا ہے۔

ان سوالوں میں سے کسی ایک کا جواب دینے سے پہلے ہم کو اپنے واقعات کی نسبت پورا پورا اطمینان کر لینا چاہیے، اور اس امر کی تحقیق کر لینی چاہیے، کہ یہ بات کس طرح سے صحیح ہے کہ اشیا کو محسوس کرتے وقت ہم ان بصری تمثالات میں سے ایک کو انتخاب کر لیتے ہیں، جو ان سے ہوتی ہیں، اور اس ایک کو شکل و جسامت کا حقیقی مظہر سمجھ لیتے ہیں۔

جسامت یا قد و قامت کے مسئلے پر پہلے گفتگو ہو چکی ہے، اس لئے اس پر یہاں کچھ کہنے کی ضرورت نہیں۔ شکل کے متعلق یہ ہے کہ اشیا سے

جتنی شکلیں بنتی ہیں وہ سب کی سب تناظری بگاڑ ہوتی ہیں۔ مربع میز کے اوپر کے حصے میں ہمیشہ دو حادہ اور دو منفرجہ زاویئے محسوس ہوتے ہیں، دیوار کے کاغذوں یا قالینوں یا کاغذ کے تختوں پر جو دائرے بنے ہوئے ہوتے ہیں اشکال ناقص کی طرح نظر آتے ہیں۔ متوازی خطوط دور سے ملتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ انسانی اجسام چھوٹے معلوم ہوتے ہیں۔ اور ان متغیرہ شکلوں میں جو تبدیلیاں ہوتی ہیں وہ غیر محدود اور مسلسل ہوتی ہیں۔ اس تغیر پیہم میں ایک شکل ہمیشہ نمایاں معلوم ہوتی ہے۔ اور یہ وہ شکل ہوتی ہے جو ہم کو اس وقت نظر آتی ہے۔ جب ہم اس شئے کو سب سے زیادہ آسانی اور عمدگی سے دیکھتے ہیں۔ اور یہ اس وقت ہوتا ہے جب ہماری آنکھیں اور شئے دونوں اس وضع میں ہوتی ہیں، جس کو فطری کہہ سکتے ہیں۔ اس وضع میں ہمارا سر سیدھا ہوتا ہے اور ہمارے بصری محور یا تو متوازی ہوتے ہیں یا موزونی کے ساتھ منعطف ہوتے ہیں۔ شئے کی سطح بصری سطح کی سیدھ میں ہوتی ہے۔ اور اگر شئے ایسی ہو جس میں بہت سے خطوط ہوں تو یہ ایسی صورت میں مڑی ہو کہ یہ بصری سطح کے یا تو متوازی ہو یا عمودی۔ ایسی صورت میں ہم کو جس شکل کا احساس ہوتا ہے اس سے ہم اور احساسوں کا مقابلہ کرتے ہیں، اور اسی کے مطابق ہر صحیح پیمائش اور فیصلہ ہوتا ہے[1]

یہ بات نہایت آسانی سے سمجھ میں آسکتی ہے کہ فطری صورت کو یہ غیر معمولی تفوق کیوں حاصل ہے۔ اول یہ کہ اس صورت میں ہم سب سے

---

[1] - استثنا صرف اس وقت معلوم ہوتا ہے جب ہم ارادۃً جزئیات کو نظر انداز کرتے ہیں، اور عام اثر پر حکم لگاتے ہیں۔ عورتوں کو نئی پوشاکوں کے پہننے کی کوشش کرتے ہوئے دیکھو، ان کے سر جھکے ہوئے اور نظر مستغرانہ ہوتی ہیں۔ یا مصوروں کو اپنی تصویروں کے محاسن کے متعلق رائے قائم کرتے ہوئے، ان کا اندازہ بھی ایسا ہی ہوتا ہے۔

آسانی کے ساتھ اس شئے کو اپنے ہاتھوں میں لے سکتے ہیں، جس کا ہم کو مطالعہ کرنا ہوتا ہے۔ دوسرے یہ کہ یہ ایک دی ہوئی شئے کے تناظری منظروں کے داہنے اور بائیں کا فیصلہ کن نقطہ ہوتا ہے۔ تیسرے یہ کہ اسی صورت میں موزون و مرتب شکل موزون اور مرتب معلوم ہوتی ہے، اور مساوی زاویئے مساوی معلوم ہوتے ہیں۔ چوتھے یہ کہ یہ نقطہ اکثر اوقات ان حرکات کا نقطۂ آغاز معلوم ہوتا ہے، جن سے آنکھ کو محوری گردشوں میں سب سے کم تکلیف ہوتی ہے، جن سے مختلف خطوط کی شبکی تمثالوں اور ایک ہی خط کے مختلف حصوں کا انطباق[۵] سب سے آسانی سے ہوسکتا ہے، جس کی وجہ سے آنکھ اپنی دوڑوں میں مقابلے کی بہترین پیمائشیں کرسکتی ہے۔ یہ تمام خوبیاں فطری صورت کو انتخاب کا مستحق قرار دیتی ہیں۔ کسی دوسرے نقطۂ نظر میں اس قدر جمالیاتی اور عملی فوائد نہیں ہیں۔ اس صورت میں ہم کو یقین ہوتا ہے، کہ ہمیں شئے ایسی ہی نظر آتی ہے، جیسی کہ ہوتی ہے۔ اور صورتوں میں یہ ایسی نظر آتی ہے، جیسی کہ یہ بظاہر معلوم ہوتی ہے۔

تجربہ اور دستور ہم کو بہت جلد یہ سکھا دیتا ہے، کہ ظاہر صورت اصل صورت میں مسلسل مدارج سے جا کر مل جاتی ہے۔ ان سے ہم کو یہ بھی معلوم ہوتا ہے، کہ بظاہر معلوم ہونے اور ہونے میں عجیب و غریب طور پر تبادلہ بھی ہوجاتا ہے۔ کبھی شکل بظاہر بیلیجی معلوم ہوتی تھی، اس میں رفتہ رفتہ حقیقی دائرہ داخل ہوسکتا ہے، اور کبھی جو شکل حقیقت میں بیلیجی معلوم ہوتی تھی، وہ بظاہر دائرہ معلوم ہوسکتی ہے۔ کبھی مربع تقاطع یا آڑی ٹانگوں والا معلوم ہوسکتا ہے، اور کبھی آڑی ٹانگوں والا مربع معلوم ہوسکتا ہے۔

اس طرح سے ترچھا دیکھنے کی کوئی صورت اصلی نظر کی کسی صورت سے ماخوذ ہوسکتی ہے۔ اور جب اول الذکر ظواہر میں سے کسی کا ہم کو احساس

---

۵۔ انطباق کی اہمیت بعد کو ظاہر ہوگی۔

ہو تو ہمارے لیئے اس کا دوسری قسم کے مناسب احساس میں ترجمہ کر لینے سے واقف ہونا ضروری ہے۔ جب ہم اس سے واقف ہو جاتے ہیں تو ہم قانون کفایت یا سادگی جو ہماری کل زندگی پر غالب رہتا ہے، کی محض تعمیل کرتے ہیں، کیونکہ ہم صرف حقیقت کی طرف توجہ کرتے ہیں، اور جہاں تک ہمارے شعور سے ہو سکتا ہے، اس علامت کو نظر انداز کر دیتے ہیں، جس کے ذریعے سے ہم نے پہلے حقیقت کو سمجھا تھا۔ ہر حقیقی شئے (یعنی ایسی جس کے حقیقی ہونے کا ظن غالب ہوتا ہے) کی علامات بہت ہوتی ہیں، اور ہر شئے ایک اور مقررہ ہوتی ہے تو ہمیں علامات کے نظر انداز کرنے اور صرف حقیقت کا لحاظ رکھنے سے وہی آرام نصیب ہوتا ہے، جو ہم کو اسماد کے مقابلہ ذہنی تمثالات اور ان کی تمام متغیرہ خصوصیات کے ترک کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔ بصری تجربات کے جنگل میں سے چند فطری و معمولی ظواہر کا انتخاب جو ہمیں خیال کرنے میں اصلی منظروں کا کام دیں نفسیاتی اعتبار سے ایسا ہی منظر ہے جیسا کہ لفظوں میں خیال کرنا اور اس کا بھی وہی فائدہ ہے۔ دونوں میں بہت اور مبہم حدود کی جگہ چند مقررہ حدود کو دی جاتی ہے۔

## وہ حسیں جن کو ہم نظر انداز کر دیتے ہیں

حسوں کے اس کام کی طرف کہ یہ محض علامتیں ہوتی ہیں، جو دوسری حسوں کے پیدا کر دینے کے بعد جو ان کا مفہوم ہوتی ہیں، نظر انداز ہو جاتی ہیں، سب سے پہلے برکلے کی توجہ منعطف ہوئی تھی، اور اس کی طرف اس نے بہت جگہ اشارہ کیا ہے مثلاً:-

"چونکہ خود علامات پر محض ان کی خاطر سے توجہ نہیں ہوتی، بلکہ ان پر صرف اضافی حیثیت سے اور ان اشیا کے خیال سے غور ہوتا ہے، جن کی یہ علامات ہوتی ہیں، اس لیئے ذہن ان کو نظر انداز کر دیتا ہے، تاکہ اپنی توجہ فوراً ان چیزوں کی طرف منعطف کر سکے جن کی یہ علامات ہیں.......... جو

صحیح معنی میں نظر نہیں آتیں بلکہ ان کا فہم ہوتا ہے یا ان کی جانب مناسب معروضات نظر سے (اور صرف یہی نظر آتے ہیں) ذہن منتقل ہوتا ہے۔(ڈیویئن وثروئل ملینگو میج فقرہ ۱۲)

برکلے کا یہ فرض کرنا تو صحیح نہیں ہے کہ جس شے کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے وہ اس طرح سے کبھی معروض نظر ہوتی ہی نہیں جس طرح کہ اس وقت وہ علامت ہو رہی ہے جو اس کی طرف ذہن کو منتقل کرتی ہے۔

"اشیا کے فطری مظاہر سے قدرت کی غرض محض اشارے یا علامات ہیں، اور ذہن علامت پر ذرا سا بھی غور کئے بغیر اور بلا اس امر کے دیکھے ہوئے کہ آیا یہ فی الحقیقت ہے بھی یا نہیں فوراً ان چیزوں پر آجاتا ہے جن کی یہ علامت ہوتی ہے ...... ذہن نے ان کی طرف (یعنی علامات) سے بے توجہ رہنے کی ایک مستقل اور شدید عادت پیدا کرلی ہے۔ کیونکہ ان کے ظہور کے ساتھ ہی بجلی کی سی سرعت سے وہ شئے جگہ لے لیتی جس کی یہ علامات ہوتی ہیں اور ہماری کل توجہ پر مستولی ہو جاتی ہے۔ زبان میں ان کے نام نہیں ہیں اگرچہ جس وقت یہ ذہن میں سے گذرتی ہیں ہم کو ان کا شعور ہوتا ہے تاہم یہ اس قدر سرعت کے ساتھ ذہن میں سے گذرتی ہیں اور اس قدر جانی پہچانی معلوم ہوتی ہیں کہ ان کی طرف مطلق توجہ نہیں ہوتی۔ اور نہ یہ حافظہ یا تمثل میں اپنے کچھ آثار چھوڑ کر جاتی ہیں"
(انکوائری باب ۵ فقرہ ۲-۳)

اگر ہم واقعات پر نظر ثانی کریں تو نظرانداز کرنے کی اس انتہائی صورت جس کا ریڈ نے تذکرہ کیا ہے (یا اس سے بھی شدید صورتوں) اور موجودہ حس کے کامل شعوری ادراک کے مابین ہر درجے کی بے توجہی پائیں گے۔ بعض اوقات موجودہ حس سے باخبر ہونا قطعاً ناممکن ہوتا ہے۔ بعض اوقات ذرا سی تدبیر یا سعی سے اس کو ہم اس شئے کے ساتھ یا یکے بعد دیگرے معلوم کر لیتے ہیں جس کو یہ ظاہر کرتی ہے۔ بعض اوقات موجودہ حس کو اصل شئے سمجھا جاتا ہے یا یہ خیال کیا جاتا ہے کہ یہ اس کی خصوصیات کو غیر مسخ شدہ شکل میں پیش کر رہی ہے، اور اس حالت میں بلاشبہ ذہن

اس طرف پوری شدت سے توجہ کرتا ہے۔

سب سے گہری بے توجہی ان حسوں کی طرف سے ہوتی ہے جن کو صحیح معنی میں ذہنی بصری حسیں کہا جاتا ہے یا ان کی طرف سے ہوتی ہے جو خارجی اشیا کی علامتیں ہی نہیں ہوتیں۔ ہیلم ہولٹیز نے ان مظاہر پر یعنی منفی تمثالات کے بعد دوگونہ تمثالات، وغیرہ بہت تشفی بخش طور پر بحث کی ہے۔ وہ کہتا ہے:-

"ہم سہولت اور صحت کے ساتھ اپنی حسوں پر صرف اس حد تک توجہ کر سکتے ہیں، جس حد تک ان کو خارجی اشیا کے علم کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے، اور ہم کو ان کے ان تمام حصوں کے نظر انداز کر دینے کی عادت ہوتی ہے جو خارجی عالم کے اعتبار سے اہمیت نہیں رکھتے۔ اگرچہ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ انسان کے خود اپنی حسوں سے باشعور ہونے سے زیادہ کوئی شئے آسان نہیں، مگر اس کے باوصف تجربے سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ یا تو ذہنی مظاہر کا انکشاف کرنے کے لئے خاص ذہانت جیسی کہ بہت ہی نمایاں طور پر نیوٹن میں تھی یا اتفاق یا نظری تدبیر ضروری شرائط ہیں۔ مثلاً میریوٹ نے نظری طور پر شبکیہ کا نقطۂ اعمیٰ دریافت کیا تھا۔ اسی طرح سے میں نے صوتیات میں سرتیہ ل کے جمع ہو جانے کے وجود کو دریافت کیا تھا۔ اکثر اوقات ایسا ہوتا ہے کہ جن مشاہدین کی توجہ ذہنی مظاہر میں خاص طور پر ترتیب یافتہ ہوتی ہے وہ اتفاقاً کسی ذہنی مظہر کو دریافت کر لیتے ہیں۔ صرف جہاں ذہنی مظاہر اس قدر شدید ہوتے ہیں کہ وہ ادراک اشیا میں حائل ہوتے ہیں، ان کی طرف سب یکساں متوجہ ہوتے ہیں۔ لیکن جب یہ ایک بار دریافت ہو چکتے ہیں، تو بعد کے مشاہدین جو اپنے آپ کو مناسب حالات میں لاتے ہیں اور اپنی توجہ کو صحیح رخ پر صرف کرتے ہیں، کے لئے اکثر اوقات ان کا دریافت کرنا سہل ہوتا ہے۔ لیکن بہت سی صورتوں میں ـــ مثلاً نقطہ اعمیٰ کے مظاہر میں موسیقی کی آوازوں کی بنیادی سرتی سے زائد سرتیوں اور ترکیبی سرتیوں کے امتیاز میں وغیرہ ایسی شدید توجہ کی ضرورت ہوتی ہے کہ مناسب آلات کی مدد کے باوجود بھی اکثر اشخاص محسوس کرنے سے قاصر رہتے ہیں۔ روشن اشیا کی

تمثالات مابعد کو بھی اکثر آدمی بہت ہی غیر معمولی مناسب حالات میں محسوس کر سکتے ہیں، اور اس قسم کی نسبتہً خفی تمثالات کے محسوس کرنے کے لئے مسلسل مشق کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہ تجربہ بار بار ہوتا ہے کہ جن اشخاص کو آنکھ کی کوئی ایسی بیماری ہو جاتی ہے جس سے اچانک ان کی بصارت میں نقص واقع ہو جاتا ہے، تو وہ پہلی بار ترمروں کی شکایت کرتے ہیں جو زندگی بھر سے ان کی رطوبت زجاجیہ میں موجود تھے، مگر جس کے متعلق انہیں یقین ہوتا ہے کہ یہ کیفیت بیماری کے بعد سے ہی پیدا ہوئی ہے۔ حالانکہ واقعہ صرف اس قدر ہوتا ہے کہ بیماری کی وجہ سے وہ اپنی بصری حسوں کا زیادہ توجہ سے مشاہدہ کرنے لگتے ہیں۔ ایسی صورتیں بھی ہیں کہ ایک آنکھ بتدریج نابینا ہو گئی ہے، اور مریض عرصے تک اس سے بے خبر رہتا ہے یہاں تک کہ صرف تندرست آنکھ کے اتفاقاً بند ہونے سے وہ دوسری آنکھ کے نابینا ہونے کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔"

اکثر اشخاص کو جب پہلے پہل دوچشمی دہری تمثالوں سے واقف کیا گیا تو انہیں اس امر پر غیر معمولی تعجب ہوا، کہ اس سے پہلے انھوں نے ان کو کیوں محسوس نہیں کیا۔ اگرچہ زندگی بھر سے ان کو صرف ان چند چیزوں کے اکہرا دیکھنے کی عادت تھی جو نقطۂ ارتکاز سے تقریباً ایک فاصلے پر ہوتی تھیں، اور باقی یعنی وہ جو اس سے قریب یا دور ہوتی تھیں جن میں بہت بڑی کثرت داخل ہے ہمیشہ دہری نظر آتی تھیں۔"

"پس ہمیں اپنی توجہ کو جزئی حسوں کی طرف مبذول کرنے کے لئے سیکھنے کی ضرورت ہوتی ہے اور عموماً ہم ایسا ان حسوں کی بابت کرتے ہیں جو خارجی عالم کے وقوف کا ذریعہ ہوتی ہیں۔ جس حد تک ان سے یہ غایت پوری ہوتی ہے، صرف اس حد تک ہماری حسیں معمولی زندگی میں ہمارے لئے کوئی اہمیت رکھتی ہیں۔ ذہنی احساسات زیادہ تر صرف حکمی محققین کے لئے دلچسپی کا باعث ہوتے ہیں۔ اگر عام طور پر حواس ان کی جانب متوجہ ہوتے، تو ان سے صرف گڑبڑی واقع ہوتی۔ اسی لئے جب ہم

خارجی مشاہدے میں غیر معمولی صحت و اطمینان تک پہنچ جاتے ہیں؛ تو یہی نہیں ہوتا کہ جہاں ذہنی مظاہر کا تعلق ہوتا ہے وہاں ہم کو یہ صحت و اطمینان حاصل نہیں ہوتا، بلکہ ہماری ان کے نظر انداز کرنے کی استعداد بھی بہت زیادہ ترقی کر جاتی ہے، اور اشیا کا اندازہ کرنے میں ہم اپنے آپ کو ان کے اثر سے ان حالتوں میں بھی بالکل غیر متاثر رکھتے ہیں، جہاں یہ اس قدر شدید ہوتے ہیں کہ یہ آسانی سے توجہ کو اپنی طرف جذب کر سکتے ہیں۔" (فزیولاجیکل اپٹک صفحہ ۴۳۱، ۴۳۲)۔

جہاں حس محض ذہنی بھی نہیں ہوتی، جیسے ان صورتوں میں ہے، جن کا ہیلم ہولٹز ذکر کرتا ہے، بلکہ کسی خارجی شئے کی علت ہوتی ہے وہاں بھی بقول ریڈ ہم اس کی داخلی کیفیت کو نظر انداز کر دیتے ہیں، اور محض اس شئے کی تمثال کی طرف توجہ کرتے ہیں، جس کی طرف یہ ذہن کو منتقل کرتی ہے۔ مگر یہاں ہر شخص اگر چاہے تو آسانی کے ساتھ خود حس کو معلوم کر سکتا ہے۔ معمولاً ہم کو کاغذ کا تختہ یکساں سفید معلوم ہوتا ہے۔ اگرچہ ممکن ہے اس کے ایک حصے پر سایہ ہو۔ لیکن اگر ہم چاہیں تو ایک لمحہ سائے کو مقامی رنگ کی حیثیت سے محسوس کر سکتے ہیں۔ ایک شخص جو ہماری طرف آتا ہو، معمولاً اس کے قد و قامت میں تغیر ہوتا ہوا معلوم نہیں ہوتا لیکن ہم خاص طور پر اپنی توجہ مبذول کریں، تو ہم کو یہ احساس ہو سکتا ہے۔ مصور کی کل تعلیم اس امر پر مشتمل ہوتی ہے کہ وہ احضاری اور استحضاری دونوں علامات کو دیکھے۔ بلحاظ اس کے کہ ساحت نظر کے کیا معنی ہیں، وہ جس طرح اس کو محسوس کرتا ہے، اس طرح دیکھتا بھی ہے، یعنی رنگ کے ٹکڑوں کے مجموعے کی حیثیت سے، جو خطوط سے محصور ہوتے ہیں، اور اس کل سے مل کر ایسی بصری شکل بنتی ہے، جس کے داخلی

تناسب کا ایسے شخص کو مشکل سے احساس ہوتا ہے، جو مصور نہیں ہوتا۔ معمولی آدمی کی توجہ ان پر سے گزر کر ان کے معنی پر آجاتی ہے۔ مصور معنی سے پھر ان کی طرف لوٹتا ہے اور ان پر خود ان کی خاطر غور کرتا ہے۔ جیسی چیز ہے اس کی شکل ویسی نہ بناؤ، بلکہ ایسی بناؤ جیسی کہ یہ نظر آتی ہے۔ یہی نصیحت ہر مصور اپنے شاگرد کو کرتا رہتا ہے۔ اس امر کا فراموش کر دینا کہ یہ کیسی ہے، اس امر کے بھی فراموش کر دینے کے مساوی ہے کہ یہ کیسی نظر آئے گی، بشرطیکہ اس کو نظر کی معمولی حالت میں رکھا جائے۔ اس صورت میں حس بصورت علامت کے اور حس بصورت شئے کے مل کر ایک ہو جاتی ہے اور ان کے مابین کوئی تقابل نہیں ہوتا۔

## وہ حسیں جو بظاہر نظر انداز ہوتی معلوم ہوتی ہیں

لیکن بعض خاص صورتوں میں بہت دقت پیش آتی ہے، جن پر غور کرنے کے لئے ہمیں اب توجہ کرنی چاہیے۔ یہ وہ صورتیں ہیں جن میں ایک موجودہ حس کا وجود اس کے خارجی حالات سے ثابت ہوتا ہے۔ یہ بظاہر اس شئے کی تمثال سے، جس کی طرف یہ ذہن کو منتقل کرتی ہے بالکل دب جاتی یا متغیر ہو جاتی ہے۔

یہ بات ہم کو اس بات کی طرف واپس لے جاتی ہے، جو ہم نے صفحہ ۲۱۰ پر کہی تھی۔ ذیل میں ہیلم ہولٹز کی جس عبارت کا اقتباس درج کیا جاتا ہے اس کا تعلق انھیں صورتوں سے ہے۔ اس کے خیال میں ان صورتوں سے ہماری شبکی حسوں کی اصلی اور ذاتی مکانیت کی قطعی طور پر تردید ہوتی ہے۔ کیونکہ اگر کوئی شبکی حس واقعاً موجود ہونے کی صورت میں

خود اپنے اندر مکان کی حس رکھتی' تو اس کا اس کے معنی پر اضافہ ہو سکتا تھا' یہ اس کے ساتھ مل جل سکتی تھی' یا ذرا دیر کے لئے معنی کی چکاچوند میں گم بھی ہو سکتی تھی' مگر یہ کیسے ممکن تھا کہ معنی کی حس اس کو بالکل بدل دے' یا دبا دے' موجودہ حسوں کے تجربے کے انتقالات ذہنی سے دب جانے کی نسبت وہ کہتا ہے کہ:-

" ان کی پوری طرح سے مصدقہ ایک بھی مثال نہیں ہے۔ ان تمام دھوکوں میں جو حسوں سے معمولی بہیج معروضات کی عدم موجودگی میں پیدا ہوتے ہیں' غلطی اس معروض کے اچھی طرح سمجھ لینے سے زائل نہیں ہوتی' جو درحقیقت موجود ہوتا ہے اور نہ اس سبب کے سمجھنے سے دور ہوتی ہے' جو دھوکے کا باعث ہوتا ہے' آنکھ کے دبانے سے جو روشنی کے چھلے نظر آتے ہیں' وہ اور تمثالات مابعد ساحت نظر کے سامنے اسی طرح سے باقی رہتے ہیں جس طرح سے آئینے کا عکس باقی رہتا ہے' اگرچہ ہم جانتے ہیں کہ ان ظواہر کے کوئی خارجی حقیقت مطابق نہیں ہوتی۔ یہ صحیح ہے کہ ہم اپنی توجہ کو دور کر سکتے ہیں' اور اس کو ان حسوں سے علٰحدہ رکھ سکتے ہیں جن کا خارجی عالم سے کوئی تعلق نہیں ہوتا' مثلاً کمزور تمثالاتِ مابعد (Entoptic) معروضات وغیرہ ...... لیکن اگر ہم میں حسوں کے نظر انداز ہی کرنے کے نہیں بلکہ ان کے ایسے جزو کو جو خارجی تجربے سے مختلف ہو' (جس کی تمثال خارجی حقیقت کی طرح سے ان کے ہمراہ ذہن میں ہوتی ہے) بالکل عکس میں تبدیل کرنے کی قوت ہوتی تو ہمارے ادراکات کا کیا حشر ہوتا تھا؟

اور پھر:-

" دوسرے تمام تجربے کی تمثیل پر ہم کو یہ توقع کرنی چاہیے' کہ مغلوب احساسات ہمارے ادراک میں باقی رہیں گے' اگرچہ مسلّم دھوکوں ہی کی صورت میں کیوں نہ ہوں۔ مگر واقعہ یہ نہیں ہے۔

یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ اصلی مکانی حسوں کا مفروضہ کس طرح سے بصری وقوفات کی توجیہ کر سکتا ہے، حالانکہ جو لوگ ان حسوں کے قائل ہیں وہ بھی آخر کار یہ فرض کرنے پر مجبور ہوتے ہیں کہ یہ ہماری بہتر رائے سے جو تجربے پر مبنی ہوتی ہے، مغلوب ہو جاتے ہیں"۔

یہ الفاظ اس لحاظ سے بہت اہمیت رکھتے ہیں کہ یہ کس قدر مستند شخص کے ہیں۔ مگر ہیلم ہولٹز کی سند سے بھی انسان کا انتقادی توازن تو باطل نہیں ہو جانا چاہیے۔ اور جس لمحے میں انسان مجرد تعمیات کو ترک کرتا ہے، اور جزئیات پر آتا ہے، تو میرے خیال میں یہ بات اس کو آسانی سے معلوم ہو جاتی ہے کہ ان سے وہ نتائج برآمد نہیں ہوتے، جن کا ہم اوپر اقتباس کر چکے ہیں۔ لیکن بحث کو سودمند طریق پر جاری رکھنے کے لئے ہمیں بیان کردہ امثلہ کو دو حصوں میں تقسیم کر دینا چاہیے:۔

(ا) ہیلم ہولٹز کے نزدیک ادراک لون کا ادراک مکان کی طرح سے عقل سے تعلق ہے۔ نام نہاد ہم وقت لونی تقابل (جس سے ایک رنگ دوسرے رنگ کو جس کے برابر یہ ہوتا ہے، متغیر کرتا ہے) کی توجیہ وہ غیر شعوری انتاج سے کرتا ہے۔ باب ۱۷ میں ہم نے لونی تقابل کے مسئلے پر بحث کی تھی، جن اصول سے اس کے حل میں کام لیا گیا تھا، وہ موجودہ مسئلے کے حل میں بھی کارآمد ثابت ہوں گے۔ میری رائے میں ہیرنگ نے یہ بات قطعی طور پر ثابت کر دی ہے، کہ جب ایک رنگ دوسرے رنگ کے برابر لایا جاتا ہے تو یہ اس کی حس کو محض انتقال

ذہنی کی بنا ، پر نہیں، جیسا کہ ہیلم ہولٹنز کہتا ہے بلکہ ایک نئے عصبی عمل کو تہییج کر کے حس کے متغیرہ احساس تک مطابق ہوتا ہے متغیر کر دیتا ہے یہ توجیہ نفسیاتی نہیں بلکہ عضویاتی ہے اصل رنگ میں امالہ کرنے والے رنگ کی وجہ سے جو تبدیلی واقع ہوتی ہے وہ ان عضویاتی حالات کے رفع ہو جانے کی وجہ سے ہوتی ہے جن میں وہ پہلے پیدا ہوتی ہیں اور نئے حالات کے تحت ایک حقیقی نئی حس پیدا ہو جانے سے ہوتی ہے جس سے تجربے کے انفعالات ذہنی کو کوئی تعلق نہیں ہے۔



شکل نمبر ۶۴

یہ بات اس مظہر تقابل سے ظاہر ہوتی ہے جو مختلف قسم کی حرکتوں کے دیکھنے کے بعد پیدا ہوتا ہے کہ بصری آلات کے اندر اعمال خود کو پہلو سے پھیلاتے ہیں۔ یہاں میں اس کی چند مثالیں بیان کرتا ہوں۔ اگر متحرک جہاز کے جنگلے سے ہم اس پانی کی طرف

نظر ڈالیں جو جہاز کی رفتار سے نہایت تیزی کے ساتھ پیچھے کو ہٹتا معلوم ہوتا ہے،
اور پھر اپنی نظر کو عرشے کی طرف منتقل کریں تو ہمیں تختوں کا ایک حصہ اس سے
مخالف جہت میں حرکت کرتا نظر آئے گا، جس میں ایک لحہ پہلے ہم نے پانی کو حرکت
کرتے ہوئے دیکھا تھا، اور اس حصے کے دونوں جانب ایک اپنی تختوں کی اسی
سمت میں حرکت کرتی ہوئی معلوم ہوگی جس میں کہ پانی حرکت کرتا تھا۔ چلتی ریل کی
کھڑکی میں سے باہر سڑک کی طرف دیکھنے سے بھی اسی قسم کا دھوکہ ہوتا ہے جس کی
معمل میں نہایت ہی سادے آلات کے ذریعے سے تصدیق ہوسکتی ہے۔ ایک تختہ
لیا جاتا ہے جس میں ایک کھڑکی پانچ چھ انچ چوڑی اور حسب ضرورت لمبی ہوتی ہے
اور اس کو دو فٹ پر سیدھا کسی شئے کے ذریعے تھاما جاتا ہے۔ تختے کی پشت پر
کھڑکی کے اوپر اور نیچے دو رولر ہوتے ہیں جن میں سے ایک کے ساتھ ایک کرنیک
ہوتا ہے۔ کسی قسم کے چھپے ہوئے کپڑے یا کاغذ کی بہت لمبی پٹی ان رولروں میں پھرائی جاتی ہے؛
(جن میں سے ایک رولر کو اس طرح سے قائم کیا جا سکتا ہے جس سے وہ پٹی ہمیشہ
سیدھی کھنچی ہوئی رہے اور ڈھیلی نہیں۔ اور سامنے کے تختے کی سطح کو بھی ایسے کاغذ سے
ڈھکا رکھا جا سکتا ہے جو نظر کے لئے جاذب ہو۔ اب کرنیک کے پھرانے سے
درمیانی پٹی مسلسل حرکت کرتی ہے حالانکہ ساحت کے حاشیے فی الحقیقت ساکن رہتے ہیں،
مگر یہ تھوڑی دیر کے بعد مخالف سمت میں حرکت کرتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ کرنیک
کے روکنے سے کل ساحت کے مخالف سمت میں حرکت کرنے کا دھوکہ ہوتا ہے۔

ایسے چکر کو جس پر ارقمیدوسی مرغولہ بنا ہوا ہو، جب معمولی گھمانے والی مشین
پر پھرایا جاتا ہے تو اس سے اور حیرت انگیز نتائج پیدا ہوتے ہیں۔

"اگر گردش اس سمت میں ہوتی ہے جس سمت میں کہ مرغولی خط چکر کے مرکز سے
قریب تر آتا ہے تو چکر کی کل سطح پھیلتی معلوم ہوتی ہے اور جب گردش رک جاتی ہے
تو سکڑتی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ اور اگر گردش کی حرکت اس کے مخالف سمت میں ہوتی ہے
تو عکس ہوتا ہے۔ اگر اول الذکر حالت میں مشاہدہ کرنے والے کی آنکھیں گردش
کرنے والے چکر سے ہٹ کر کسی معروف شئے کی طرف مڑتی ہیں، مثلاً کسی دوست کے
چہرے کی طرف تو آخر الذکر عجیب طریق پر سکڑتا یا پیچھے ہٹتا ہوا محسوس ہوتا ہے،



شکل نمبر ۶۵

اور مرغولے کی مخالف حرکت کے بعد پھیلتا ہوا یا قریب آتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ لہ

ان حرکی دھوکوں کی ایک ابتدائی صورت وہ معلوم ہوتی ہے جو ہیلم ہولٹز نے اپنی آپٹک کے صفحہ ۵۶۸ تا ۵۷۱ تک بیان کی ہے۔ ساعت نظر میں اگر کوئی ترچھے زاویہ حادہ سے سیدھے خط کی طرف ہوتی ہے تو یہ محسوس طور پر اس خط کو بگاڑ دیتی ہے۔ مثلاً




شکل نمبر ۶۶

لہ۔ بوڈوچ اور رپال جرنل آف سائیکالوجی جلد ۳ صفحہ ۲۹۹۔ ہیلم ہولٹز اس مظہر کی ڈھیلوں کی غیر شعوری گردش سے توجیہ کرنے کی کوشش کرتا ہے لیکن ڈھیلوں کی گردش سے صرف ایسے احساسات حرکت کی توجیہ ہوسکتی ہے جو کل ساحت نظر پر ایک ہوتے ہیں۔ کھڑکی والے تختے میں ساحت نظر کا ایک حصہ ایک طرح پر حرکت کرتا معلوم ہوتا ہے اور دوسرا حصہ دوسری طرح پر حرکت کرتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ یہی اس وقت ہوتا ہے جب ہم مرغولے کی طرف سے پھر کر دیوار کو دیکھنے لگتے ہیں۔ صرف دیوار کا مرکز ابھرتا یا سکڑتا ہے۔ حاشیہ اس کے برعکس آتا ہے یا ساکن رہتا ہے۔ ماخ اور ڈیواک نے اس صورت میں نہایت عمدگی سے آنکھوں کی گردش کا ناممکن ہونا ثابت کیا ہے (Stizungaber. d. Wiener Akad. Bd. LXI.) نیز دیکھو بوڈوچ اور رپال کا مذکورہ بالا مضمون صفحہ ۳۰۰۔

شکل نمبر ۶۶ میں اب ایک خط ہے جو کاغذ پر کھینچا گیا ہے ج د، فرض کرو کہ پرکار کا نشان ہے جس کا آنکھ نے بہت توجہ سے ساتھ دیا ہے۔ جب نوک پرکار ج سے د پر آتی ہے تو خط نیچے کی طرف حرکت کرتا ہوا معلوم ہوتا ہے اور جب د سے ج پر آتی ہے خط اوپر کی طرف حرکت کرتا ہوا معلوم ہوتا ہے اور اس کے ساتھ ہی کل خط پرکار کی ابتدائی نصف حرکت کے دوران میں س ع پر جھکا ہوا معلوم ہوتا ہے اور آخری نصف ص ک کی جہت میں جھکا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ اور ایک طرف کے جھکنے سے دوسری طرف کے جھکنے میں جو تغیر ہوتا ہے وہ د پر بالکل واضح ہے۔

جس خط پر ہم پنسل کی نوک پھیرتے ہیں، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ خود وہ بھی پنسل کی نوک کی طرف حرکت کرنے لگتا ہے۔ اب ان دونوں چیزوں کا ایک دوسرے کی نسبت سے بظاہر حرکت کرنا حالانکہ ایک ان میں سے بالکل ساکن ہے ہمیں ان مثالوں کو یاد دلاتا ہے جو صفحہ ۱۰۸ پر ویرارٹ سے نقل کر آئے ہیں، اور یہ ہم کو ادراک کی ابتدائی حالت کی جانب واپس لیجاتا ہوا معلوم ہوتا ہے جس وقت وہ امتیازات جو اب ہم ایک حرکت کے محسوس کرتے وقت کرتے ہیں، اس وقت تک نہ ہوئے تھے۔ اگر ہم ہولٹز کے نمونے میں سے پنسل کا سرا گزارتے ہیں (دیکھو شکل نمبر ۶۰ صفحہ ۵۶۵) اور آنکھ سے اس پر نظر جمائے رکھتے ہیں تو کل شکل بظاہر نہایت ہی عجیب و غریب غیر سکونی حالت کا منظر بن جاتی ہے جس کے اسباب کو ہیلم ہولٹز نے نہایت احتیاط سے بیان کیا ہے۔ سوالنر کا دھوکہ اکثر اشخاص کی نظر سے قطعاً یا تقریباً محو ہو جاتا ہے اگر وہ نظر جما کر اس کے ایک نقطے پر آنکھ کو حرکت دیئے بغیر دیکھتے ہیں۔ یہی حال اور بہت سے دھوکوں کا ہے۔

اب ان تمام واقعات کو جب جمع کر کے دیکھا جاتا ہے تو ان سے یہ ثابت ہوتا معلوم ہوتا ہے (اس میں شک نہیں کہ مبہم طور پر مگر قطعیت کے ساتھ) کہ موجودہ ہیجانات اور پہلے ہیجانات کے اثرات ابعد ان اعمال کے نتائج کو بدل سکتے ہیں جو ان کے ساتھ ساتھ ان سے فاصلے پر شبکیہ میں یا بصری حس کے آلات کے دوسرے حصوں میں ہوتے ہیں۔ جن صورتوں پر پچھلے اوراق میں بحث ہو چکی ہے یعنی متحرک آنکھ جو نقطہ مرکزی کو شکل کے بعض حصوں پر دوڑاتی ہے، وہ اس سے احساس میں ایک تغیر کا تعین کرتی ہے جو اور حصوں سے ہوتا ہے اور جس تغیر سے شکل بگڑ جاتی ہے۔ یہ صحیح ہے کہ اس بیان سے کسی چیز کی بھی توجیہ نہیں ہوتی۔ یہ صرف ان واقعات کو جن پر کہ یہ صادق آتا ہے غلط توجیہ سے محفوظ رکھتا ہے۔ ان دھوکوں کی غلط توجیہ یہ ہے کہ یہ عقلی ہیں نہ کہ حسی، اور یہ کہ یہ ثانوی ذہنی واقعات ہیں نہ کہ اولین و اصلی۔ بگڑی ہوئی شکل اس کو بتایا جاتا ہے جس کو انسان غلط طور پر ایک

غیر شعوری انتاج سے ایسے مقدمات کی بنا پر قائم کر لیتا ہے جن سے وہ صحیح طور پر واقف نہیں ہوتا۔ اور تمثیلی شکل کو اس قدر قوی فرض کیا جاتا ہے کہ حقیقی حسوں سے جو کچھ ادراک ہوتا ہو اُس کو دبا دیتا ہے مگر جب یہ سوال ہوتا ہے کہ وہ غیر شعوری مقدمات کون سے ہو سکتے ہیں؟ تو ہیلم ہولٹز ونٹ ڈیلبوف سوالنز اور غیر شعوری انتاج کے تمام حامیوں میں اختلاف ہو جاتا ہے۔



شکل نمبر ۶۷

شکل نمبر ۶۷ کی خصوصیت کو تقریباً تمام مصنف شکل نمبر ۶۰ نمبر ۶۱ نمبر ۶۲ صفحہ ۵۶۵، ۵۶۶ کی طرح اس اساسی دھوکے پر مبنی قرار دیتے ہیں کہ




شکل نمبر ۶۸

چھوٹے زاویئے بڑوں کے مقابلے میں نسبتاً زیادہ بڑے معلوم ہوتے ہیں۔
چھوٹے زاویوں کی اس خصوصیت کے متعلق ونٹ یہ کہتا ہے کہ یہ صورت ایسی ہے جیسی کہ وہ صورت ہوتی ہے جس میں ایک بھری ہوئی جگہ خالی جگہ کی نسبت زیادہ بڑی معلوم ہوتی ہے جیسا شکل نمبر ۶۸ میں ہے اور اس کی ونٹ اور ڈیلبوف اس واقعے سے توجیہ کرتے ہیں کہ آنکھ کو خالی جگہ کی نسبت بھری ہوئی جگہ پر سے گذرنے میں زیادہ عصبی توانائی کی ضرورت ہوتی ہے کیونکہ بھری ہوئی جگہ کے نقاط اور خطوط لازمی طور پر آنکھ کو روکتے اور اس پر بار ڈالتے ہیں اور اس سے ہم کو یہ احساس ہوتا ہے کہ گویا یہ زیادہ کام کر رہی ہو یعنی زیادہ فاصلہ طے کرتی ہو۔ لیکن جب ہم یہ یاد کرتے ہیں کہ عضلی حرکتوں کی نسبت یہ قطعی طور پر ثابت ہو گیا تھا کہ یہ آبشار اور گھومنے والے مرغولے کے دھوکوں میں کوئی حصہ نہیں رکھتے اور یہ کہ یہ سمجھ میں آنا دشوار ہے کہ کس طرح سے ونٹ اور ڈیلبوف کی عضلی توجیہ کی خاص قسم نوک پرکار کے دھوکے پر جس کا ابھی ذکر ہو چکا ہے صادق آسکتی ہے۔ اس لئے ہم یہ نتیجہ نکالنے پر مجبور رہیں کہ ان مصنفوں نے کم از کم اپنی عضلی توجیہ کی دسترس کے نسبت منقسمہ زاویوں اور خطوں کی صورت کے بارے میں مبالغے ہی سے کام لیا ہے۔ جتنے شدید عضلی احساسات آنکھوں سے اس وقت ہوتے ہیں جب ہم ان کو ان کی فطرت کے خلاف ساکن رہنے پر مجبور کرتے ہیں اتنے شدید عضلی احساسات اور کبھی نہیں ہوتے۔ بلکہ شکل کے ایک نقطے پر نظر جمانے سے بجائے اس کے کہ شکل بڑی معلوم ہو اکثر اشخاص میں ان شکلوں کے دھوکے بالکل ہی مٹ جاتے ہیں۔

ہیلم ہولٹز صاحب چھوٹے زاویوں کے بڑے معلوم ہونے کی توجیہ اس قانون سے کرتے ہیں جس کو وہ قانون تقابل کہتے ہیں اور وہ کہتے ہیں کہ یہ خطوط کی سمتوں اور فاصلوں میں بھی اسی طرح سے عمل کرتا ہے جس طرح رنگوں اور روشنی کی شدتوں میں۔ جو خط دوسرے خط کو کاٹتے ہیں وہ اس کو اس سے زیادہ ہٹا ہوا ظاہر کرتے ہیں جتنا کہ یہ درحقیقت ہے۔

علاوہ بریں وہ مقداریں جن کو ہم واضح طور پر شناخت کر سکتے ہیں مساوی مقداروں کی نسبت جن کو ہم صرف مبہم طور پر سمجھتے ہیں، بڑی معلوم ہوتی ہیں۔ مگر یہ یقیناً ایک حسی قانون اور ہمارے آلات بصارت کا ایک خلقی فعل ہے۔ جس طرح سے گھومنے والے مرغولے کی منفی تمثال مابعد کسی ائتلاف تصورات یا گذشتہ اشیا کی یاد سے مستنبط نہیں ہو سکتی، اسی طرح سے اس قسم کا تقابل بھی نہیں ہو سکتا۔ اصول تقابل پر ونٹ نکتہ چینی کرتا ہے اور کہتا ہے کہ اس کی رو سے تو چھوٹی جگہیں بڑی نہیں بلکہ اور چھوٹی معلوم ہونی چاہئیں۔ اس کا ہیلم ہولٹز یہ جواب دیتا (مگر دشواری یہ تھی کہ اس کا جواب خود اس کے اصول کی یکسانی کے لئے اسی قدر مہلک ہوتا، جس قدر کہ ونٹ کے اصول کے لئے) کہ عضلی توجیہ صحیح ہوتی تو عضلی حس کی بنا پر جلد میں بالکل مخالف دھوکے نہ ہوتے۔ صفحہ ۱۴۱ میں ہم بتا آئے ہیں کہ منقسمہ جگہیں جلد پر خالی جگھوں کے مقابلے میں چھوٹی معلوم ہوتی ہیں۔ جو مثالیں اوپر بیان ہو چکی ہیں ان پر اس کا اور اضافہ کرو۔ کاغذ پر ایک خط کو دو مساوی حصوں میں تقسیم کرو۔ اس کے سروں پر سوراخ کر دو، اور پھر ایک پورے نصف خط میں سوراخ بنا دو، اور کاغذ کی الٹی طرف انگلی کا سرا سوراخوں والے خط پر پھیرو۔ اس تجربے سے خالی نصف، سوراخ والے نصف کے مقابلے میں بہت بڑا معلوم ہوگا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہم ناقابل تحلیل قوانین تک پہنچ جاتے ہیں جن کی بنا پر جلد میں ہمارا احساس قد و قامت شبکیہ سے مختلف اسباب کی بنا پر متعین ہوتا ہے اگرچہ ان کی خارجی شرائط ایک ہی ہوں۔ ہیرنگ نے سوالنر کی شکل کی جو توجیہ کی ہے وہ ہرمان صاحب کی کتاب عضویات کی ہینڈ بک کے صفحہ ۵۷۹ میں درج ہے۔ بس ایک اور وجہ بیان کرتے ہیں کہ جو خطوط دوسرے کو قطع کرتے ہیں ان سے یہ خط اس سے زیادہ منحرف کیوں معلوم ہوتا ہے جتنا کہ درحقیقت نہیں ہوتا۔ وہ کہتا ہے کہ اگر ہم خط پ م، خط ا ب پر کھینچیں (شکل نمبر ۶۱) اور آخر الذکر پر اپنی آنکھ کے ذریعے سے غور کریں تو نقطہ م پر پہنچنے کے بعد ایک لمحے کے لئے ا ب کو چھوڑ کر م ب پر غور کرنے لگیں گے،

بغیر اس کے کہ ہم کو واضح طور پر یہ احساس ہو کہ ہم ہنوز اصلی خط پر نہیں ہیں، اس سے ہم کو یہ احساس ہوتا ہے کہ اصل خط کا باقی حصہ یعنی م ب اپنی اصلی جہت سے ذرا ہٹا ہوا ہے شکل نمبر ۶۹ میں دو اصل خطوں کے سرے ب، ب کے ایک دوسرے سے زیادہ قریب محسوس ہونے سے دھوکہ بالکل واضح معلوم ہوتا ہے، میرے نزدیک اس قسم کے دھوکوں کی یہ توجیہ ان توجیہوں کے مقابلے میں جو اور مصنفین نے پیش کی ہیں زیادہ قرین قیاس ہوتی اگر




شکل نمبر ۶۹

جو کچھ جلد میں ہوتا ہے وہ اس کے خلاف نہ پڑتا۔

تمام حالات پر غور کرنے کے بعد مجھے تو یہی مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس قسم کے تمام دھوکوں کو ہم اپنی موجودہ تحقیق کے لحاظ خارج از بحث قرار دیں۔ ان سے جو کچھ بھی ثابت ہوتا ہو بہر حال ان سے یہ تو ثابت نہیں ہوتا کہ صورت اور حرکت کے ہمارے بصری ادراکات صحیح معنی میں حسیں نہیں ہیں۔ بلکہ زیادہ قرینہ اس امر کا معلوم ہوتا ہے کہ یہ انعکاس اور لونی تقابل کے مظہروں اور ویرارٹ کے حرکت کے قدیم دھوکوں کے مانند ہیں۔ اگر ان سے کچھ ظاہر ہوتا ہے تو صرف حسوں کا ایسا عالم ظاہر ہوتا ہے جس میں ہمارے عادتی تجربے نے ہنوز اپنی علامات نہیں بنائیں اور باوجود اس امر کے کہ اب ہماری معلومات بہتر ہیں پھر بھی باقی رہتا ہے، اور ان مکانی حسوں کی طرف ذہن کو منتقل نہیں کرتا، جن کو ہم خارجی شہادت کی بنا پر جانتے ہیں کہ شکل کے معانی در حقیقت یہ ہیں۔ بہت ممکن ہے کہ اگر یہ حسیں ایسی اہم اور

کثیر الوقوع ہوتیں جیسی اب غیر اہم اور شاذ ہیں، تو ہم ان کی جگہ ان کے معنی یعنی شکلوں کی حقیقی مکانی قیمتوں کو دید یتے۔ اس صورت میں یہ حقیقی مکانی قیمتیں ہم کو براہ راست نظر آتیں۔ اور دھوکے اسی طرح سے غائب ہو جاتے جس طرح سے دانت ٹوٹنے کے بعد اس کے خلا کے بڑے معلوم ہونے کا دھوکہ ایک ہفتے کے بعد جاتا رہتا ہے۔

(ب) واقعات کی ایک اور قسم جس کو ہم نظر انداز کرسکتے ہیں دوگونہ تمثالات کی ہے۔ ایک پکے مخالف حس کو دوسرے تمثالات محسوس کرنے کے ہر قسم کے فطری رجحان سے انکار کرنا چاہیے، جو اس وقت ہوتا ہے، جب مختلف شبکی نقاط کو تہییج کیا جاتا ہے، کیونکہ اس کو کہنا چاہیے کہ اکثر اشخاص کو کبھی نہیں ہوتیں بلکہ وہ تمام چیزیں ایک ہی نظر آتی ہیں، جن کو تجربے نے انھیں ایک دیکھنے کا یقین دلا دیا ہے۔ کیا ایسا دوہرا نظر آنا جس کو ہمارا علم اس قدر جلد باطل کر دیتا ہو، کبھی حس کا معطیہ ہو سکتا ہے، اس قسم کا سوال حس کا مخالف دریافت کرسکتا ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حس کا معطیہ ہے مگر ایسا معطیہ ہے جس میں اور بہت سے معطیات کی طرح سے پہلے امتیاز کی ضرورت ہے، اصولاً کسی قسم کے حسی اوصاف میں محرک کے بغیر امتیاز نہیں ہو سکتا۔ اور جن کے متعلق ہم بعد میں امتیاز سیکھ جاتے ہیں وہ ابتدائً مبہم محسوس ہو رہی تھیں۔ اب چاہو تو یہی




شکل نمبر

لکہ وہ کہ آواز یا بو جس کے متعلق امتیاز کرنا ہم کو اب آگیا ہے کوئی حس نہیں ہے۔

اگر کوئی شخص چاہے تو دوہری تمثالات میں امتیاز کرنا آسانی سے سیکھ سکتا ہے۔ اگرچہ بقول ہیرنگ یہ ایسا فن ہے جس میں انسان ایک دو سال میں بھی کامل نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ ایسے ماہر فن جیسے کہ خود ہیرنگ یا لی کانٹی ہیں ان کے لئے بھی مجسم نمائی شکلیں کچھ کارآمد نہیں۔ بجائے اس کے کہ ایک مجسم شکل بنے یہ ایک دوسرے کو اپنے دوہرے خطوط سے محض قطع کر دیتے ہیں۔ دولک مان نے بہت سے طریقے نکالے ہیں جن میں ثانوی خطوط کا اضافہ جو دو ساحتوں میں مختلف ہوتا ہے، ہماری ابتدائی خطوط کو دُہرا دیکھنے میں مدد کرتا ہے۔ اس کا اثر بالکل ایسا ہی ہے جیسا کہ ان واقعات میں تھا جس کا تذکرہ ہم نے ابھی تھوڑی دیر پہلے کیا تھا، جہاں کہ دیئے ہوئے خطوط کی مکانی قدر و قیمت نئے خطوط کے اضافے سے متغیر ہو جاتی ہے۔ اور ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ ایسا کیوں ہوا ہے سوائے اس کے کہ خطوط کے بعض باہمی تعلقات اور نتیجہ احساس کے تغیر یعنی طبیعی قوانین کے ذریعے سے ہوتا ہے۔ اس طرح سے شکل نمبر ۷ میں اگر ل اور ر کو ایک افقی خط سے کاٹ دیا جائے جو اسی طرح پر ہو، اور اس کو مجسم نمائی طرز پر دیکھا جائے تو یہ مکان میں خطوں کا ایک جوڑا سا معلوم ہوتے ہیں۔ لیکن اگر افقی خطوط مختلف سطحات پر ہوں جیسا کہ ل ر میں ہے تو تین خط معلوم ہوتے ہیں جیسا کہ س میں۔

پس اب ہم دوہری تمثالات کے متعلق کچھ نہیں کہتے۔ تمام واقعات سے وہ ثابت ہوتا ہے جو دولک مان کہتا ہے، کہ اگرچہ شبکی ریشوں کے ایسے منتظم تار ہو سکتے ہیں کہ ان دو مختلف نشانوں کا احساس ہو، مگر اس کے باوجود دیگر شبکی ریشوں کا ہیجان پہلے ہیجان کے اثر کو دبا سکتا ہے، اور اس طرح ہم کو فی الواقع امتیاز کرنے سے باز رکھ سکتا ہے۔ تاہم بعید تر شبکی اعمال سے دُہرے ہونے کی طرف آنکھ کی توجہ کو مبذول کرا سکتا ہے۔ اور جب آنکھ کی توجہ اس کی طرف مبذول ہو جاتی ہے، تو پھر یہ وہاں اسی طرح سے موجود ہوتی ہے، جس طرح کہ ایک واقعی و حقیقی حس ہو سکتی ہے۔

(ج) اگر دھوکوں کے ان مجموعوں کو خارج کر دیا جائے، اور ان کو

ناقص امتیاز یا ایک مکانی حس کے دوسرے میں تغیرات قرار دیا جائے تو پھر دو مجموعے ایسے اور باقی رہجاتے ہیں، جو ہم کو پریشان کرتے ہیں۔ پہلا مجموعہ تو ان تمثالات مابعد کا ہے جو ٹیڑھی سطحات پر متیز ہونے سے بگڑ جاتی ہیں۔ دوسرا مجموعہ اضافی فاصلے اور جسامت کے متعلق آنکھ سے جو رائیں قائم ہوتی ہیں ان کی ناپائیداری کو بیان کرتا ہے اور اس میں خصوصاً وہ شامل ہیں جن کو غلط نما کے دھوکے کہتے ہیں۔

پہلے مجموعے کے مظاہر کو صفحہ ۵۶۵ پر بیان کیا گیا تھا۔ اے وولک مان نے ان کا مطالعہ اپنی معمولی ہوشیاری اور صفائی سے کیا ہے۔ ایک تصویر میں ایسی دیوار بھی جس کو صرف خیالی طور پر ٹیڑھا کر دیا گیا ہو، اس کی شکل کو بگاڑ دے گی اور اس کی بنا پر ہم کو ایسی شئے نظر آجائے گی، جس کا ہماری تمثال مابعد شبکیہ پر ایک فطری اظلال ہو گی۔ بشرطیکہ یہ شکل دیوار پر واقع ہو۔ اس طرح پر ایک سائن بورڈ کو ایک پردے پر تناظری اعتبار سے رنگا گیا ہے، اور آنکھ مستطیلی صلیب پر پوری طرح سے جمے رہنے کے بعد رنگے ہوئے سائن بورڈ پر ڈالی جاتی ہے۔ اب جو اس کی تمثال مابعد قائم کی جاتی ہے، تو یہ سائن بورڈ پر ایک ٹیڑھی ٹانگوں والی صلیب معلوم ہوتی ہے۔ یہ اس تناظری شکل کا برعکس منظر ہے، جو شکل نمبر ۱۷ میں ہے، جس میں درحقیقت ٹیڑھی ٹانگوں والی صلیبیں فی الحقیقت مستطیلی صلیبیں معلوم ہوتی ہیں۔



شکل نمبر ۱۷

اضافی فصل اور جسامت کے متعلق بے ثباتی آرا کا بھی صفحہ ۵۶۴، ۵۶۵ میں ذکر کیا گیا تھا۔ کسی شئے کے شبکی تمثال کے قد و قامت جو کچھ بھی ہو یہ ہمیشہ اپنے قدرتی قد و قامت کی معلوم ہوتی ہے۔ مثلاً ایک شخص جو ہمارے قریب آتا ہو، وہ بڑھتا ہوا محسوس نہیں ہوتا۔ اور میری انگلی جس کا ایک پوروا اس کو نظر سے چھپا سکتا ہے، وہ اس کے باوجود بھی آدمی سے بہت چھوٹی شئے خیال کیا جاتا ہے۔ فصل کے متعلق تو یہ ہے، کہ اکثر یہ ممکن ہوتا ہے، کہ کسی شئے کے بعیدی حصوں کو قریبی اور قریبی حصوں کو بعیدی محسوس کر سکیں۔ انسانی چہرے کی ایک رخہ تصویر کی طرف ایک آنکھ یا دونوں سے بھی اگر نظر جما کر دیکھا جائے تو یہ بہت جلد پائین کے خفیف ابھار کی طرح نظر سے اوجھل ہو جاتی ہے۔ معمولی دفتی کے مصنوعی چہرے کو اگر اندر کی طرف سے بھی اسی طرح سے رنگ دیا جاتا ہے، جس طرح سے کہ یہ باہر کی طرف سے ہوتا ہے، اور اس کو روشنی میں ایک آنکھ سے دیکھا جاتا ہے تو یہ بجائے کھوکھلا محسوس ہونے کے محدب محسوس ہوتا ہے، دیر تک جما رہنے کے بعد اس قدر قوی دھوکہ ہوتا ہے کہ میرے ایک دوست جنھوں نے اس کو رنگا تھا وہ بیان کرتے تھے کہ بہت جلد یہ معلوم کرنا مشکل ہو گیا کہ برش کو کیونکر استعمال




شکل نمبر ۶۲

کروں۔ ایک ملاقاتی کارڈ کو اس طرح سے موڑو کہ اس کے نصف حصوں سے

کم و بیش ۹۰ درجے کا زاویہ بن جائے اس کو میز پر سیدھا رکھو جیسا کہ شکل نمبر ۲۷ میں ہے اور اس کو ایک آنکھ سے دیکھو۔ تم اس سے اس قسم کا احساس پیدا کر سکتے ہو کہ یا تو یہ تمھاری جانب کھلتا ہے یا تمھاری جانب سے ہٹ کر کھلتا ہے۔ اول الذکر صورت میں زاویہ ا ب میز پر واقع ہے۔



شکل نمبر ۳

ب تم سے ا کی نسبت زیادہ قریب ہے۔ آخر الذکر صورت میں ا ب میز پر انتصابی خط معلوم ہوتا ہے جیسا کہ درحقیقت ہوتا ہے۔ پھر ایک آنکھ یا دونوں




شکل نمبر ۴

آنکھوں سے شراب کے گلاس کے منھ کی طرف دیکھو (دیکھو شکل ۷۳) جس کو آنکھ کی سطح سے یا تو اوپر یا نیچے رکھو۔ منھ کی شکلی تمثال بیضاوی ہے۔ مگر ہم بیضاوی شکل کو دو طریقوں میں سے کسی ایک طریقے سے دیکھ سکتے ہیں یعنی اول تو گویا یہ دائرے کی تناظری شکل ہو، جس کا سرا ب ہم سے اس کے سرے ا کی نسبت زیادہ دور ہو، اس صورت میں ہم کو یہ محسوس ہوگا کہ ہم دائرے کی طرف دیکھ رہے ہیں۔ یا اس طرح سے کہ اس کا کنارا ا ہم سے زیادہ دور ہو (اس حالت میں ہم گلاس کی طرف ب سے دیکھتے ہوں گے) جوں جوں کنارے کی طرف دیکھنے کا طریقہ متغیر ہوتا ہے، خود گلاس اپنی شکل مکان کے اندر بدلتا جاتا ہے، اور یہ یا تو سیدھا معلوم ہوتا ہے، یا آنکھ کی طرف



شکل نمبر ۷۵

جھکا معلوم ہوتا ہے، یا آنکھ کی طرف سے ہٹا معلوم ہوتا ہے، اور یہ سب اس اعتبار سے ہوتا ہے کہ آنکھ اس کے نیچے ہے یا اوپر ہے۔

مسطح شکلیں بھی مجسم معلوم ہو سکتی ہیں، اور یہ بھی متعدد صورتوں میں ہوتا ہے



شکل نمبر ۷۶

شکل نمبر ۴، ۷ نمبر ۵، ۶، ۷، کی طرف دیکھو۔ یہ مبہم تناظری اظلال ہیں۔ اور ان میں سے ہر ایک ہم کو دو مختلف فطری اشیا کو یاد دلا سکتی ہے۔ ان اشیا میں سے جس شئے کا بھی ہم اس شکل کی طرف دیکھتے وقت خیال کریں یہ ہم کو اپنی پوری جسامت کے ساتھ نظر آنے لگتی ہے۔ ذرا سی مشق سے ایسا بھی ہو سکتا ہے کہ یکے بعد دیگرے ان چیزوں میں سے جس چیز کی چاہیے اس کو تصویر سمجھ لیں۔ صرف ایک زاویہ پر غور کرنے کی ضرورت ہوتی ہے، اب اس کو ہم خواہ مجسم سمجھ لیں یا کھوکھلا۔ یہ کاغذ کی سطح سے یا تو کھنچ آتی ہے، یا اس میں دب کر رہ جاتی ہے۔ کل شکل اشارے کی تعمیل کرتی ہے، اور ہماری نظر کے سامنے ہی اشارے پر بدل جاتی ہے۔[1]

ان تمام صورتوں کی خاص خصوصیت یہ ہے کہ شبکی ارتسام جس ادراک کا باعث ہوتا ہے، اس کے اندر ابہام ہوتا ہے۔ اگر ہماری شبکیہ بالکل اسی طرح پر متہیج ہو خواہ تمثال ما بعد کے ذریعے سے ہو یا پردے کے ذریعے سے یا کسی شکل کے ذریعے سے ہم کو کبھی ایک شئے نظر آتی ہے اور کبھی دوسری شئے، گویا خود شبکی تمثال کے اندر کوئی مکانی اہمیت نہ ہو۔ اس میں شک نہیں کہ اگر شکل بطول دراصل شبکی حس ہوتے تو شبکی قائموں کو حادہ اور منفرجہ نہ بن جانا چاہیے اور خطوط کا اضافی طول نہ بدل جانا چاہیے۔ اگر ابھار بصری احساس ہوتا تو اس کو کبھی کیسا اور کبھی کیسا نہ ہونا چاہیے تھا۔

[1] ۔ لوئیب نے ثابت کیا ہے کہ آنکھ میں قریب و بعید کے تطابق کے عضوی تغیرات سے ابھار کی صورت متعین ہوتی ہے۔

مکانی حس کے منکرین کو اگر کہیں جم کر مقابلہ کرنا چاہیئے تھا تو اس جگہ کرنا چاہیئے تھا۔ ل

اس بات کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ ان کی حجت بادی النظر میں قوی معلوم ہوتی ہے۔ لیکن معنی میں ابہام کے محسوس ہوتے ہی شکلی حیثیت کو مکان کا احساس کرانے والے عامل کی حیثیت سے نظر انداز کرا دینا تو اور بات ہے اور ان حالات و شرائط کا امتحان کرنا جن سے یہ ابہام پیدا ہو گیا ہو، اور بات ہے۔ اول الذکر طریقہ سستا کلی اور اوچھا آخر الذکر طریقہ دشوار پیچیدہ مگر آخر کار پر از معلومات ہے

اشکال نمبر ۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۷ کی صورت حقیقی یعنی خطوط مسطح پر ملتے اور قطع کرتے ہیں، مگر ان کو ایک خیالی مجسم شکل سمجھ لیا جاتا ہے۔ درحقیقت یہ دیکھا نہیں جاتا، بلکہ اس قدر واضح طور پر اس کا تعقل ہو جاتا ہے کہ یہ حقیقت کے مرئی ہو جانے کے قریب پہنچ جاتا ہے۔ مگر اس تمام دوران میں ہم یہ بھی محسوس کرتے رہتے ہیں کہ اس شکل سے جس مجسم شئے کی طرف ذہن منتقل ہو رہا ہے، خود وہ مجسم طور پر یہاں موجود نہیں ہے۔ ایک مجسم شئے کی طرف

ل۔ ہیلم ہولٹز کے استدلال میں مکانی حسوں کے خلاف سب سے شدید عبارت مرئی ابھار کے ان تغیرات کے متعلق ہے۔ "ایک شخص کو کیا یہ نتیجہ نہ نکالنا چاہیئے کہ اگر ابھار کی حسوں کا وجود ہے تو بھی اس قدر مدھم ہونی چاہیئیں کہ تجربہ ماضی کے مقابلے میں ان کا کوئی اثر نہ ہونا چاہیئے۔ کیا ہم کو یہ یقین نہ کرنا چاہیئے کہ بعد ثالث کا ادراک ان کے بغیر پیدا ہو گیا ہوگا، کیونکہ اب ہم اس کو ان کے ساتھ اور ان کے بغیر بھی واقع ہوتا ہوا دیکھتے ہیں

( Physiol. Optik صفحہ ۸۱۷)

دوسری مجسم شئے کی نسبت کیوں آسانی کے ساتھ ذہن منتقل ہوتا ہے، اور عموماً شکل کا چپٹا خیال کرنے کے بجائے مجسم خیال کرنا کیوں سہل ہوتا ہے اس کی وجہ ظن غالب معلوم ہوتا ہے، یہ خطوط تجربہ ماضی میں ہزارہا بار مجسم اشیا سے ہمارے شبکیہ پر بن چکے جس کے مقابلے میں شاید ایک بار کاغذ پہ بنی ہوئی چپٹی شکل سے بنے ہوں۔ اور سینکڑوں بار ہم نے سینکڑوں مرتبہ مجسم موازی السطوح اور سیڑھیوں اور گلاسوں کی بالائی سطح پر نظر ڈالی ہوگی جس کے مقابلے میں شکل سے ایک مرتبہ ان کی تلی سے اوپر کی طرف دیکھا ہوگا۔

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ عادت یا ظن غالب بھی ابھری ہوئی نصف چہرے کی تصویر اور کھوکھلے چہرے کے دھوکے کا باعث ہے۔ ہم نے انسانی چہرے کو سوائے اس کے کبھی نہیں دیکھا۔ اسی لیے وہ صورت ہوتی ہے جس کے ساتھ موجودہ حس آسانی کے ساتھ مغلوب ہوجاتی ہے۔ اور یہی وجہ اس ضد کی ہے، جس کا اظہار انسانی چہروں اور دیگر معروف محدب اشیا سے ہوتا ہے، جو وہیٹ اسٹون کے غلط نما میں سے بھی کھوکھلی دکھائی نہیں دیتیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہمارا ادراک بعض اشیا کو بعض صورتوں میں دیکھنے کا عادی ہوتا ہے۔ جس لمحے شئے کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے، یہ ذہن پر منقلب صورت میں کامل عادتی شکل کے ساتھ مستولی ہوجاتی ہے۔ اس سے اس اچانک ہیئت کی تبدیلیوں کی توجیہ ہوتی ہے جو ادراکات کے متغیر ہونے کی صورت میں ہوتی ہے۔ معروض ایک معروف و آشنا شئے سے دوسری معروف و آشنا شئے میں آگے پیچھے متغیر ہوتا رہتا ہے، اور مشکوک غیر متعین اور مرکب اشیا خارج رہتی ہیں، اور محض اس وجہ سے کہ ہم کو ان کے وجود کی عادت نہیں ہوتی۔

جب ہم اشکال سے ایسے ملاقاتی کارڈوں کی طرف متوجہ ہوتے ہیں جو واقعاً مڑے ہوئے ہوتے ہیں، یا حقیقی شیشے کی طرف متوجہ ہوتے ہیں، تو خیالی صورت اسی طرح کامل طور پر حقیقی معلوم ہوتی ہے، جیسی کہ اصلی کارڈ مڑکر ڈھلے

جاتا ہے گلاس کا حلقہ اِس طرف کو یا اُس طرف کو دب جاتا ہے گویا کوئی اندرونی اسپرنگ اچانک ہماری آنکھ میں کھل گیا ہو۔ ایسے تغیرات میں اصلی شبکی تمثال کو ذہن سے مختلف تتمے ملتے ہیں۔ مگر سب سے زیادہ نمایاں بات یہ ہوتی ہے کہ تتمہ و تمثال اس طرح سے مل جاتے ہیں کہ دونوں کا گویا ایک گوشت پوست ہو جاتا ہے اور نتیجے میں ان کے مابین امتیاز نہیں ہو سکتا۔ تتمہ ایسا ہو جیسا کہ ہم نے اس کو (صفحہ ۵۶۹) پر کہا ہے یعنی غیر موجود خیالی بصری حسوں کا مجموعہ تو یہ اس کم واضح طور پر محسوس نہیں ہوتیں جتنی کہ وہ حس ہوتی ہے جو اب آنکھ کو خارج سے ملتی ہے۔

تمثالات مابعد کے ٹیڑھی سطح پر اظلال ہونے سے بگڑ جانے کا واقعہ اس سے بھی زیادہ تعجب خیز ہے۔ کیونکہ خیالی تناظری شکل کا جو اس سطح میں واقع ہوتی ہے وہ اس سے کم مرکب ہوتی معلوم ہوتی ہے جو ایک منٹ پہلے آنکھ کو دکھائی دی تھی بہ نسبت اس کے کہ یہ اس کو دبا دے اور اس کی جگہ لے لے[1]۔ اس تمام بحث میں جو بات توجیہ طلب ہے وہ یہ ہے کہ جب خیالی حسیں معمولاً اصلی حسوں سے مقابلے میں بہ اعتبار وضاحت اس قدر ادنیٰ ہوتی ہیں تو یہ کیسے ہوتا ہے کہ ان چند تجربات میں یہ ان کے تقریباً یا کلیتہً ہم پلہ ثابت ہوں۔

مگر جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ تجربات کس قسم کے ہیں تو یہ عقدہ حل ہو جاتا ہے۔ یہ متعین اشیا کے ادراکات ہوتے ہیں جو متعین طور پر سہ ابعادی مکان میں

---

[1] مجھے یہ بتا دینا چاہیے کہ میں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ صلیب کو ہمیشہ مستطیلی دیکھ سکتا ہوں۔ مگر غالباً اس کی وجہ یہ ہے کہ مستطیل کی تمثال مابعد جھکی ہوئی سطح جہاں سے آنکھ اس کو دیکھتی ہے ناقص طور پر جذب کرتی ہے میرے سے لئے صلیب خود کو اس سے علیحدہ کر لیتی ہے اور مربع معلوم ہونے لگتی ہے مجھے یہ دھوکہ دائرے سے زیادہ بہتر طور پر ہوتا ہے جس کی تمثال مابعد مختلف طریق پر بیضی ہو جاتی ہے جب میں اس کا اظلال کمرے کی مختلف سطحات پر کرتا ہوں اور یہ آسانی کے ساتھ گول دکھائی نہیں دیتی۔

واقع ہوتی ہیں۔ ذہن ہمیشہ اپنی حسوں کو گرد و پیش کی اشیا کی شناخت کرنے کے لئے استعمال کرتا ہے، حس کا ادراک ہمیشہ شئے کے تصور، نام یا معمولی پہلو سے ہوتا ہے اشیا کی بصری علامات کی خصوصیت یہ ہے کہ وہ بہت زیادہ تغیر پذیر ہوتی ہیں۔ ایک شئے کو ہم اپنی آنکھ سے دیکھتے چلے جائیں، اور جس کی جسمانی عینیت کے متعلق ہم کو کبھی شبہ نہ ہو، اس کی شبکی تمثال متواتر و پیہم بدلتی رہتی ہے۔ اگر ایک صلیب یا انگوٹھی کو ہوا میں اچھالا جائے تو یہ ہر زاویہ دار اہلیلجی شکل سے گذرے گی۔ لیکن جب تک ہم ان کی طرف دیکھتے رہتے ہیں، ہمارے ذہن میں ان کی حقیقی شکل و صورت جمی رہتی ہے، اور اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ ہم ذہنی طور پر ان تصویروں کا جن سے فی الحال کو ہم احساس ہوتا ہے، مکان کے اندر اس کی مختلف اور خاص حیثیتوں کے تصور سے مقابلہ کرتے ہیں۔ ہم کو محض صلیب یا انگوٹھی کا ادراک نہیں ہوتا، بلکہ ایسی انگوٹھی کا ہوتا ہے، جس کو اس طرح رکھا گیا ہے، یا ایسی صلیب کا جس کو اس طرح سے بنایا گیا ہے۔ جس دن سے کہ ہم پیدا ہوتے ہیں، ہم اپنی زندگی کی ہر ساعت میں اس امر کی کوشش کرتے رہتے ہیں، کہ اشیا کی ظاہر صورت کو صحیح کریں اور اس کا ترجمہ حقیقی شکل میں کریں، اور اس وضع کا بھی خیال رکھیں، جس وضع میں وہ ظاہری شکل محسوس ہوتی ہے۔ حسوں کی کسی اور قسم میں یہ متواتر تصحیح نہیں ہوتی۔ پس تو کیا تعجب ہے کہ جو تصور اس طرح سے ہو، وہ ناگزیر طور پر اپنا عادتی تصحیحی اثر صرف کرے۔ اگرچہ اس وقت وہ معروض جس کے ساتھ یہ ترکیب پاتا ہے تمثال مابعدی کیوں نہ ہو، اور ہم کو اس تمثال مابعد کا ادراک متغیر مگر زیادہ حقیقی صورت میں ہو۔ حقیقی صورت بھی ایک حس ہوتی ہے جو حافظے کے اندر محفوظ ہوتی ہے۔ مگر یہ ایسی شکل ہوتی ہے جس کے متعلق ظن غالب ہوتا ہے، اور ایسی عادت تخیل پر حاوی ہوتی ہے، کہ جب ہم کو بصری تجربات کا ٹھیک یہ مجموعہ ہوتا ہے تو یہ حقیقت کی حیرت انگیز تازگی سے متصف ہو جاتی ہے۔ اور اس قانون کو توڑتی ہوئی محسوس ہوتی ہے، جو اور جگہ اس بات کا طالب ہوتا ہے، محاکاتی اعمال حسوں کے مقابلے میں بہت ہی دھندلے ہوں۔

مگر غور کرنے کے لائق بات یہ ہے کہ یہ صورتیں انتہائی ہیں۔ ہمارے غیر موجود تمثلات کی فہرست میں کہیں نہ کہیں تو واضح ترین احساسات ہونے چاہئیں۔ حقیقی شکل کے بصری نقول سب سے زیادہ واضح و روشن ہوتے ہیں۔ ادنیٰ درجے کے واقعات سے یہ ثابت کرنا کہ سلسلے میں انتہائی واقعات ہو ہی نہیں سکتے غلطی ہے۔ اور یہ بات اس وجہ سے اور بھی غیر دانشمندانہ ہے کہ ہم کو یہ معلوم ہے کہ ان تمثلات کو اوروں کے مقابلے میں اس وقت کیوں زیادہ واضح ہونا چاہئے جب یہ ایسی چیزوں کا اعادہ کرتے ہیں جن کی عادت ہوتی ہے یا جن کے متعلق ظن غالب ہوتا ہے۔ یہ آخر الذکر چیزیں اپنے متواتر موجود رہنے اور اعادہ ہوتے رہنے کی بنا پر نظام عصبی میں گہرے راستے بنا دیں گی۔ ان کے مطابق کم ترین مزاحمت اور غیر ثابت توازن سے راستے بن جائیں گے جب ان کے کسی ایک نقطے سے مس ہوگا تو مجموعی طور پر کامل ہو سکیں گے۔ جب خارجی مہیج ناقص ہوتا ہے اس وقت بھی ہم کو انسانی چہرے کا کامل تحدب نظر آئے گا، اور کسی زاویے کا صحیح میلان یا کوئی موڑ یا کوئی شے دو خطوں کا فصل واضح طور پر معلوم ہوگا۔ ہمارا ذہن ایک کثیر السطوح کے مساوی ہوگا، جس کے پہلو ادراک کی ایسی حالتیں ہوتے ہیں جن کے اندر کہ یہ سب سے آسانی کے ساتھ بیٹھ سکتا ہے۔ یہ اس پر عادی اشیا سے لپٹی ہوئی ہوتی ہیں اور یہ ان میں سے کسی ایک دوسرے کی طرف صرف اس پر لڑک کر آ سکتا ہے۔[1]

اس بات کی ہیرنگ نے خوب توجیہ کی ہے کہ جن اشکال کی عادۃً محاکات ہوتی ان کی نوعیت حسی اس قدر واضح کیوں ہوتی ہے۔ وہ ہم کو اول تو یہ یاد دلاتا ہے کہ ہر بصری حس نظام عصبی کے طبیعی عمل کے متلازم ہوتی ہے۔

---

[1] باب ۱۸ میں میں نے اس کی وجہ بیان کی تھی کہ کیوں تمثلات کو حسوں کے برابر واضح وجلی معلوم نہیں ہونا چاہئے، مگر یہ بات ذہن نشین کر لینی چاہئے کہ یہ وجہ ان اشیا کی حقیقی شکل کے تمثلات پر صادق نہیں آتی جو درحقیقت آنکھوں کے سامنے ہوتے ہیں۔

"اگر یہ نفسی طبیعی عمل روشنی کی کرنوں کے شبکیہ سے ٹکرانے سے پیدا ہو، تو اس کی شکل وصورت ان کرنوں کی نوعیت ہی پر مبنی نہ ہوگی بلکہ نظام عصبی کی اس تمام مشنیری کی ساخت پر مبنی ہوگی جس کا تعلق آلۂ بصارت سے ہوتا ہے، اور نیز اس حالت پر جس میں کہ یہ خود کو پائے گا۔"

"عصبی مشنیری کی ساخت فطرۃً جزوی طور پر خلقی رجحان) پر مبنی ہوتی ہے لیکن اثرات کا جم غفیر جو اس پر زندگی بھر میں ہیجوں سے ہوتا ہے خواہ وہ آنکھ سے ہوں یا اور کہیں سے اس کے ارتقا میں شریک ہوتا ہے۔ اسے اگر دوسرے الفاظ میں ظاہر کیا جائے تو اس کو یوں کہیں گے کہ غیر ارادی اور ارادی تجربہ اور مشق عصبی آلۂ بصارت کی مادی ساخت میں ممد ہوتے ہیں۔ اسی وجہ سے یہ شبکی تمثال پر بطور خارجی ہیج کے بہت سی صورتوں میں ردعمل کر سکتی ہے۔ یہ امر کہ تجربہ اور مشق بصارت میں ممکن ہیں یہ نتیجہ اس کے عصبی جوہر کی محاکاتی قوت یا حافظے کا ہے۔ اس عضو کی ہر خاص فعلیت اس کو اس کے اعادے کے لئے زیادہ موزوں بنا دیتی ہے۔ اعادے سے وقوع کے لئے اس سے بھی خفیف مسّوں کی ضرورت ہوتی ہے عضو خود کو بار بار کی فعلیت کا عادی بنا لیتا ہے۔"

اب فرض کرو کہ ایک پیچیدہ حس کے پہلے تجربے میں جو ایک خاص شبکی تمثال سے پیدا ہوئی تھی، بعض حصوں کی طرف خاص طور پر توجہ کی گئی۔ اگر حسی تجربے کا اعادہ ہو تو پھر یہ ہوگا کہ باوجود خارجی ہیج کی عینیت کے ان حصوں کی زیادہ سہولت وشدت سے کے ساتھ محاکات ہوگی۔ اور جب یہ سینکڑوں بار ہوگا تو وہ عدم مساوات جس سے پیچیدہ حس کے مختلف اجزائے ترکیبی شعور کو اپنی طرف متوجہ کریں گے اور بھی زیادہ ہو جائے گی۔"

اب یہ ہے کہ ہم اپنے علم کی موجودہ حالت میں اس امر کا دعویٰ نہیں کرسکتے کہ زیر بحث شبکی تمثال کی پہلے اور بعد کی دونوں صورتوں میں ایک خالص حس ہوتی ہے۔ بلکہ ہوتا یہ ہے کہ ذہن آخری مرتبہ تجربے کی بنا پر مختلف طور پر ترجمانی کرتا ہے۔ کیونکہ مذکورہ اشیا میں جن سے ہم واقف

ہوتے ہیں، ادراک تو وہ شبکی تمثال ہے جو دونوں وقت ایک سی ہی ہوتی ہے دوسرے ذہنی ادراک ہے جو دونوں وقت مختلف ہوتا ہے کسی تیسری شئے سے جو تمثال وادراک کے مابین حائل ہم واقف نہیں ہیں۔ لہٰذا اگر ہم مفروضات سے بچنا چاہتے ہیں تو ہم کو محض یہ کہنا چاہیے کہ نظام عصبی دوسری مرتبہ پہلے مرتبہ کی نسبت مختلف طور پر ردعمل کرتا ہے۔ اور اس بنا پر اس سے مختلف قسم کی حسیں ہوتی ہیں"۔

"مگر ایک ہی شبکی تمثال کے اعادے ہی سے نہیں، بلکہ یکساں تمثالات کے اعادے سے قانون مرتب ہوگا۔ تمثال کے بعض حصے جو تدریجی تجربات میں مشترک ہوتے ہیں ان سے عصبی تشنیریں دوسرے حصوں کی نسبت قوی تر گونج ہوگی۔ اسی لئے معمولاً ایسا ہوتا ہے کہ محاکات انتخابی ہوتی ہے تصویر کے جو حصے نسبتہً زیادہ شدت سے مُہیج کرتے ہیں، ان سے باقی کی نسبت قوی احساسات ہوتے ہیں۔ یہ بات آخر الذکر میں بالکل نظر انداز ہونے سے پیدا ہو سکتی ہے گویا کہ ادراک سے یہ بات بالکل خارج ہو۔ ایسا بھی ہو سکتا ہے کہ بجائے اس کے یہ اجزا انتخاب کے ذریعے سے حذف ہوں، بالکل مختلف عناصر کا احساس شعور میں آتا ہو، ایسے عناصر جو معروضی طور پر مُہیج میں نہیں ہوتے۔ حسوں کا ایک مجموعہ یعنی وہ جس کے لئے بار بار کے اعادے سے نظام عصبی کی ساخت کے اندر ایک رجحان داخل ہو گیا ہے اسکا اس وقت بھی آسانی کے ساتھ احیا ہو جائے گا، جب کل شبکی تمثال نہیں بلکہ صرف اس کا ایک اہم جز ذہن کے سامنے آئے گا۔ اس حالت میں ہم کو بعض حسیں ایسی ہوتی ہیں جن کے لئے شبکی تمثال میں کوئی کافی مہیج موجود نہیں ہوتا، جن کا وجود صرف عصبی تشنیری کی محاکاتی قوت کا مرہون ہوتا ہے۔ یہ اتمامی محاکات ہے"۔

"اس طرح پر چند نقطے اور غیر مربوط خط ہم کو انسانی چہرہ دکھانے کے لئے کافی ہیں۔ اور اس کی جانب خاص طور پر توجہ کئے بغیر ہم یہ محسوس کرنے سے قاصر رہتے ہیں کہ ہم کو بہت کچھ وہ نظر آرہا ہے جو درحقیقت کاغذ پر نہیں کھینچا ہے۔ توجہ سے معلوم ہوگا کہ خاکہ بعض مقامات سے ناقص ہے حالانکہ

ہم نے اس کو کامل خیال کر لیا تھا۔.... ادراک کے وہ حصے جو محاکات اتمامی سے فراہم ہوتے ہیں، ان کا مدار اس کے اور حصوں کی طرح سے اس ردعمل پر ہوتا ہے، جو عصبی مشینری سے شبکی تمثال پر ہوتا ہے، اگرچہ یہ ردعمل ان حصوں کی صورت میں جو ذہن سے فراہم ہوتے ہیں، بالواسطہ ہوتا ہے۔ اور جب تک یہ موجود ہوتے ہیں، ہم کو اس امر کا کامل حق ہوتا ہے کہ ان کو حسیں کہیں کیونکہ یہ کسی طرح سے ایسی حسوں سے مختلف نہیں ہوتے جو شبکیہ میں حقیقی مہیج کے مطابق ہوتی ہیں۔ مگر یہ اکثر ثبات و استقلال کے ساتھ موجود نہیں رہتیں، کیونکہ ان میں سے اکثر زیادہ قریبی مشاہدے سے خارج ہو جاتی ہیں، مگر سب صورتوں میں یہ ثابت نہیں ہوتا.... ایک آنکھ سے دیکھنے میں، بعد ثالث میں اجزا کی تقسیم دراصل اسی اتمامی محاکات کا فعل ہوتا ہے۔ یعنی پہلی قسم کے تجربے کا۔ جب حسوں کے ایک خاص مجموعے کے تعین مقام کا طریقہ عادت ثانیہ بن جاتا ہے، تو ہمارا بہتر علم ہماری رائے ہماری منطق کچھ کام نہیں آتے..... جو چیزیں درحقیقت مختلف ہوتی ہیں، ان سے یکساں یا تقریباً یکساں تمثال ہو سکتے ہیں، مثلاً ایک ابعاد ثلاثہ میں ممتد اور اس کی چپٹی تناظری تصویر۔ ایسی صورتوں میں چھوٹے چھوٹے واقعات اور خصوصاً ہمارے ارادے پر اس امر کا مدار ہوتا ہے کہ حسوں کا ایک مجموعہ منتہیج ہو گا یا دوسرا.... ہم کو ابھار کھوکھلا نظر آسکتا ہے جیسے کہ سانچہ اور اس کا الٹا بھی ہو سکتا ہے، کیونکہ ابھار پر اگر بائیں طرف سے روشنی پڑے تو یہ بالکل ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسا اس کا سانچہ جس پر داہنی طرف سے روشنی پڑتی ہو۔ اس پر غور کرکے سایوں کی جہت سے یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے کہ سامنے ابھار ہے اور ابھار کا تصور عصبی اعمال کو صحیح راستے پر لگا دے گا، جس کی وجہ سے ابھار کا احساس فوراً پیدا ہو جائے گا.... جب کبھی شبکی تمثال ایسی ہوتی ہے، کہ ردعمل کی دو مختلف صورتیں نظام عصبی کی طرف سے قریب الوقوع ہوتی ہیں، تو اس امر کا مدار کسی چھوٹے سے واقعے پر ہو گا، کہ دونوں میں سے کون سے ردعمل کا تحقق ہو گا۔ ان صورتوں میں ہمارا سابقہ علم اکثر فیصلہ کن ہوتا ہے، اور

صحیح ادراک کی امداد کرکے اس کو کامیاب بنا دیتا ہے۔ صحیح شئے کا محض تصوری ایک کمزور قسم کی محاکات ہوتی ہے، جو صحیح شبکی تمثال کی مدد سے واضح وجلی حس میں بدل جاتی ہے، اگر عصبی شنفیری میں اس ادراک کی پیدائش کا رجحان نہ ہو جو ہماری رائے بتاتی ہے، تو ہمارا علم اس کا احساس پیدا کرنے کے لئے بے سود کوشش کرتا ہے۔ پس ہم جانتے ہیں کہ ہم کچھ ایسی شئے دیکھتے ہیں جس کے مطابق کوئی حقیقت نہیں ہوتی مگر ہم کو یہ نظر آتی ہے۔"

واضح رہے کوئی ایسی شئے جس کے متعلق ظن غالب نہیں ہوتا، کوئی ایسی شئے جس کی محاکات کی ہم پیہم عادت نہیں ڈالتے ایسی تمثل کی وضاحت پیدا نہیں کرسکتی۔ خارجی کونے اپنے زاویے مکان اپنی وسعت خطوط اپنے فصل برابر بدلتے رہتے ہیں۔ مگر مکان کے اندر کسی تغیر وضع سے بھی خط مستقیم منحنی معلوم نہیں ہوتا۔ اور لاتعداد وضعوں میں سے صرف ایک منقطع خط سیدھا




شکل نمبر ۷

معلوم ہوتا، چنانچہ ایک سیدھے خط کی تمثال مابعد کا دو ایسی سطحوں پر اطلال کرنا جن سے ایک مجسم زاویہ بنتا ہے، کہ خود خط پر ایک محسوس موڑ پیدا ہو جائے

ناممکن ہوتا ہے۔ اس کو ذہن کے سامنے رکھ کر اپنے کمرے کے کونے کی طرف دیکھو وہ تمثال مابعد جو ممکن ہے کہ کونے کی تینوں سطحوں پر ماوی ہو اب بھی سیدھی معلوم ہوتی ہے۔ وولکمان نے شکل نمبر ، کی سی پیچیدہ سطح اظلال بنائی مگر اس نے اس پر ایک سیدھی تمثال مابعد کو اس طرح اظلال کرنا ناممکن پایا کہ اس کی مرئی شکل بدل جائے۔

اشیا کو جن صورتوں میں ہم اکثر دیکھتے ہیں ان میں سے ایک یہ ہوتی ہے کہ ہمارے سامنے زمین پر پھیلی ہوئی ہیں۔ اس تناظر کا لحاظ رکھنے کے لیے ہم کو پیہم مشق کرنی ہوتی ہے اور باوجود بصری اختصار کے ہم ان کو ان کی حقیقی شکل میں محسوس کرتے ہیں۔ لہٰذا اگر توجیہات بالا صحیح ہیں تو ہم کو یہ عادت اٹل معلوم ہونی چاہیے۔ شبکیہ کا زیرین نصف حصہ جو عادۃً ان اشیا کے بعیدی نصف حصے کو دیکھتا ہے، جو زمین پر پھیلی ہوئی ہوتی ہیں، اسے اپنی تصویروں کو تمثل کے ذریعے بڑا کرنی عادت پیدا کرنی چاہیے تھی، کہ یہ ان کے آدھے سے زیادہ مساوی ہو، بالائی شبکی سطح پر پڑ رہی ہیں، اور اس عادت سے اس حالت میں بھی بچنا دشوار ہونا چاہیے، اگرچہ شئے کے دونوں نصف آنکھ سے مساوی فاصلے پر ہوں، جیسا کہ کاغذ پر انتصابی خط میں ہوتا ہے۔ اس طریقے کے مطابق ڈیلا بوف نے یہ دیکھا ہے کہ اگر ہم اس قسم کے خط کی تنصیف کرنے کی کوشش کریں تو ہم نقطۂ تقسیم کو اس کے طول سے تقریباً $\frac{1}{16}$ زیادہ بلند رکھتے ہیں۔ اسی طرح سے ایک مربع صلیب یا مربع جو کاغذ پر کھینچا جاتا ہے،





شکل نمبر ۸ ،

اس کی چوڑائی کی نسبت بلندی زیادہ معلوم ہونی چاہیئے۔ اور یہ امر واقعہ ہے
جس کی متعلم شکل نمبر ۶ پر نظر ڈال کر تصدیق کر سکتا ہے۔ انھیں کے مماثل وجوہ کی
بنا پر حرف S یا ہندسہ 8 کے بالائی اور زیریں نصف حصوں میں شکل سے
کوئی فرق معلوم ہوتا ہے لیکن جب ہم ان کو الٹ دیتے ہیں جیسے S 8 ہیں
تو اوپر کا نصف حصہ بہت زیادہ بڑا معلوم ہونے لگتا ہے۔[1]

ہیرنگ نے اسی طرح سے ہمارے چھوٹے زاویوں کو بڑا سمجھ لینے
کی توجیہ کی ہے۔ ہم کو اور زاویوں کی نسبت قائموں سے زیادہ سابقہ پڑتا
ہے، اس میں شک نہیں کہ قائمے انسانی ذہن کے لیے عدیم المثال دلچسپی
رکھتے ہیں۔ فطرت تو ان کو شاید ہی کبھی پیدا کرتی ہو، مگر ہم مکان کا انھیں کے
ذریعے سے خیال کرتے اور ان کو ہر جگہ ڈھونڈتے ہیں۔ اسی وجہ سے منفرجہ اور
حادہ زاویے قائموں کی مختصر تمثال معلوم ہوتے ہیں، اور خصوصاً یہ حافظے
کے اندر قائموں کا احیا سہولت سے کر دیتے ہیں۔ شکل نمبر ۹ میں ا، ب، ج

[1] ونٹ ان تمام دھوکوں کی اس طرح سے توجیہ کرتا ہے، ڈھیلوں کو اوپر کی طرف
حرکت دینے کے لئے عصبی توانائی کے نسبتہً شدید تر احساس کی ضرورت ہوتی ہے
(عضلات متعلقہ کا اس کے ثابت کرنے کے لئے نہایت احتیاط سے مطالعہ کیا گیا ہے) اور اسی وجہ
سے طے شدہ فاصلے کے زیادہ اندازے کی ضرورت ہوتی ہے۔ لیکن لپس کے ساتھ اتفاق
کرتے ہوئے یہ کہہ دینا کافی ہے کہ اگر حرف S ایک دوسرے پر ایک اسطوانے کی صورت
میں بنائے جائیں اور اوپر کا S سب سے بڑا معلوم ہو، یا منارے کے اوپر مرغ ہوا
زیادہ بڑا معلوم ہو، تو یہ بات ثابت ہو سکتی تھی مگر ایسا نہیں ہے۔ صرف ایک ہی شئے کا
آدھا حصہ جسامت میں مختلف معلوم ہوتا ہے، اور اس کی وجہ
ہماری وہ عادتی تصحیح ہوتی ہے جو ہم بعض ایسی چیزوں کے
حصوں کے چھوٹا دکھائی دینے کے متعلق کرتے ہیں جو ہمارے سامنے
پھیلی ہوئی ہوتی ہیں اور اپنی بعض اضافات کی بنا پر چھوٹے
نظر آتے ہیں۔

جو ہیں اس قسم کی اشکال کو بغیر اس کے کہ یہ تناظر میں کم از کم تقریباً مستطیلی اشکال کی مختصر صورتیں معلوم ہوتی ہیں دیکھنا مشکل ہے[۵]



شکل نمبر ۶۹

اس کے ساتھ ہی ان خطوط کی حقیقی حسی صورت جو ہمارے سامنے ہیں، انتقالی تناظر سے بگڑ جانے کی تمام صورتوں میں، ایسا شخص ٹھیک طور پر محسوس کر سکتا ہے، جو ذہن کو تناظر سے بالکل منتزع کر سکتا ہو۔ اس انتزاعی قوت کے بارے میں مختلف افراد میں اختلاف ہوتا ہے۔ نقشہ کشی اور مصوری سے اس کی اصلاح ہوتی ہے، جس کی وجہ سے تھوڑے عرصے کے بعد انتصابی تنصیف اور عرضی کی نسبت بلندی کے اندازہ کرنے وغیرہ میں جو غلطیاں ہوتی ہیں اب ناممکن ہو جاتی ہیں۔ بہ الفاظ دیگر ہم بصری حسوں کو خالص سمجھنا سیکھ جاتے ہیں۔

اب ہم دھوکوں کے متعلق جو کچھ بحث کر آئے ہیں، اس کا خلاصہ کئے دیتے ہیں کہ یہ کسی طرح سے ہمارے اس خیال کی تردید نہیں کرتے، کہ اشیا کا ہر مکانی تعین دراصل بصری حسوں کی شکل میں ہوتا ہے۔ ان سے صرف یہ ظاہر ہوتا ہے، کہ آنکھوں کی بعض تمثلی حسیں کس قدر قوی ہو سکتی ہیں۔

یہ حسیں جس حد تک متعین اشکال ذہن میں لاتی ہیں، خالص شبکی معلوم

---

۵۔ ہیرنگ ایک حد تک شکل نمبر ۶۰، ۶۱ کے عقدے کو حل کرتا ہے، اس میں شک نہیں کہ ایک حد تک تو منطبق ہوتی ہے۔ لیکن جب ہم نظر جماتے ہیں، اس وقت دھوکے کے عجیب طور پر ختم ہو جانے کی توجیہ نہیں ہوتی۔

ہوتی ہیں۔ یہ سچ ہے کہ ڈھیلوں کی حرکات ہمارے ادراک کی تعلیم و تربیت میں اہم کام انجام دیتی ہیں، مگر ان کو کسی شکل کے احساس کے بنانے سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ ان کا فعل محض اس حد تک محدود ہے کہ شکل کے مختلف احساسات شبکی روشنی کی لکیروں کو ثبت کر کے متہیج کر دیں، اور ایک ہی شئے کو مختلف شبکی حسوں سے دیکھ کر ان کو ایک دوسرے سے ناپیں ان کا باہم مقابلہ کریں۔ ہیلم ہولٹز نے ساحت نظر کی پیمائش کے واقعات کی جو تحلیل کی ہے، بہ استثنا ایک آدھ مقام کے نہایت فاضلانہ ہے، اور اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حرکات چشم کو ہماری شبکی مساواتوں کی حس کے پیدا کرنے میں کچھ نہ کچھ دخل ہے، اور یاد رکھنے کے قابل بات یہ ہے کہ یہ مساواتیں مختلف شبکی اشکال اور جسامتوں کی ہیں، خود اشکال اور جسامتوں کی نہیں۔ اس نتیجے کی تکمیل آنکھیں عمل انطباق کے ذریعے سے کرتی ہیں۔ ایک شئے شبکیہ کے حواشی پر ایک خط ا، ب بناتی ہے۔ بہت ہی جلد ہم آنکھوں کو حرکت دیتے ہیں، جس کی وجہ سے وہی شئے خط اب مرکزی حصے پر بنا دیتی ہے۔ اس کے ساتھ ہی ہمارے ذہن میں یہ بات پیدا ہوتی ہے کہ خط اب اور خط اب مساوی ہیں۔ مگر بقول ہیلم ہولٹز کے مساوات کا حکم اس طریق سے بالکل علیحدہ ہوتا ہے جس سے ہم خود چند شبکی تصویروں کی شکل اور طول کو محسوس کرتے ہیں۔

"شبکیہ پرکار کی دو نوکوں کی طرح ہے جس کو ہم چند خطوں کے سروں پر رکھ کر دیکھتے ہیں کہ آیا یہ یکساں ہیں یا نہیں، اس اثنا میں اس کی نوکوں کے متعلق ہم کو صرف یہ جاننے کی ضرورت ہوتی ہے کہ فصل میں کسی قسم کا تغیر نہ ہو، وہ فصل کیا ہوتا ہے، اور پرکار کی شکل کیسی ہے یہ بات چنداں اہم نہیں ہے۔"

پیمائش سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ پیمائش کرنے کے لئے کوئی شئے بھی ہونی چاہیئے۔ وہ شئے شبکی حسوں سے دستیاب ہوتی ہے۔ خارجی اشیا ناپنے کا گز ہوتی ہیں اور حرکت پیمائش کا عمل کرتی ہے، اور ظاہر ہے کہ یہ

عمل صرف اس صورت میں بہتر طور پر ہو سکتا ہے، جس صورت میں ایک ہی شئے کو بہت سے شبکی قطعات پر ڈالنا ممکن ہوتا ہے۔ عملاً یہ اس صورت میں ناممکن ہوتا ہے، جب یہ قطعات باہم وسیع زاویہ بناتے ہیں۔ مگر ساحت نظر میں بعض جہات اور بعض شبکی خطوط ہوتے ہیں، جن پر شئے کی تمثال کو پھسلانا خاص طور پر سہل ہوتا ہے۔ پس وہ شئے ان خطوط کے لئے رول بن جاتی ہے، جیساکہ ہیلم ہولٹز کہا ہے[1]۔ اگر شئے کا رخ ہماری طرف ان کے اس حصے میں سیدھا ہوتا ہے، جو سب سے زیادہ وضاحت سے نظر آتا تھا، تو یہ کل کے کل سیدھے معلوم ہونے لگتے ہیں۔

مگر انطباق کی اس تمام ضرورت سے یہ ظاہر ہوتا ہے، کہ خود احساسات حرکت کی قطعی مکانی معنی سے کس قدر عاری ہوتے ہیں۔ جب ہم دو شبکی قطعوں کی

---

[1] ہم ایک چھوٹے سے رول سے ایک سطح مستوی پر رول کے مطابق جتنا لمبا چاہے خط کھینچ لیں۔ اور پھر رول کو اس خط پر سے پھسلائیں اور پھر خط کھینچیں۔ اگر رول بالکل سیدھا ہو تو اس طرح سے ایک سیدھا خط بنے گا، اور اگر کسی قدر مڑا ہوا ہو تو دائرہ بنے گا۔ اب پھسلواں رول کے بجائے ساحت نظر میں سب سے واضح بصارت کا مرکزی مقام استعمال کرتے ہیں، خطی حس سے متاثر ہوتی ہے، اور یہ بعض اوقات شدید ہو سکتی ہے، یہاں تک کہ یہ ایک تمثال مابعد بن جاتی ہے۔ دیکھتے وقت ہم اس خط کی جہت کی پیروی کرتے ہیں، اور ایسا کرتے وقت ہم خط کو اس کے برابر سے پھسلاتے ہیں، اور اس کا طول بڑھ جاتا ہے۔ سطح مستوی پر ہم اس عمل کو کسی قسم کے سیدھے یا مڑے ہوئے رول سے کر سکتے ہیں۔ لیکن ساحت نظر میں آنکھ کے ہر موڑ اور ہر حرکت کے لئے صرف ایک ہی خط ہوتا ہے، جس کو ہم خود اسی کی سمت میں سرکا سکتے ہیں۔ ان کو ہیلم ہولٹز ساحت نظر کے جہتی دائرے کہتا ہے، یہ ایسے خطوط ہیں جن کا اس نے احتیاط کے ساتھ مطالعہ کیا ہے جو اس کا معمول ہے۔ Physiol. Optik صفحہ ۵۴۸

مکانی قیمت کا مقابلہ کرتے ہیں، اور ان کو بتدریج ایک خارجی خط پر رکھ کر دیکھتے ہیں، تو ہم کو خارجی زاویوں کی مکانی قیمت کا بھی ایک دوسرے پر رکھ کر مقابلہ کرنا ہوتا ہے۔ اگر ہماری حرکات چشم خالص عضلی احساس یا عصبی توانائی کے احساس سے بذات خود محسوس کر سکیں، مثلاً مکان میں علیحدہ طوالتیں اور جہتیں معلوم ہونے لگیں، تو کسی عمل کی بھی ضرورت نہ ہو، پس شکلی قطعات کا باہم مقابلہ کرنے کے لئے صرف یہ دیکھنا کافی ہوگا کہ ان پر کسی تمثال کو حرکت دینے میں کیسا احساس ہوگا۔ اور دو خارجی خطوں کا باہم مقابلہ اس طرح سے بھی ہو سکتا ہے کہ مختلف شکلی قطعات کو ان پر سے حرکت دے دی جائے، جس طرح ان کو ایک ہی خط کے برابر رکھ کر دیکھنے سے ہو سکتا ہے۔ دو غیر مماثل شکلوں میں باہم مقابلہ کرنا ایسا ہی آسان ہے، جیساکہ ان کے متعلق حکم لگانا جو مماثل و متوازی ہیں۔ جن کے قطع کرنے میں حرکت کی ایک ہی مقدار صرف ہوگی، وہ مساوی ہوں گے اب حرکت کی جہت میں بھی واقع ہو۔

## عام خلاصہ

اس پر ہم اپنی طویل بحث کو ختم کرتے ہیں، جو مجھے اندیشہ ہے کہ اکثر پڑھنے والوں کو تکلیف دہ حد تک طویل معلوم ہوئی ہوگی۔ نظر کے واقعات پیچیدگی کا جنگل ہیں، اور جن لوگوں کی عضویاتی بصریات پر گہری نظر ہے ان کو تفصیل کی کثرت پر حیرت نہ ہوئی ہوگی، بلکہ جتنے مباحث کو ہم نے چھوڑ دیا ہے، ان پر حیرت ہوئی ہوگی، مگر جن طالب علموں نے ممکن ہے کہ درختوں کی وجہ سے جنگل کو نظر انداز کر دیا ہو، ان کے لئے میں اپنے استدلال کے اہم حصوں کا خلاصہ کئے دیتا ہوں، اس کے بعد مختصر طور پر اس موضوع پر ایک تاریخی نظر ڈالوں گا، جس سے ان کو اطمینان ہو جائے گا۔

ہماری کل حسیں قطعاً اور ناقابل بیان طور پر ممتد کل ہوتی ہیں۔

جو حسیں ادراک مکانی میں معین معلوم ہوتی ہیں، وہ کلیتہً جلد، شبکیہ اور

مفاصل کی سطح پر ہوتی ہیں۔ عضلی احساسات ہمارے اندر شکل وجہت وغیرہ کے احساسات پیدا کرنے میں قابل لحاظ کام انجام نہیں دیتے۔

جلدی یا شکلی احساس کی مجموعی بڑائی بہت جلد امتیازی توجہ سے از سر نو تقسیم ہو جاتی ہے۔

حرکات اس امتیاز میں حصوں کی ایک خاص ہیجان پیدا کرنے والی کیفیت سے مدد کرتی ہیں، جو وہ مہیج پیدا کرتے ہیں جو سطحات پر حرکت کرتے ہیں۔

جن حصوں میں ایک بار امتیاز ہو جاتا ہے، وہ ایک دوسرے کی نسبت مکان کے اندر متعین علائق اکتساب کر لیتی ہیں، یہ علائق خود ان حصوں کے احساسات ہوتے ہیں، جو درمیان میں حائل ہوتے ہیں۔ جب یہ حصے مرکز مہیجات نہیں ہوتے، تو علائق کا صرف خیالی صورت میں اعادہ ہوتا ہے۔

اول تو مختلف حسی مکان ایک دوسرے کے منافی ہوتے ہیں۔

اور ابتداً وہ اور ان کے حصے دونوں ایسے ہوتے ہیں کہ بہ اعتبار جسامت و صورت ان کا مبہم طور پر مقابلہ ہو سکتا ہے۔

ہمارے مکانی ادراک کی تعلیم زیادہ تر دو اعمال پر مشتمل ہوتی ہے جو مختلف حسی احساسات کو ایک مشترک پیمانے میں تحویل کر دیتی ہے اور ان کو ایک ساتھ جمع کر کے حقیقی دنیا کا واحد مکان بنا دیتی ہے۔

پیمائش اور جمع دونوں اشیا کی مدد سے ہوتے ہیں۔

وضع ومقام کے تمثلی مجموعے جو کل واقعی ممکن متحرک ساکن اشیا سے گھرے ہوئے ہیں جن کو ہم جانتے ہیں ہمارے حقیقی مکان کا تصور ہوتا ہے جو کل اذہان میں بہت ہی ناقص تعقل ہوتا ہے۔

ہمارے مکانی احساسات کی پیمائش ایک دوسرے کے مقابلے میں زیادہ تر ایک ہی شئے کے مختلف احساسات کے متہیج ہونے سے ہوتی ہے، جن میں سے ہم بعض احساسات کو حقیقی قد وقامت اور شکل وصورت کے طور پر انتخاب کر لیتے ہیں، اور بعض کو ان کی محض علامات قرار دیتے ہیں۔

ایک ہی شئے کو بتدریج مختلف مکان کا احساس پیدا کرنے والی سطحات پر رکھنے کے لئے حرکت ناگزیر ہے۔ اس لئے یہ ہماری مکانی تعلیم میں بہت کچھ کام انجام دیتی ہے خصوصاً آنکھ کی تعلیم میں۔ اس پر اگر تجریدی طور پر نظر ڈالی جائے تو ذی حس سطح پر شئے کی حرکت سے بھی ہماری اسی طرح سے تعلیم ہوتی ہے، جس طرح کہ سطح کے شئے پر حرکت کرنے سے مگر ایسے عضو کا خود بخود حرکت کرنا جو سطح کو اپنے ساتھ لے جاتا ہے، نتیجے کو بہت تیز کر دیتا ہے۔

کامل طور پر تعلیم یافتہ مکانی ادراک میں موجودہ حس معمولاً ایسی ہوتی ہے جیسی کہ وہ حس ہوتی ہے جس کو ہیلم ہولٹز (عضویاتی بصریات کے صفحہ ۷۹۷) ایک ایسی علامت کہتا ہے، جس کے معنی کی تفسیر فہم پر مبنی ہوتی ہے۔ مگر فہم بہ اعتبار عمل محاکاتی ہوتا ہے۔ تخلیقی نہیں ہوتا۔ اور اس کا عمل محض یہ ہوتا ہے کہ گذشتہ حسوں کا احیا کرے، جس کے ساتھ موجود حس کا ائتلاف رہا ہے اور جو اس کی نسبت زیادہ حقیقی ہوتی ہے۔

آخر میں یہ بات بتائی جاتی ہے کہ بعض بصری اشکال کی صورت میں یہ محاکات ممکن ہے کہ اسی قدر واضح یا تقریباً ایسی ہی ہو جیسی کہ حقیقی حس ہوتی ہے۔

بعد ثالث ہماری تمام مکانی حسوں کا اہم عنصر ہوتا ہے، آنکھ کے اندر اس کی تقسیم مختلف امتیازات سے ہوتی ہے۔ جو حصے زیادہ دور ہوتے ان کی طرف توجہ ہوتی ہی نہیں اور ان کے اس طرح دب جانے سے کل ساحت نظر کی مطلق مکانی قیمت کم ہو جاتی ہے۔[1]

---

[1] ۔ کل موضوع میں یہ مجموعی بصری حس کی مطلق مکانی قیمت کا سکڑنا پھیلنا میری سب سے کم سمجھ میں آیا ہے۔ یہ حقیقی بصری حس ہے، جو تابلی طور پر حرکی یا دیگر انتقالات ذہن سے بہت ہی کم تعلق رکھتا ہے۔ یہ کہنا آسان ہے کہ عقل ان کو پیدا کرتی ہے، مگر اس کے کیا معنی ہیں؟ جو محقق اس نقطے پر روشنی ڈالے گا غالباً وہ اور مشکلات کو بھی صاف کر دے گا۔

# تاریخی

اب ہم ایک مختصر سا تاریخی تبصرہ بیان کرکے اس باب کو ختم کرتے ہیں۔ ادراک مکان کے مطالعے کے ذیل میں پہلا قابل قدر کارنامہ برکلے کا نظریۂ بصارت ہے۔ اس میں اس نے دو باتیں ثابت کی تھیں، اول تو یہ کہ فصل بصری نہیں بلکہ کسی قسم کا شعور رہتا ہے، جس کی طرف بصری علامات سے ذہن منتقل ہوتا ہے۔ دوسرے یہ کہ کوئی ایک کیفیت یا تصور لمس اور بصر کی حسوں میں مشترک نہیں ہوتا ایسا کہ حس کے تجربے سے پہلے انسان ایک شئے کے دیکھنے سے اس کے محسوس قد و قامت شکل وضع کے متعلق کوئی اندازہ کرسکتا ہو یا اس کے لمس سے اس کے منظر کی نسبت۔

بہ الفاظ دیگر یہ کہ ہمارے مختلف حسی مکانوں کی ابتدائی انتریانیم ابتر حالت جس کو ہم بیان کرچکے ہیں، اس کو برکلے نے ہمیشہ کے لئے ثابت کردیا تھا اور اس نے بہ مسئلہ نفسیات کو ورثہ میں دیا تھا، کہ اس طریق کو بیان کرے جس طرح سے فیصلوں میں ہمنوائی ہوتی ہے، جس کی وجہ سے کل ایک ہی ممتد عالم سے متعلق ہوتے ہیں۔

برطانیہ کلاں میں برکلے کے شاگردوں نے اس مسئلے کو خود برکلے کے انداز میں حل کیا ہے، اور بڑی حد تک جیسا کہ خود ہم نے کہا ہے مختلف حواس کے تصورات کے ذریعے سے کیا ہے، جو ایک دوسرے کی طرف بربنائے ائتلاف ذہن کو منتقل کرتے ہیں۔ مگر وہ یا تو اس وجہ سے کہ وہ اصول ائتلاف سے مخمور رہیں، یا اس لئے کہ تفصیلات کی کثرت میں وہ اپنا عام توازن کھو بیٹھے، یہ بیان کرنا بھول گئے ہیں، کہ کس حسی شکل میں ابتدائی مکانی تجربات ملتے ہیں، جن کا ائتلاف اور بہت سی حسی علامات کے ساتھ ہو جاتا ہے۔ وہ اپنے استاد لاک کی نصیحت کی پروا نہ کرکے، کہ ذہن اپنے لئے کوئی ایک سادہ تصور قائم نہیں کرسکتا، زیادہ تر خود امتدادی کیفیت کی

تشریح و توجیہ کرتے ہیں، اور اس کو محض احساسات کے ائتلاف کا نتیجہ بتاتے ہیں، جس میں دراصل یہ نہ تھا۔ اول تو وہ امتداد کی نوعیت کو کافور کر دیتے ہیں، اور اس کو محض ہموجودیت کے مساوی قرار دیتے ہیں، اور پھر وہ ہموجودیت کی توجیہ میں یہ کہتے ہیں، کہ یہ اور تسلسل ایک ہی شئے ہے بشرطیکہ یہ نہایت ہی سریع اور ایسا تسلسل ہو، جو الٹ بھی سکتا ہو۔ اس طرح ادراک مکان کہیں مسلمہ قرار دئے بغیر پیدا ہو جاتا ہے۔ جو چیزیں فرض کی گئی ہیں، وہ غیر ممتد احساسات اور زمانہ ہے۔ تھامس براؤن اپنے تیئسویں لکچر میں کہتا ہے، میرا تو یہ جی چاہتا ہے، کہ جو عمل معمولاً بیان کیا جاتا ہے اس کو الٹ دوں۔ اور بجائے اس کے کہ پیمانہ زماں کو امتداد سے اخذ کروں علم اور اصلی پیمانہ امتداد کو زمانے سے اخذ کروں۔ براؤن اور دونوں ملوں کا خیال یہ ہے، کہ شبکی حسیں اور رنگ اپنی ابتدائی حالت میں بغیر امتداد کے محسوس ہوتے ہیں، اور آخر الذکر ان کے ساتھ اس طرح سے مربوط ہو جاتا ہے کہ اس کا علٰحدہ ہونا محال ہوتا ہے۔ جان مل کہتا ہے، کہ ایک ایسے خط کا جو دو رنگوں کو محدود کرتا ہو شبکی ارتسام جو کچھ بھی ہو، مجھے اس خیال کی کوئی بنیاد معلوم نہیں ہوتی، کہ صرف آنکھ کے ذریعے سے ہم کو یہ تعقل ہو سکتا ہے جو ہماری اب اس وقت مراد ہوتی ہے، جب ہم یہ کہتے ہیں کہ ایک رنگ دوسرے سے باہر (اس کے برابر) ہے۔

یہ امتداد کہاں سے آتا ہے، جو اس طرح ناقابل افتراق طور پر ان غیر ممتد رنگیں حسوں کے ساتھ مربوط ہو جاتا ہے، آنکھ کی گردش اور حرکات سے ...... عضلی احساسات سے۔ مگر جیسا کہ پروفیسر بین کہتے ہیں اگر احساسات حرکت سے ہم کو کسی شئے کا خاصہ دستیاب ہوتا ہے تو یہ مکان نہیں بلکہ زمان معلوم ہوگا۔ اور جان مل کہتا ہے، کہ تصور مکان کو اگر گہری نظر سے دیکھو تو یہ تصور زمان ہے۔ پس مکان کسی ابتدائی حس میں نہیں ملتا بلکہ یہ الفاظ بین ایک کیفیت ہے، اس کے ان مختلف (غیر مکانی) حرکی اور حسی اثرات کے علاوہ نہ تو کوئی اور معنی ہیں اور نہ کوئی اور اس کی اصل ہے۔

جو شخص یہ سمجھتا ہو کہ ائتلاف سے کچھ پیدا نہیں ہوتا، بلکہ یہ صرف ایسی اشیا کو مربوط کرتا ہے، جو علیحدہ طور پر پیدا ہوئی ہیں، اس کے لئے یہ ترکیب خاصی صوفیانہ ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ انگریز ائتلافی مذہب والے اس امر کی کوشش کرتے ہیں، کہ ان کا اصول کس قدر کام انجام دے سکتا ہے گویا نستانہ خطا کر گئے ہیں، اور راد راک مکان کے متعلق ایسے نظریہ کی حمایت کرنے لگے ہیں، جس سے (ان کے فلسفے کا عام رجحان اس بات کا طالب تھا) ان کو نفرت کرنی چاہیئے تھی۔ حقیقت یہ ہے کہ مکان کی نسبت صرف تین قسم کے نظریے ممکن ہیں، یا تو (۱) حس کے اندر کوئی مکانی کیفیت ہے ہی نہیں، اور مکان محض علامت تسلسل ہے یا (۲) بعض خاص حسوں میں ایک امتدادی کیفیت ذاتی طور پر موجود ہوتی ہے یا (۳) ایک کیفیت ذہن کے داخلی ذرائع سے پیدا ہوتی ہے، جو حسوں کو ڈھانپ لیتی ہے، جو جس طرح سے کہ در اصل ہوتی ہیں، اس وقت مکانی نہیں ہوتیں، مگر جو مکانی شکل میں ڈھل کر متحد و باقاعدہ ہو جاتی ہیں۔ یہ آخری خیال کانٹ کا ہے۔ اسٹمف نے اس کا نام نفسی مہیج کا نظریہ رکھا ہے، اور اچھا رکھا ہے، کیونکہ ابتدائی حسیں ذہن کے لئے بمنزلہ آنکس کے ہوتے ہیں کہ یہ اپنی خفتہ قوتیں صرف کرے۔

براؤن ہر دو مل اور بین ان امکانات میں گم شدہ بھیڑ کی طرح سے بھٹک گئے ہیں۔ ذہنی کیمیا کی تائید میں جس کا دونوں مل ذکر کرتے ہیں (جو بالکل ایسی ہی شئے ہے، جیسے کہ ونٹ کی نفسی ترکیب ہے جو، یہ بات جلد معلوم ہو گی) قطعی طور پر ایسا اصول ہے، اور وہ کام انجام دیتا ہے، جو ائتلاف کبھی انجام نہیں دے سکتا۔ وہ تیسرے خیال کے قائل معلوم ہوتے ہیں، مگر اور مقامات ہے ان کی تحریر سے پہلے خیال کی تائید مترشح ہوتی ہے اور ائتلاف سے ایسی شئے کے حاصل کرنے کے عدم امکان جو ان حسوں میں نہیں ہے، جن میں ائتلاف ہے، اور ناپسندیدگی کے مابین جو ان کو خود رو ذہنی تخلیق سے ہے، وہ ایک نہایت ہی مکروہ ذو الجہتین میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ یہاں ان کے ساتھ مسٹر سلے نہایت ہی مبہم اور متلون انداز میں شریک ہو جاتے ہیں۔ اس یا

شک نہیں کہ مسٹر اسپنسر اس بات کے دعویٰ کرنے پر مجبور ہیں کہ تمام ذہنی کیفیات ایسے مقدمات سے نشو ونما پاتی ہیں، جو ان سے مختلف ہوتے ہیں، اس لئے جب وہ مکانی کیفیت کو اصلی ابتدائی حسوں کے زمرے میں تسلیم کرنے سے انکار کردیتے ہیں، جس میں سے ہمارا ادراک مکانی نکلتا ہے تو ہمیں حیرت نہیں ہوتی چنانچہ (نفسیات جلد دوم صفحہ ۱۶۸، ۱۷۲، ۲۱۸)

"امتداد کا کوئی تصور عصبی اختتامات مثلاً آنکھ جلد وغیرہ کے ہم وقت ہیجان سے پیدا نہیں ہوسکتا، کیونکہ اس سے ان کے اضافی وضع ومقام کا علم مترشح ہوتا ہے۔ یعنی ایک خاص امتداد کا ایک پہلے سے موجود تصور، جو بالکل بیہودہ ہے۔ شعور کی تدریجی حالتوں کے مابین کسی تعلق سے بھی بجائے خود کوئی تصور امتداد پیدا نہیں ہوتا۔ حرکت کے ساتھ جو عضلی حسیں ہوتی ہیں، وہ مکان وزماں کے اس تصور سے بالکل علیحدہ ہوتی ہیں جس کا ان کے ساتھ ائتلاف ہوتا ہے۔"

مگر مسٹر اسپنسر کانٹی دعوے کے خلاف کہ مکان کا تصور خود ذہن کے ذرایع سے پیدا ہوتا ہے، نہایت شدید احتجاج کرتے ہیں۔ حالانکہ وہ کہیں اس سے انکار نہیں کرتا کہ مکان شعور کا ایک خاص تاثر ہے، جو زمان سے مختلف ہوتا ہے۔

اس قسم کی عدم مطابقت افسوسناک ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ تمام مصنف دراصل نفسی ہیجی یا کانٹی ہیں۔ جس مکان کا وہ ذکر کرتے ہیں، وہ فوق الحسی ذہنی نتیجہ ہے۔ مجھے یہ نظریہ بالکل خرافات معلوم ہوتا ہے، مگر ہم کو یہ بھی دیکھنا چاہیے کہ وہ اس کو کیونکر مانتے ہیں۔ جو اس امر سے زیادہ قطعی طور پر واقف ہیں کہ ہماری مراد کیا ہے۔ شوپنہائر کانٹی خیال کو سب سے زیادہ شدت و وضاحت کے ساتھ بیان کرتا ہے۔ وہ کہتا ہے۔

"اگر کوئی شخص یہ خواب دیکھے کہ اپنے سے خارج ہم جس دنیا میں رہتے ہیں، جو مکان کو ابعاد ثلاثہ میں پر کرتی ہے، جو زمانے کے اٹل چشمے کے ساتھ بہ رہی ہے، جو ہر قدم پر علیت کے غیر متغیر قانون کے تابع ہے، مگر اس

سب کے باوجود ان اصول کی پابندی جو ہم اس کے لئے تجربے سے پہلے متعین کر دیتے ہیں) میں کہتا ہوں اگر وہ یہ خواب دیکھے کہ اس قسم کی دنیا ہم سے خارج بالکل معروضی حقیقت کے ساتھ موجود ہے اور اس میں ہمارا کوئی دخل نہیں ہے اور پھر بعد کے ایک فعل ہے اور محض بعد کے ایک فعل سے اور محض حس کے واسطے سے ہمارے دماغ میں یہ داخل ہو جائے اور اپنی ایسی ایک نقل دماغ میں قائم کرے جیسی کہ یہ خارج میں ہے تو اس کے تعجب کی کوئی انتہا نہ رہ جائے گی۔ کیونکہ محض یہ حس کس قدر ادنی درجے کی چیز ہے۔ حس کے اعلیٰ درجے کے اعضا میں بھی یہ ایک مقامی مخصوص احساس کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے جو اپنی جنس کے اندر چند تغیرات ہی کی قابلیت رکھتی ہے، مگر ہمیشہ خالص ذہنی ہوتی ہے اور اس کے اندر خارجی کوئی شئے ہوتی ہی نہیں یعنی کوئی ایسی شئے ہوتی ہی نہیں جو ادراک کے مشابہ ہو۔ کیونکہ ہر قسم کی حس خود جسم کے اندر ایک طرح کا عمل ہوتی ہے اور ایسی ہی رہتی ہے۔ اور اس اعتبار سے یہ جلد کے حلقے تک محدود ہے اور ظاہر ہے اسی وجہ سے اس کے اندر کوئی ایسی شئے نہیں ہو سکتی جو جلد سے باہر یا خود ہم سے باہر ہو...... صرف جس وقت فہم...... متہیج ہو کر فعلیت پر آمادہ ہوتا ہے اور اپنی واحد صورت یعنی قانون علیت کو عمل میں لاتا ہے، صرف اس وقت وہ عظیم الشان انقلاب ہوتا ہے جو ذہنی حس میں سے خارجی وجدان بناتا ہے۔ یعنی فہم اپنی خلقی اولی اور مخالف تجربہ شکل سے جسم کی دی ہوئی حس کو بطور معلول کے سمجھتا ہے جس کی اس اعتبار سے کوئی نہ کوئی علت ہوتی ہے۔ اس کے ساتھ فہم اپنی مدد کے لئے خارجی حس کی صورت کو بلاتا ہے جو اسی طرح سے پہلے سے بنی ہوئی عقل (یا دماغ) میں پڑی ہوئی ہے اور جو مکان ہے تاکہ جسم سے باہر علت کے مقام کا تعین ہو...... اس عمل میں فہم (جیسا کہ میں ابھی ثابت کروں گا) دی ہوئی حسوں کی نہایت ہی دقیق خصوصیات کی طرف توجہ کرتا ہے تاکہ خارجی مکان میں ایسی علت قائم کر سکے جس سے اس کی بالکل توجیہ ہو جائے۔ لیکن فہم کا یہ عمل ایسا نہیں ہے جو استدلالی فکری و مجرد طور پر الفاظ و تعقلات

کے ذریعے سے ہوتا ہو، بلکہ وجدانی و فوری ہوتا ہے..... چنانچہ پہلے فہم کو خارجی عالم پیدا کرنا چاہیے خارجی عالم جو بجائے خود مکمل ہوتا ہے محض یونہی ہمارے دماغوں میں حواس اور عضوی مناغذ کے ذریعے سے نفوذ نہیں کرسکتا کیونکہ حواس سے ہم کو خام مواد کے علاوہ اور کچھ حاصل نہیں ہوتا جس کے پہلے یہ ضرورت ہوتی ہے کہ اس کو مذکورہ سادہ اشکال مکان زماں وعلیت کے ذریعے سے مہذب کر کے ایک باقاعدہ طبیعی نظام عالم کے خارجی تعقل میں بدل دے۔ اب میں یہ ثابت کرد کھاتا ہوں کہ حس اور ادراک کے مابین کس قدر وسیع خلیج ہے اور وہ مواد کس قدر خام ہے جس سے یہ خوبصورت عمارت بلند کی گئی ہے، صرف دو حاسے خارجی ادراک میں کام دیتے ہیں لمس اور بصر۔ یہ صرف وہ معطیات فراہم کرتے ہیں، جس کی بنیاد پر فہم مذکورہ عمل سے خارجی عالم کی عمارت کھڑی کرتا ہے..... یہ معطیات بجائے خود ادراک نہیں ہوتے۔ یہ کام فہم کا ہوتا ہے۔ اگر میں اپنے ہاتھ سے میز پر زور دوں، تو جو حس مجھے ہوتی ہے اس کو اس کے حصوں کی سخت بستگی و یکجائی سے کوئی نسبت نہیں ہوتی۔ صرف جس وقت میرا فہم حس سے اس کی علت کی طرف آتا ہے اس وقت یہ اپنے لیے ایک جسم تیار کرتی ہے، جس کے خواص میں بستگی سختی عدم سرایت وغیرہ ہوتی ہے۔ جب اندھیرے میں اپنا ہاتھ ایک سطح پر رکھتا ہوں یا تین انچ قطر کی ایک گنبد کو ہاتھ میں لیتا ہوں، تو بہرحال ہاتھ کے انھیں حصوں کو ارتسام ہوتا ہے۔ لیکن جسم کے مختلف انقباضات میں سے جو دونوں حالتوں میں ہوتے ہیں، میرا فہم اس قسم کی شکل بناتا ہے، جس کے مس سے احساس ہوا تھا۔ اور اپنی تعمیر کی توثیق اس طرح سے کرتا ہے کہ مجھ سے اپنا ہاتھ اس جسم پر پھیروا تا ہے۔ اگر کوئی پیدائشی اندھا کسی مخروطی جسم کو ہاتھ میں لیتا ہے، تو اس کے ہاتھ کی حسیں ہر طرف اور ہر جہت سے بالکل یکساں ہوتی ہیں۔ صرف کونے جلد کے چھوٹے حصوں میں چبھتے ہیں۔ اس قسم کی حسوں میں مخروط کے مماثل کوئی شے نہیں ہوتی۔ مگر محسوس مزاحمت سے اس کا فہم فوراً و وجداناً ایک علت قائم کر لیتا ہے، جو اب خود کو ایک

ٹھوس جسم کی صورت میں پیش کرتی ہے اور تفتیش اونگلوں کی ان حرکات جو بازوؤں نے اس وقت کیں جب ہاتھ کے احساسات باقی تھے وہ مکان ہیں جو اس کو اولی طور پر معلوم ہے جس کی مخروطی شکل قائم کرتا ہے۔ اگر وہ اپنے ساتھ تصور علت و مکان مع ان کے قوانین کے بنے بنائے تیار نہ لاتا تو ان تدریجی احساسات سے جو اس کے ہاتھ کو ہوئے ہیں، مخروط کی تمثال پیدا نہ ہوسکتی۔ اگر ہم اپنے بند ہاتھ میں سے ایک ڈوری گذاریں تو ہم رگڑ اور اس کی مدت سے جو ہاتھ کی اس حالت میں ہوئی ایک طویل عمودی جسم کی شکل قائم کر لیتے ہیں جو یکسانی کے ساتھ ایک جہت میں حرکت کر رہی ہے۔ مگر ہاتھ کے اندر خالص حس سے تصور حرکت یعنی مکان میں زمان کے ذریعے سے تغیر مقام کا تصور پیدا ہوسکتا تھا۔ اس قسم کے مافیہ حس کے اندر کبھی نہیں ہوسکتے اور نہ اس سے کبھی پیدا ہوئے ہیں۔ ہماری عقل میں ہر قسم کے تجربے سے پہلے مکان زمان اور اس کے ساتھ ہی حرکت کے امکان اور تصور علت کا ہونا ضروری ہے تاکہ یہ تجربی طور پر ایک دیے ہوئے احساس سے اس کی علت تک آسکے، اور آخر الذکر کو اس خاص شکل کا متحرک جسم خیال کرے۔ کیونکہ قابل غور بات یہ ہے کہ ہاتھ کی محض حس اور تصورات علیت مادیت اور حرکت فی المکان میں جو زمانے میں واقع ہوتی ہو کس قدر عظیم فرق ہے۔ ہاتھ کے اندر مختلف لمسوں اور وضع و مقام کی حسوں سے جو احساس پیدا ہوتا ہے، وہ مافیہ کے اعتبار سے اس قدر یکساں اور ادنی قسم کا ہوتا ہے کہ اس سے مکان کا مع اپنے تینوں بعدوں کے اجسام کے ایک دوسرے پر عمل کا، امتداد کے خواص کا، عدم نفوذ بستگی شکل سختی نرمی سکون و حرکت کا مختصر یہ کہ خارجی دنیا کی بنیاد کا تصور قائم کرنا مشکل ہے۔ یہ صرف مکان زمان اور علیت کے واسطے سے ممکن ہے ...... جو خود عقل کے اندر ہوتے ہیں ...... جس سے پھر یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ خارجی دنیا کا ادراک درحقیقت ایک دماغی عمل ہے جو فہم کا کام ہے جس کے لیے حس محض موقع اور معطیات فراہم کرتی ہے جن کی ہر حالت میں علیحدہ ترجمانی ہوتی ہے۔ میں اس خیال کو عینیاتی کہتا ہوں، کیونکہ مجھے اپنے اندر اس قسم کی

کسی کانٹی مشین کا شعور نہیں ہوتا، اور میں اپنے اندر کوئی ایسی آواز محسوس نہیں کرتا، جو غریب حس کی قوتوں کی اس بیرحمی سے مذمت کرتی ہو۔ مجھے کوئی ایسا تاملی تجربہ نہیں ہے، جس میں میں نے ذہنی طور پر مکان کو پیدا کیا ہو۔ میرے زمانی وجدانات دو بار نہیں، بلکہ ایک بار ہوتے ہیں۔ خاموش و غیر ممتد حس کا ایک لمحہ بھی ایسا نہیں ہوتا، جس کے بعد کوئی دوسرا ممتد ادراک ہوتا ہو۔ لیکن جو شکل میں دیکھتا ہوں وہ اسی طرح فوراً محسوس ہوتی ہے، جس طرح سے کہ وہ رنگ محسوس ہوتا ہے، جو اس کو پر کرتا ہے۔ اس امر سے کون انکار کر سکتا ہے، کہ ذہن کے اصلی حصوں کو بھی اس میں دخل ہوتا ہے۔ یہ جمع اور نفی کرتے، مقابلہ کرتے اور ناپتے ہیں، یہ محاکات و تجرید کرتے ہیں۔ یہ مکانی حسوں کو عقلی علائق کے ساتھ بنتے ہیں مگر یہ علائق نظام مکانی کے عناصر کے مابین ہوتے ہیں تو ایسے ہوتے ہیں جیسے کہ یہ اس وقت ہوتے ہیں جب یہ دوسرے عناصر کے مابین ہوتے ہیں، جن کی دنیا بنی ہوئی ہوتی ہے۔

کانٹی استدلال کی اصل یہ ہے، کہ بہت سے مکان نہیں، بلکہ ایک مکان ہے، ایک غیر محدود و مسلسل اکائی ہے، اور اس کے متعلق ہمارا علم ایک جزوی حس کا معاملہ نہیں ہو سکتا، جو جمع اور تجرید سے پیدا ہوتا ہے، اس کا جواب بالکل کھلا ہوا ہے، اور وہ یہ ہے کہ اگر کسی معلوم شئے کے چہرے سے بظاہر معلوم ہوتا ہے، کہ یہ ٹکڑوں ٹکڑوں سے بنی ہے اور اس میں تجرید ہوئی ہے، تو وہ خود ہی عالم کے مکان کا غیر محدود وحدتی تصور ہے۔ اگر کبھی کوئی تصور دنیا میں تھا تو وہ یہ تصور ہے اور کوئی وجدان نہیں ہے۔ ہم میں سے اکثر اس کو محض علامتی اختصار کے ساتھ سمجھتے ہیں۔ اور اگر کبھی ہم اس کو زیادہ قطعی بنانے کی کوشش کرتے ہیں تو ہم ایک حسی امتداد کی تمثال کو دوسرے پر زیادہ کرتے چلے جاتے ہیں یہاں تک کہ ہم تھک جاتے ہیں۔ ہم میں سے اکثر پلٹنے پر مجبور ہوتے ہیں اور جب وہ اس قدر عقب کا خیال کرتے ہیں، تو سامنے کے مکان کو نظر انداز کر دیتے ہیں۔

دور جس مکان کو ہم سے اس قدر قریب بتایا جاتا ہے کہ اس میں اور بھی زیادہ دقیق تقسیم کا امکان معلوم ہوتا ہے، بہ نسبت اس کے جس کے متعلق ہم یہ خیال کرتے ہیں کہ دور ہے۔

مکان کے اوپر اور جو مشہور جرمن مصنف ہیں، وہ نفسی ہیجی ہیں۔ ہربارٹ جس کا اثر سب سے زیادہ وسیع رہا ہے کہتا ہے کہ ساکن آنکھ کسی قسم کے مکان کو نہیں دیکھتی، اور وہ بصری امتداد کو ان حرکات کے اثر سے منسوب کرتا ہے، جو غیر مکانی شکلی احساسات کے ساتھ اس طرح مل جاتی ہیں، جس سے آخر الذکر کا ایک تدریجی سلسلہ بن جاتا ہے۔ اس قسم کے سلسلے کی کوئی دی ہوئی حس، اپنے ہو تلفات کے تصور کو باقاعدہ ترتیب کے ساتھ محاکات کرتی ہے۔ اور اس کے تصور کا اسی طرح سے ان میں سے کسی ایک سے اعادہ ہوتا ہے، حالانکہ ان کی ترتیب بدلی ہوئی ہوتی ہے۔ ان دو متقابل اعادوں میں سے مکان کی صورت پیدا ہوتی ہے[1] خدا جانتا ہے کہ کس طرح سے۔

ظاہر اعتراض یہ ہے کہ محض سلسلے وار ترتیب جنس ہے، اور مکانی ترتیب اس جنس کی ایک خاص نوع ہے۔ اگر منقلب سلسلے کی چیزیں اس واقعے سے مکان میں ہم وجود ہو جائیں، تو موسیقی کی سیٹنگ سردی و گرمی کے مدارج اور دیگر تصوری سلسلے ہم کو ممتد جسمانی مجموعوں کی شکل میں معلوم ہونے چاہئیں، مگر یہ ایک مشہور بات ہے کہ یہ اس طرح سے معلوم نہیں ہوتے۔ اگرچہ اس میں شک نہیں ان کی ترتیب کو مکانی اسکیم کی علامت کے ذریعے سے ظاہر کر سکتے ہیں۔ ڈبلیو وولکمان وان والکرچ ہربارٹ کا مقلد ہے یہاں بیل کے سینگوں کو پکڑ لیتا ہے، اور کہتا ہے کہ سیٹنگ تو ممتد فی المکان ہوتی ہے، اگرچہ وہ اس امر کو تسلیم کرتا ہے، کہ اس کا مکان حقیقی دنیا سے تعلق نہیں رکھتا۔ میں نہیں جانتا کہ ہربارٹ کے اور کسی مقلد نے اس قدر جرات

---

[1] Lehrbuch d. Psych. 2 te Auflage Bd. II صفحہ ۶۶
وولکمان کے پانچویں باب میں ادراک مکان کے نظریات کے متعلق قیمتی تاریخی معلومات کا مجموعہ ہے۔

سے کام لیا ہو۔

مقامی علامت جو ایک کثیر الاستعمال اصطلاح ہے، اس کے لئے ہم لوٹزے کے رہین منت ہیں۔ اس کو اس امر پر اصرار تھا، کہ مکان خارج سے براہ راست ذہن کے اندر نہیں آسکتا بلکہ ضروری ہے کہ ذہن اس کو از سرِ نو تعمیر کرے، اور اس کا یہ خیال معلوم ہوتا ہے، کہ اس کی پہلی تعمیر جو ذہن نے کی ہو گی، وہ فوق الحس رہی۔ مگر لوٹزے اس کی تشریح کرنے سے قاصر رہتا ہے، کہ خود حسیں ذہن کے اصل مکان کے تعمیری افعال کیوں نہ ہوں۔

ونٹ نے نظریۂ مکان کی تہذیب میں عمر صرف کی ہے، جس کو اس نے پوری طرح اور خوبی کے ساتھ اپنی کتاب لاجک (دوم صفحہ ۴۵۷، ۴۶۰) میں بیان کیا ہے۔ وہ کہتا ہے۔

"آنکھ کے اندر ادراک مکان بعض مستقل خصوصیات رکھتا ہے، جس سے یہ ثابت ہوتا ہے، کہ کوئی ایک بصری حس بذات خود ممتد شکل نہیں رکھتی۔ مگر ہمارے ادراک مکان میں، ہر جگہ مختلف احساسات متحد ہو جاتے ہیں۔ اگر ہم محض یہ فرض کر لیں کہ خود روشن حسیں ممتد معلوم ہوتی ہیں، تو ہمارا مفروضہ بیرونی اندر حرکت کے اس اثر سے پارہ پارہ ہو جاتا ہے، جس کا پتہ ساحت نظر کی اکثر معمولی غلطیوں سے چلتا ہے۔ اگر اس کے برعکس یہ فرض کر لیں کہ حرکات اور ان کے احساسات ہی میں امتدادی کیفیت ہوتی ہے، تو ہم ایک ناجائز مفروضہ قائم کریں گے، کیونکہ یہ سچ ہے کہ بظاہر ہم کو حرکت کے لئے ایک اثر تسلیم کرنے پر مجبور کرتے ہیں، مگر ہم کو کوئی ایسا حق نہیں دیتے، جس کی بنا پر ہم شبکی حسوں کو بے اثر کہیں کیونکہ شبکی حسوں کے بغیر تصورات نہیں ہوتے۔ پس اگر ہم چاہتے ہیں کہ دیئے ہوئے واقعات کو انتہائی صحت کے ساتھ بیان کریں تو ہم مکانی ساخت کو شبکی حسوں اور حرکت کی ترکیبات ہی سے منسوب کر سکتے ہیں۔"

اس طرح سے ونٹ نظریات کو دو قسموں میں تقسیم کرتا ہے اول خلقیتی اور دوسرے اصلیتی اور اپنے نظریئے کو اصلیتی کہتا ہے۔ اور اسی قسم کے

دوسرے نظریوں سے ممتاز کرنے کے لئے وہ اس کو مرکب مقامی علامات کا نظریہ کہتا ہے۔

"یہ نظریہ مقامی علامات کے دو سلسلے فرض کرتا ہے جن کے مابین (اگر آنکھ کو مثال قرار دیا جائے) تو جو تعلق ہے اس کو ہم شبکیہ کے متعدد مقامی علامت کے نظام کی حرکات کے سادہ مقامی علامت کے نظام سے پیمائش کرنا کہہ سکتے ہیں۔ نفسیاتی اعتبار سے یہ عمل ائتلافی ترکیب کا ہے۔ اس میں دونوں قسم کی حسوں کے امتزاج سے ایک ایسی شئے بن جاتی ہے جس کے اجزائے ترکیبی تصور میں ایک دوسرے سے علیحدہ نہیں ہو سکتے۔ جو مرکب ان سے پیدا ہوتا ہے اس میں یہ اس طرح سے مل جل جاتے ہیں کہ ان کے مابین شعوری طور پر امتیاز نہیں ہو سکتا اور ذہن صرف ان کے نتیجے یعنی وجدان مکان کو سمجھتا ہے۔ اس طرح سے اس نفسی ترکیب اور اس کیمیاوی ترکیب میں ایک طرح کی مماثلت پائی جاتی ہے جو سادہ اجسام میں سے ایسا مرکب پیدا کرتی ہے جو ہمارے فوری ادراک کو ایک ایسی جنس معلوم ہوتی ہے جس کے اندر نئے خواص ہوتے ہیں۔

اب کسی منکسر المزاج پڑھنے والے کو یہ نہ خیال کرنا چاہیے کہ اگر یہ اس کو مہمل معلوم ہوتا ہے تو اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ کامل سیاق سے واقف نہیں ہے۔ اور اگر ایک دانشمند پروفیسر مثل ونٹ کے امتزاج اور نفسی ترکیب کے متعلق اس قدر روانی سے گفتگو کر سکتا ہے تو ضرور اس کی یہ وجہ ہو گی کہ یہ الفاظ تعلیم یافتہ لوگوں کے لئے بہ نسبت غیر تعلیم یافتہ کے زیادہ معنی رکھتے ہیں۔ مگر حقیقت اس کے بالکل برعکس ہے۔ اس ترکیب کی تمام تر خوبی اس کی آواز اور ظاہری نمائش پر مشتمل ہے۔ علم سے اس کے داخلی طور پر ناقابل فہم ہونے کا زیادہ احساس ہو سکتا ہے۔ ونٹ کا نظریہ دنیا بھر میں سب سے زیادہ بودی شئے ہے۔ اس کا آغاز ایک غیر صحیح مفروضے سے ہوتا ہے اور پھر اس کی صحت ایک بے معنی ترکیب سے کی جاتی ہے۔ شبکی حسیں مکانی ہوتی ہیں، اور اگر یہ ایسی نہ ہوتیں تو

کسی مقدار ترکیب سے غیر مکانی حرکی حسوں کی طرح سے یہ مکانی نہ بن سکتیں مختصر یہ کہ ونٹ کا نظریہ مجبوری کا اقرار ہے اور روح کی لامعلوم قوتوں کی جانب مرافعہ یہ اس امر کا اعتراف کرتا ہے کہ ہم شعور میں مکانی کیفیت کی نہ تو ساخت کی تحلیل کر سکتے ہیں اور نہ ہم کو اس کی اصلیت کا کچھ حال معلوم ہے۔ مگر اس کے ساتھ یہ اس بات کا مدعی ہے کہ اس کے مقدمات نفسی واقعات ہوتے ہیں نہ کہ دماغی۔ کیفیت زیر بحث کو حسی کیفیت کہنے میں خود ہمارا بیان بھی اس کی تحلیل سے عاجز تھا مگر اس میں اس کے مقدمات کو نفسی نہیں بلکہ دماغی کہا گیا تھا۔ بہ الفاظ دیگر یہ پہلی نفسی شئے تھی۔ یہ سوال محض قیاس سے تعلق رکھتا ہے جس کے متعلق متعلم خود فیصلہ کر سکتا ہے۔

اب ہیلم ہولٹز کی بابت کیا کہا جائے گا۔ کیا میں ایسی کتاب پر اعتراض کر سکتا ہوں جس کو بہ حیثیت مجموعی میں حکمی میدان کے اندر انسانی ذہانت کی چار یا پانچ برترین یادگاروں میں سے خیال کرتا ہوں۔ لیکن اگر صداقت میری محرک ہے تو میرے لئے کوشش کرنی ضروری ہے اور اس کے لئے خطرات کا مقابلہ کرنا چاہئے۔ مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہیلم ہولٹز جب جزئی واقعات کو نگاہ رکھتا ہے تو اس کی ذہانت نہایت احتیاط کے ساتھ آگے بڑھتی ہے۔ بہر حال خالص فلسفی حصوں میں اس کے نظریات یادر ہوا ہوجاتے ہیں جو بصریات میں باوجود بہت سے محاسن کے مجھے در اصل مذبذب و مبہم معلوم ہوتے ہے۔ تجربی نظریہ جس کا ہیلم ہولٹز حامی ہے یہ ہے کہ جن مکانی تعینات کا ہم کو ادراک ہوتا ہے وہ ہر حالت میں غیر شعوری استناج کے عمل کا نتیجہ ہوتے ہیں۔ استدلال بالکل ایسا ہی ہوتا ہے جیسا کہ استقرا،

---

لہ۔ ہم اصلیتی نظریوں کا کیوں ذکر کرتے ہیں ؟ حالانکہ ہم کو اسی وقت ونٹ کی طرح سے یہ لکھنا پڑتا ہے " اگر ہم وجدان مکان کو ایک ایسا نتیجہ سمجھنے پر مجبور ہیں جو ہمارے ذہنی حالات اور طبیعی تنظیم سے عالم وجود میں آتا ہے تو اس کو ایسے اولی اعمال میں سے شمار کرنے میں کوئی شئے مانع نہ ہونی چاہئے " جو شعور کے مواہب میں سے ہیں۔

یا تمثیل سے ہوتا ہے۔ ہم کو اپنے سامنے ہمیشہ وہ شکل نظر آتی ہے، جس سے عادۃً ہم کو وہ حس ہوتی ہے، جواب ہو رہی ہے۔ لیکن آخر الذکر حس دراصل مکانی نہیں ہوسکتی، ورنہ اس کے داخلی مکانی تعینات کبھی مغلوب نہ ہوتے جیسے کہ یہ اکثر یہ فریب مکانی تعینات سے ہو جاتے ہیں، جن کی طرف یہ اکثر ذہن کو منتقل کرتا ہے۔ چونکہ یہ فریب تعین کی جب اصل دریافت کی جاتی ہے، تو اس کا پتہ چلتا ہے، کہ تجربے سے ذہن منتقل ہوا تھا، اس لیئے حقیقی کو بھی اس قسم کا انتقال ذہن ہی ہونا چاہیئے۔ اس لیئے کل مکانی وجدانات محض تجربے پر مبنی ہوتے ہیں۔ اس کے لیئے جس نفسی فعلیت کی ضرورت ہوتی ہے، وہ ائتلاف تصورات ہے۔

مگر سوال یہ ہوسکتا ہے، کہ کیا ائتلاف سے ایسی مکانی کیفیت پیدا ہوسکتی ہے جو ان اشیا میں موجود نہیں ہوتی جن میں کہ ائتلاف ہوتا ہے سوال یہ ہے کہ استقرار یا تمثیل سے ہم ایسی شے کیونکر استنباط کرسکتے ہیں، جس کو ہم جنسی طور پر نہیں جانتے؟ کیا تجربے کے ذہن کو منتقل کرنے سے ایسے عناصر کا اعادہ ہوسکتا ہے، جو دراصل کسی جزئی تجربے کے اندر نہ ہوں۔ یہ ایسا امر ہے جس سے ہیلم ہولٹز کے تجربی نظریے کو بہ حیثیت نظریے کے جانچنا چاہیئے۔ کوئی نظریہ نظریہ کہلانے کا مستحق نہیں ہے، اگر وہ اس کی وضاحت نہ کرے۔

مگر ہیلم ہولٹز اس کو غیر واضح چھوڑ دیتا ہے۔ ایک بار تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ روح کی نامعلوم قوتوں سے طالب امداد ہوتا ہے، اور خود کو نفسی مہیجیوں کی صف میں کھڑا کر دیتا ہے۔ وہ کہتا ہے کانٹ نے اس بارے میں سب سے اہم قدم اٹھایا ہے، کہ تجربے کی صورت اور معنی میں امتیاز کیا ہے (اس میں مکان بھی داخل ہے) جو اس کو ذہن کی خاص استعدادوں سے ملتے ہیں۔ مگر دوسری جگہ حسیہ کے نظریوں کا ذکر کرتے ہوئے، جو مکانی اعتبار سے معین احساسات کو براہ راست بعض عصبی واقعات سے مربوط کردیں گے، وہ کہتا ہے کہ ایسی سادہ نفسی فعلیتوں کا فرض کرنا بہتر ہے جن کے موجود ہونے کا ہم کو علم ہے اور جو کچھ اس کی اس سے مراد ہے،

اس کی مثال میں وہ ائتلاف تصورات کو پیش کرتا ہے۔ آخر میں وہ اس رائے کو اس امر کا اعتراف کر کے تقویت دیتا ہے کہ مجھے اس کی کوئی وجہ نظر نہیں آتی کہ کس طرح سے ایک عصبی عمل اپنے سے مقدم تجربے کے بغیر ایک نئے بنائے ادراک مکان کا باعث ہو سکتا ہے۔ اور آخر میں ایک اہم جملہ کے اندر وہ لمس کی حسوں کے متعلق یہ کہتا ہے کہ گویا یہ ہمارے مکانی ادراکات کے لئے اصلی مواد ہیں۔ جس کو بصریاتی نقطہ نظر سے مذکور یا دبا ہوا فرض کیا جا سکتا ہے۔

اس میں شک نہیں کہ جو شخص محض آنکھ سے کام لیتا ہے اگر اس کے کوئی چٹکی لے لیتا ہے، اس کو یہ حق ہوتا ہے، کہ اس شخص سے جو محض جلد سے کام لیتا ہے، طالب امداد ہو۔ مگر کیا اس کے یہ معنی نہیں ہیں، کہ وہ محض آنکھ کا قائل ہے اور کامل نفسیاتی نہیں ہے۔ بہ الفاظ دیگر ہیلم ہولٹز کی بصریات اور وہ تجربی نظریہ جس کا اس کے اندر دعوی کیا گیا ہے، ان کے متعلق یہ نہ سمجھنا چاہیے، کہ یہ اس عام سوال کے جواب دینے کی کوششیں ہیں، کہ مکانی شعور ذہن کے اندر کیونکر داخل ہوتا ہے[۱]۔ یہ محض اس امر سے انکار کرتے ہیں یہ اولین بصری حسوں کے ساتھ ذہن میں داخل ہوتی ہے۔ خود ہم نے اپنے بیان میں تو اس شد و مد سے دعوی کیا ہے، کہ یہ اسی وقت ذہن میں داخل ہو جاتا ہے، مگر ہیلم ہولٹز کی طرح سے ہم نے بھی یہ ظاہر کرنے کی کوشش نہیں کی کہ یہ کس طرح سے داخل ہوتا ہے۔ جو شخص ایک شئے کو پہلی حس کہتا ہے، وہ اس امر کو تسلیم کرتا ہے، کہ میرے پاس اس کی پیدائش کے متعلق کوئی نظریہ نہیں ہے۔ ہیلم ہولٹز کے پاس اگرچہ کوئی معقول نظریہ نہیں ہے، مگر وہ دنیا کو اس امر کا

---

[۱] حقیقت یہ ہے کہ پروفیسر جی ای میولر کی تشبیہ کے مطابق ہیلم ہولٹز کے فلسفہ ادراک میں مختلف حواس مدرکہ معروض سے وہی نسبت رکھتے ہیں جو خوش دل شرابیوں کی ایک جماعت کو شراب فروش کے بل سے ہوتی ہے، جن میں سے روپیہ ایک بھی نہیں رکھتا، لیکن ہر ایک کو یہ امید ہوتی ہے کہ باقی لوگوں میں سے کوئی نہ کوئی ادا کر دے گا۔

یقین دلاتا ہے کہ میرے پاس ہے۔ وہ نہایت خوبی کے ساتھ یہ بیان کرتا ہے کہ محاکاتی اعمال ہمارے ادراک مکان میں نہایت ہی اہم کام انجام دیتے ہیں، اور کبھی (سوائے لمس کے متعلق اس افسوسناک جملے کے) وہ یہ نہیں بتاتا کہ وہ کس شئے کی محاکات کرتے ہیں۔ وہ خود کو اس امر کے انکار تک محدود رکھتا ہے کہ یہ بصری قسم کے اصول کی نقل کرتے ہیں۔ اور یہ موضوع اس قدر دشوار ہے، اور معمولی اصطلاحات عام حکیم کے ذہن پر اس قدر جادو کا اثر کرتی ہیں کہ اگر اس نے خلقیتی کے بجائے عضویاتی اور تجربی کے بجائے روحانیتی لکھا ہوتا (اور ہیرنگ یہی مرادف تجویز کرتا ہے) تو اس وقت اس کے تجربی ارتقائی متبعین کو اس کی تعلیم میں کوئی لائق تعریف بات مشکل سے ملتی۔ مگر چونکہ اس نے دوسری طرح سے لکھا ہے اس لئے وہ اس کے واسطے نعرہائے تحسین بلند کرتے، اور اسے لاک کا ثانی کہتے ہیں، کیونکہ اس نے خلقی تصورات کے قدیم نظریے پر ایک اور کاری ضرب لگائی ہے، اس کے خلقیتی حریف ہیرنگ کو وہ غالباً جدید لباس میں قدیم فلسفہ کا مؤید سمجھتے ہیں۔

ونٹ اور رہیلم ہولٹز کے بعد جرمنی میں سب سے اہم مخالف حس مکانی فلسفی پیرو فیسر لپس ہیں جن کا مکان کے متعلق غیر مکانی فروق کے سلسلے سے استنباط جو مسلسل ہونے کے باوجود علیحدہ بھی ہیں منطق و لطافت کا عجیب و غریب نمونہ ہے۔ مگر باایں ہمہ اس کو اس امر کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ اول تو مسلسل فروق صرف ایک منطقی سلسلہ قائم کرتے ہیں، جس کا مکانی معلوم ہونا ضروری نہیں ہے اور جہاں کہیں یہ ایسا معلوم ہوتا ہے، تو اس کی توجیہ ایسے واقعے کے طور پر کرنی پڑے گی جو محض ذہن کی نوعیت پر مبنی ہے۔

لپس اور تقریباً کل حس کے مخالف نظریہ ساز بہ استثنائے ہیلم ہولٹز اس غلط کے مرتکب ہوئے ہیں، جس کی مسٹر شیڈورتھ ہاگسن نے رفع کرنے کی بہت کچھ کوشش کی ہے۔ اور یہ تصور کی تحلیل اور اس کے ذریعے پیدائش کے

مابین خلط ہے۔ مثلاً لپس کہتا ہے کہ ہر مکان جس کا ہم خیال کر سکتے ہیں، اجزا میں منقسم کیا جا سکتا ہے اور وہ یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ کسی غیر معلوم طریق پر علیحدہ علیحدہ اجزا فکر کے اندر پہلے سے موجود ہوں گے اور اس کے بعد ادراک پر مجموعی مکان کا اظہار ہوا ہوگا۔ اسی طرح سے مسٹر اسپنسر امتداد کی بموجود مقامات کے علائق کے مجموعے کے طور پر تعریف کر کے کہتے ہیں کہ ہر وقوف مقدار علائق مقام کا وقوف ہوتا ہے اور کوئی تصور امتداد بہت سے اعصاب کے ہم وقت تہیج سے پیدا نہیں ہو سکتا، جب تک ان کے اضافی وضع و مقام کا علم نہیں ہوتا۔ اسی طرح پروفیسر بین اس امر پر اصرار کرتے ہیں کہ مکان کے معنی ہی حرکت کرنے کے لئے ایک گنجائش کے موجود ہونے کے ہیں۔ اس لئے فصل و مقدار آنکھ کی حسیت کے اصلی اوصاف نہیں ہو سکتے۔ اسی طرح سے چونکہ حرکت کی تحلیل ان مقامات میں ہو سکتی ہے جس میں جسم متحرک بتدریج حرکت کے لمحات میں رہا ہے، اس لئے فلاسفہ (مثلاً شوپنہاور نے جیسا کہ اس سے پہلے اقتباس میں آ چکا ہے) اس کے فوری حس ہونے سے بار بار انکار کیا ہے، مگر ہم دیکھ چکے ہیں کہ یہ ہماری تمام مکانی حسوں میں سے سب سے فوری حس ہے، چونکہ یہ ایک خاص جہت کے اندر واقع ہو سکتی ہے اس لئے اس کا ادراک ہونا اور اس کی جہت کا ادراک نہ ہونا تو طے ہے کہ ناممکن ہے۔ مگر یہ ایسا فیصلہ ہے جس کو نہایت ہی معمولی اختبار توڑ دیتا ہے۔ یہ ویسی ہی صورت ہے جیسی صورت کو میں نے نفسیاتی کا مغالطہ کہا ہے۔ مکان سے محض واقف ہونے کو اس کے متعلق سب کچھ جان لینے کے مساوی خیال کر لیا گیا ہے۔ اول الذکر حالت سے آخر الذکر حالت کی شرائط طلب کی جاتی ہیں اور اس قسم کے ہنمیاتی اعمال کو مدد کے لئے طلب کیا جاتا ہے۔ کوئی شخص اس طرح سے یہ بھی کہہ سکتا ہے کہ چونکہ دنیا اپنے تمام حصوں پر مشتمل ہے۔ لہذا ہم اس کو صرف اس طرح سے سمجھ سکتے ہیں کہ ان کو غیر شعوری طور پر اپنے دماغ میں جمع کر لیں۔ یہ ایک قدیم خیال ہے کہ ہمارا واقعی علم بالقوہ پہلے سے موجود ہوتا ہے اور یہی اس کا مبدا ہے۔ یہ تصور مابعد الطبیعاتی اعتبار سے

جیسا کیسا بھی ہو، مگر نفسیات میں اس سے کوئی نفع نہیں ہے۔

خود مجھے اپنی حسی توجیہ میں ہیرنگ اے ڈبلیو وکمان اسٹمف لیو کونٹی اور رشان کی تحریرات سے بہت مدد ملی ہے۔ یہ تمام مصنف اس تجربے کے جس کو برکلے کی ذہانت نے تمام بصری افعال میں ایک موجود عامل کے طور پر محسوس کیا تھا کافی گنجائش چھوڑتے ہیں۔ مگر یہ تجربے کے لئے بھی کچھ کام باقی چھوڑتے ہیں جس کو تجربی گروہ فراموش کر جاتا ہے۔ مجھے ان مصنفین میں اسٹمف کا بیان سب سے زیادہ فلسفیانہ اور گہرا معلوم ہوتا ہے۔ اور میں اس کا بہت کچھ مرہون منت ہوں۔ اس میں شک نہیں کہ میں مسٹر جیمس وارڈ کا بھی ایسا ہی مرہون منت ہوتا، اگر ان سائکلو پیڈیا برٹینکا میں ان کا مضمون خود میرے افکار سے پہلے شائع ہو جاتا۔ اس موضوع پر کتابیں سب زبانوں میں بکثرت ہیں۔ میں اس موضوع کے بصری حصے کے متعلق ان کتابوں کا حوالہ دیتا ہوں، جن کا ہیلم ہولٹز اور آبرٹ نے اپنی عضویاتی بصریات میں حوالہ دیا ہے۔ اور تعلیق میں ان تصانیف کے نام بیان کرتا ہوں جن کو میں سمجھتا ہوں کہ انگریزی زبان میں سب سے عمدہ ہیں اور جنھوں نے اس موضوع پر ایک عام انداز میں بحث کی ہے[1]

[1] جی برکلے اے ٹو درڈس اے نیو تھیوری آف وژن۔ سیموئل بیلی اے ریویو آف برکلیز تھیوری آف وژن (۱۸۴۲) جی ایس مل تبصرہ بیلی Dissertations & Disquisation. جلد دوم۔ جالس خیبر تبصرۂ بیلی فلاسیفکل پیپرس۔ جلد دوم۔ اے بین سنس اینڈ انٹلیکٹ انٹلیکٹ باب ۱۔ ایچ اسپنسر پرنسپلس آف سائی کالوجی حصہ ششم باب ۹، باب ۱۰۔ جی ایس مل ایگزامینشن آف ہملٹن باب ۱۳ (یہ نام نہاد انگریزی تجربی استدلال کا بہترین بیان ہے)۔ ٹی کے ایبٹ سائٹ اینڈ ٹچ ۱۸۶۱ (یہ پہلی انگریزی کتاب ہے جس میں تفصیلات کو بیان کیا گیا ہے، مسٹر ایبٹ شکی حسوں کے متعلق یہ کہتے ہیں کہ یہ درحقیقت سہ ابعادی امکان کی ہیں) اے سی فریزر تبصرہ ایبٹ مطبوعہ نارتھ برٹش ریویو اگست ۱۸۶۴ء دوسرا تبصرہ میکملنس میگزین اگست ۱۸۶۴ء۔ جے سلے اوٹ لائنس آف سائی کالوجی باب ۶۔ جے وارڈ انسائی کلوپیڈیا برٹینکا ۹ ایڈیشن سائی کالوجی صفحہ ۵۳ تا ۵۵ جے ای والٹر دی پرسپشن آف اسپیس اینڈ میٹر

(بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ)۔ ۱۸۷۹ء میں اس گفتگو کا بھی حوالہ دے سکتا ہوں جو پروفیسر جی کروم رابرٹسن مسٹر جے وارڈ اور مصنف کے مابین ہوتی ہے اور جو مائنڈ کی تیرھویں جلد میں چھپی ہے۔



# صحت نامہ

## اصول نفسیات جلد دوم

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۲ | خالت | حالت | ۱۱۱ | ۵ | کھلارُیوں | کھلاڑیوں |
| ۱۷ | ۱۸ | وو قعہ | واقعہ | ۱۱۶ | ۲۲ | لئے گئے تھے | کیے گئے تھے |
| ۲۰ | ۱۲ | جمیس | جیمس | ۱۱۷ | ۱۴ | طر | مگر |
| ۲۱ | ۱۸ | ہمار | ہمارا | ۱۱۸ | ۹ | اس لے | اس لیے |
| ۲۳ | ۶ | رکھ سکتے | کہہ سکتے ہیں | " | ۱۸ | متہیج | منہیج |
| " | ۲۲ | ٹلرڑا | ٹکڑا | ۱۲۷ | ۱۹ | ائے | آئے |
| ۲۴ | ۲۳ | نے | لے | ۱۳۰ | ۱۵ | لفظی | لفظی |
| ۵۹ | ۲۳ | کہار ہاتھا | کھا رہا تھا | ۱۷۵ | ۱۹ | لتجربات | تجربات |
| ۷۱ | ۱ | سازنگی | سارنگی | ۱۹۷ | ۲۱ | اسس | اس |
| ۷۵ | ۱ | ہونا ہے | ہوتا ہے | ۲۰۴ | ۲۵ | ضمیائی | صنمیائی |
| ۸۸ | ۱۷ | رہی ہوں | رہتی ہوں | ۲۰۶ | ۱۱ | اس لے | اس کے |
| ۱۰۱ | ۱۶ | چھوئے | چھوٹے | ۲۵۸ | ۵ | تارہ | تازہ |
| ۱۱۰ | ۷ | معروضات | معروضات | ۲۵۹ | ۱۳،۱۴ | اور اور | اور |
| " | ۱۷ | اتی ہیں | آتی ہیں | ۲۶۰ | ۹ | متہیج | منہیج |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۶۳ | ۱۳ | انھوں | انھوں نے | ۴۱۴ | ۳ | اسنے | اپنے |
| ۲۶۵ | ۳ | براست | براہ راست | " | ۱۰ | آورہیجان آور | اورہیجان آور |
| " | ۱۸ | محیز | ممیز | ۴۱۹ | ۱۳ | اصلیتں | اصلیتیں |
| ۲۶۶ | ۱۴ | انھوں | انھوں نے | ۴۲۲ | ۴ | منہ پر پر | منہ پر |
| " | ۲۰ | رکھی گئی | رکھی گئیں | ۴۲۳ | ۴ | محتد | ممتد |
| ۲۷۱ | ۲۱ | حافیظہ | حافظہ | ۴۳۳ | ۱۸ | ما بیِن | ما بین |
| ۲۹۳ | ۲۴ | ہوئی ہے | ہوتی ہے | ۴۴۲ | ۱۹ | صحح | صحیح |
| ۳۰۵ | ۲۵ | حسین | حسیں | ۴۷۸ | ۱۷ | اوک | چونک |
| ۳۰۶ | ۱۵ | " | " | ۴۸۱ | ۵ | ابتیار | امتیاز |
| ۳۰۸ | ۲۴ | حسین | " | ۴۸۷ | ۲۲ | ابتدءا | ابتداءً |
| ۳۲۲ | ۲۳ | اس وقوت | اس قوت | ۴۸۸ | ۲۲ | ہوجائیں اگی | ہوجائیں گی |
| ۳۲۷ | ۱۲ | سکمیں | سیکمیں | ۴۹۰ | ۳ | سھوڑی | تھوڑی |
| " | ۱۸ | نکتہ جینی | نکتہ چینی | ۴۹۱ | ۱۰ | نطبق | منطبق |
| ۳۶۲ | ۲۰ | حسین | حسیں | ۴۹۳ | ۱۴ | فرص | فرض |
| ۳۷۰ | ۸ | غرمعیں | غیرمعین | ۴۹۵ | ۲۰،۲ | ۲ہ | ۱ہ |
| ۳۷۳ | ۱۱ | کھوسکلا | کھوکھلا | ۴۹۶ | ۴ | خارحی | خارجی |
| ۳۷۶ | ۱۱ | جکر | چکر | ۵۳۰ | ۷ | نطر | نظر |
| ۳۹۱ | ۴ | ونیس | وینش | ۵۷۱ | ۱۲ | طور پر پر | طور پر |
| " | ۱۶ | لارگکار رہتے تھے | لارگکار رہے تھے | ۵۹۳ | ۶ | مسوازی | متوازی |
| ۳۹۹ | ۲۱ | ( ) | (Vorstellungomassed) | ۶۱۲ | ۱۴ | اختجاج | احتجاج |
| ۴۰۱ | ۴ | لغنیچتی | کھینچتی | ۶۲۰ | ۱۶ | یادرہواہواجاتے | یادرہواہوجاتے |
| ۴۱۰ | ۲۵ | بیں | میں | ۶۲۳ | ۲۵ | ہی | بھی |

